فرد یا جماعت کو اپنے اندر ضم کرسکتا ہے، جو زبان و ادب کی خاطر کام کرنے کے لئے بے چین ہوں۔ صحیح الخیال کام کرنے والوں کے نزدیک انفرادی خیال کے بجائے ایک اجتماعی تصور ہونا چاہئے۔

لیکن بہر حال ایسا نہیں ہوا اور اضطراب جدا گانہ ایک رسالہ ہے جو جگر صاحب مراد آبادی کے قصیدۂ منشور سے شروع ہوتا ہے۔ یہ ایک "انعامی تنقید" ہے۔ جو انتقاد کی مبادیات پر بھی صحیح نہیں اُترتی۔ البتہ یہ سارا مضمون ایک "نغمۂ عقیدت" ضرور ہے۔ شروع میں سوانح حیات اور حضرت جگر کی زندگی تک کو کھول کر بیان نہیں کیا گیا۔ مین پوری کا ذکر ہو اور "بامِ طور" جیسی بلند جگہ کا ذکر نہ ہو۔ تنقید نگار کی کیسی کھلی ہوئی ناواقفیت ہے۔!؟

اصل میں "شعر اور تنقید" ایک نہایت اہم فریضہ ہے اور یہ اس وقت تک پورا نہیں ہوسکتا جبتک کہ نقاد، شاعر کی زندگی میں داخل ہو کر ——— نہایت گہرائی کے ساتھ اس کی زندگی کے ایک ایک پہلو کا مشاہدہ نہ کرے۔

معلوم ہوتا ہے صغیر احمد صاحب نے جگر صاحب کو صرف مشاعروں میں دیکھا ہے یا محض اُس وقت جب وہ اپنے مدّاحوں کے گروپ میں عشقیہ شاعر ہوتے ہوئے شاعری کی فلسفیانہ تعبیرات کرنے کی کوشش فرمایا کرتے ہیں۔

اس "انعامی تنقید" میں قدم قدم پر ٹھوکریں ہیں اور ایک جگہ منطقی ربط نہیں، یہی نہیں، دعاوی ہیں اور دلائل غائب۔ ایک جگہ مضمون نگار لکھتے ہیں:—

"ہر موزوں طبع اس وقت تک شاعر کہے جانے کا مستحق نہیں جب تک وہ خود اپنے شعر کی تفسیر نہ بن جائے اس معیار پر جب جگر کو دیکھتے ہیں تو ان کی شاعرانہ عظمت مسلّم ہو جاتی ہے کیونکہ ان کا ہر شعر خود ان کی زندگی کا آئینہ دار ہے۔"

یہ لکھ کر مقالہ نگار نے نہ جگر صاحب کی زندگی کی خصوصیات بتائیں اور نہ ان کے اشعار میں وہ زندگی بتائی جس کو ہم ان کی روحانی یا مادّی حیات کا پرتو سمجھ سکتے۔

ایک جگہ ارشاد ہوتا ہے کہ:—

"ایجاد و تخلیق" جگر کی دوسری خصوصیت ان کا تخلیقی آرٹ ہے۔"

حضرت جگر میرے دوست ہیں، ان کے کلام سے مجھے محبت ہے اور باوجود چند اصولی اختلافات کے میں ان کو پسند کرتا ہوں [illegible] اس وقت جگر صاحب کو محفوظ کر کے واقعہ یہ ہے کہ [illegible] غزل گو کی دُنیا چند مخصوص و محدود عنوان اور موضوعات [illegible] لیکن اس پر بھی کوئی غزل گو اتنی جدّت [illegible] نہ کرسکا کہ [illegible] ہی کو حقیقی بنا دیتا؛ تو جن لوگوں کی تقلید اور لکیر کے فقیر [illegible] یہ حالت ہو وہ ایجاد و تخلیق کیا کر سکتے ہیں۔ سچ یہ ہے کہ [illegible] میں جس قدر "تخلیق و ایجاد" ممکن تھی وہ میر و مومن و غالب تک [illegible] اور اس زمانے کا کوئی غزل گو اس حد تک بھی نہیں آسکا [illegible] غالب کا مرکز آغاز ہے۔

البتہ اُردو زبان کے جدید نظم گو شعراء نے اُردو شاعری [illegible] تخلیق کا فرض ادا کیا اور ان کی شاعری کو تخلیقی ادب سے [illegible] جاسکتا ہے۔

اقبال و جوش اور دوسرے مخصوص نظم نگار شعراء [illegible] جن عنوانات خارجی اور داخلی کیفیات کے متعلق جس قدر [illegible] پیدا کیا وہ ایسی متاع ضرور ہے جس کی نظیر قدیم شاعری [illegible] میں نہیں ملتی۔

ایک جگہ "فاضل انعامی مقالہ نگار" تحریر فرماتے ہیں کہ:—

"متقدمین کے کلام میں طرزِ ادا اور جدّت بیان کے ساتھ ساتھ "جوش و ولولہ" بہت کم ہے جگر نے اُردو کے قالب میں (اُردو شاعری کے قالب میں نہیں) جوش مستی کی نئی روح پھونک دی ہے۔"

کہنے کو تو بہت جی چاہتا ہے مگر معاصرین ضرورت سے زیادہ نازک [illegible] واقع ہوئے ہیں، انعامی مقالہ نگار سے دو دو باتیں کرنے ہی پر اکتفا کرتا ہوں، بیچارے جگر صاحب بیچ میں آئے جاتے ہیں۔

اور یہاں مقصد یہ نہیں ہے کہ جگر صاحب پر براہِ راست

انعامی مقالہ نگار کی طرح میں بھی ظلم ڈھاؤں بلکہ مقصد یہ ہے کہ انعامی مقالہ نگار کو سمجھاؤں کہ تنقید اس قدر آسان کام نہیں ہے جس قدر کہ انہوں نے سمجھ رکھا ہے۔

جگر صاحب کا موازنہ متقدمین کے ساتھ کرکے انہوں نے ایک ایسا دعویٰ کر دیا جس کو وہ ثابت نہیں کر سکتے۔

میر کے یہاں باوجود قنوطی ہونے کے جوش و ولولہ کی کمی نہیں اور غالب کی تو یہ ایک خصوصیت ہے جس شاعر کے کلام میں جوش و ولولہ نہ ہو کا آخروہ شاعر کیا ہے۔ جذبات کو ولولہ کے ساتھ بیان کرنے ہی کا نام شاعری ہے، اور موجودہ عہد میں یہ جوہر سب سے زیادہ جوش کی شاعری میں پایا جاتا ہے۔ جگر صاحب کے یہاں یہ جوہر بھی انفعالیت میں پایا جاتا ہے مگر جوش کی شاعری میں ولولہ کی کافی مقدار گھلی ہوئی ہے۔

جوش ہی نہیں، اقبال کے کلام کی جان جوش و ولولہ ہی ہے چند چوٹی کے اشعار بطور مثال سُنئے ؎

جہاں ہر لبو ترہے قانع قفس میں ۔۔۔ وہاں دولتِ بام و در بیچتا ہوں
جہاں برق و شبنم سے وابستگی ہے ۔۔۔ وہاں ذوقِ برق و شرر بیچتا ہوں
جہاں اُنس ہے تنگ دامانیوں سے ۔۔۔ وہاں وسعتِ بحر و بر بیچتا ہوں

---

جلوہ گاہِ ناز میں جس وقت رکھتا ہوں قدم ۔۔۔ اس کے رہ کو حلقۂ بیرونِ در پاتا ہوں میں
دیکھتا ہوں جس قدر گہری نظر سے بار بار ۔۔۔ حسن کو پہلے سے کچھ پاکیزہ تر پاتا ہوں میں
دوڑتا ہے نبضِ خس میں برقِ سوزاں کا لہو ۔۔۔ سینۂ شبنم میں طوفانِ شرر پاتا ہوں میں

یا اس شعر کی تخلیقی اور ولولہ انگیزی کو ؎

اشتیاقِ اوج میں ہیں نا تراشیدہ صنم ۔۔۔ پتھروں میں جنبشِ صد بال و پر پاتا ہوں میں
راہِ حق ہی میں نہیں ہیں حسن کے نقشِ قدم ۔۔۔ گمرہی کو بھی کسی کی رہگذر پاتا ہوں میں

---

"بارگاہِ شعر" میں کہتا ہے ؎

چومی ہے نخوتوں نے یہ خاکِ فتادگی ۔۔۔ ڈالی ہے رفعتوں نے فلک کی سپر یہاں
پڑتی ہے آکے قلب پہ حسنِ ازل کی ضرب ۔۔۔ آئینہ توڑ دیتا ہے آئینہ گر یہاں
ہوتے ہیں نورِ صبح سے تعمیر سقف و بام ۔۔۔ بنتے ہیں رنگِ شام سے دیوار و در یہاں
ہر ذرۂ حقیر بصد ناز و دلبری ۔۔۔ رکھتا ہے آفتاب کے زانو پہ سر یہاں

مجھے پڑے ہیں زمانے کے ہاتھ سے ہرچند ۔۔۔ مگر بہیمہ برق و شرار ہیں ہم لوگ
نگاہ روبرو اے روحِ نعمتِ دارین ۔۔۔ بہوش باش کہ یزداں شکار ہیں ہم لوگ

---

یا جنگل کی شہزادی کا یہ شعر کہ ؎

چہرے پہ رنگ تمکین، آنکھوں میں بیقراری ۔۔۔ ایمائے سینہ کوبی فرمانِ بادہ خواری

---

تصنیف ہو رہے ہیں ہزاروں چھپتے ہوئے فسانے ۔۔۔ ان انکھڑیوں کی صنوبر کا نہیں شراب خانے

---

سچ ہے طوفانِ جوانی کو دبا سکتا ہے کون ۔۔۔ سر شاب شعلہ پرور کا جھکا سکتا ہے کون!؟

---

وارثِ کونین ہوں میرا کوئی ثانی نہیں ۔۔۔ میرے قدموں پہ جھکی رہتی ہے فطرت کی جبیں
مسکراتی ہے غرورِ عرش پہ میری زمیں ۔۔۔ ظالم و سرکش عناصر ہیں مرے زیر نگیں

لطف یہ ہے کہ اکثر دعوے بے بنیاد ہیں، اور جو بے بنیاد ہیں ان میں شدید تضاد ہے۔ ایک جگہ فاضل انعامی مقالہ نگار تحریر فرماتے ہیں کہ:۔

"جگر کے کلام میں مجموعی حیثیت سے "غالبیت" نہیں ٹپکتی ان کی زبان نہایت شستہ اور صاف ہے"

دوسری جگہ ارشاد ہوتا ہے کہ:۔

"جگر غزلوں میں بہت سے ایسے الفاظ استعمال کر جاتے ہیں جن کو اب تک کسی غزل گو نے نہیں استعمال کیا ہے اور لطف یہ ہے کہ وہ نامربوط اور غیر مانوس نہیں معلوم ہوتے، میرے نزدیک یہ شاعر کا ایک زبردست آرٹ ہے غزل جیسی نازک اور لطیف صنف میں غیر مستعمل الفاظ نہایت خوش اسلوبی سے کھپا دینا ایک ایسا اعجاز ہے جو صرف حضرت جگر مرادآبادی کے حصے میں آیا ہے۔ طوالت مضمون کے خیال سے مثال کے طور پر صرف ایک شعر پیش کرتا ہوں" (یعنی ایسے اشعار جگر صاحب کے کلام میں زیادہ سے زیادہ ہیں — !؟ خدا جگر صاحب کو ان کے دوستوں سے بچائے) ؎

ہم عشق مجسم ہیں لب تشنہ و مستسقی
دریا کی طلب کیسی دریا کو رُلاتا ہے

اس صفت سے جگر کو موصوف کرنا ان غریب پر بڑا ظلم ہے ۔ ان کے
کلام میں ایک ( ) غنائی شاعری کی تمام
خصوصیتیں بدرجۂ اتم پائی جاتی ہیں اور وہ غیر مترنم الفاظ سے ہمیشہ
گریز کرتے ہیں ۔ "عشق مجسم" اور "لب تشنہ و مستقی" دونوں ترکیبیں
غیر مترنم اور جگر کی بندشوں کی نزاکت کے منافی ہیں ۔ لیکن اس ایک مثال
سے (جس کو فاضل انعامی مقالہ نگار نے مشتے نمونہ از خروارے کے طور پر
پیش کیا ہے) جگر صاحب کی اس خاص غنائی صفت کو دبایا نہیں جاسکتا
ایک دوسری جگہ تحریر ہوتا ہے کہ : —

"جگر کا فلسفۂ زندگی"

(۱) ہماری زندگی آج کل افلاس و جہالت کے باعث نئی نئی
اُلجھنوں میں گرفتار ہوتی چلی جارہی ہے ۔ اب "ان" (؟)
کی نگاہیں رونے والے شاعر پر نہیں ٹھہرتیں ۔ اب عوام
ایسی شاعری کو پسند کرنے لگے ہیں جو ان کے دل کا غم
بھلا سکے جس میں زندگی ہو ، اثر ہو ، اور سرور آگیں نغمات
کے دھارے ہوں ۔
جگر ہماری سوسائٹی میں اسی "انفرادیت" کے باعث
مقبول ہے ۔ وغیرہ "
پھر ایک جگہ کہتے ہیں کہ : —
(۲) "وہ دُنیا کو ایک خواب نہیں تصور کرتے بلکہ جائے عمل
اور کارزارِ حیات سمجھتے ہیں ۔" لکھا ہے

سمجھ سوچ کر پاؤں آگے بڑھانا
حقیقت ہے دُنیا کہانی نہیں ہے

جگر صاحب انقلابی اور اجتہادی دل و دماغ لے کر آئے ہیں
اور قدامت پرستی سے کوسوں دور ہیں ۔ زمانے کے مصائب
ان کے مزاج میں قنوطیت (نراشا) نہیں پیدا کرتے بلکہ وہ ان
کا بہادری سے مقابلہ کرتے ہیں اور اپنی شاعری میں یہی "پیغام"
بھی دیتے ہیں ۔ ذیل کے شعر میں وہ زمانے کے حوادث اور
اپنے جذبات میں کتنی لطیف ہم آہنگی پیدا کرتے ہیں ملاحظہ ہو
محسوس یہ ہوتا ہے کہ ہر تازہ تغیر میرے لئے پیغام ہے معلوم نہیں کیوں "

معلوم ایسا ہوتا ہے کہ فاضل انعامی مقالہ نگار "جدید شعرائے اردو" ...
نقادوں سے متاثر ہوئے ہیں اور انہوں نے اپنے محبوب موضوع ...
خصوصیتیں دکھانے کی کوشش کی ہے جو اس میں واقعاتی طور پر ...
اور جو نہیں ہونی چاہئیں ۔
اوپر کے دو ٹکڑوں میں جن باتوں کو دُہرایا گیا ہے یہ ملک کے ...
اور قومی شعراء کے تذکرہ میں لکھی جاتی ہیں ۔ نیچرل یا خطیبانہ اور ...
شاعری میں بنیادی طور پر خارجی عناصر ہوتے ہیں ۔ اس لئے وہ ...
حیات سے ہم آہنگ ہوتی ہے ۔ اور اس ہم آہنگی کی وجہ سے ...
کا ایک نقطۂ نگاہ بھی ہوتا ہے وہی پختہ ہو کر ان کا فلسفۂ زندگی
بن جاتا ہے ، لہذا جہاں ان کی شاعری کے محاسن شاعرانہ سے بحث
کی جاتی ہے یہ بھی دکھایا جاتا ہے کہ یہ زندگی اور انسان کو ...
میں ڈھالنا چاہتے تھے ۔"
جس طرح اقبال کیلئے لکھا جاسکتا ہے کہ
"... ) ہیں یا دُنیا کو "اسلامی فیسزم" یا "پین اسلامزم" کی
زنجیر میں منسلک کر کے مغلوں کے دور کا اسلامی زمانہ واپس لانا چاہتے
تھے ۔ اور اسلام کو وہ بہترین نسخۂ حیات خیال کرتے ہیں اور انسان کیلئے
ایک ذی عمل روحانیت لازمی قرار دیتے ہیں ۔ اقبال کے برخلاف ...
اشتراکی نظام کے قائل نظر آتے ہیں اور وہ دُنیا میں انسان کی خالص ...
مختاریت قائم کرنا چاہتے ہیں وہ مذہب ہی نہیں ذی عمل روحانیت کو
بھی زندگی کیلئے لازمی قرار نہیں دیتے ہیں ۔

. . . . . . . . . . . . . . . . . . .

. . . . . . . . . . . . . . . . . . .

. . . . . . . . . . . . . . . . . . .

لیکن پیامی یعنی فلسفی شعراء کے برخلاف غنائی شاعر اور اسکی شاعری
کے فرائض بالکل مختلف ہیں ۔"
غنائی شاعر کا فرض زندگی میں محض مسرت پیدا کرنا ہے ۔" اور بس ،
اس کی شاعری کو خارجیت سے کوئی دور کا بھی واسطہ نہیں ، داخلی عنصر
اس کی شاعری کا جوہر ہوتا ہے اور انسانی روح پر اس کی شاعری کا جادو
اسی طرح کام کرتا ہے جس طرح سارنگی اور ستار کا ۔"

ایشیا ۔ اکتوبر ۱۹۴۳ء

سارنگی اور ستار کو بول، بیچ اور کراہ سے کوئی نسبت نہیں۔ اس طرح غنائی شاعری کو فلسفہ و حکمت سے دور کا بھی واسطہ نہیں۔

جگر صاحب غنائی شاعر ہیں، اور لافانی غنائی شاعر ہیں۔ ان بیچاروں کے متعلق "انقلابی" اور "اجتہادی" "فلسفۂ زندگی" "جائے عمل" اور "کارزارِ حیات" قسم کی ترکیبیں لکھنا ایسا ہی ہے جیسے بلبل پر بہ ڑلا دینا۔

جو شعر انعامی مقالہ نگار نے مثال میں دیا ہے، وہ، اور اس میں لفظ "تعبیہ" کا استعمال نئے ماحول اور شعرائے جدید کا فیضان ہے اس ایک شعر سے کوئی متغزل، فلسفی شاعر نہیں ہو سکتا۔

ہاں اگر میں جگر صاحب پر مضمون لکھتا تو دنیا کو اس حقیقت سے آگاہ کرتا کہ "ادب لطیف" کا رسیا اب "ادب کثیف" کے جاروب کشوں کی خاک پا سے موتی رولتا ہے۔

ان کی تازہ نظمیں ؎

آئی جو ان کی یاد تو آتی چلی گئی
ہر نقش ماسوا کو مٹاتی چلی گئی

یا "مدت میں وہ تجدیدِ ملاقات کا عالم"

یہ متغزل جگر کے رنگ میں بکھری ہوئی غزلیں نہیں ہیں، بلکہ یہ مسلسل نظمیں ہیں جو ایک خیال کی بنیاد پر لکھی گئی ہیں۔

یقیناً یہ جدید رومانیت کے اثرات ہیں جن سے بڑی کشمکش کے بعد بھی جگر صاحب اپنا دامن نہ بچا سکے۔ یہ ان کا ارتقا ہے اور اس ارتقا پر ہم ان کو مبارکباد دیتے ہیں۔

---

اس کے بعد دوسرا تنقیدی مضمون آرزو صاحب لکھنوی پر ہے جس میں نظم و غزل کے مسئلہ پر کمزور دلائل پیش کئے گئے ہیں۔ اور اس مضمون کے لکھنے والے نے بھی وہی زیادتی اپنے موضوع سے کی ہے جو جگر صاحب کے ساتھ انعامی مقالہ نگار نے کی تھی۔ یعنی خیر سے آرزو صاحب کو سرمایہ داری کے مظالم اور غربت کی بے بسی کا مرقع نگار بتایا ہے۔

افسوس یہ لوگ نہیں سمجھتے کہ خارجی شاعری کی تخلیق بھی بغیر داخلی ہیئت کے ناممکن ہے۔!؟ اب بتائیے اس شعر میں کیا جان ہے ؎

عجب زندگی ہے عجب زندگی ہے
کہ ہیں ظلم پر ظلم اور بے بسی ہے

بہرحال یہ مضمون پہلے مضمون سے غنیمت ہے، شاید اس لئے کہ "انعامی" نہیں ہے۔!؟

مجھے افسوس ہے کہ اضطراب کا ہر صفحہ مجبور کرتا ہے کہ میں اس کو ایک "رجعت پسند" آرگن کہوں۔ "ہماری شاعری" کے عنوان سے سوز شاہجہانپوری کا ایک مختصر سا مضمون ہے اور اس کا بھی مقصد محض یہ معلوم ہوتا ہے کہ ان لوگوں پہ دھول اڑائی جائے جو شاعرانہ ترقی کی دوڑ میں ہوا بن کر اڑ رہے ہیں۔

اس مضمون کی روح یہ اعتراض ہے کہ موجودہ شاعری محض الفاظ اور ان کے غلط استعمالات کا ایک معجون مرکب ہے۔ آئیے ذرا اس مسئلہ پر تفصیلی نگاہ ڈالیں۔

موجودہ شاعری کی دنیا کو چار حلقوں میں اگر تقسیم کیا جائے تو یہ حلقے بنیں گے۔ (۱) ترقی یافتہ متغزلین (۲) ترقی یافتہ متغزلین کے غلط مقلدین۔ (۳) ترقی یافتہ انقلابی نظم نگار شعراء (۴) اور انکے غلط مقلدین۔

فرسودہ اور پٹی ہوئی شاعری یا انفعالی شعراء سے مجھے غرض نہیں، موجودہ شاعری اور شعراء کے یہی چار حلقے بن سکتے ہیں۔ جہاں تک نمبر ۱ اور نمبر ۳ کا تعلق ہے، ان کے ترقی یافتہ ادب نے آج اردو شاعری کو اس درجہ بلند کر دیا ہے کہ وہ دوسرے ملکوں کی شاعری کے سامنے زیادہ شرمندہ نہیں ہو سکتی۔

(۱) عشقیہ شاعری اور (۲) انقلابی جدید شاعری، دونوں کے نکھار اور ارتقا نے اردو ادب کو تباہی و شرمندگی سے بچا لیا ہے۔ اب رہے نمبر ۲ اور نمبر ۴ سو ہر ملک میں "غلط مقلدین" کا نہ کوئی معیار ہوتا ہے اور نہ ان کی کچھ عمر ہوتی ہے، اس لئے ان کے اشعار کو موضوع بنا کر حقیقی شعراء یا ان کے ادب کو تنقید کا نشانہ بنانا ہرگز تنقید نہیں ہو سکتا۔

جن اجزاء اور عناصر کو جناب سوز نے گنایا ہے یہ غلط ہے کہ

موجودہ شاعری محض ان اجزا کی بُنیادوں پر قائم ہے۔ اس کے معنی ہیں کہ اقبال، جوش اور دوسرے لوگوں کے دواوین سوز صاحب کی نظر ہی سے نہیں گذرے، یہی نہیں اور بھی بہت سے نو طلوع ستارے ایسے ہیں جن کی ضو منفعل شاعری کے آفتاب و ماہتاب کی روشنی کو ماند کر رہی ہے۔ موجودہ زمانے میں لڑکیاں ایسی نظمیں اور غزلیں کہتی ہیں جن کے آگے فرسودہ غزل گو اساتذہ کا کلام بے روح معلوم ہونے لگا ہے۔

اصل میں یہ مضمون نظم نگار شعراء کے حلقے پر ایک کمزور ضرب ہے اور یہ حضرت سخت قسم کے دقیانوسی معلوم ہوتے ہیں۔ جب انسان کی خود کوئی حیثیت نہیں بن سکتی تو اسی طرح دل مسوستا ہے۔

اس کے بعد سوز صاحب نے صاحبانِ ترنم پر چنگاریاں پھینکی ہیں۔ اس انداز اور ان اطوار سے آپ اضطراب کی متاعِ ادب کا اچھی طرح اندازہ کر سکتے ہیں۔

سارا رونا تو دراصل ترنّم ہی کا ہے، کیونکہ جدید متغزلین اور نظم نگار شعراء میں زیادہ تر ایسے ہی خوش نصیب ہیں جو ترنم کے ساتھ اپنا کلام سُناتے ہیں اور ان کو وہ ہر دلعزیزی اپنے کلام اور ترنّم کی وجہ سے حاصل ہے جس کو مغلوب کرنا فرسودہ، بوڑھے، حاسد اور متشنج شعراء کے بس کی بات نہیں ہے۔ ان شعرائے جدید کے اقتدار کا عالم اس وقت دیکھیے جب وہ کسی مشاعرہ یا جلسے میں موجود ہوں، کوئی نظام باقی نہیں رہتا۔ "گلوگیر شعراء" (جن کی نسل میں سے سوز صاحب بھی معلوم ہوتے ہیں) موجود ہوتے ہوئے نابود ہو جاتے ہیں۔ ظاہر ہے کہ یہ ایک ایسی روحانی تکلیف ہے جس کو گمراہ سبزہ آغازی اور ڈاڑھیوں کا سپید رنگ برداشت نہیں کر سکتا۔

لیکن اگر عقل کا ایک جزیہ بھی ان حضرات کے پاس ہے تو ان کو نفسیاتی اور حقیقی اسباب پر غور کرنا چاہیے جن کی بُنیاد پر جدید شعراء عوام میں ہر دل عزیز ہیں۔

گو آپ جانتے ہیں لیکن آئیے ذرا ان حقائق کو دُہرائیں اور اپنے دوستوں کی آتشِ حسد کو سرد کرنے کی کوشش کریں جو ان کے دل و جگر کو پھونکے ڈالتی ہے۔

---

یہ صرف ایک حد تک صحیح ہے کہ ترنّم شاعر کو مقبول کر سکتا ہے، ہمارے سامنے ایک مترنّم شاعر کی مثال موجود ہے جو ۳۶ء میں پیدا ہوا اور ۳۹ء میں مرگیا (!؟!)

اس کی موت کا مقابلہ اس کا ترنّم نہیں کر سکا کیونکہ اسکی شاعری میں بلوغ کی اہلیت نہ تھی اور نہ صرف ماحولی یا قومی [illegible] محض [illegible] شاعری کی کسوٹی پر بھی پورا نہیں اُترتا تھا۔ جدید شعراء اس لئے عوام میں مقبول، زندہ، تابندہ اور پائندہ ہیں کہ وہ سماج کی آواز ہیں، جو اُن کے نمائندے ہیں وہ موجودہ سیاسی، مجلسی، ارتقاء اور زندگی کی اُٹھان کے بطن سے پیدا ہوئے ہیں اور اپنے عصر کی نمائندگی کرتے ہیں، [illegible] کی نمائندگی کرتے ہیں جو انسانی روح و دل سے اُٹھنے [illegible] سے بے تاب تھے۔

وہ فرسودہ، گلوگیر، منفعل اور مُردہ شاعروں کی [illegible] نہیں ہیں، جو منافق ہیں، قافیہ سے خیال پیدا کرتے ہیں [illegible] میں سے شعر کی بھرڈ کلاس سیپیاں تلاش کر کے جوہریوں [illegible] موتی کا نام لے کر رکھتے ہیں۔ جدید شعراء شاعری [illegible] فطرت کے ناپیدا کنار سمندر کے [illegible] غوّاص ہیں۔ جان پر کھیل جانے والے غوطہ زن ہیں، وہ زندگی کی تہ تک جاتے ہیں اور [illegible] موتی نکال لاتے ہیں۔

ان کی کامیابی ان کو مست کر دیتی ہے۔ اس موتی کو اپنے خونِ دل سے رنگین بنا کر سماج کی گردن میں ڈال دیتے ہیں، اور مست ہو کر گاتے ہیں۔

وہ ڈرائنگ روم کے بھاٹ نہیں ہیں، وہ امراء کے وظیفہ خوار خود فروش نہیں ہیں، وہ بوژروا طبقۂ انسانی کے خادم نہیں ہیں، وہ ندیم ہیں انسانیت کے، وہ نقیب ہیں آزادی اور ذہنی ارتقاء کے، وہ مغنی ہیں انسانی روح و دل کے لطیف ترین حقیقتوں کے، وہ مطرب ہیں، سرمست اور الھڑ شباب کے، اور وہ نمائندے ہیں اس عصرِ خونیں کے جس سے ہستی کانپ رہی ہے۔

جن مُردہ روایتوں کا نام ادارۂ اضطراب نے مذاقِ سلیم اور

آدب رکھا ہے۔ سچ پوچھئے تو جدید شاعری نے اس کو اُجاگر کیا ہے
یم غزل نے اُس کی میت تیار کی ہے۔

لیکن بہرحال اسی اُلٹی سیدھی ترتیب کے باوجود اضطراب میں
ب صاحب کی غزل، پیرا شوٹ کے متعلق مضمون اور اضطراب عالم
سوزش ماضی، بہ حبیب آمنہ صاحبہ کی نظم اچھی چیزیں بھی موجود ہیں
اپنے نادیدہ دوستوں سے عرض کروں گا کہ دُنیا بہت آگے نکل چکی
جاگ چکی ہے، بہت ہوشیار ہوگئی ہے۔ ان حقائق کی روشنی میں
ی اضطراب کو ایک ادبی رسالہ بنائیں، اپنے اندر جوش و ولولہ
ریں، ترقی یافتہ بنیں، محنت کریں، کوئی وجہ نہیں کہ وہ انفرادی طور پر
ادب اور سماج و ملک کی خدمت نہ کرسکیں۔ ایک چھپی ہوئی خواہش
اب کی لہروں میں ضرور پائی جاتی ہے۔ ذاتیات اور غلط مقابلہ
جانا ہی ذہن و دماغ کی صحت و ترقی کی دلیل ہے۔

آخر میں اضطراب کے ٹائٹل کے متعلق بھی ایک بات ادارہ
طراب کو محسوس ہونی چاہئے۔

زبان کی ترقی کے لئے اس نظریہ کی تصدیق کی اب ضرورت باقی
رہی ہے کہ زبان کو جس قدر آسان اور سہل بنایا جاسکے بنایا جائے
غالباً اس سلسلے میں رسم الخط بھی ایسا ہونا چاہئے جس کو محض "کوفی"
پڑھ سکیں ہندوستانی بھی پڑھیں۔

کوئی شک نہیں کہ یہ ابداع جمیل (خوبصورت بدعت) ہے خوب
مگر میں نے کشمیر سے واپس آکر اس رسالہ کو ہفتہ بھر تک مرہٹی رسالہ
سمجھا اور اُٹھا کر نہیں دیکھا۔ کسوٹی کا باب لکھتے وقت معلوم ہوا کہ آپ
اُردو رسالہ واقع ہوئے ہیں!؟

نیا ادب اس "کوفیت" کا موجد ہے مگر وہ بھی اب اپنی ایجاد
سے دست بردار ہو چکا ہے۔

ایک طرف آپ ہندو بھائیوں سے شکایت کرتے ہیں کہ وہ اُردو
نہیں پڑھتے دوسری طرف آپ نستعلیق خط سے رجعت کرکے ایسے رسم الخط
میں اپنے رسائل کے نام لکھواتے ہیں جن کو اُردو خواں عوام بھی نہیں پڑھ
سکتے ــــ!؟

بہرحال میں اضطراب کی ترقی اور اشاعت کا خواہاں ہوں اور



پُرزور سفارش کرتا ہوں کہ ناظرین ایشیا اسکو منگا کر دیکھیں۔

**داستان لاہور** | سائز ۲۰×۳۰/۸ اڈیٹر خلیل احمد و بشیر ہندی | سالانہ چندہ ۵ر، فی پرچہ ۶ر ۵۴ ٹمپل روڈ لاہور

"ہزار داستان" کے بعد "داستان" کا لاہور سے شائع ہونا اس ارتقا
کی مناسبت کو پیش کرتا ہے جو ۵ برس کے اندر ادبی دُنیا میں پیدا ہوا ہے
گو داستان میں سے "ہزار" کی کمی ہوگئی ہے لیکن یہ کمی اُس ذہنی و ادبی
تکمیل کا سرآغاز ہے جس کے لئے ادبی دُنیا رات دن کوشش کر رہی ہے۔

ہزار داستان کا تصور یقیناً ہمارے گزرے ہوئے ساونتی عہد کے
کلچر کی تصویر پیش کرتا ہے جس کی ہر شے سے ہمارے احساس و خیال
کو ایک نفسیاتی لگاؤ تھا۔ اور باوجود ناپسندیدگی کے آج بھی اس عہد کا
تصور ہمیں سرشار کردیتا ہے۔

فارسی اور اُردو ادب میں "ہزار داستاں" کی چہک روح و دماغ میں
چٹکیاں لیتی تھی دل کو مست کرتی اور سراپڑدلوں کے پس منظر کو چیرتی
ہوئی لالہ رخوں کے جلسوں میں پہنچا دیتی تھی۔ یہ سب کچھ تھا مگر "ہزار"
کی کمی اس لفظ میں ایک ایسا عجیب رومانی اور حکیمانہ اضافہ کرگئی ہے جسکی
وحدانیت، وحدت پر بھی چھائی ہوئی ہے اور کثرت پر بھی ــــ!

داستان میں زندگی کی ہر کہانی پوشیدہ معلوم ہوتی ہے جن مسائل سے
اراکین داستان نے بحث کرنا چاہی ہے، ان تمام مقاصد اور مسائل کا
بکھراؤ داستان کی اتھاہ دُنیا میں پایا جاتا ہے۔ اس تصرف پر خلیل و بشیر
کی ملی جلی اسم تراشی پر داد دئے بغیر نہیں رہا جاتا۔ خلیل و بشیر جو
داستان کے واضع اور مرتب ہیں، رسائل کے شائع کرنے کا سلیقہ رکھتے
ہیں اور ان کو ادبی و تجارتی تجربہ ہے لیکن داستان کے دو نمبر دیکھنے سے
معلوم ہوتا ہے کہ وہ اپنی راہ واضح نہیں کرنا چاہتے۔ اور جدت و قدامت
کے بین بین سلامت روی کی پالیسی پر عمل کرنا چاہتے ہیں۔ اکثر نے ایسا
چاہا مگر اس سلامت روی کو محفوظ نہ رکھ سکے۔ یا بالکل قدیم ہوگئے یا
بالکل جدید۔ بہرحال ادب کا نیا نظریہ ملک میں مقبول ہو رہا ہے۔ ہمارے شاعروں
اور ادیبوں نے تخیل سے رہائی حاصل کرنے کی جد و جہد شروع کردی ہے
اور ادب کا سرشتہ زندگی کے دامن سے باندھا جاچکا ہے، اب حقیقت
تسلیم کی جاچکی ہے کہ فرسودگی اور قدامت ہمارے مرض کا علاج نہیں ہے۔ (باقی آیندہ)

# SAGHAR

## IN ENGLISH



"Saghar's entire attitude and approach towards life is of youth, richly endowed with a passion for the history, romance, hope and freedom of his country. He is in every fibre of him Indian and his art is both drawn from and dedicated to his motherland."

SAROJINI NAIDU



The Urdu knowing world is already familiar with the message of this young and buovant poet of the East.

It is a message of independence and national pride.

The Hindi Edition of Saghar's poems is already in the market and eagerly sought by lovers of poetry and literature.

It is now translated into English for the benefit of English knowing world.

Price per copy Rs. 4-12 only. To those who order in advance it will be given for Rs. 3 only.

*BOOK YOUR COPIES NOW TO AVOID DISAPPOINTMENT*

Manager, Adbi Markaz,
MEERUT.
(India.)

اُردو دنیا کی طرف سے ہندی سنسار کیلئے بہترین تحفہ

# رس ساگر

## بادۂ مشرق کا نیا رُوپ

ہندوستانی ادب میں یہ پہلی مکمل کوشش ہے، جس کی بنیاد میں لسانی اتحاد۔ قومی ملاپ اور ہندوستان کی ایک لنگوا فرینکا وضع کرنے کے خیال کی طرف پورے وثوق کے ساتھ قدم اٹھایا گیا ہے یہ کوئی ترجمہ نہیں ہے بلکہ ساغر کے مجموعۂ کلام "بادۂ مشرق" کی منتخب نظمیں اور نیا کلام ناگری حروف میں ایک مرتّب مجموعہ کی شکل میں چھاپا گیا ہے اور حواشی میں ان تمام الفاظ کے معنی آسان زبان میں دیئے گئے ہیں جن کو ہندی دنیا بآسانی سے نہیں سمجھتی۔

کتاب کے لئے خاص طور پر سپلا اینٹک پیپر مل سے بنوایا گیا ہے اور چھپائی ہندوستان ٹائمز پریس دہلی میں ہوئی ہے "رس ساگر" مجموعی طور پر نہایت حسین اور اعلیٰ سامانوں کے ساتھ شائع ہوئی ہے اور اُردو دنیا کی طرف سے ہندی سنسار کے لئے بہترین تحفہ ہے۔ آپ اپنے ہندی جاننے والے دوستوں کو نہایت فخر و مسرّت کے ساتھ اس تحفہ کی نذر دے سکتے ہیں

منیجر ادبی مرکز میرٹھ (یو۔پی)

ادبی مرکز میرٹھ کا علمی، ادبی ماہی رسالہ

# ایشیا

زیر سرپرستی

ڈاکٹر سید محمود

(بہار گورنمنٹ کی طرف سے اسکولوں کے لئے منظور شدہ)

ایڈیٹر ساغر

مکتبہ ساغر ادبی مرکز میرٹھ

قیمت سالانہ مجلد ایشیا چھ روپیہ (۶)
قیمت سالانہ غیر مجلد ایشیا پانچ روپیہ (۵)

قیمت ایک نمبر مجلد عہ، علاوہ محصول
قیمت ایک نمبر غیر مجلد ۸، علاوہ محصول

# انقلاب

امام الہند مولانا ابو الکلام آزاد کی ایک رباعی

تھا جوش و خروش اتفاقی ساقی
اب زندہ دلی کہاں ہے باقی ساقی
میخانے نے رنگ و روپ بدلا ایسا
میکش میکش رہا نہ ساقی ساقی

ب

ایشیا

# فہرست

## رسالہ ایشیا (سہ ماہی) جنوری، فروری، مارچ سنہ ۱۹۴۰ء

## بقیہ مضمون "کانسٹی ٹوانٹ اسمبلی" صفحہ ۳۴

طرز حکومت میں زیادہ تر اکثریت ہی حکومت --- کرتی ہے۔ لیکن اس کی بے شمار مثالیں موجود ہیں کہ اکثریت اور اقلیت کی مخلوط حکومت رہی ہے۔ موجودہ سویٹ روس کا نظام جمہوری انگلستان میں ۱۹۳۱ء میں سب پارٹیوں کی مخلوط حکومت تھی اور آج بھی ہے۔ بہرحال حکومت مخلوط ہو یا اکثریت کی ہو دونوں حالتوں میں بلا امتیاز جماعت ہر قوم وملت کے عوام کا خیال کرنا اور اپنے حقوق کی حفاظت کرنا حکومت کا فرض ہوتا ہے۔

موتمر آئین ساز کو بھی اصولاً میں بہت اچھا سمجھتا ہوں مگر ابھی تک مجھے اس کی تشفی نہیں ہوتی ہے کہ ہندوستان کی فرقہ وارانہ اُس تعلیم کی کمی اور کورانہ تقلید کی حالت میں موتمر آئین ساز مفید ہوسکتی ہے یا نہیں۔ میرا خیال یہ ہے کہ اگر بڑے بڑے معاملات آپس میں طے ہوجائیں تو پھر پورے آئین کے لئے ایک موتمر کا قائم کرنا یا آئین کو استصواب کے لئے عوام کے سامنے پیش کرنا مناسب ہوسکتا ہے۔

# تین فیصلے

تنقید ۱۹۵۹

وقت آگیا ہے کہ مسائل کو جذباتی نقطۂ نگاہ سے نہیں بلکہ تدبیرو امکان کی روشنی میں دیکھا جائے۔"

دیکھنے میں بظاہر ہندوستان اس وقت نفاق، نفرت، شورش اختلاف اور طرح طرح کے ہنگاموں کی آماجگاہ بنا ہوا ہے اور ہندوستانی قوم کی یہ پریشانی، یہاں کے بسنے والوں کا یہ بکھراؤ سخت ہمت شکن ہے لیکن نکتہ رس ذہن و دماغ جانتے ہیں کہ تاریخ کے صفحے قوموں کے ایسے سخت مراحل سے بھرے پڑے ہیں۔

جس طرح ہم شیریں چشمۂ آب تک پہونچنے کے لئے خس و خاشاک اور مٹّی کے ملبے کو نکال پھینکنے کے لئے مجبور ہوتے ہیں۔ بالکل اسی طرح آزادی، جو سرچشمۂ حیات ہو اپنی منزلیں رکھتی ہے۔ اس سرچشمۂ زندگی کے کنارے تک پہونچنے کے لئے ہمیں اس ملبے کو نکالنا اور پھینکنا ہی پڑے گا۔ یعنی جو فرقہ پرستانہ اختلاف مختلف سیاسی نظریوں کی صورت میں ہماری راہ میں روڑہ بن رہا ہے اُسے کسی نہ کسی طرح ختم کرنا ہی ہوگا۔

استقلال اور ہمّت کے معنی یہ ہیں کہ انتہائی آفت اور مصیبت کا مقابلہ نہایت خندہ پیشانی اور صبر کے ساتھ کیا جائے اور اُس آئیڈیل کو ایک صورت دینے کی لگاتار کوشش کی جائے جو ہم نے "آزاد ہندوستان" اور جنتا کو سکھی بنانے کے متعلق مدّتوں کی کوشش اور سوچ وچار کے بعد قائم کیا ہے۔

لوگ اور حکومت غلط خیال کرتی ہے کہ اس آئیڈیل میں جان ڈالنے کے معنی دوسروں کو بے روح کر دینا ہے۔ کسی ملک کو آزاد کرانے اور اُس کے بسنے والوں کی راحت اور سُکھ کا انتظام کرنا زندگی کی سب سے بڑی عبادت اور انسانیت کا سب سے اہم فرض ہے۔

ہندوستانی قوم کی واحد آزادی پرست جماعت کانگریس نے انسانیت کے اس سب سے اہم فرض کی ادائیگی کی داغ بیل ۵۰ برس قبل ڈالی اور وہ نصف صدی سے برابر کوشش کرتی رہی ہے کہ کسی طرح ہندوستان اور اُس کے باشندوں کو دنیا میں سربلند و آزاد کرائے۔

کیونکہ ہندوستان کی آزادی اور یہاں کے باشندوں کی راحت نہ صرف داخلی حیثیت رکھتی ہے بلکہ وہ اثر انداز ہوتی ہے۔ کل بنی نوع انسان پر اس کے نتیجہ کے طور پر دنیا میں ایک نئی پُر امن اور متوازن زندگی شروع ہو سکتی ہے اس لئے ہندوستان کی "آزادی" دنیا کی آزادی کے مترادف ہے

الف

گو "جمہوریت" "عیسائیت" اور خاص کر "انسانیت" کے بلند بانگ طاغی دعویدار اس حقیقت سے انکار نہیں کر سکتے پھر بھی اس وقت بد ستی بساط پر اُن کی چال کا وہی انداز ہے جو ڈیڑھ صدی سے ہندوستانیوں کو حیرت میں ڈالتا رہا ہے۔

اُن کے قول کے مطابق برطانیہ یورپ کی موجودہ جنگ میں جمہوریت عیسائیت اور انسانیت کے اعلیٰ مفاد کی خاطر کُودا ہے۔ لیکن یہ عجیب سمجھ میں آنے والی منطق ہے کہ یہی نظریّہ ہندوستان اور اُس کی جمہوری آزادی سے متعلق استعمال نہیں کیا جا سکتا بلکہ ٹھیک اُس وقت جبکہ یقینی طور پر تمام ہندوستانی قوم کو اپنے حقِّ آزادی کے لئے متحد ہو جانا چاہئے تھا ہم قوم میں شدید قسم کا بکھراؤ اور آپس میں سخت بے اعتمادی دیکھتے ہیں۔

یہ بے اعتمادی اور بکھراؤ کس زہریلے بیج کا نخل ہے اور کس زہر آلود ہاتھ نے اس کو بویا ہے۔ ذمّہ دارانہ طور پر کچھ کہا نہیں جا سکتا۔ لیکن حکومت کرنے کے مسلّمہ اصولوں اور تسلیم شدہ سیاسی حکمت عملی کی روشنی میں ہم اس "معشوق" کو اچھی طرح پہچانتے ہیں جو اس "پردۂ زنگاری" میں چھپا ہوا ہے؟

(۱) موجودہ ہندوستانی سیاست کے ڈرامہ میں مسلم لیگ کا رول نہ صرف مسلمانوں کے مفاد کے خلاف ہے بلکہ انتہائی افسوسناک اور خود غرضانہ ہے۔ دراصل چند وزارتیں نہ ملنے پر کانگریس اور قوم پرور مسلم جماعت سے رقابت

ایشیا

پسند مسلمانوں کا اس قدر گرگرا انتقام لینا ہی اس بات کی دلیل ہے کہ مسلم لیگ سیاسیات میں کسی سنجیدہ مقام پر نہیں ہے۔

مسٹر جناح کے حواریوں کے متعلق جو اکثر سرمایہ دار یا حکومت پرست ہیں کچھ کہنا آفتاب کو چراغ دکھانا ہے وہ تو کھلم کھلا سامراج کے حامی اور برطانیہ کے دوست ہیں لیکن میں بہت حیران ہوں کہ خود مسٹر جناح کے بارے میں کے متعلق کیا فیصلہ کیا جائے!؟ ایک الھڑ دوشیزہ کی طرح اُن کا غرور اور ضد اُس وقت تک نہایت دلکش تھی جس وقت تک وہ امکان اور قیاس کی حدود میں تھی، لیکن یکے بعد دیگرے جمہوریت کی مخالفت، یومِ نجات اور پاکستان کی تحریک ان تمام اقدامات کی وجہ سے مسٹر جناح کی ذات لامحالہ مشکوک ہوئی جاتی ہے۔ گو شک کرنے کو جی نہیں چاہتا لیکن عین اُس وقت جبکہ برطانیہ پر سیاسی دباؤ ڈال کر ہندوستان کے لئے کچھ حاصل کیا جا سکتا تھا مسٹر جناح کا وطنیت کی بنیاد پر کلہاڑی مارنا اس بات کا ثبوت ہے کہ وہ محض کسی داخلی مخالف جماعت کے لیڈر نہیں ہیں بلکہ وہ اسی طرح ہندوستان کے مخالف ہیں جس طرح برطانیہ کے سامراجی سیاست داں۔

غور سے دیکھا جائے تو وہ برطانوی سیاست دانوں کے مقابلے میں ہندوستان کے بدتر دشمن ہیں۔ برطانوی سیاست دانوں نے فرقہ وارانہ مسئلہ کو تقسیم ملک کی صورت میں حل کرنے کی تجویز پیش نہیں کی۔ مگر مسٹر جناح نے پاکستان کا ناقص اور ناقابلِ عمل خیال پیش کر کے انتہائی رجعت پسندانہ وطن دشمنی کا ثبوت دیا ہے

۲

مسلم لیگ نے (Full Independence) پوری آزادی سے بغاوت کر کے اپنے ریزولیشن میں سرے ہی سے وفاقی نظامِ حکومت سے انکار کر دیا ہے اور مطالبہ کیا ہے کہ ہندوستان کے لئے جو قانون نافذ ہو وہ مسلمانوں کے مشورے و منظوری سے نافذ ہو۔

تیسرے یہ کہ صوبۂ سرحد، پنجاب، سندھ، بلوچستان کو ایک مسلم ریاست بنا دیا جائے جس کا ہر حلقہ خود مختار ہو۔

اسی طرح بنگال اور آسام کی ایک خودمختار مسلم ریاست، جس کا ہر حلقہ خود مختار ہو۔

اس کے علاوہ جن صوبوں میں مسلم آبادی اقلیت میں ہے اس کے قومی، مذہبی اور اقتصادی حقوق کی حفاظت کی جائے۔

یہ ہے وہ شاندار فیصلہ جو بزعمِ خود "مسلمانوں کی نمائندہ جماعت" مسلم لیگ نے کیا ہے۔ جس کی تمام تر سیاست محض کانگریس کی مخالفت تک محدود نظر آتی ہے۔

اس نمبر میں پاکستان کے ماخذ اور آغاز کے متعلق ایک سرسری اشارہ کیا گیا ہے جس میں مسلم لیگ کے رزولیوشن پر اظہار رائے کرتے ہوئے یہ بتایا گیا ہے کہ تقسیم ملک کے منحوس نظریہ میں بھی مسلم لیگ نے مسئلۂ اقلیت کا کوئی حل پیش نہیں کیا۔

اوّل تو کسی دماغی اور اصولی انسان کو مسلم لیگ کا بنیادی خیال ہی دلکش معلوم نہیں ہوتا۔ کسی ملک میں آپ اس طرزِ عمل کی مثال نہیں دکھا سکتے کہ ایک ایسی جماعت جو بزعمِ خود نو کروڑ افراد کی نمائندہ ہو مگر اپنے تولّد کو مولد کہنے کے لئے تیار نہ ہو۔ اس میں بسنے والی دوسری قوموں سے مستقل نفرت و جنگ کے لئے معصوم و جاہل مسلم عوام کو آمادہ کرے۔ سیاسی طور پر انگریز اور اقتصادی طور پر انگریز و ہندو دونوں کی غلام ہو کر ملکی و اقتصادی آزادی کی جد و جہد میں ایک لمحہ حصہ لینے کے لئے آمادہ نہ ہو۔ نہ صرف یہ بلکہ ملکی آزادی کے بنیادی خیال کی بھی موئد نہ ہو۔ ملک کو ٹکڑے ٹکڑے کرنا چاہے مذہب اور کلچر کے نام پر مسلم عوام کے مستقبل کو تباہ کرے جس کے پیش نظر کوئی پروگرام نہ ہو۔ جس کا ماضی غلط، جس کا حال بے معنی، اور جس کا مستقبل کچھ نہ ہو لیکن وہ غیر منطقی طور پر زبردستی سو فیصدی مسلم اقلیت (یعنی ۹ کروڑ) کے حقوق کے تحفظ کا مطالبہ کرے۔

قطعی غیر منطقی طور پر! کیونکہ حصّہ طلبی کا حق محض اس کو پہنچتا ہے جو دوسروں کو خود بھی حصّہ دے۔ ثابت ہے کہ مسلم لیگ میں جو حضرات ہیں اُنھوں نے کوئی ایثار اور قربانی نہیں کی ہے

دنیا جانتی ہے کہ ان ڈرائنگ روم کے بورژوا سیاست دانوں کو آزادی کی جد وجہد سے دور کا بھی تعلق نہیں - اور سچ پوچھئے تو وہ ہندوستان کی آزادی کا امکان ہی قرمن نہیں کرتے، وہ ہندوستان کی غلامی کو تغیر و انقلاب کا بند نیال کرتے ہیں۔ اے کاش اُنھیں یہ معلوم ہو جاتا کہ جب سیلاب اپنی پوری گھن گرج کے ساتھ آتا ہے تو تمام بند اور سنگین پشتے خس و خاشاک کی طرح بہ جاتے ہیں۔

پہلے نہ تھا۔ لیکن اب یہ یقین واثق ہو گیا ہے کہ ہندوؤں کے سر

تاہم غلامی تھوپ کر مسٹر جناح اور اُن کی اُمّت ملک کی پائدار غلامی پر ایمان رکھتے ہیں اور نئے تصوّرات کی روک اور اپنے تحفظ کے لئے وہ برطانوی سامراج کے قیام کو ہندوستان میں ضروری خیال کرتے ہیں یعنی اصل میں وہ محض اُس طبقاتی مفاد کے لئے سعی کر رہے ہیں جس کی تباہی کا اُنھیں سخت اندیشہ ہے۔

آیئے ذرا تفصیل سے مسلم لیگ اور مجاہدین لیگ کے اعمال کا اندازہ کریں، مسلم لیگ میں جو طبقہ حاوی ہے وہ اصل میں مسلمانوں کا طبقۂ اعلیٰ ہی جو زیادہ تر امرا و سرمایہ داروں پر مشتمل ہے۔ مگر تاریخ سے واقف حضرات کو یہ بتانے کی ضرورت نہیں کہ یورپ میں بھی عوام کی نمائندگی کبھی لارڈ ( ) اور بیرنوں ( Barons ) نے نہیں کی۔ پھر آج بیسویں صدی میں انسان کا ارتقائی ذہن اس فریب میں کیونکر آ سکتا ہے کہ مسلم لیگ کے سرمایہ دار، حکومت پرست، رجعت پسند اور طبقاتی مفاد کو پیش نظر رکھنے پر مجبور امراء مسلم عوام کے حامی ہو سکتے ہیں!؟

غور کیا جائے تو ان کی ساری کشاکش اور کشمکش محض اس لئے ہے کہ عوام جاگ رہے ہیں وہ اس بیداری ہی سے تو خوف زدہ ہیں اُنھیں انقلاب کے قدموں کی چاپ سنائی دے گئی ہے یہ چاپ اس راہ سے آئی ہے جس پر کانگریس گامزن ہے انقلاب کے ہلکے سے پر تو نے انھیں پریشان کر دیا ہے دیوانہ کر دیا ہے اس لئے وہ کانگریس کا راستہ روکنے کی ناکام کوشش کرتے ہیں اور سامراج سے پیمانِ وفا باندھتے ہیں کیونکہ اس اتحاد میں اُن کی زندگی کا راز پوشیدہ ہے۔ لیکن وہ غلطی کرتے ہیں۔ سچائی یہ ہے کہ وہ اپنے طبقاتی مفاد کے نمائندے ہیں مسلمان اور اسلام کے نام پر اپنی حفاظت کرنے کے بجائے خود سامنے آکر انقلاب پر حملہ آور ہوں، ان ڈھالوں کو استعمال کرنا ان کے شایانِ شان نہیں

آیئے اب ذرا اس تحلیل سیاسی کا رشتہ اس نقشہ سے ملائیں جو مسلم لیگ نے بنایا ہے۔ یعنی ہندوستان کو ہندو انڈیا اور مسلم انڈیا میں تقسیم کر دینا۔

اس کی واضح مثال تاریخ میں دو صورتوں میں ملتی ہے۔ قدیم زمانوں میں رجواڑہ نظام ہیں اور اس کے بعد اُس طریقہ کا ہیں جس کی بنا پر شمالی ہندوستان میں السٹر بنائے گئے تھے۔

(۱) رجواڑہ سسٹم کے مآل کے متعلق ہندوستان کی تاریخ سیاہ ہے۔ یہی بنیادی خرابی تھی کہ ہندوستان کے رجواڑے ہمیشہ آپس میں حسد و رشک کا شکار رہے یہاں تک کہ وہ مسلمانوں کے غلام ہو گئے۔ مرکز میں کسی مضبوط حکومت کا قیام ہی مستقل سلطنت اور پر امن سیاسی زندگی کا ضامن ہوا کرتا ہے۔ لیکن اگر اس نقشے پر ہندوستان کو تقسیم کیا جائے گا تو ان آزاد ہندو مسلم ریاستوں میں امن قائم رکھنے کی ذمہ داری کون لے گا ——!؟

ظاہر ہے برطانیہ! —— اور صرف برطانیہ!!

تو کیا ایک عاقبت اندیش قوم پرست بھی اپنی زندگی میں مسٹر جناح کی اس اسکیم کو برداشت کر سکتا ہے جس کے معنی صرف یہ ہیں کہ برطانوی اثر و اقتدار کے قیام کو حق بجانب اور دوامی تسلیم کر کے ابدی توثیق کی مہر لگا دی جائے!؟

اگر یہ محض ایک سیاسی شرارت ہو اور مولانا ابوالکلام آزاد کی متحدہ قومیت کی ناقابل تردید تشریح کا محض جواب تو خیر ورنہ معقول کہتا ہی:-

"دو قوموں کا نظریہ میری رائے میں لغو ہے۔ کیونکہ ہندو مسلمان دو علیحدہ قومیں نہیں ہو سکتیں جنھیں خدا نے ایک بنایا ہے انھیں انسان تقسیم نہیں کر سکتا۔" (گاندھی جی)

انسانی اعمال میں تضاد اور اختلاف ایک حد تک اچھا معلوم ہوتا ہے لیکن جناب جناح کی کوئی اسکیم منطقی معیار پر صحیح نہیں اُترتی ایک طرف وہ کانگریس سے سمجھوتہ کرنے کے لئے مسلم لیگ کی واحد نمائندگی پر اصرار کرتے ہیں دوسری طرف وہ پاکستان میں ان ہندو اکثریت والے صوبوں کی مسلم اقلیت کی قطعی پروا نہیں کرتے "جو ظالم ہندو اکثریت" کے رحم و کرم پر ہوگی۔ کوئی ہے جو یہ بتائے کہ یہ کس قسم کی نمائندگی ہے!؟

تھا جو ناخوب بتدریج وہی خوب ہوا
کہ غلامی میں بدل جاتا ہے قوموں کا ضمیر

**(۲)** مسلم لیگ سے پہلے رام گڑھ کانگریس کے ۱۹۴۰ء اجلاس میں جو ہندوستان کی سب سے بڑی سیاسی نمائندہ جماعت کے ہندوستانی مسلمانوں کے حقیقی ... امام الہند ابوالکلام آزاد نے اپنے خطبۂ صدارت میں مسائل کے رُخ سے وہ تمام نقابات اُٹھا دیئے جو نگاہوں کے لئے دیوار بنے ہوئے تھے۔ اس خطبہ کا خطیب محض ایک محبِ وطن ہی نہیں حقیقی مسلمان بھی ہے۔ مولانا آزاد نے اسلامی مفاد کو پیش نظر رکھ کر ان تمام تاریخی حقائق کو بیان کیا جن پر نہایت بے ساختہ اور بیانات پروپگنڈے کی گرد جما دی گئی تھی۔

قطع نظر اس اعلیٰ ادبیت کے جو مولانا ابوالکلام آزاد کی تحریر کی خصوصیت ہے خطبۂ صدارت سیاسی تدبر کی ایک یادگار دستاویز ہے۔

وقت کے اصل سوال کے عنوان سے کانگریس نے ۱۹۳۶ء میں اجلاس لکھنؤ میں بین الاقوامی صورت حال پر جو تجویز پاس کی تھی اُس کی طرف اشارہ کرتے ہوئے مولانا نے بتایا ہے کہ ہندوستان اُس بین الاقوامی کشمکش سے آزاد نہیں ہے جس میں اس وقت یورپ اُلجھا ہوا ہے بلکہ اس کشمکش میں شریک ہے، متاثر ہوتا اور متاثر کرتا ہے۔

اس کے بعد یورپ کی ارتجاعی (Reactionary) تحریکوں فیسزم اور نازسی ازم پر تبصرہ کرتے ہوئے اِن تحریکوں کو دنیا کی ترقی اور امن کے لئے عالمگیر خطرہ سے تعبیر کیا ہے اور اس سے زیادہ خطرناک شے برطانوی سامراج کو ثابت کیا ہے جس کے بطن سے اصل میں یورپ کی یہ ارتجاعی تحریکیں پیدا ہوئی ہیں۔ صدر کانگریس نے ان تحریکوں کے فروغ اور اس کے اسباب پر نہایت عالمانہ بحث کرتے ہوئے ان تجاویز کی طرف اشارہ کیا جو اجلاس لکھنؤ سے لے کر اگست ۱۹۳۹ء تک منظور ہوتی رہیں جن کا لب لباب یہ تھا کہ اگر ہندوستان کو آزادی نہیں دی جاتی تو ہندوستان برطانیہ کی امداد کے لئے تیار نہیں ہے۔

مولانا آزاد نے آزادی کے ساتھ یہ ثابت کر دیا کہ یورپ کی جنگ اور فیشزم اور نازسی قوت کی ہمت افزائیوں کی عامل سوائے برطانیہ کے اور کوئی دوسری طاقت نہیں ہے

ظاہر ہے کہ جب یورپ میں ۳ ستمبر ۱۹۳۹ء کو جنگ کا اعلان ہو گیا تو اس اعلان کے بارے میں ہندوستان کو اپنے طرز عمل کا فیصلہ کرنا تھا۔ یہاں مولانا آزاد نے واضح طور پر جوان خون کے تقاضوں کا ذکر کرتے ہوئے اعتراف کیا ہے کہ کانگریس نے "وقت کے ان تمام جذبوں سے جو تیز رفتاری کا تقاضا کر رہے تھے اپنے کانوں کو بند کر لیا" اور برطانیہ سے اس جنگ کے مقاصد دریافت کئے کہ آخر یہ لڑائی کیوں لڑی جاری ہے اور اگر یہ جمہوریت، انصاف اور دنیا کے امن کے لئے لڑائی جا رہی ہے تو اس کا اثر خود ہندوستان پر کیا پڑیگا۔

یہاں مولانا آزاد نے ورکنگ کمیٹی کے اعلان مورخہ ۱۴ ستمبر ۱۹۳۹ء اس کی تاریخی و سیاسی نوعیت اور حکومت برطانیہ کی طرف سے اس کو مسترد کر دینے کو نہایت منطقیانہ انداز میں بیان فرمایا۔ اس کے بعد خطبہ مندرجہ ذیل مطالب و مباحث پر مشتمل ہے۔

(۱) برطانوی حکومت کا جواب اور کانگریس کا پہلا قدم

(۲) ہم آج کہاں کھڑے ہیں

(۳) باہمی مفاہمت

(۴) ہندوستان کا سیاسی مستقبل اور اقلیتیں۔

(۵) ہندوستان کے مسلمان اور ہندوستان کا مستقبل

(۶) مسلمانان ہند کے لئے ایک بنیادی سوال

(۷) مسلمان اور متحدہ قومیت

خطبۂ صدارت کا نصف کے قریب دوسرے سیاسی مباحث، اور نصف کے قریب مسلمانوں کے مسائل کے متعلق ہے۔ شاید اس سے قبل کانگریس کے کسی صدر نے مسلمانوں کی سیاسی پوزیشن پر اتنی گہری روشنی نہیں ڈالی۔

مولانا آزاد جو برِ اعظم ایشیا کے سب سے بڑے خطیب اور دنیائے اسلام کے عظیم ترین سیاسی مدبر و مفکر ہیں اپنے کلی تدبر اور تفکر کی تمام عظمتوں اور صلاحیتوں کے ساتھ اس مقام پر نمودار ہوئے ہیں میں یہاں کسی مسلمان سیاست داں سے مولانا آزاد کا مقابلہ نہیں کروں گا کیونکہ یہ ایک تسلیم شدہ مسلمہ ہے کہ ابوالکلام ملکی اور بین الاقوامی سیاسی نباض ہونے کے ساتھ ساتھ سیاسی مفکر اور تاریخ عالم کے ماہر بھی ہیں اس لئے وہ کسی مدعی اور خود غلط لیڈر کی طرح اُن تاریخی حقائق کو ضبط نہیں کر سکتے جو اپنی جگہ مسلمات کا درجہ رکھتے ہیں۔ چنانچہ اُن کے خطبۂ صدارت کا کلائمکس اُس مقام سے شروع ہوتا ہے جہاں اُنھوں نے لفظ "اقلیت" کی علمی تحلیل کی ہے اور مسلمانوں کو اقلیت تسلیم کرنے سے بالدلیل انکار کیا ہے۔

(دیکھئے اسی نمبر میں صفحہ ۲۷ کالم ۲ پر)

(باقی صفحہ)

اور اعداد و شمار دلائل و شواہد کے ذریعہ ثابت کردیا ہے کہ مسلمان اسی ملک میں بہ حیثیت اقلیت نہیں۔ خطبہ کے آخر میں مولانا آزاد نے نہایت ذی روح اور پُرجوش الفاظ میں اعلان فرمایا کہ "میں مسلمان ہوں اور اسلام کی تیرہ سو برس کی شاندار روایتیں میرے ورثے میں آئی ہیں۔ میں تیار نہیں کہ اس کا چھوٹے سے چھوٹا حصہ بھی ضائع ہونے دوں۔ اسلام کی تعلیم، اسلام کی تاریخ، اسلام کے علوم و فنون، اسلام کی تہذیب میری دولت کا سرمایہ ہے اور میرا فرض ہے کہ اسکی حفاظت کروں"۔

یہ حصہ اپنی دلنوازی، جوش تاریخی تجزیہ، تدبر سیاسی اور مدلل ہونے کی حیثیت سے سیاسی ادبیات کا شاہکار ہے۔ اس حصہ میں مولانا نے متحدہ قومیت کو تاریخی نقطۂ نگاہ سے ثابت کیا ہے جسے کوئی شخص باطل کرنے کی جرأت نہیں کرسکتا۔ اختتام پران چند الفاظ میں وہ پیغام اور راہِ عمل پوشیدہ ہے جو مسلمانوں کیلئے صحیح ترین شاہراہِ عمل ہوسکتی ہے:-

ہماری ایکہزار سال کی مشترک زندگی نے ایک متحدہ قومیت کا سانچا ڈھال دیا ہے۔ ایسے سانچے بنائے نہیں جاسکتے وہ قدرت کے مخفی ہاتھوں سے صدیوں میں خود بخود بنا کرتے ہیں اب یہ سانچہ ڈھل چکا اور قسمت کی مہر اس پر لگ چکی ہم پسند کریں یا نہ کریں مگر ہم ایک ہندوستانی قوم اور ناقابلِ تقسیم ہندوستانی قوم بن چکے ہیں، علیحدگی کا کوئی بناوٹی تخیل ہمارے ایک ہونے کو وہ نہیں بنا دے سکتا ہمیں قدرت کے فیصلہ پر رضامند ہونا چاہیئے اور اپنی قسمت کی تعمیر میں لگ جانا چاہیئے۔

آخر میں مولانا ابوالکلام نے، کامیابی کا دار و مدار تین چیزوں پر کیا اتحاد۔ ڈسپلن اور مہاتما گاندھی کی رہنمائی پر اعتماد۔

کوئی شک نہیں، کانگریس میں اندرونی خلفشار رہا اور اسے اس خلفشار کو مٹا کر مستقبل کیلئے خود کو تیار کرنا ہے۔

اب سوال یہ پیدا ہوتا ہے کہ کانگریس نے مستقبل کیلئے آخر کیا فیصلہ کیا میں سمجھتا ہوں کہ وہ لوگ جو کانگریس پر خاموشی اور بے عملی کا الزام لگاتے ہیں ذرا جلد بازی اور غلط فہمی سے کام لیتے ہیں۔ کانگریس ہر وقت حرکت میں ہے سوائے اس کے کہ اس نے سول نافرمانی کرنیکا فیصلہ نہیں کیا۔ اس نے آٹھ صوبوں میں انڈیا ایکٹ ۱۹۳۵ء کو ناکام و معطل کردیا۔ کانگریس کے برسرِ حکومت ہو جانے کی وجہ سے جو تن آسانی قوم میں پیدا ہوگئی تھی وہ اسکو دور کرنیکی کوشش اور آگے بڑھنے کی تیاریوں میں ہمہ وقت مصروف ہے۔ وہ ملک کی موجودہ فضا کی نباض ہے اور ہوشیار پہلوان کی طرح اپنے داؤں کو سوچ رہی ہے بہرحال اسنے برطانیہ سے اخلاقی اور سیاسی تعاون قطعی طور پر ختم کردیا اور وہ ہرگز اب اس چیز پر قانع نہیں ہوسکتی جسے اُسنے ٹھکرادیا ہے۔ اگر آپ اسکا فیصلہ تلاش کرنا چاہتے ہیں تو آپکو آسانی سے معلوم ہو جائیگا کہ کانگریس نے مکمل آزادی سے ایک قدم پیچھے نہیں ہٹایا اور وہ کانسٹی ٹیوانٹ اسمبلی کا قیام چاہتی ہے جسمیں ہندوستانی خود اپنا قانون وضع کریں اور اسکی بنیادوں پر ملک کو چلائیں یعنی مکمل آزادی کی راہ کو اور بھی پختہ تر کریں۔

(۳)

آپ جانتے ہیں کہ کانگریس کے اجلاس رام گڑھ کے بعد مسلم لیگ کا اجلاس لاہور میں منعقد ہوا۔ رام گڑھ کی بلندی سے آزاد نے متحدہ قومیت کا نعرہ بلند کیا اور تاریخی شواہد و دلائل نیز زندگی کے روزانہ تجربوں کی روشنی میں ثابت کردیا کہ ہندو مسلمان ایک قوم ہیں۔

۵

اس کے جواب میں مسلم لیگ کے "قائدِ اعظم" نے دو قوموں کی تھیوری پیش کی اور تقسیم ہند کی ناقابلِ عمل تجویز پیش کی۔ کانگریس نے انتہائی نازک حالات کے باوجود اپنے تعمیری پروگرام کو ترک نہیں کیا بلکہ عمل کی تجدید کی۔ "قومی ہونے کیلئے ہاتھ پیر کھولنے اور کھڑے ہو جانے کی دعوت دی۔" لیکن مسلمانوں کی واحد نمائندہ جماعت نے ٹھیک اسوقت جب مسلمانوں کو جگا کر میدان میں لاکھڑا کردینا چاہیئے تھا۔ تقسیم ہند کی پیالی میں پاکستان کی افیون گھول کردی، تاکہ رہا سہا شعور بھی ختم ہو جائے۔ مسلم عوام جنھیں زندگی کے مصائب اور اقتصادی گراوٹ نے پیس دیا ہے۔ جن کے دماغوں کو روایتی مذہب کے کیڑے چاٹ گئے ہیں۔ جب یہ سنتے ہیں کہ ہندوستان میں آزاد اسلامی ریاست، کا قیام مسلم لیگ چاہتی ہے اُنکی عقیدت کا پوچھنا ہی کیا لیکن شاید مسٹر جناح کو اتنی شدید مایوسی بھی نہ ہوئی ہوگی جتنی پاکستان کی اسکیم کے سلسلے میں ہوئی ہے۔ ملک کے گوشہ گوشہ سے اس اسکیم پر لعنت اور

ایشیا

نفریں کی بوچھار کی گئی - یہاں تک کہ حسرت موہانی یعنی خود مسلم لیگیوں کے نزدیک یہ اسکیم بے ....اغی کی دلیل تصور کی گئی -

( ۴ )

ٹھیک اسی ا....یاتی موقع پر ..بلی میں آزاد مسلم کانفرنس کا عظیم الشان اور نمائندہ اجلاس ہوا - سب سے پہلے اس کانفرنس کی تحریک مولانا نورالدین بہاری نے پیش کی جس کے متعلق ایک تائیدی بیان پریس کو دیتے ہوئے میں نے تجویز کیا تھا کہ اس کانفرنس کو محض "مسلم نیشنلسٹ کانفرنس" نہیں - بلکہ تمام اسلامی جماعتوں کی آل پارٹیز کانفرنس ہونا چاہیئے - تاکہ مسلم لیگ کی واحد نمائندگی کی حقیقت عوام پر آشکار ہوجائے -

یہ ایک ایسا نکتہ تھا جو واضعین کانفرنس کے پیشِ نظر رہا اور یہ کانفرنس مسلمانوں کی سات جماعتوں کی طرف سے منعقد ہوئی جس میں تمام ہندوستان کے قوم پرست مسلمان ایک شاندار تعداد میں شریک ہوئے -

آزاد مسلم کانفرنس کے اس عظیم الشان اجتماع نے مسلمانوں کی اُس رُوح کو آشکار کردیا جو سینوں میں دبی ہوئی تھی اور "غیر سنجیدگی" کے مقابلے میں جس کی نمائش کرنا دراصل اسکی توہین تھی - لیکن آپ جانتے ہیں کہ صبر و ضبط کی ایک حد ہوتی ہے - تقسیم ہند جیسی مہمل تجویز اور اغیار سے مسلم لیگ کے مسلسل پیمانِ وفا نے اُن دیوانوں کو میدانِ جنون میں آنے پر مجبور کر ہی دیا جو اپنی جگہ خاموش کام کررہے تھے -

جن سات مسلم جماعتوں نے اس کانفرنس کا انعقاد کیا ان جماعتوں نے "سنتِ موسوی" ادا کی اور جن افراد نے اس کو تاریخی یادگار اور سیاسی اجتماع کی حیثیت دی، انھوں نے مسلم لیگ کی آزادی کے مقابلے میں کار ابراہیمی کیا - بلاشک وہ تمام دنیا کے مسلمانوں کے شکریہ کے مستحق ہیں -

تمام ہند نمائندگی کے لحاظ سے بیس سال کے بعد مسلمانوں کی یہ پہلی کانفرنس تھی جس میں ٹوٹی کوٹ سے لیکر صوبہ سرحد اور آسام سے بلوچستان کے محب وطن اور قوم پرست مسلمان شریک ہوئے تھے - مسلمانوں کی جماعتوں کے پندرہ سو نمائندے اس کانفرنس میں شریک ہوئے اور ان نمائندوں نے ۲۰۰ افراد کی ایک سبجیکٹ کمیٹی وضع کی جس نے کامل احساس ذمہ داری اور سنجیدگی سے مسائل پر بحث و مباحثے سے رزولیشن پاس کئے جو پچاس پچاس ساٹھ ساٹھ ہزار مسلمانوں کی عام تائید سے کانفرنس کے کھلے اجلاس میں متفقہ طور پر منظور ہوئے -

شیخ محمد جان صاحب ایم - ایل - اے کا استقبالیہ خطبۂ صدارت اپنے اختصار، مسائل پر صحیح سیاسی تنقید اور وقار کے لحاظ سے نہایت خوب تھا - شیخ صاحب خود مسلم لیگ میں تھے - لیکن آب و ہوا کی عدم موافقت نے آخران کو اپنی صحیح جگہ واپس کردیا -

اللہ بخش صاحب سابق وزیراعظم سندھ کا خطبۂ صدارت جو کامل دو گھنٹہ تک کانفرنس میں پڑھا گیا: سیاسی ادب میں اپنی خاص جگہ رکھتا ہے؛ جس میں مسائل حاضرہ، سیاسی آئیڈل، ہندو مسلم سمجھوتہ، کانگریس اور مسلم لیگ کے سمجھوتوں اور پاکستان کی اسکیم کے متعلق سیر حاصل بحث کی گئی تھی -

پاکستان کی اسکیم پر بحث کا آغاز کرتے ہوئے صدر کانفرنس نے نہایت صحیح نکتہ بیان فرمایا :-

ہم ہندوستانی خواہ ہندو ہوں یا مسلمان اس ملک کی چپہ چپہ زمین اور اس کی تمام مادی و تمدنی نعمتوں کے پورے مالک ہیں اور تو اور شعر و ادب میں ہم سب ایک دوسرے کے شریک ہیں"
ہندوستان ایک نہ تقسیم ہونیوالی جغرافیائی وحدت ہے اور اسمیں یہاں کے سب باسیوں کا برابر کا حصہ ہے"

صدرِ کانفرنس نے اپنے خطبہ میں پُرزور الفاظ میں چیلنج کیا کہ اسکی نمائندگی کا امتحان اسوقت ہوگا جب لیگ اپنے لاہور والے رزولیشن کو مسلمانوں کے سامنے پیش کرے اور اس ایک مسئلہ پر از سر نو انتخاب لڑا جائے -

اقتصادی اور سیاسی طور پر جو ممکن دلائل و حقائق ہوسکتے ہیں وہ پاکستان کے خلاف صاحب صدر کے بسیط خطبہ میں پوری قوت کیساتھ موجود ہیں اور ان کی موجودگی میں کسی عاقل و فہیم انسان کیلئے اسکیم میں کوئی جان و اعتماد باقی نہیں رہ جاتا - آئندہ اشاعت میں ہم اس خطبہ کو تمام و کمال ایشیا میں شائع کرینگے -

بہرحال کانفرنس میں جو مفید تجاویز پاس ہوئیں وہ قوم کے اجتماعی مفاد کی محافظ ہیں - مگر ذاتی طور پر میں یہ ضرور عرض کروں گا کہ "تحفظات" کی کوئی حیثیت نہیں - کسی قوم کی اجتماعی سیاسی قوت سب سے بڑا تحفظ ہوا کرتی ہے - اگر مسلمانوں نے آزاد ہندوستان میں اپنی اجتماعی ... قوت کو منضبط

نہ کیا اور وہ مجموعی طور پر طاقتور نہ بے توان تحفظات ... کی حیثیت ردی کے ٹکڑوں سے ہرگز زیادہ نہ ہوگی! اسی طرح جداگانہ طریقہ انتخاب کی موجودگی میں ہرگز متحدہ قومیت کا تخیل وسیع نہیں ہوسکتا۔ لیکن بہرحال کیونکہ تقریباً ستر ہزار مسلمانوں کی رائے عامہ سے یہ رزولیوشن پاس ہوئے اس لئے یقیناً یہ قوم کا صحیح مطالبہ ہیں اور فی الحال ہمیں اس مطالبہ کی تکمیل کرنی ہے۔

بہرحال اس کانفرنس نے، برطانیہ اور مسلم لیگ دونوں کو بتادیا کہ مسلم عوام ہندوستان کی آزادی کے اسی طرح خواہشمند ہیں جس طرح کانگریس اور ہندوستان کی دوسری قومیں اور پاکستان کی اسکیم کو قطعی ناقابل عمل اور ہذیانِ محض یقین کرتے ہیں؛ انکی ساری جدوجہد ایک متحدہ ہندوستان کیلئے ہے۔ اور وہ ہندوستان میں ایک ایسی جمہوری حکومت چاہتے ہیں جس کا نظام ایک کانسٹی ٹوانٹ اسمبلی کے ذریعہ خود ہندوستان کی قومیں سر جوڑ کر وضع کریں؛

یہی نہیں، بلکہ مسلمانوں کی اس عظیم الشان نمائندہ کانفرنس نے مسلم لیگ کی واحد نمائندگی کے جھوٹے دعوی کو کانگریس اور برطانیہ دونوں کی نگاہوں میں ببانگِ دہل باطل کردیا۔ اور اب اسکا کوئی امکان نہیں ہے کہ لیگ اس دعوی کو دوبارہ دہرانے کی جرأت کر سکے؛

لیکن بہرحال میرے خیال میں کانفرنس کا کام ختم نہیں ہوگیا کانفرنس نے ۲۰ ۔آدمیوں کا جو بورڈ بنایا ہے اسکے ناموں کا اعلان جلد از جلد ہونا چاہیئے بورڈ کے ارکان کو جلد از جلد اپنا کام شروع کردینا چاہیئے۔

کانفرنس کے دستور العمل کو ایک مستقل نظام کی حیثیت دے کر تمام ہندوستان میں جاری اور قائم کردینا چاہیئے۔

مسلمانوں کو اپنے مقام کا اچھی طرح اندازہ ہوگیا ہے۔ اب انکا فرض ہے کہ وہ مذہب، وطن اور اپنی ترقی و آزادی کیلئے خاموش و پُرامن جہاد کیلئے تیار ہوجائیں؛

---

آپ نے غور کیا، پہلا فیصلہ ٹھیک اس وقت جب حکومت نے ہندوستان کے فرقہ پرستانہ اختلاف سے فائدہ اٹھاکر قومی مطالبہ کو ٹھکرادیا کانگریس نے کیا اور وہ یہ تھا کہ برطانیہ کو ہندوستان کا حق آزادی تسلیم کرنا چاہیئے اور ہندوستانیوں کو کانسٹی ٹوانٹ اسمبلی کے ذریعہ خود اپنا آئین بنانیکا حق دینا چاہیئے۔

دوسرا فیصلہ مسلم لیگ نے کیا، کہ ہندو مسلمان دو قومیں ہیں، او ہندوستان کو مسلم انڈیا اور ہندو انڈیا میں تقسیم کردینا چاہیئے۔

تیسرا فیصلہ آزاد مسلم کانفرنس نے کیا کہ مسلمان آزادی کے مطالبہ میں ہرگز کسی سے پیچھے نہیں ہیں، وہ ایسی مکمل آزادی چاہتے ہیں جس میں ان کے مذہبی، ملی اور سیاسی حقوق محفوظ ہوں، اور وہ ہندوستان کی تقسیم نہیں چاہتے بلکہ وہ ایسا ایک جمہوری اور وفاقی نظام چاہتے ہیں جس میں صوبہ جاتی خود مختاری کے ساتھ مرکزی حکومت کا تخیل بھی موجود ہو۔ وہ کانگریس کے اس فیصلے سے قطعی متفق ہیں کہ ایک کانسٹی ٹوانٹ اسمبلی بلائی جائے اور ہندوستانی قومیں خود اپنا آئین وضع کریں۔

آخر میں میں فیصلوں کی معقولیت کے متعلق کچھ عرض نہیں کرتا۔ آپ خود ہی خدا لگتی کہیں کہ آپ کا دماغ و دل کس فیصلے کو قبول کرتا ہے!؟

غلامی و منافرت، تقسیم و جنگ کو یا آزادی، محبت، اتحاد و ملاپ کو!؟!

ساغر

# ڈنمارک

تاریخ اپنے ورق برابر لوٹ رہی ہے۔ یورپ کی بین الاقوامی بساط پر چھوٹے چھوٹے مہرے برابر پٹ رہے ہیں۔ ڈنمارک بھی جرمنی میں شامل ہوگیا۔ جنگ کے شعلے تیزی کیساتھ آگے بڑھ رہے ہیں۔ خونریزی۔ قتل۔ غارتگری کا بازار گرم ہے۔ باوجود جدوجہد کے چھوٹے چھوٹے ممالک جرمنی کے قبضہ میں آتے جارہے ہیں۔ اسٹریا۔ زیکوسلاویکیا۔ پولینڈ۔ ڈنمارک یہ سب حال ہی کے صید زبوں ہیں۔

آیئے ڈنمارک کی مختصر تاریخ آپ کو سنائیں۔

۵ نومبر ۱۹۳۵ء کو جو مردم شماری ہوئی تھی اس کے لحاظ سے ڈنمارک کا رقبہ ۱۶,۵۷۵ مربع میل ہے اور آبادی ۳,۷۰۶,۳۴۹ ہے۔ فاروکے جزیرے کا رقبہ ۵۴۰ مربع میل ہے اور آبادی ۲۵,۷۴۴ ہے۔ یہاں کے ....

ایشیا

بادشاہ کرسچین دہم (Christian X) ۲۶ ستمبر ۱۸۷۰ء کو پیدا ہوئے تھے اور ۱۴ مئی ۱۹۱۲ء کو تخت پر بیٹھے تھے ۱۸۶۳ء میں جب سونڈاسٹرڈیسن (Sund Estridsen) کے شاہی خاندان کا آخری مرد وارث مرگیا تو تخت کیلئے کرسچین اوّل کاؤنٹ آف اولڈنبرگ کا انتخاب ہوا اور اس خاندان میں شاہی چار سو سال سے زیادہ مدت تک رہی حالانکہ ۱۶۶۰ء تک تاج وتخت کے سلسلہ میں وراثت کا سوال طے نہیں ہوا تھا۔

۱۵ نومبر ۱۸۶۳ء یعنی بادشاہ فریڈرک ہفتم کے زمانہ سے خاندان اولڈنبرگ کے مرد وارثوں کو تخت سے محروم کردیا گیا۔ چونکہ ڈنمارک اپنی اہمیت کے لحاظ سے بین الاقوامی شہرت رکھتا تھا اور ڈنمارک کی شاہی وراثت کے معاملہ کو طے کرنا تمام یورپین اقوام کے مفاد سے متعلق تھا اسلئے ۸ مئی ۱۸۵۲ء کو لندن میں ایک صلحنامہ مرتب ہوا جسکی رو سے ڈنمارک کا تخت شہزادہ کرسچین کو دیدیا گیا اور شہزادی لوئس سے اسکی شادی کرادی گئی اور یہ بھی طے ہوگیا کہ اب شاہی تخت وتاج اسی خاندان میں رہیگا۔

۳۱ جولائی ۱۸۵۳ء کو شاہی تخت وتاج کی وراثت کے سلسلہ میں ایک باقاعدہ قانون بنایا گیا جس پر ڈنمارک کے شاہی خاندان کی منظوری لی گئی۔

ڈنمارک کا موجودہ نظام حکومت ۵ جون ۱۹۱۵ء کے گرنڈلو (Grundlov af 5 June 1915) سے لیا گیا ہے جس میں ۱۰ ستمبر ۱۹۲۰ء کی ترمیم بھی شامل کرلی گئی تھی۔ موجودہ قانون کے ماتحت آئین سازی کے اختیارات بادشاہ اور "رگسڈیگ ڈیٹ" "Rigsdag Deet" کے ہاتھ میں تھے۔ انتظامی اختیارات بادشاہ کے ہاتھ میں تھے جو وزراء کے ذریعہ ان کا استعمال کرتا تھا۔ جوڈیشل طاقت عدالتوں کے ہاتھ میں تھی۔ بادشاہ کیلئے یہ ضروری تھا کہ وہ ایونجینیکل لوتھران چرچ (Evangelical Lutheran Church) کا ممبر بھی ہو۔ یہ گرجا تمام سلطنت کا واحد سرکاری گرجا تھا۔" رگسڈیگ کے مشورے بغیر بادشاہ کو یہ اختیار نہ تھا کہ وہ جنگ کا اعلان کرے یا کسی صلحنامہ پر دستخط کردے۔ رگسڈیگ (Rigsdag) دو جماعتوں سے ملکر بنی ہے۔ فاکٹنگ (Folketing) جسے دارالعوام بھی کہا جاسکتا ہے اور لینڈاسٹنگ (Landsting) جسے دارالخواص کہہ سکتے ہیں۔ رائے دہندہ بننے کیلئے مرد ہو یا عورت مگر اسکی عمر کم از کم پچیس (۲۵) سال ہونیکی شرط ہے اور اسکا کوئی مستقر ضرور ہو۔ دارالعوام

میں ۱۴۹ ممبر تھے ۱۱۷ ممبروں کا انتخاب ۲۳ ضلعوں سے حسب تناسب آبادی کیا جاتا تھا۔ ۴ نومبر ۱۹۳۵ء کو جو ایگزیکیٹو جماعت مقرر کی گئی تھی جس کا صدر خود بادشاہ تھا اسکا نام اسٹیٹ سراڈیٹ (Statsradet) تھا۔ جسے اسٹیٹ کونسل بھی کہا جاسکتا ہے۔ وزراء اپنے کام کا اجتماعی اور انفرادی حیثیت سے ذمہ دار ہوتے تھے اور اگر ان سے کوئی غلطی یا جرم سرزد ہوجائے تو بغیر فاکٹنگ (Folketing) کی منظوری کے انھیں معاف نہیں کیا جاسکتا۔

۲۲ ستمبر ۱۹۳۶ء کو جو دارالخواص (Landsting) کا انتخاب ہوا تھا اسمیں ۳۱ سوشلسٹ ۲۲ رلبرل۔ ۱۵ اکنزرویٹو، ریڈیکل اور ایک انڈیپینڈنٹ تھے ۱۹۲۰ء میں سلیسوگ (Slesvig) کے حصے بھی ڈنمارک میں شامل ہوگئے تھے۔ اور وہاں والوں نے صلحنامہ وارسلیز مورخہ ۲۸ جون ۱۹۱۹ء (عملدرآمد ۱۰ جنوری ۱۹۲۰ء) کے سلسلہ میں پلیبسائٹ (Plebiscite) پر ڈنمارک کیلئے ووٹ دیے تھے۔ شمالی زون (Northern Zone) نے ۱۰ فروری ۱۹۲۰ء کو رائے دی ۷۵۴۳۱ ووٹ ڈنمارک کے حق میں اور ۲۵۳۲۹ ووٹ جرمنی کے حق میں ڈالے جنوبی زون (Southern Zone) نے ۱۴ مارچ ۱۹۲۰ء میں رائے دی ۱۲۸۰۰ ووٹ ڈنمارک کو اور ۵۱۷۲۴ جرمنی کو دیے۔ نئے سلسوگ علاقہ جات ۹ جولائی ۱۹۲۰ء کو ڈنمارک میں شامل کئے گئے اور سرکاری طور پر ان کا نام ساؤنڈر جائلڈ کی لینڈس ڈیل (Sönderjydskelandsdele) جنھیں ساؤتھ جٹلینڈ پراونسز (South Jutland provinces) بھی کہا جاتا ہے رکھا گیا انتظامی معاملات کے سلسلہ میں ڈنمارک کو ۲۴ حلقوں میں تقسیم ہے۔ ہر حلقہ کا انتظام ایک گورنر کے سپرد ہے۔ فوج اور بحری طاقت کا انتظام وزیر مدافعت (Minister of Defence) کے سپرد ہے۔ ڈنمارک کی فوج ایک قومی فوج ہے۔ سوائے جزیرۂ فارو اور گرین لینڈ کے باشندوں کے ڈنمارک کا ہر تندرست انسان فوج اور بحری بیڑے میں داخل کیا جاسکتا ہے۔ اس سلسلہ میں کم لوگوں کو نظرانداز کیا جاتا ہے حتیٰ کہ گرجا کے پادری بھی فوج میں داخل ہوتے ہیں۔ ہر سال جو رنگروٹ فوجی تربیت کیلئے بلائے جاتے ہیں انکی تعداد ۶۸۰۰ ہوتی ہے۔ انکی تربیت ڈویژنوں (Divisions) میں تقسیم کرکے کیجاتی ہے۔ ہوائی طاقت کے سلسلہ میں ۶۵ ہوائی جہاز ہیں ۳۹-۱۹۳۸ء کا فوجی بجٹ ...... ۴۳۹

ہے۔ اسکے علاوہ اور بھی جہاز ہیں اور کچھ تیار کئے جارہے ہیں بحری طاقت میں ۳۵ ہوائی جہاز بھی شامل ہیں اسکے علاوہ ساحل کی حفاظت کیلئے بہت سے قلعے بھی ہیں۔ جہاز رانی اور دیگر بحری خدمات کی تربیت کی مدت تقریباً ایکسال ہے اور حفاظت ساحل کی تربیت ۱۳۵ دن میں دیجاتی ہے۔ ۳۹-۱۹۳۸ء کا بحری طاقت کا بجٹ ..... ۲۹۱ کروڑ (Kroner) تھا

# ہندوستان کا سچّا دوست

شاید اس زمانہ میں مسٹر سی ایف ۔ اینڈریوز مرحوم کی ایک ایسی شخصیت تھی جو باوجود انگریز ہونے کے ہندوستان میں بہت ہردلعزیز تھے" ۔ یہ ہے وہ تبصرہ جو ہمعصر ہندوستان ٹائمز نے مسٹر اینڈریوز کی موت پر ان کی زندگی کے متعلق کیا ہے اور جو مختصر الفاظ میں نہایت صداقت کیساتھ مرحوم اینڈریوز کی زندگی کے ایک بڑے حصہ کا خلاصہ ہے ۔

مسٹر اینڈریوز کی زندگی کو ہند اور اہل ہند سے کس قدر گہرا تعلق تھا اس کا اندازہ اس طرح کیا جا سکتا ہے کہ آج ہندوستان کے گوشہ گوشہ میں ان کی دائمی مفارقت پر اظہار رنج و افسوس کیا جا رہا ہے ۔

جس ہستی کے متعلق گاندھی جی کی یہ رائے ہو ۔

مسٹر اینڈریوز کی موت سے صرف ہندوستان ہی کو صدمہ نہیں پہونچا بلکہ عالم انسانیت نے اپنا ایک سچّا فرزند اور خادم کھو دیا ۔"

ٹیگور کا یہ خیال ہو کہ

" وہ ہمارا بہترین دوست تھا "

پنڈت جواہر لال یہ کہیں :۔

" ہمیں یقین نہیں آتا کہ وہ عظیم شخصیت جو دوستی اور نیک نیتی کا مجسمہ تھی اب ہم میں نہیں ہے ۔ اُن کے خیال کیساتھ ساتھ ہزاروں ایسی تصویریں آتی ہیں جن سے ان کی اس محنت و جانفشانی کا اندازہ ہوتا ہے جو انھوں نے انسانی مصیبتوں اور تکلیفوں کو مٹانے کیلئے کیں ۔ تمام دنیا میں پھیلے ہوئے ہندوستانی ان کو اپنا ایک ایسا دوست سمجھتے تھے جس نے کبھی ان کی کسی اپیل کا نفی میں جواب نہیں دیا ۔"

مسٹر کنزرو یہ بیان دیں :۔

" یوں تو وہ دنیا کے تمام مظلوم و مجبور انسانوں کا دوست تھا ۔ مگر ہندوستان کے رہنے والوں کیساتھ اس کی ہمدردیاں مخصوص تھیں ۔

راجندر بابو اظہار رائے کریں کہ

" ہندوستان کے معاملات میں مسٹر اینڈریوز کی رائے مستند تھی کیونکہ وہ ہندوستان کی مشکلات اور پریشانیوں سے خوب اچھی طرح واقف بھی تھے اور ان سے محبت بھی کرتے تھے "

پھر ایسی ہستی کی جدائی پر ہندوستان کے رہنے والے جس قدر شدید رنج و غم کا اظہار کریں کم ہے ۔

مسٹر اینڈریوز کی موت پر ہندوستان ہی میں نہیں بلکہ مغربی ممالک میں بھی اسی طرح اظہار افسوس کیا جا رہا ہے ۔ " ڈیلی ٹیلیگراف "، "ٹائمز" اور تمام دوسرے برطانوی اور غیر برطانوی اخبارات نے مرحوم کی زندگی کے خاص خاص حالات اور ان کی بہترین صفات کی داستانیں شائع کی ہیں ۔

مسٹر اینڈریوز نے اپنی زندگی کے آخری چھتیس ۳۶ سال مسلسل ہندوستان کی خدمت میں گذارے ۔ وہ ۱۸۷۱ء میں پیدا ہوئے تھے ۔ برمنگھم اور کیمبرج میں تعلیم پائی ۔ ۱۸۹۶ء میں پیمبروک کالج مشن کے افسر اعلیٰ ہوئے ۱۹۰۴ء میں "کیمبرج برادری" میں شامل ہوئے ۔ اور سینٹ اسٹیفن کالج دہلی میں پروفیسر ہو گئے ۔ پھر پنجاب یونیورسٹی کے فیلو ہوئے ۔ تقریباً نو سال کے بعد آپ کی زندگی میں انقلاب ہوا ۔ ڈاکٹر ٹیگور کے کالج "شانتی نکیتن" کے ممبر ہوئے اور اسی زمانہ سے ہندوستان کے سیاسی معاملات میں حصہ لینا شروع کیا کئی سال جنوبی افریقہ رہے اور یہیں سے مہاتما گاندھی کے ساتھ ان کی دوستی کا آغاز ہوا جو ان کی ساری زندگی قائم رہا ۔ آپ ہندی اقوام کے مسائل کو حل کرانے کے لئے برٹش گائنا، مشرقی افریقہ، "فجی" وغیرہ بھی گئے آپ نے اپنی عمر کا آخری حصہ "شانتی نکیتن" میں گذارا اور وہیں سے ۲۰ر جنوری کو آپریشن کیلئے کلکتہ آئے تھے ۔ ہسپتال میں آپ کے ملنے والوں کا ایک ہجوم

رہتا تھا۔ مرنے سے تقریباً دو ہفتہ قبل آپ کا دوسرا آپریشن ہوا تھا۔ آخری ایام میں مسٹر مہادیو ڈیسائی (جن کو گاندھی جی نے آپ کی خدمت میں بھیجدیا تھا) اور ڈاکٹر ٹیگور کے صاحبزادے اور ان کی بیوی آپ کے پاس موجود تھیں۔

زندگی سے مایوس ہو جانے کے بعد انھوں نے اپنا ایک آخری بیان بھی دیا۔

"مسٹر اینڈریوز ایک عظیم الشان شخصیت کے مالک تھے۔ ان کی موت عالمِ انسانیت کا ناقابلِ تلافی نقصان ہے۔ وہ ہندوستان کے سچے دوست تھے۔ سچے اور مستقل"!

آج ہر طرف وطن دشمنی کی آندھیاں چل رہی ہیں۔ کپوت ہندوستان کے حصے بخرے کر دینا چاہتے ہیں۔ اغیار مادرِ وطن کو غلامی کی زنجیروں میں جکڑ دینا چاہتے ہیں۔

غداری، ملک دشمنی بالفاظِ دیگر بے غیرتی کا ایک طوفان ہے۔

اس وقت ہمارے ہاتھوں سے اینڈریوز جیسے سچے اور مستقل دوست کو موت کا چھین لینا ہماری سب سے بڑی بدنصیبی ہے۔

# وطن کا سچا پجاری

ملک ایک بالکل نئے انقلاب سے قریب ہو رہا ہے۔ کہنگی، جدت، ضعیفی شباب اور بے شوری، شعور میں تبدیل ہو رہی ہے۔ جب کسی قوم کی رگ و پے میں زندگی اس طرح سرایت کرتی ہے اس قوم کا تمام نظامِ عصبی متاثر ہو جاتا ہے۔

یہی تو بات ہے ورنہ قوم کے ان بیکار اور فرسودہ، مفلوج اور دقیانوسی اعضا میں جنھیں رجعت پسند حلقوں سے تعبیر کیا جاتا ہے، کیوں حرارت پیدا ہوتی!؟ یہ ہے روحِ انقلاب کی کارفرمائی! اس نے مُردوں میں جان ڈالدی سوتوں کو جگادیا، لوگوں کو متحرک کر دیا، اور زندگی کے نام نہاد جمے ہوئے ذرّوں کو اٹھا کر ہمسرِ آفتاب ہونیکا دعویٰ دار بنا دیا! رجعت پسند مسلمان احرار کے منہ آنے لگے، اور انقلاب کے بطن سے پیدا ہو کر انقلاب ہی کیخلاف سانپ کے سے خم ٹھونکنے لگے!؟ ہر طرف وطن دشمنی کا اک شور بلند کیا گیا۔ یہ کوئی قابلِ توجہ حقیقت نہیں لیکن آپ جانتے ہیں کہ شور، متوجہ ضرور کرتا ہے؛ مشکوک بھی کرتا ہے، اور شک کبھی کبھی کمزوروں کے پاؤں راہِ مستقیم سے ڈگمگا دیتا ہے لیکن سیٹھ یعقوب حسن جو ہندوستان کے سچے پجاری تھے، ایک حقیقی مسلمان اور مضبوط و مستقل انسان تھے۔ جنھوں نے ہندوستان کے غداروں کی طرف توجہ نہیں کی اور ساری زندگی ایک مضبوط کیرکٹر محبِ وطن کی طرح گذار دی۔

تحریکِ خلافت، اور اس کے بعد ہر تحریکِ آزادی میں ان کی قربانیاں مانی ہوئی حقیقتیں ہیں؛ جب مادرِ وطن کے سپوتوں کی فہرست مرتب کی جائیگی؛ سیٹھ یعقوب حسن کا مقدس نام جلی حروف میں تحریر کیا جائیگا۔ تاریخِ وطن، اپنے دیوانوں کو کہیں نظر انداز کر سکتی ہے۔

وہ مدراس کی کانگریسی وزارت کے رکن منتخب ہوئے۔ لیکن وزیر ہونا یعقوب کی گرامی ذات کو بلند نہیں کرتا یا انکی قومی خدمات کا کوئی بدل بھی نہیں تھا ان کی رفعت اور بلندی، انکا مضبوط قومی کیرکٹر تھا۔ صداقت اور حریت کیساتھ وفاداری تھی، انھوں نے جہادِ قومی میں جان دیدی اور وہ معاہدہ نہیں توڑا جو صداقت اور آزادی سے کیا تھا!

یہ عظیم الشان کیرکٹر ان کا ورثہ ہے۔ اپنے اخلاف کے لئے، اور شاید یہی ان کی ابدی یادگار بھی ہے۔

# مرگِ اکبر

پروفیسر محمد اکبر خاں اکبر حیدری جو دہلی کے ایک مشہور ادیب اور خوشگو شاعر تھے۔ ۱۲ مارچ ۱۹۴۰ء کو انتقال فرما گئے۔ (تاریخ ولادت ۳۱ اگست [illegible])

کسی شخص کی موت اور زندگی بجائے خود کوئی اہمیت نہیں رکھتی، اگر اس شخص کی ہستی کا کوئی خاص عکس سماج پر نہیں پڑتا! زندگی کا سونا ہمیشہ ماحول کی کسوٹی پر کسا جاتا رہا اور آج بھی کسی انسان کی زندگی اور موت پر مسرت اور رنج کے اظہار کا معیار، مجلسی مفاد کی بنیادوں ہی پر قائم ہے

اکبر حیدری نے اپنی زندگی اپنے دست و بازو سے پیدا کی اور جس قدر مادی ترقی کی وہ کلیتہً اپنی جد و جہد کے ذریعہ۔ اکبر نے شعر و ادب کو کبھی عزت کا ذریعہ نہیں بنایا، اور نہ معاش کا۔ معاش اور ادب کے مابین ان کی زندگی بلندسے بلند ہوئی۔ وہ فوج میں زبانِ اردو کے استاد تھے۔ اس سلسلے

ہیں انھوں نے کئی مفید کتابیں لکھیں ۔ انگریزوں کو اُردو سکھانیوالی یہ کامیاب وآسان کتابیں ان کی کامیابی کا راز تھیں ۔

اردو نثر میں ان کا طرز نیم مزاحی تھا ۔ اور ان کی نظم جدت و قدامت کا ایک موزوں امتزاج تھی ۔ باوجود اس کے کہ شعر و ادب کے ذوق میں وہ بالکل گم نہیں ہوئے تاہم انھوں نے اپنی ایک جگہ پیدا کرنی شروع کر دی تھی اور دہلی کے مشہور اور خوشگو شعرا میں ان کا شمار ہوتا تھا ؛

بہ حیثیت انسان وہ ایک اصولی آدمی تھے ؛ خوش مزاج اور دوستوں کے دوست ، ان کا تصور ، بلند قہقہوں اور ہنستی ہوئی آنکھوں ہی کے ساتھ کیا جا سکتا ہے ۔

نظم میں ان کا ایک خوبصورت مجموعہ " روحِ جذبات " کے نام سے شائع ہو چکا ہے ۔ نثر میں بھی متعدد کتابیں شائع ہو کر مقبول ہوئیں ۔ میں خیال کرتا ہوں ۔۔۳ صفحات کی نظمیں اور غزلیں وہ اپنی یادگار چھوڑ گئے ہیں ؛ جو یقیناً پہلے مجموعہ کی نظموں سے بلند ہیں ۔

فنِ شعر میں وہ حکیم آزاد انصاری کے شاگرد تھے ؛ آخر میں متعلقین کو تلقینِ صبر اور جوارِ رحمت کی دعا ، دونوں باتیں انتہائی غلط اور بے روح ہیں ، اس لئے کہ ہمارے کہنے سے زخمی دلوں کو چین آ سکتا ہے اور نہ جوارِ رحمت کی گارنٹی مل سکتی ہے ۔ مگر ہاں ہمارا یہ فرض ہے کہ ہم اکبر حیدری کی ادبی کاوشوں کو آپ تک پہنچائیں اور ان کو محفوظ کریں ۔ سو ہمارا ارادہ ہے کہ آئندہ نمبر میں ہم ان کے وہ چند خاص خطوط شائع کریں گے جو انھوں نے ساغر نظامی کے نام مختلف اوقات میں تحریر کئے ۔ اور ان کا کچھ آخرِ عمر کا کلام مع سوانح حیات کے تاکہ وقت پر تاریخ ادب میں اس سے کوئی مدد لی جا سکے ۔

# حضرتِ آغا شاعر قزلباش دہلوی

آغا شاعر قزلباش دہلوی مرحوم کا تصور کرتے ہی تصور میں قہقہہ اور گرم جوانی اور ضعیفی اور کمال و زوال کی تصویر کھینچ جاتی ہے ۔

آغا صاحب کی جوانی ، انتہائی عیش و نشاط میں بسر ہوئی اور اسی عہد میں انکی شاعری کا سکہ سارے ملک میں جاری ہو گیا ۔ یہ وہ زمانہ تھا کہ تمام ملک پر " داغ اسکول " کے اثرات چھائے ہوئے تھے ؛ اور " داغ اسکول " پیداوار تھا ۔ سماج کے گرتے ہوئے



اخلاق کی ، شاعری ، عیش پرستی ، ہوسکاری اور بازاریت ان اربع عناصر سے اس وقت کے ادب کی ترکیب ہوئی تھی ؛ جس شاعر میں یہ چاروں صفات نہیں ہوتی تھیں کامل تصور نہیں کیا جاتا تھا ؛

اس کے بعد زمانہ نے اپنا چولا بدلا ، اور غالب و اقبال کی مقبولیت نے سوسائٹی میں ایک سنجیدہ شعر و ادب کا تخیل پیدا کیا ۔ آغا صاحب کو بھی پیری نے آگھیرا جہاں قہقہے بلند ہوتے تھے ، وہاں مرثیہ پڑھا جانے لگا ۔ جہاں رنگ اچھلتا تھا وہاں خاک اڑنے لگی ؛ جو ہستی جوانی کا مجسمہ تھی ، وہ سر تا بقدم شیب بن گئی ؛ اور جو آنکھیں موتیوں سے لبریز معلوم ہوتی تھیں اُن میں آنسو ڈبڈبا آئے ۔

لیکن آغا شاعر کے کمالِ شاعری میں کوئی کمی نہ آئی ، وہ اس وقت سے پہلے اپنا کام ختم کر چکے تھے ۔ وہ ہندوستان کے نہایت بانکے سخنور تھے ؛ اور قدیم اندازِ شاعری کو نئے زمانہ میں بھی برقرار رکھنے کے مدعی ۔ ان کا ادعا غلط نہیں تھا ، ان کے کلام میں شاعری کا جوہر موجود تھا ۔ وہ ایک آئینہ تھے جس میں قدامت کا جوہر جھلکتا تھا ؛

ان کی وضع قطع ، انکا اندازِ گفتگو ، ان کی وضعداری اور خلوص ، اگلے زمانوں کی یاد دلاتی تھی ؛

11

قدیم اردو شاعری اور مرزائی اسلوبِ بیان کے وہ ماہر اور مسلم الثبوت استاد تھے ؛ قرآنِ کریم کا منظوم ترجمہ بھی آغا صاحب نے کیا تھا جو شائع نہیں ہو سکا ؛ اس کے علاوہ اُن کے کئی دیوان بھی غیر مطبوعہ صورت میں موجود ہیں جن کے متعلق اردو دان طبقے رہ الفاظ دیگر مسلمانوں سے ) یہ اپیل کرنا کہ ان دیوانوں کا انتخاب شائع کرنے کے انتظامات کرنے چاہئیں ؛ ایک شدید حماقت کا ارتکاب کرنا ہے ؛

کیونکہ جس قوم نے جیتے جی آغا شاعر کو ایڑیاں رگڑ رگڑ کر مرنے دیا کوئی خبر نہ لی ، اُس کو شاعر کے مرجانے کے بعد ایسی کیا پڑی ہے کہ اس کے دیوان شائع کردے ۔ پھر وہ معروف بھی بہت زیادہ ہے ، " مسلم انڈیا " کی تعمیر اس کے پیشِ نظر ہے ؛ جہاں اُردو کی کوئی گنجائش کیوں ہونے لگی ؛ ایک ٹکڑے کی زبان سندھی ، پشتو ، پنجابی ( ترین بولی اسلامی ) ، ہو گی اور ایک حصہ کی زبان " اسلامی بنگالی " ۔ یہ نہیں تو شاید قائدِ اعظم کی مادری زبان کی رعایت سے " انگریزی اسلامی زبان " ہو ؛ رہے ہندو ، اور ان کا کفرستان ، سو الحمد آغا شاعر

اور اس کی شاعری سے مطلب ! ؟

ان حالات میں میں صرف آغا شاعر کی روح کے حضور میں ہدیۂ احترام ہی پیش کرنے پر اکتفا کروں گا ۔ مجھے ہرگز جرأت نہیں کہ میں مسلمانوں سے ان کے دیوان کی اشاعت کیلئے کوئی اپیل کروں ۔

ہاں ان کے صاحبزادوں کو چاہیئے کہ وہ جد و جہد کریں اور آغا صاحب کی زندہ یادگار بنیں ، کیونکہ ان سے زیادہ کوئی بہتر یادگار آغا صاحب کی ہو نہیں سکتی !

# پاکستان

شاید بے دماغی کی اتنی مجنونانہ مثال تاریخ نے کبھی پیش نہ کی ہوگی جو مسلم لیگ نے اجلاس لاہور میں "پاکستان" کی فرسودہ، تفرقہ انداز، غلامی پرست، حب الوطنی کے خلاف اور غیر قیاسی تحریک پر مہر تصدیق ثبت کرکے پیش کی ہے ۔

آیئے ذرا آپ کو "پاکستان" کے ماخذ اور آغاز کی داستان سرسری طور پر سنا دیں :-

سپین میں اسلامی حکومت کے اختتام پر یورپ نے مسلمانوں سے جو کچھ روحانی اور ذہنی فیوض حاصل کئے تھے ان کو چودہویں اور پندرہویں صدی میں احیاء العلوم یا نشاۃ ثانیہ کی تحریک کے ذریعہ تمام یورپ میں پھیلایا اور ترقی دی ۔ جدید شاہراہیں معلوم کرکے یورپ نے اسلام کے نظام ریاست کا قلع قمع کر دیا اور اس نقطہ سے نہ صرف اسلامی ریاست کا انحطاط شروع ہوا بلکہ اسلامی دماغ اور قوتِ فکر بھی مائل بہ انحطاط ہوتی چلی گئی نتیجہ یہ ہوا کہ یورپ کی مادی اور ذہنی ترقی کی نسبت سے اسلامی ریاست اور ذہن کا تنزل بھی ہوتا چلا گیا ۔

بالآخر انیسویں صدی کے اواخر میں بعض ایسی ہستیاں نمودار ہوئیں جنھوں نے اسلام کی حقیقی اسپرٹ کو ردِ ایتی مذہب سے جدا کرکے زمانہ کے تقاضوں اور وقت کے حالات کے مطابق پیش کرنا ضروری سمجھا ۔ ان مفکرین کے سلسلے میں ایک نمایاں شخصیت جمال الدین افغانی کی تھی جن کا ذہن ایک طرف اسلام کی اس لچک سے فائدہ اٹھانا چاہتا تھا جو اپنے اندر بدلے ہوئے حالات میں جذب کرنے کی صلاحیت رکھتی تھی اور دوسری طرف یورپ کے بڑھتے ہوئے سیلاب کو روکنے اور اسلامی دنیا کو ایک رشتہ میں پرونے کی خاطر وہ ایک "عالمگیر اسلامی وفاق" پیدا کرنا چاہتے تھے ۔

اس جگہ تفصیلات کی گنجائش نہیں لیکن تاریخ کا مسلسل مطالعہ یہ بتاتا ہے کہ جمال الدین افغانی کی تحریک نے اسلامی دنیا میں ان جدید نظریوں کے ماتحت غور و فکر کرنے کے جذبات کو تو ابھارا ، لیکن مرکزی اسلامی ریاست کے "قیام کی کوئی صورت پیدا نہ ہو سکی !

ترکی کے ۱۹۰۸ء کے انقلاب میں نوجوان پارٹی کے ترک مدبرین پین اسلام ازم کا خیال لیکر خلافتِ عثمانیہ کے ماتحت اسلام کا ایک روحانی اور مادی مرکز قائم کرنا چاہتے تھے لیکن جنگِ عظیم نے پرانی دنیا کے تمام نظام کی کایا پلٹ کر دی اور کمال اتاترک نے یہ محسوس کر لیا کہ کوئی ریاست موجودہ دور میں مذہبی بنیادوں پر قائم نہیں کی جا سکتی ؛ چنانچہ خلافت کی تحریک ناکام ہوئی اور اس کی جگہ شدید قوم پرستی نے لے لی ۔ آج اگر اسلامی دنیا کی تمام ریاستوں کا جائزہ لیا جائے تو یہ سمجھنے میں ایک لحہ بھی نہیں لگے گا کہ مراکش سے عراق تک کم و بیش چھ ریاستیں کرورعربوں کی آبادی اتحادِ عرب کے بے پناہ جذبے سے متاثر ہے ؛ ترکوں نے ہمارے دیکھتے ہی دیکھتے ترکی قوم کی ریاست بنا ڈالی ۔ رضا شاہ پہلوی نے نہ صرف ایران کو ایک قومی حکومت عطا کی بلکہ کلچر اور زبان میں سے تمام غیر ملکی عناصر ایک ایک کرکے نکال باہر کئے ۔ افغانستان میں جغرافیائی حدود قائم کئے گئے اور آج افغان قوم کا ایک علیحدہ قومی حلقہ بن گیا ہے ۔

جمال الدین افغانی کی تحریک کے اثرات ہندوستان تک بھی پہونچے

اور اگرچہ اس سے قبل کئی مرتبہ یہ کوشش کی گئی تھی کہ مسلمانوں کا کوئی سیاسی حلقہ
ہندوستان میں بنایا جائے لیکن وہی لوگ[لہ] جو اس میں پیش پیش تھے ۔ بالآخر
اس کو ایک سعی لاحاصل سمجھ کر قوم پرستی کی طرف رجوع ہو گئے ۔ تاہم ڈاکٹر
محمد اقبال کے ذہن نے اس تحریک کے عکس کو قبول کیا اور انھوں نے "پاکستان"
کا نظریہ بغیر دلیل اور کسی لائحہ عمل کے ہندوستانیوں کے سامنے پیش کیا ۔ اقبال
ایک فلسفی تھا اور اسلام کو ایک سوسائٹی خیال کرتا تھا، وہ مفکر تھا کوئی عملی سیاست
داں نہ تھا ۔ اس نے کبھی اس مسئلہ کے عملی پہلو پر غور نہیں کیا اور نہ یہ سمجھنے یا
سمجھانے کی کوشش کی کہ عرب، ترک، ایرانی، افغانی قوموں کی جداگانہ حیثیتوں
کو ملحوظ رکھتے ہوئے پاکستان کی تحریک کیا معنیٰ رکھ سکتی ہے ؟!

ظاہر ہے کہ اس کو ایک "پنجابیوں کی تحریک" کہا جا سکتا ہے جسے
اقبال کے بعد ملک برکت علی وغیرہ نے اپنے طور پر پیش کیا ۔

حال ہی میں اس تحریک کو بظاہر علمی روپ دے کر دکن سے ڈاکٹر عبداللطیف
نے "ہندوستان کا تہذیبی مستقبل" کے نام سے پیش کیا جس پر ملک میں کافی نکتہ
چینی کی گئی اور جس کے متعلق ایشیا دسمبر ۱۹۳۹ء کے مشترک نمبر میں سید محمد یحییٰ صاحب
میرٹھی نے بھی ایک نہایت مدلل مقالہ تحریر فرمایا اور بتایا کہ تقسیم ملک اور انتقالِ
آبادی کا یہ تخیل قومیت متحدہ اور مسلمانوں کے اعلیٰ مفاد کے قطعی منافی ہے ۔

ذیل میں اس مقالہ کا آخری حصہ درج کیا جاتا ہے ۔

> ہندوستان صدیوں سے ایک قسم کی اقتصادی وحدت
> قائم کرتا چلا آیا ہے ۔ مسلم حکمرانوں نے اس وحدت کو اور
> بھی استوار کیا اور یہ "مشترک اقتصادی شعور" اب اس
> درجہ وسیع اور گہرا ہو چکا ہے کہ اسے تہذیبی تقسیم کے ذریعہ
> شکست نہیں کیا جا سکتا ۔ اس لئے ہندوستان میں واحد
> قومیت کی تشکیل ارتقائی سلسلہ کی ایک ضروری کڑی ہو
> جو ہو کر رہے گی ۔ بدگمانیاں اور تہذیب و کلچر کا شور
> صرف ایک محدود حلقہ میں گونج رہا ہے ۔ کسان اور
> مزدور جو ہندوستان کی ریڑھ کی ہڈی ہیں ہنوز بالکل
> گونگے اور بہرے ہیں ۔ جس وقت انھیں یہ علم ہو جائیگا
> کہ کس طرح مذہب اور کلچر کا نام لیکر ان کے مفادات
> کو کچلنے کی کوشش کی جاتی ہے تو انتشار پیدا کرنے
> والے تمام عناصر کو ایک ایک کر کے قومی جسم سے نکال
> باہر کردیں گے ۔ اور ہندو مسلم ملاپ کی گتھی چشم زدن
> میں سلجھ جائے گی ۔ چوٹی پر بیٹھے ہوئے سیاسی بازی
> گروں کے دلوں میں بدگمانیاں ہیں تو ہوا کریں لیکن
> فیکٹریوں کے مزدوروں اور گاؤں کے سیدھے
> سادے دہقانیوں میں اب بھی ملاپ ہے اور کوئی
> بدگمانی نہیں ۔ ہندوستان میں آج کل جو ہلچل ہے
> اس کے اسباب پر ایمانداری سے غور کرنا چاہیے ۔
> سوال یہ ہے کہ یہ ہلچل پیدا کرانے والے کون لوگ ہیں !
> ظاہر ہے کہ ہندو اور مسلمانوں کا وہ طبقہ جو برسر اقتدار
> رہنا چاہتا ہے اور جسے یہ خیال ہے کہ اگر متحدہ قومیت
> قائم ہو گئی تو ان جیسی ذہنیت کے انسانوں کو اس
> بلندی سے نیچے اترنا پڑے گا جہاں وہ اس وقت
> براجمان ہیں ۔ جو لوگ فرقہ وارانہ حقوق اور تحفظات
> کا جھنڈا اڑائے پھرتے ہیں ۔ ان کی ذہنیت کچھ طبقاتی
> مفاد سے تعلق رکھتی ہے اور کچھ انگریزی راج کے
> برکات کا نتیجہ ہے ۔ ورنہ "قومیت" کی تشکیل دور
> حاضر کی ایک موجود حقیقت ہے اور ہیئت اجتماعیہ
> کے ارتقاء کی ایک ضروری کڑی ہے ۔ قومیت کا نتیجہ
> "شہری حقوق" کی آزادی ہے اور شہری حقوق قریب
> قریب سب کے یکساں ہوتے ہیں ۔ آزادی ضمیر،
> شخصی قانون کا تحفظ اور اسی قسم کے دیگر مسائل "قومیت"
> کے مبادیات میں شامل ہیں اور ہندوستان کا کوئی
> دستور انھیں نظرانداز نہیں کر سکتا ۔ اگر غلامی کی حالت
> میں عبادات اور معاشری قوانین میں ایک غیر ملکی
> حکومت دست انداز نہیں ہوئی اور ہندو و مسلمان
> مسجدوں اور مندروں میں آزادی کیساتھ عبادت

---

لہ شیخ الہندؒ عبیداللہ سندھی وغیرہم

کرتے ہیں۔ نیز معاشرتی معاملات میں اپنے اپنے مذاہب کے احکام کے مطابق عمل کرنے کی انہیں آزادی حاصل ہے تو سمجھ میں نہیں آتا کہ ایک قومی جمہوری حکومت کے ماتحت یہ آزادی کس مصلحت کی بنا پر واپس کرلی جائے گی۔ کیا ہندو اس بات کو پسند کرسکتے ہیں اور اگر پسند بھی کریں تو کیا وہ حکومت کو ایک لمحہ کیلئے چلا سکتے ہیں جب کہ ہندوستان کے نو کروڑ باشندے تلملاتے رہیں کوئی قوم اتنی بیوقوف نہیں ہوسکتی کہ وہ قومیت کی تشکیل کی خواہشمند بھی ہو اور ساتھ ہی اس قومیت کے ایک زبردست حصہ کو بےچین رکھے۔ بدگمانی ایک مصنوعی اور عارضی بات ہے اور قومی حکومت ہی اس کا علاج ہے۔ یہ بڑا زبردست فریب ہے کہ ہندو اور مسلمان ایک دوسرے میں ضم ہوئے بغیر متحدہ قومیت کی بنا نہیں ڈال سکتے۔ چین اور یوگوسلاویہ میں مسلمان کسی دوسرے مذہب میں ضم نہیں ہوئے لیکن قومیت متحدہ کے ارکان ہیں۔ فلسطین، شام، عراق اور مصر کے عیسائیوں نے اپنے مذاہب کو خیرباد نہیں کیا اور اس کے باوجود وہ قومیت متحدہ میں شامل ہیں۔ یہ تمام نظائر اور حقائق اس بات کے سمجھنے کیلئے کافی ہیں کہ قومیت متحدہ محض مذہب کی یکسانیت کی محتاج نہیں ہے۔ ان ممالک کے تمام عیسائیوں اور مسلمانوں کی مذہبی تہذیب اور بقول فاضل مصنف (ڈاکٹر عبداللطیف) کے ان کا "اخلاقی شعور" یقیناً مذہبی روایات کے زیر اثر ہے لیکن باینہمہ ان کا "وطنی یا قومی شعور" اتنا ہی قوی ہے جتنا کہ مذہب سے پیدا شدہ "اخلاقی شعور"

(ایشیا نمبر ۱۹۳۰ء)

سید محمد یحییٰ نے اپنے مقالہ میں نہایت واضح دلائل کے ساتھ ہندوستان کے تہذیبی مستقبل کو ناقابل عمل قرار دیا تھا۔ اور اس قسم کے ہر تخیل کے متعلق وضاحت کیساتھ بتادیا تھا کہ اس قسم کی تحریکوں کا پہلا اور آخری مقصد محض یہ ہوسکتا ہے کہ ہندوستان کبھی آزاد نہ ہو اور برطانوی سامراج ابدی طور پر جونک کی طرح ہندوستان کے عظیم الشان پیکر سے چمٹا رہے۔

آپ کو اپنے حافظہ پر زور دے کر یہ بھی یاد کرنا چاہیئے کہ مسلم لیگ نے خود ڈاکٹر عبداللطیف کی اس اسکیم کو کوئی اہمیت نہیں دی تھی۔

اب مسلم لیگ کے اجلاس لاہور ۱۹۴۰ء میں "پاکستان" کی جس شکل کو ریزولیشن کے ذریعہ پاس کیا گیا ہے وہ دراصل ڈاکٹر عبداللطیف کی اسکیم سے بھی زیادہ ناقص اور ناقابل عمل ہے۔ ایک ناقص ترین اسکیم کو مسلمانوں کے سیاسی مطالبہ کے طور پر پیش کرکے مسٹر جناح نے اپنی وطن دشمنی پر مہر توثیق ثبت کردی ہے۔

معلوم ایسا ہوتا ہے کہ مسٹر جناح ڈکٹیٹرشپ کے راستہ پر چلنا سیاسی سعادتمندی خیال کرتے ہیں، جس طرح ڈکٹیٹر اپنے ملک کو ایک لمحہ کیلئے غور و فکر کا موقع نہیں دیتا اور مسلمات کے قطعی خلاف ایک نہ ایک پھلجھڑی چھوڑتا رہتا ہے۔ اسی طرح مسٹر جناح کو بھی سیاسی پھلجھڑیاں چھوڑنے میں مہارت تامہ حاصل ہوگئی ہے۔ اس آتشبازی سے ان کا مقصد قوم کو بہلانا ہے تاکہ نگاہیں پھلجھڑی کے فریب میں الجھ کر رہ جائیں مگر مسلمان ان چنگاریوں سے بے خبر رہیں جو ان کے خرمن کو پھونکے ڈال رہی ہیں۔

مسلم لیگ اور مسٹر جناح کے اعمال کا اگر جائزہ لیا جائے تو سوائے ایک مسلسل بے معنی اور غیر سنجیدہ تضادات کے اور کچھ نہیں مل سکیگا۔

اوّل اوّل انہوں نے نظریۂ جمہوریت سے انکار کیا، اس کے بعد کانسٹی ٹیوشنٹ اسمبلی کی مخالفت کی اور اب وہ "مسلم انڈیا" قائم کرنا چاہتے ہیں۔ "قائداعظم" کی یہ بازیگرانہ قیادت اپنی مثال آپ ہی ہے۔

اصل راز یہ ہے کہ مسلم لیگ اور اسکے لیڈر کے پیش نظر کوئی پروگرام نہیں سوائے اس مقصد کے کہ وہ قومی ارتقا کی بڑھتی ہوئی موج کی مخالفت کریں۔ اور مسلمانوں کی توجہات کو آزادی کی جدوجہد سے ہٹا کر مہمل اور بے معنی باتوں میں الجھائے رکھیں۔

سب سے پہلے مسلم لیگ نے Full Independence "پوری آزادی" کو منزل مقصود بنایا اور کانگریس کی طرح دوسرے لفظوں میں کامل آزادی

کی دعوی دار بنی لیکن اس نے کبھی پوری آزادی کی طرف کوئی قدم نہیں اٹھایا اور نہ اس سلسلے میں کوئی پروگرام ملک کے سامنے پیش کیا جب تک کانگریسی حکومتیں تھیں اس وقت تک اس کی پہلی اور آخری "پوری آزادی" ان حکومتوں کی مخالفت اور ہر جائز و ناجائز، شریفانہ اور غیر شریفانہ طریقہ سے ان کا انہدام و مخالفت تھی۔ اور جب از خود کانگریس نے "صوبوں میں سیاسی جمود پیدا کر دیا" مسٹر جناح کے سیاسی کھیل کے لئے بساط پر کوئی چیز باقی نہیں رہی۔ برطانیہ سے ٹکر کھانے کی صلاحیت قدرتی طور پر ان کو ودیعت نہیں ہوئی ہے بلکہ وہ سب سے پہلے ہندوستانی ہیں جن کے متعلق تاریخ کا فیصلہ نہایت گھناؤنا ہوگا اور ان کی تصویر کے نیچے لکھا جائیگا:

"وہ شخص جس نے ممکن طور پر ہندوستان کی آزادی کو ناممکن بنایا"

بہر حال ایک اُس خالی الذہن مقرر کی طرح جسے اسٹیج پر صرف اپنی نمائش مقصود ہوتی ہے۔ مسٹر جناح نے مسلم لیگ کے پلیٹ فارم سے "پاکستان" کا خیال پیش کیا ہے جو سراسر مسخرہ ہے: اور جس کا اس جمہوری ملک میں کوئی مستقبل نہیں

## "پاکستان" کی وجہ تسمیہ

"پاکستان" کی ترکیب حرفی ہی میں زہریلے جراثیم پائے جاتے ہیں۔ اور صاف ظاہر ہوتا ہے کہ اس لفظ کے ترکیب دینے والے کا دماغ مذہبی عصبیت سے لبریز ہے۔ وہ "پاکستان" کے علاوہ باقی کو ناپاک قرار دیتا ہے: اس طرح وہ نام ہی میں ہندوستانی قوم کے دلوں میں نفرت انگیزی کا بیج بوتا ہے؛ اور اپنے تصور میں اس قسم کی ایک ریاست قائم کر کے مسلمانوں کو اُس عہدِ جاہلیت کی طرف واپس لیجانا چاہتا ہے جب "مفروضہ پاکی" کی بنا پر "کفار" کی لوٹ مار اور مالِ غنیمت میں عورتوں تک کو لونڈیاں بنا لینے کا حق منجانب اللہ تصور کیا جاتا تھا؛ گویا جو شخص "پاکستان" کا نقشہ خیال میں مرتب کرتا ہے: وہ "کفرستان" پر حملہ کرنا اس کے افراد کو لوٹنا اور قتل کرنا اور پھر کفرستان کی حدود کو پاکستان میں شامل کرنے کا سفیہانہ اور ذلیل خواب بھی دیکھتا ہے۔

یہ نام وضع کرنے والا اُس اعلیٰ انسانیت اور مجد و شرف کا دشمن ہے جس کی رو سے بنی نوعِ انسان کو زندہ رہنے اور زندہ رہنے دینے کا حق حاصل ہے۔

زندگی کے اجتماعی تجربوں کی بنا پر آج مجھے یہ کہنے میں ہرگز کوئی باک نہیں کہ بظاہر "پاکستان" کی تحریک اسلام اور مسلمانوں کے نام پر پیش کی گئی ہے لیکن اسکے پس منظر میں رجعت پسند پنجابی مسلمانوں" کی ذہنی خود غرضی کارفرما ہے جن کے پیشِ نظر نہ اسلامی اخوت ہے اور نہ عالمگیر اتحادِ اسلامی، بلکہ وہ حقیقتاً زندگی میں نہایت محدود "وطنیت" کے قائل ہیں اور "پنجاب پنجابیوں" کے لئے ان کا روحانی اور وطنی تقاضہ ہے۔

سر سکندر، جناح، فضل الحق، راجہ محمود آباد، خلیق الزماں اور گنتی کے چند مسلمانوں کو ایک میز پر بیٹھے ہوئے دیکھ کر اس فریب میں مت آؤ کہ یہ سب ایک اسلامی رشتہ میں بندھ کر اسلامی اخوت کیلئے کوئی ہار گوندھ رہے ہیں بلکہ جغرافیائی اور نفسیاتی طور پر بنگالی، سرحدی، پنجابی، آسامی اور سندھی مسلمان کا مزاج دیکھو؛ اور اندازہ کرو کہ کیا واقعی یہ کسی وقت اقلیت والے صوبوں کی مسلم آبادی کو اپنی اسلامی اخوت کی پناہ میں لے سکتے ہیں ـــ!؟

یہ تلخ حقیقت اپنی جگہ اٹل حقیقت ہے کہ تجارتی، معاشرتی اور مزاجی طور پر مختلف صوبوں کی مسلم آبادی میں شدید دوری اور بعد موجود ہے ............

...............

...............

...............

............... بنگالی سوا ابھی گذشتہ زمانے میں جب بنگال میں اردو زبان کی ترویج کا سوال اٹھا تو بنگال کے شاعرِ اعظم قاضی نذر الاسلام نے اسکی سخت مخالفت کی:

حیدر آباد میں غیر حیدر آبادی سے اقتصادیات کی بنا پر نفرت کے جراثیم پائے جاتے ہیں۔ اور باقی کا بھی ایسا ہی حال ہے۔

...............

...............

ان حالات میں ہم سوائے اس کے کیا خیال کر سکتے ہیں کہ پاکستان کی تحریک دراصل پنجاب کے طبقۂ بالادست کی خواہش حکومت کے علاوہ اور کچھ نہیں آیئے اب اس مسئلہ کو خود مسٹر جناح کی ......... تشریح کی روشنی میں دیکھیں:-

ان کی رائے ہے کہ :-

اسلامی ریاستوں میں مسلمانوں کی مجموعی آبادی تقریباً ۶ کروڑ ہو گی (جو فی نفسہٖ تصدیق طلب ہے) خود مختار ہندو ریاستوں میں مسلم اقلیت تین کروڑ ہوگی۔ در بہ حساب مسٹر جناح، ۶ کروڑ کے فائدہ کے مقابلے میں ۳ کروڑ کو قربان ہو جانا چاہیئے۔"

کیا وعجیب بات ہے کہ تقسیم ملک کی تحریک پیش کر کے ایک فتنۂ عظیم اٹھایا جاتا ہے۔ لیکن ناسور ناسور ہی رہتا ہے، یعنی پاکستان کی اسکیم میں اقلیت کے مسئلہ کا کوئی حل موجود نہیں۔

مسلم نیشنلس - - - - - - ، کی حیثیت سے ہندو خود مختار ریاستوں میں جو اقلیت ہو گی اس کے تحفظ کی کیا تدبیر اور ضمانت ہو گی۔ اگر مسلم نیشنلس کے تحفظ کی ضمانت خود مختار مسلم ریاستوں کے قشونِ قاہرہ ہوں گے اور ہندو نیشنلس کے تحفظ کی ضمانت ہندو خود مختار ریاستوں کی فوجیں، تو اس کے صاف معنی یہ ہوں گے کہ ملک ابدی طور پر خانہ جنگی میں مبتلا ہو جائیگا اور ایسی خانہ جنگی میں مبتلا ہو جائیگا جس کی نظیر یورپ میں بھی نہیں ملیگی۔

دوسرا نکتہ یہ ہے جو سب سے بڑے اعتراض کی حیثیت رکھتا ہے کہ صوبۂ سرحد و سندھ کی مالیات مرکزی حکومت کی رہونِ منت ہیں۔ ۶۰ لاکھ روپیہ کی امداد ان صوبوں کو مرکزی حکومت سے ملتی ہے! خود مختار مسلم ریاست ہونے کی حیثیت میں اس امداد کا جاری رہنا ضروری نہیں۔ پھر یہ خود مختار مسلم ریاستیں اپنا کام کیوں کر چلا سکیں گی!؟

اس کے علاوہ بیرونی حملوں سے محفوظ رہنے کیلئے فوجی استحکامات کے سلسلے میں جو روپیہ خرچ ہو گا اس کا کیا بندوبست ہوگا۔ آج شمالی مغربی سرحد کے استحکامات پر جس قدر روپیہ صرف کیا جا رہا ہے وہ سب پر ظاہر ہے۔ ایسی حالت میں جب کہ تمام پاکستان کے ہر چہار جانب کی سرحدوں کو لازمی طور پر محفوظ کرنا پڑیگا۔ انکی حفاظت کیلئے جدید فوج بنانے اور فوجی استحکامات کیلئے کہاں سے روپیہ آئیگا!؟

اگر ہندو خود مختار ریاستوں میں پاکستان کے حکمراں مسلم اقلیت کو محفوظ و مامون رکھنا اسلامی فرض خیال کرینگے (جس کی امید نہیں)، تو حلقۂ پنجاب میں ۴۴ فیصدی غیر مسلم اقلیت کو کس قسم کے حقوق دیے جائیں گے۔ اور حقوق دینے کے بعد مسلم ریاست کس حد تک مسلم ریاست ہو گی!؟

اسی طرح بنگال میں ۴۶ فیصدی غیر مسلم اقلیت کا کیا انتظام کیا جائیگا جب کہ آسام کے ملا دینے کے بعد ہندو اکثریت اور بھی بڑھ جائیگی شمالی مغربی مسلم انڈیا کی سرحدوں پر روس افغانستان اور ایران ہوں گے، اس خوش اعتقادی کو کیوں فرض کیا جائے کہ یہ طاقتیں مسلم انڈیا پر حملہ آور نہ ہوں گی۔ وہ کونسی اخلاقی ضمانت اور مسٹر جناح کے قشونِ قاہرہ ہوں گے جن سے لرزہ بر اندام ہو کر روس اس علاقہ پر چھاپہ مارنے سے احتراز کر لیگا۔!؟

بہت ممکن ہے کہ علامہ مشرقی مسٹر جناح کی اسی طرح پشت پناہی کریں جس طرح ۔۴۰ جانوں کے ضائع ہو جانے کے بعد سکندر گورنمنٹ کے مفاد کی خاطر مسٹر جناح نے خاکساروں کو دبا دیا!

لیکن حلقۂ بنگال میں خود مختار مسلم ریاست کے لئے بڑی دقت پیش آئیگی یہاں جاپان کے حملوں سے محفوظ رہنے کیلئے زبردست بحری قوت رکھنی پڑے گی۔ میں نہایت ادب کیساتھ عرض کروں گا کہ :-

اس بحری بیڑہ کیلئے مسٹر جناح کا ۶۰ لاکھ روپیہ قطعی ناکافی ہے۔ غرض کہ پاکستان کی تحریک جس قدر بے دلیل، نامعقول اور احمقانہ ہے اس سے قبل کوئی ایسی تحریک پیش نہیں ہوئی اور ہمیں مسرت ہے کہ ملک اور خاص کر مسلمانوں میں اسدرجہ سیاسی بیداری پیدا ہو گئی ہے کہ ہر حلقہ کی طرف سے اس تحریک کو مسترد کیا جا رہا ہے۔ یہ ناقابلِ تقسیم متحدہ قوم کو ٹکڑے ٹکڑے کرتی ہے! ملک کو کاٹتی چیرتی ہے، دو قومیں بناتی ہے! عقل و قیاس کے خلاف ہے! وحدتِ قومی کے منافی ہے اور مادرِ وطن کے پیکر پر ایک وحشیانہ حملہ ہے۔ کوئی صحیح الدماغ مسلمان اسکو ایک لمحہ کیلئے برداشت نہیں کر سکتا، اور جہاں تک ہندو قوم کا تعلق ہے مسٹر جناح کو کیونکر معلوم ہوا کہ اتنی وطن کش تحریک کو ہندو ٹھنڈے دل سے منظور کریں گے، ہندو ہی نہیں، ہم مسلمان کبھی اس زہریلے پودے کو نخل نہیں بننے دینگے: ہندو مسلمان سکھ پارسی، عیسائی یعنی ہندوستان کی جملہ اقوام متحدہ آواز کے ساتھ لیگ کے اس احمقانہ تصور کی مخالفت کر رہی ہیں اور کرتی رہیں گی۔ تا آنکہ اسکو فنا کی گود میں دفن نہ کر دیں!

حیرت ہے کہ مسلم لیگ برطانوی سامراج کی موجودگی میں "مسلم انڈیا" کا خواب دیکھتی ہے، جو کبھی شرمندۂ تعبیر نہیں ہو سکتا۔

**ساغر نظامی**



امام الہند مولانا ابوالکلام آزاد صدر انڈین نیشنل کانگریس

# خطبۂ صدارت

## امام الہند مولانا ابوالکلام آزاد صدر انڈین نیشنل کانگریس

### منعقدہ رام گڈھ مارچ ۱۹۴۰ء

دوستو! ۱۹۲۳ء میں آپ نے مجھے اس قومی مجلس کا صدر چنا تھا۔ اب سترہ برس کے بعد دوسری مرتبہ آپ نے مجھے یہ عزت بخشی ہے۔ قوموں کی جدوجہد کی تاریخ میں سترہ برس کی مدت کوئی بڑی مدت نہیں ہے۔ لیکن دنیا نے اپنی تبدیلیوں کی چال اسقدر تیز کردی ہے کہ اب وقت کے پرانے اندازے کام نہیں دے سکتے۔ اس سترہ برس کے اندر ایک کے بعد ایک، بہت سی منزلیں ہمارے سامنے آتی رہیں۔ ہمارا سفر دور کا تھا اور ضروری تھا کہ مختلف منزلوں سے گذرے۔

ہم ہر منزل میں ٹھہرے مگر رُکے کہیں نہیں۔ ہم نے ہر مقام کو دیکھا بھالا مگر ہمارا دل اٹکا کہیں بھی نہیں۔ ہمیں طرح طرح کے اتار چڑھاؤ پیش آئے مگر ہر حال میں ہماری نگاہ سامنے کی طرف رہی۔ دنیا کو ہمارے ارادوں کے بارے میں شک رہتے ہوں مگر ہمیں اپنے فیصلوں کے بارے میں کبھی شک نہیں گذرا ہمارا راستہ مشکلوں سے بھرا تھا ہمارے سامنے قدم قدم پر طاقتور رکاوٹیں کھڑی تھیں۔ ہم جتنی تیزی سے چلنا چاہتے تھے نہ چل سکے ہوں۔ لیکن آگے بڑھنے میں کبھی کوتاہی نہیں کی۔ اگر ہم ۱۹۲۳ء اور ۱۹۴۰ء کی درمیانی مسافت پر نظر ڈالیں تو ہمیں اپنے پیچھے بہت دور ایک دھندلا سا نشان دکھائی دیگا۔

۱۹۲۳ء میں ہم اپنی منزل مقصود کی طرف بڑھنا چاہتے تھے۔ مگر منزل ہم سے اتنی دور تھی کہ اس کی راہ کا نشان بھی ہماری آنکھوں سے اوجھل تھا۔ لیکن آج نظر اٹھایئے اور سامنے کی طرف دیکھئے نہ صرف منزل کا نشان صاف صاف دکھائی دے رہا ہے بلکہ خود منزل بھی دور نہیں ہے۔ البتہ یہ ظاہر ہے کہ جوں جوں منزل نزدیک آتی جاتی ہے، ہماری جد و جہد کی آزمائشیں بھی بڑھتی جاتی ہیں۔ آج واقعات کی تیز رفتاری نے جہاں ہمیں پچھلے نشانوں سے دور اور آخری منزل سے نزدیک کر دیا ہے وہاں طرح طرح کی نئی نئی الجھنیں اور مشکلیں بھی پیدا کردی ہیں اور ایک بہت ہی نازک مرحلے سے ہمارا کارواں گذر رہا ہے۔

ایسے مرحلوں کی سب سے بڑی آزمائش اُن کے متضاد امکانوں میں ہوتی ہے۔ بہت ممکن ہے کہ ہمارا ایک صحیح قدم ہمیں منزلِ مقصود سے بالکل نزدیک کر دے اور بہت ممکن ہے کہ ایک غلط قدم طرح طرح کی نئی مشکلوں میں اُلجھا دے۔ ایک ایسے نازک وقت میں آپ نے مجھے صدر چن کر اپنے جس بھروسہ کا اظہار کیا ہے وہ یقیناً بڑے سے بڑا بھروسا ہے جو ملک کی خدمت کی راہ میں آپ اپنے ایک ساتھی پر کر سکتے تھے۔ یہ بہت بڑی عزت ہے اس لئے بہت بڑی ذمہ داری ہے میں اس عزت کیلئے شکرگذار ہوں اور ذمہ داری کے لئے آپ کی رفاقت کا سہارا چاہتا ہوں۔ مجھے یقین ہے کہ جس گرمجوشی کیساتھ آپ نے اس اعتماد کا اظہار کیا ہے ویسی ہی گرمجوشی کے ساتھ آپ کی رفاقتیں بھی میرا ساتھ دیتی رہیں گی۔

## وقت کا اصلی سوال

اب میں سمجھتا ہوں مجھے بغیر کسی تمہید کے وقت کے اصلی سوال

پر آ جانا چاہیئے۔

ہمارے لئے وقت کا سب سے پہلا اور سب سے اہم سوال یہ ہے کہ ۳ ستمبر ۱۹۳۹ء کے اعلانِ جنگ کے بعد ہم نے جو قدم اٹھایا ہے وہ کس طرف جا رہا ہے؟ اور اسوقت ہم کہاں کھڑے ہیں؟

غالباً کانگریس کی تاریخ میں اس کے ذہنی نقطے کا یہ ایک نیا رنگ تھا کہ ۱۹۳۶ء کے اجلاس لکھنؤ میں یوروپ کی بین الاقوامی (انٹرنیشنل) صورتِ حال پر ایک لمبی تجویز منظور کرکے اس نے اپنے نقطۂ خیال کا صاف صاف اعلان کردیا اور اس کے بعد سے وہ کانگریس کے سالانہ اعلانوں کا ایک اہم اور ضروری حصہ بن گئی۔ یہ گویا اس بارے میں ہمارا ایک سوچا سمجھا ہوا فیصلہ تھا جو ہم نے دنیا کے سامنے رکھ دیا۔

ان تجویزوں کے ذریعہ ہم نے دنیا کے سامنے ایک ہی وقت میں دو باتوں کا اعلان کیا تھا۔

سب سے پہلی بات جسے میں نے ہندوستانی سیاست کے ایک نئے رنگ سے تعبیر کیا ہے ہمارا یہ احساس ہے کہ ہم اپنی آج کل کی مجبوری کی حالت میں بھی دنیا کی سیاسی صورتِ حال سے الگ تھلگ نہیں رہ سکتے۔ یہ ضروری ہے کہ اپنے مستقبل کی راہ بناتے ہوئے ہم صرف اپنے چاروں طرف ہی نہ دیکھیں بلکہ اس سے باہر کی دُنیا پر بھی برابر نظر رکھیں۔ زمانہ کی بے شمار تبدیلیوں نے ملکوں اور قوموں کو اس طرح ایک دوسرے سے نزدیک کردیا ہے۔ اور فکر و عمل کی لہریں ایک گوشے میں ابھر کر اس تیزی کیساتھ دوسرے گوشوں پر اپنا اثر ڈالنا شروع کرتی ہیں، کہ آج کل کی حالت میں ممکن نہیں ہندوستان اپنے مسئلوں کو صرف اپنی چاردیواری کے اندر ہی بند رہ کر سوچ سکے۔ یہ ناگزیر ہے کہ باہر کے حالات ہمارے حالات پر فوری اثر ڈالیں اور ناگزیر ہے کہ ہماری حالتوں اور فیصلوں سے دنیا کی حالتوں اور فیصلوں پر اثر پڑے۔ یہی احساس تھا جس نے اس فیصلہ کی شکل اختیار کی ہم نے ان تجویزوں کے ذریعہ اعلان کیا کہ یورپ میں جمہوریت اور انفرادی اور قومی آزادی کے خلاف فیشزم اور نازی ازم کی جو ارتجاعی ( Reactionary ) اکسٹری تحریکیں روز بروز طاقت پکڑتی جاتی ہیں، ہندوستان انھیں دنیا کی ترقی اور امن کے لئے ایک عالمگیر خطرہ تصوّر کرتا ہے اور اس کا دل و دماغ ان قوموں کیساتھ ہے جو جمہوریت اور آزادی کی حفاظت میں ان تحریکوں کا مقابلہ کررہی ہیں۔

لیکن جب فیشی ازم اور نازی ازم کے خطروں کے خلاف ہمارا دماغ جارہا تھا تو ہمارے لئے ناممکن تھا کہ ہم اس پرانے خطرے کو بھلادیتے جو ان نئی قوتوں سے کہیں زیادہ قوموں کے امن اور آزادی کے لئے مہلک ثابت ہوچکا ہے اور جس نے فی الحقیقت ان نئی ارتجاعی ( Reactionary ) تحریکوں کی پیدائش کا سارا مواد بہم پہنچایا ہے۔ میرا اشارہ برطانیہ کی سامراجی قوت کی طرف ہے۔ اسے ہم ان نئی ارتجاعی ( Reactionary ) قوتوں کی طرح دور سے نہیں دیکھ رہے ہیں۔ یہ خود ہمارے گھر پر قبضہ جمائے ہمارے سامنے کھڑی ہے۔ اس لئے ہم نے صاف صاف لفظوں میں یہ بات بھی کھولدی کہ اگر یورپ کی اس نئی کشمکش نے لڑائی کی شکل اختیار کرلی تو ہندوستان جو اپنے آزاد ارادے اور آزاد پسند سے محروم کردیا گیا ہے۔ اس میں کوئی حصہ نہیں لے گا۔ وہ صرف اسی حالت میں حصہ لے سکتا ہے جبکہ اُسے اپنی آزاد مرضی اور پسند سے فیصلہ کرنے کی حیثیت حاصل ہو۔ وہ نازی ازم اور فیشی ازم سے بیزار ہے مگر اس سے بھی زیادہ برطانوی شہنشاہیت سے بیزار ہے۔

اگر ہندوستان اپنی آزادی کے قدرتی حق سے محروم رہتا ہے تو اس کے صاف معنی یہ ہیں کہ برطانوی شہنشاہیت اپنی تمام روایتی ( Traditional ) خصوصیتوں کے ساتھ زندہ موجود ہے اور ہندوستان کسی حال میں تیار نہیں کہ برطانوی شہنشاہی کی فتحمندیوں کیلئے مدد دے۔

یہ دوسری بات تھی جس کا یہ تجویزیں لگاتار اعلان کرتی رہیں۔ یہ تجویزیں کانگریس کے اجلاس لکھنؤ سے لیکر اگست ۱۹۳۹ء تک منظور ہوتی رہیں اور "لڑائی کی تجویزوں" کے نام سے مشہور ہیں۔

کانگریس کے یہ تمام اعلان برٹش گورنمنٹ کے سامنے تھے کہ اچانک اگست ۱۹۳۹ء کے تیسرے ہفتے میں لڑائی کے بادل گرجنے لگے اور ۳ ستمبر کو خود لڑائی بھی شروع ہوگئی۔

اب میں اس موقعہ پر ایک لمحہ کیلئے آپ کو آگے بڑھنے سے روکوں گا۔ اور درخواست کروں گا کہ ذرا پیچھے مڑ کر دیکھئے۔ پچھلے اگست کو آپ نے کن حالات میں چھوڑا ہے۔

برطانوی حکومت نے گورنمنٹ آف انڈیا ایکٹ ۱۹۳۵ء ہندوستان کے

سر جبراً تھوپا اور حسبِ معمول دنیا کو یہ باور کرانے کی کوشش کی کہ اُس نے ہندوستان کو اس کے قومی حق کی ایک بہت بڑی قسط دے دی ہے۔ کانگریس کا فیصلہ اس بارے میں دنیا کو معلوم ہے۔

تاہم اُس نے کچھ عرصے کیلئے دم لینے کا ارادہ کیا اور اس پر آمادہ ہوگئی کہ ایک خاص شرط کے ساتھ وزارتوں کا قبول کرنا منظور کرے۔ اب گیارہ صوبوں میں سے آٹھ صوبوں میں اس کی وزارتیں کامیابی کیساتھ کام کر رہی تھیں اور یہ بات خود برطانوی حکومت کے حق میں تھی کہ اس حالت کو جس قدر زیادہ مدت تک قائم رکھا جا سکتا ہے قائم رکھے۔ ساتھ ہی صورتِ حال کا ایک دوسرا پہلو بھی تھا۔ جہاں تک لڑائی کی ظاہری صورت کا تعلق ہے ہندوستان صاف صاف لفظوں میں نازی جرمن سے اپنی بیزاری کا اعلان کر چکا تھا۔ اس کی ہمدردیاں جمہوریت پسند کرنیوالی قوموں کے ساتھ تھیں۔ اور صورتِ حال کا یہ پہلو بھی برطانوی حکومت کے حق میں تھا۔ ایسی حالت میں قدرتی طور پر یہ توقع کی جا سکتی تھی کہ اگر برطانوی حکومت کی پرانی سامراجی ذہنیت ( Mentality ) میں کچھ بھی تبدیلی ہوئی ہے تو کم از کم ڈپلومیسی ( Diplomacy ) ہی کی خاطر وہ اس کی ضرورت ضرور محسوس کرے گی کہ اس موقع پر اپنا پرانا ڈھنگ بدل دے اور ہندوستان کو ایسا محسوس کرنیکا موقع دے کہ اب وہ ایک بدلی ہوئی آب و ہوا میں سانس لے رہا ہے۔ لیکن ہم سب کو معلوم ہے کہ اس موقعہ پر برطانوی حکومت کا طرزِ عمل کیسا رہا۔

تبدیلی کی کوئی ذرا سی پرچھائیں بھی اس پر پڑتی ہوئی دکھائی نہیں دی۔ ٹھیک اسی طرح جیسا کہ اس کے سامراجی مزاج کا ڈیڑھ صدی سے خاصہ رہا ہے۔ اُس نے اپنے طرزِ عمل کا فیصلہ کر لیا اور بغیر اس کے کہ کسی شکل اور کسی درجے تک بھی ہندوستان کو اپنی رائے ظاہر کرنے کا موقع دیا گیا ہو لڑائی میں اس کے شامل ہو جانیکا اعلان کر دیا گیا۔ اس بات تک کی ضرورت محسوس نہیں کی گئی کہ ان نمائندہ اسمبلیوں ہی کو اپنی رائے ظاہر کرنیکا ایک موقعہ دے دیا جائے جنھیں خود برطانوی حکومت نے اپنی سیاسی بخششوں کی نمائش کرنے کیلئے ہندوستان کے سر تھوپا ہے!

تمام دنیا کی طرح ہمیں بھی معلوم ہے کہ اس موقعہ پر برٹش امپائر کے تمام ملکوں کو اپنے اپنے طرزِ عمل کے فیصلہ کا کس طرح موقعہ دیا گیا تھا۔ کینیڈا۔ آسٹریلیا۔ نیوزی لینڈ۔ جنوبی افریقہ۔ آئرلینڈ۔ سب نے لڑائی میں شریک ہونے کا فیصلہ اپنی اپنی قانون سازی مجلسوں میں بغیر کسی باہر کی مداخلت کے کیا۔ اتنا ہی نہیں بلکہ آئرلینڈ نے شریک ہونے کی جگہ غیر جانبدار رہنے کا فیصلہ کیا۔ اور اُس کے اُس فیصلے پر برطانیہ کے کسی باشندے کو تعجب نہیں ہوا۔ مسٹر ڈی ویلرا نے برطانیہ کے ہمسایہ میں کھڑے ہو کر صاف صاف کہہ دیا تھا کہ جب تک آلسٹر ( Ulster ) کا سوال قابلِ اطمینان طریقہ پر طے نہیں ہوتا۔ وہ برطانیہ کی مدد کرنے سے انکار کرتا ہے۔

لیکن برطانوی نوآبادیوں ( Dominions ) کے اس پورے مرقع میں ہندوستان کی جگہ کہاں دکھائی دے رہی ہے؟ جس ہندوستان کو آج یہ قیمتی خوشخبری سنائی جا رہی ہے کہ اُسے برطانوی حکومت کے فیاض ہاتھوں سے جلد مگر کسی نامعلوم زمانے میں برطانوی نوآبادیوں ( Dominions ) کا درجہ ( Status ) ملنے والا ہے۔ اس کی ہستی کا کیوں کر اعتراف کیا گیا؟ اس طرح کہ اُسے دنیا کی تاریخ کی شاید سب سے بڑی ہونے والی لڑائی میں اچانک دھکیل دیا گیا۔ بغیر اس کے کہ اُسے معلوم بھی ہوا ہو کہ وہ لڑائی میں شریک ہو رہا ہے۔

19 { صرف یہی ایک واقعہ اس کے لئے کافی ہے کہ برطانوی حکومت کے موجودہ مزاج اور رُخ کو ہم اُس کے اصلی رنگ روپ میں دیکھ لیں۔ مگر نہیں، ہمیں جلدی نہیں کرنی چاہیئے۔ ہمیں اور موقعے بھی پیش آنے والے ہیں۔ وہ وقت دور نہیں جب ہم اُسے اور زیادہ نزدیک سے اور زیادہ بے پردہ دیکھنے لگیں گے!

سنہ ۱۹۱۴ء کی لڑائی کی پہلی چنگاری بلقان کے ایک گوشہ میں سلگی تھی اس لئے انگلستان اور فرانس نے چھوٹی قوموں کے حقوق کا نعرہ لگانا شروع کر دیا تھا۔ پھر یادش بخیر، پریسیڈنٹ ولسن کے چودہ نکتے دنیا کے سامنے آئے اور ان کا جو کچھ حشر ہوا دنیا کو معلوم ہے۔ اس مرتبہ صورتِ حال دوسری تھی۔ پچھلی لڑائی کے بعد انگلستان اور فرانس نے اپنی فتحمندی کے نشے میں مخمور ہو کر جو طرزِ عمل اختیار کیا تھا اس کا لازمی نتیجہ تھا کہ ایک نیا ردِّ عمل ( Reaction ) شروع ہو جائے۔ وہ شروع ہوا۔ اس نے اٹلی میں فیسزم اور جرمنی میں نازیزم کا روپ اختیار کیا۔ اور وحشیانہ طاقت کی بنیادوں پر بے روک آمریت ( Dictatorship ) دنیا کے امن

ایضاً

اور آزادی کو چیلنج دینے لگی۔ جب یہ صورتِ حال پیدا ہوئی تو قدرتی طور پر دو نئی صفیں دنیا کے سامنے آکھڑی ہوئیں ایک جمہوریت اور آزادی کا ساتھ دینے والی۔ دوسری ارتجاعی (Reactionary) قوتوں کو آگے بڑھانے والی، اور اس طرح لڑائی کا ایک نیا نقشہ بننا شروع ہوگیا۔ مسٹر چیمبرلین کی حکومت جس کے لئے فسشٹ اٹلی اور نازی جرمنی سے کہیں زیادہ سوویٹ روس کی ہستی ناقابلِ برداشت تھی اور جو اُسے برطانی سامراج کے لئے ایک زندہ چیلنج سمجھتی تھیں، تین برس تک اس منظر کا تماشہ دیکھتی رہی۔ اتنا ہی نہیں، بلکہ اس نے اپنے طرزِ عمل سے کھلے طور پر فیشسٹ اور نازی قوتوں کی جرأتیں ایک کے بعد ایک بڑھائیں۔ ابے سنیا۔ اسپین۔ آسٹریا، چیکوسلاواکیا اور البانیا کی ہستیاں ایک کے بعد ایک دنیا کے نقشے سے مٹ گئیں اور برطانوی حکومت نے اپنی ڈگمگاتی ہوئی پالیسی سے انھیں دفن کرنے میں برابر مدد دی۔ لیکن جب اس طرزِ عمل کا قدرتی نتیجہ اپنے انتہائی شکل میں اُٹھ آیا اور نازی جرمنی کا قدم بے روک آگے بڑھنے لگا تو برطانوی حکومت بالکل بے بس ہوگئی۔ اُسے لڑائی کے میدان میں اُتر نا پڑا۔ کیونکہ اگر اب نہ اترتی تو جرمنی کی طاقت برطانوی شہنشاہیت کیلئے ناقابلِ برداشت ہوجاتی۔ اب چھوٹی قوتوں کی آزادی کے پرانے نعرے کی جگہ جمہوریت آزادی اور عالمگیر امن کے نئے نعروں نے لے لی۔ اور تمام دنیا ان صداؤں سے گونجنے لگی ۳ ستمبر کا اعلان جنگ انگلستان اور فرانس نے ان ہی صداؤں کی گونج میں کیا۔ اور دنیا کی ان تمام بے چین روحوں نے جو یورپ کی نئی ارتجاعی (Reactionary) قوتوں کی وحشیانہ زور آزمائیوں اور عالمگیر بدامنی کے عذاب سے حیران اور سراسیمہ ہورہی تھیں ان خوشنما صداؤں پر کان لگا دیئے!

## کانگرس کا مطالبہ

۳ ستمبر ۱۹۳۹ء کو لڑائی کا اعلان ہوا اور ۸ ستمبر کو آل انڈیا کانگرس ورکنگ کمیٹی واردھا میں اکٹھی ہوئی تاکہ صورتِ حال پر غور کرے۔ ورکنگ کمیٹی نے اس موقعہ پر کیا کیا؟ کانگرس کے وہ تمام اعلان اُس کے سامنے تھے جو ۱۹۲۷ء سے لگاتار ہوتے رہے ہیں۔ اعلان جنگ کے بارے میں جو طرزِ عمل اختیار کیا گیا تھا وہ بھی اس کی نگاہوں سے اوجھل نہیں تھا۔ یقیناً اسے ملامت نہیں کیا جاسکتا تھا اگر وہ کوئی ایسا فیصلہ کردیتی جو اس صورتِ حال کا منطقی نتیجہ تھا۔ لیکن اُس نے پوری احتیاط کیساتھ اپنے دل و دماغ کی نگرانی کی۔ اُس نے وقت کے اُن تمام جذبوں سے جو تیز رفتاری کا تقاضہ کررہے تھے اپنے کانوں کو بند کرلیا۔ اُس نے معاملہ کے تمام پہلوؤں پر پورے سکون کے ساتھ غور کرکے وہ قدم اٹھایا جسے آج ہندوستان سر اٹھا کر دنیا سے کہہ سکتا ہے کہ اس صورتِ حال میں اُس کے لئے وہی ایک ٹھیک قدم تھا۔ اُس نے اپنے سارے فیصلے ملتوی کردیئے۔ اس نے برطانوی حکومت سے سوال کیا کہ وہ پہلے اپنا فیصلہ دنیا کے سامنے رکھدے جس پر نہ صرف ہندوستان کا بلکہ دنیا کے امن و انصاف کے سارے مقصدوں کا فیصلہ موقوف ہے۔

اگر اس لڑائی میں شریک ہونے کی ہندوستان کو دعوت دی گئی ہے تو ہندوستان کو معلوم ہونا چاہیئے کہ یہ لڑائی کیوں لڑی جارہی ہے؟ اس کا مقصد کیا ہے؟ اگر انسانی ہلاکت کی سب سے بڑی المناکی (Tragedy)، کا بھی وہی نتیجہ نکلنے والا ہے جو پچھلی لڑائی کا نکل چکا ہے اور یہ واقعی اس لئے لڑی جارہی ہے کہ آزادی، جمہوریت، اور امن کے ایک نئے نظم (order) سے دنیا کو آشنا کیا جائے تو پھر یقیناً ہندوستان کو اس مطالبہ کا حق حاصل ہے کہ وہ معلوم کرے کہ خود اس کی قسمت پر ان مقصدوں کا کیا اثر پڑے گا؟

ورکنگ کمیٹی نے اپنے اس مطالبہ کو ایک مفصل اعلان کی صورت میں مرتب کیا اور ۱۴ ستمبر ۱۹۳۹ء کو یہ شائع ہوگیا۔ اگر میں امید کروں کہ یہ اعلان ہندوستان کی ملکی سیاسی تاریخ میں اپنے لئے ایک مناسب جگہ کا مطالبہ کرے گا تو مجھے یقین ہے میں آنیوالے مورخ سے کوئی بیجا توقع نہیں کررہا ہوں۔ یہ سچائی اور معقولیت (Reason) کا ایک سادہ مگر ناقابلِ رد نوشتہ (Document) ہے جس کو صرف مسلح طاقت کا بے پروا گھمنڈ ہی رد کرسکتا ہے اس کی آواز اگرچہ ہندوستان میں اٹھی لیکن فی الحقیقت یہ صرف ہندوستان ہی کی آواز نہ تھی یہ عالمگیر انسانیت کی زخمی امیدوں کی چیخ تھی۔ پچیس[25] برس ہوئے کہ دنیا بربادی اور ہلاکت کے ایک سب سے بڑے عذاب میں، جسے تاریخ کی نگاہیں دیکھ سکی ہیں، مبتلا کی گئی اور صرف اس لئے مبتلا کی گئی تاکہ اس کے بعد اس سے بھی زیادہ ایک سخت عذاب کی تیاریوں میں لگ جائے۔ کمزور قوموں

کی آزادی، امن کی ضمانت، خود اختیاری فیصلہ ۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔
۔۔۔۔۔۔ ہتھیاروں کی حدبندی، بین الاقوامی پنچایت کا قیام یہ اور اسی طرح کے سارے اونچے اور خوشنما مقصدوں کی صداؤں سے قوموں کے کانوں پر جادو کیا گیا۔ ان کے دلوں میں امیدیں سلگائی گئیں۔ مگر بالآخر کیا نتیجہ نکلا؟ ہر صدا فریب نکلی۔ ہر جلوہ خواب و خیال ثابت ہوا!
آج پھر قوموں کے گلوں کو خون اور آگ کی ہولناکیوں میں دھکیلا جا رہا ہے۔ کیا معقولیت ( Reason ) اور حقیقت کی موجودگی سے ہمیں اس درجہ مایوس ہو جانا چاہیئے کہ ہم موت اور بربادی کے سیلاب میں کودنے سے پہلے یہ بھی معلوم نہیں کرسکتے کہ یہ سب کچھ کیوں ہو رہا ہے؟ اور خود ہماری قسمت پر اسکا کیا اثر پڑے گا۔

## برطانوی حکومت کا جواب اور کانگرس کا پہلا قدم

کانگرس کے اس مطالبہ کے جواب میں برطانوی حکومت کی جانب سے بیانوں کا ایک سلسلہ شروع ہوگیا، جو ہندوستان اور انگلستان میں ہوتے رہے۔ اس سلسلے کیلئے پہلی کڑی وائسرائے ہند کا وہ اعلان سمجھنا چاہیے جو ۱۷ اکتوبر کو دہلی سے شائع ہوا۔ یہ اعلان جو شاید حکومت ہند کے سرکاری علم و ادب کے الجھے ہوئے انداز اور تھکا دینے والی طوالت کا سب سے زیادہ مکمل نمونہ ہے۔ صفحوں کے صفحے پڑھ جانے کے بعد بھی اسقدر بتانے پر مشکل آمادہ ہوتا ہے۔ کہ لڑائی کے مقصد کیلئے برطانوی وزیراعظم کی ایک تقریر پڑھنی چاہیئے۔ جو صرف یورپ کے امن اور بین الاقوامی ( Inter national ) رشتوں کی درستگی کا ذکر کرتی ہے "جمہوریت" اور "قوموں کی آزادی" کے لفظ اس میں نہیں ڈھونڈے جا سکتے
جہاں تک ہندوستان کے مسئلہ کا تعلق ہے، وہ ہمیں بتاتا ہے کہ برطانوی حکومت نے ۱۹۱۹ء کے قانون کی تمہید میں اپنی جس پالیسی کا اعلان کیا تھا اور جس کا نتیجہ ۱۹۳۵ء کے قانون کی شکل میں نکلا، آج بھی وہی پالیسی اسکے سامنے ہے اس سے زیادہ اور اس سے بہتر وہ کچھ نہیں کہہ سکتی۔
۱۷ اکتوبر ۱۹۳۹ء کو وائسرائے کا اعلان شائع ہوا اور ۲۲ کو ورکنگ کمیٹی اس پر غور کرنے کے لیے واردھا میں بیٹھی اور بغیر کسی بحث کے اس نتیجہ پر پہونچی کہ یہ جواب کسی طرح بھی اُسے مطمئن نہیں کرسکتا، اور اب اُسے اپنا وہ فیصلہ بلا تامل کر دینا چاہیئے جو اسوقت تک اس نے ملتوی کر رکھا تھا جو فیصلہ کمیٹی نے کیا، وہ اُسکی تجویز کے لفظوں میں یہ ہے۔
"ان حالات میں کمیٹی کے لیئے ممکن نہیں کہ وہ برطانوی حکومت کی سامراجی پالیسی کو منظور کرلے۔ کمیٹی کانگرس وزارتوں کو ہدایت کرتی ہے کہ جو راہ اب ہمارے سامنے کھل گئی ہے اس کی طرف بڑھتے ہوئے بطور ایک ابتدائی قدم کے اپنے اپنے صوبوں کی حکومتوں سے مستعفی ہو جائیں"
چنانچہ آٹھوں صوبوں میں وزارتوں نے استعفیٰ دیدیا۔ یہ تو اس سلسلہ کی ابتدا تھی۔ اب دیکھنا چاہیئے کہ یہ سلسلہ زیادہ سے زیادہ ترقی کرکے کہاں تک پہونچتا ہے؟
وائسرائے ہند کا ایک کمیونکے جو ۵ فروری کو دہلی سے شائع ہوا اور جو اس گفتگو کا خلاصہ بیان کرتا ہے جو مہاتما گاندھی سے ہوئی تھی اور پھر خود مہاتما گاندھی ہی کا بیان جو انھوں نے ۶ فروری کو شائع کیا، اسکی آخری کڑی سمجھی جا سکتی ہے۔ اس کا خلاصہ ہم سب کو معلوم ہے۔
برطانوی حکومت اس بات کی پوری خواہش رکھتی ہے کہ ہندوستان جلد سے جلد وقت میں جو صورتِ حال کے لحاظ سے ممکن ہو، برطانوی نو آبادیوں کا درجہ حاصل کرلے، اور درمیانی زمانے کی مدت جہاں تک ممکن ہو کم کی جائے مگر وہ ہندوستان کا یہ حق ماننے کیلئے تیار نہیں کہ بغیر باہر کی مداخلت کے وہ اپنا دستور اساسی (کانسٹی ٹیوشن) خود اپنے چنے ہوئے نمائندوں کے ذریعہ بنا سکتا ہے۔ اور اپنی قسمت کا فیصلہ کرسکتا ہے دوسرے لفظوں میں برطانوی حکومت ہندوستان کے لئے خود اختیاری فیصلے ( ) کا حق تسلیم نہیں کرسکتی۔
حقیقت کی ایک چھوت ( Touch ) سے دکھاوے کا سارا طلسم کس طرح نابود ہوگیا؟ پچھلے چار برسوں سے جمہوریت اور آزادی کی حفاظت کے نعروں سے دنیا گونج رہی تھی۔ انگلستان اور فرانس کی حکومتوں کی زیادہ سے زیادہ ذمہ دار زبانیں اس بارے میں جو کچھ کہتی رہی ہیں، وہ ابھی اس قدر تازہ ہیں کہ یاد دلانے کی ضرورت نہیں،

مگر جونہی ہندوستان نے یہ سوال اٹھایا، حقیقت کو بے پردہ ہو کر سامنے آ جانا پڑا۔ اب ہمیں بتایا جاتا ہے کہ قوموں کی آزادی کی حفاظت بلاشبہ اس لڑائی کا مقصد ہے۔ مگر اس کا دائرہ یورپ کی جغرافیائی حدوں سے باہر نہیں جا سکتا۔ ایشیا اور افریقہ کے باشندوں کو یہ جرأت نہیں کرنی چاہیئے کہ امید کی نگاہ اٹھائیں۔

مسٹر چیمبرلین نے ۲۴ فروری کو برمنگھم میں تقریر کرتے ہوئے یہ حقیقت اور زیادہ واضح کر دی ہے۔ اگرچہ ان کی تقریر سے پہلے بھی ہمیں اس بارے میں کوئی شبہ نہ تھا۔ انھوں نے ہمارے لئے برطانوی حکومت کے صاف طرزِ عمل کیساتھ صاف قول بھی بہم پہونچا دیا۔ وہ لڑائی کے برطانوی مقاصد کا اعلان کرتے ہوئے دُنیا کو یہ یقین دلاتے ہیں۔

"ہماری لڑائی اس لئے ہے کہ ہم اس امر کی ضمانت حاصل کریں کہ یورپ کی چھوٹی قومیں آئندہ اپنی آزادی کو بے جا زیادتیوں کی دھمکیوں سے بالکل محفوظ پائیں گی۔"

برطانوی حکومت کا یہ جواب اس موقعہ پر اگرچہ برطانی زبان سے نکلا ہے مگر فی الحقیقت وہ اپنی قسم میں خالص برطانوی نہیں ہے۔ بلکہ ٹھیک ٹھیک براعظم یورپ کی اُس عام ذہنیت کی ترجمانی کر رہا ہے۔ جو تقریباً دو صدیوں سے دُنیا کے سامنے رہی ہے۔ اٹھارویں اور انیسویں صدی میں انسان کے انفرادی اور جماعتی آزادی کے جس قدر اصول قبول کئے گئے، ان کے مطالبے کا حق صرف یورپی قوموں ہی کیلئے خاص سمجھا گیا۔ اور یورپ کی قوموں میں بھی مسیحی یورپ کے تنگ دائرے سے کبھی باہر نہ جا سکا۔ آج بیسویں صدی کے درمیانی عہد میں دنیا اسقدر بدل چکی ہے کہ پچھلی صدی کے فکر اور عمل کے نقشے تاریخ کی پرانی کہانیوں کی طرح سامنے آتے ہیں، اور ہمیں ان نشانوں کی طرح دکھائی دیتے ہیں جنھیں ہم بہت دور پیچھے چھوڑ آئے۔ لیکن ہمیں تسلیم کرنا چاہیئے کہ کم از کم ایک نشان اب بھی ہمارے پیچھے نہیں ہے۔ وہ ہمارے ساتھ ساتھ آ رہا ہے۔ وہ انسانی حقوق کے لئے یورپ کا امتیازی نشان ہے۔ ٹھیک ٹھیک معاملہ کا ایسا ہی نقشہ ہندوستان کے سیاسی اور قومی حق کے سوال نے بھی ہمارے سامنے پیش کر دیا ہے۔ ہم نے جب اعلان جنگ کے بعد یہ سوال اٹھایا کہ لڑائی کا مقصد کیا ہے، اور ہندوستان کی قسمت پر اس کا کیا اثر پڑنے والا ہے؟ تو ہم اس بات سے بے خبر نہ تھے کہ برطانوی حکومت کی پالیسی سنہ [illegible]ء اور سنہ ۱۹[illegible]ء میں کیا رہ چکی ہے۔ ہم معلوم کرنا چاہتے تھے کہ سنہ ۱۹۳۹ء کی اس دُنیا میں جو دنوں کے اندر صدیوں کی چال سے بدلتی اور پلٹتی ہوئی دوڑ رہی ہے، ہندوستان کو برطانوی حکومت کس جگہ سے دیکھنا چاہتی ہے؟ اُس کی جگہ اب بھی بدلی ہے یا نہیں؟

ہمیں صاف جواب مل گیا کہ نہیں بدلی۔ وہ اب بھی اپنے سامراجی مزاج میں کوئی تبدیلی پیدا نہیں کر سکی ہے۔ ہمیں یقین دلایا جاتا ہے کہ برطانوی حکومت بہت زیادہ اس کی خواہشمند ہے کہ ہندوستان جہاں تک جلد ممکن ہو نوآبادیات (Dominions) کا درجہ حاصل کر لے۔ ہمیں معلوم تھا کہ برطانوی حکومت نے اپنی یہ خواہش ظاہر کی ہے اب ہمیں یہ بات بھی معلوم ہو گئی کہ وہ اس کی "بہت زیادہ خواہشمند ہے"۔ مگر سوال برطانوی حکومت کی خواہش اور اس کی خواہش کے مختلف درجوں کا نہیں ہے۔ صاف اور سادہ سوال ہندوستان کے حق کا ہے۔ ہندوستان کو یہ حق حاصل ہے یا نہیں کہ وہ اپنی قسمت کا خود فیصلہ کرے؟ اسی سوال کے جواب پر وقت کے سارے سوالوں کا جواب موقوف ہے۔ ہندوستان کے لئے یہ سوال بنیاد کی اصلی اینٹ ہے۔ وہ اسے نہیں ہلنے دے گا۔ اگر یہ ہل جائے تو اس کی قومی ہستی کی ساری عمارت ہل جائے گی۔

جہاں تک لڑائی کے سوال کا تعلق ہے۔ ہمارے لئے صورتِ حال بالکل واضح ہو گئی۔ ہم برطانوی سامراج کا چہرہ اس لڑائی کے اندر بھی اسی طرح صاف صاف دیکھ رہے ہیں جس طرح ہم نے پچھلی لڑائی میں دیکھا تھا۔ ہم تیار نہیں کہ اس چہرے کی فتحمندیوں کے لئے لڑائی میں حصہ لیں۔ ہمارا مقدمہ بالکل صاف ہے۔ ہم اپنی محکومیت کی عمر بڑھانے کے لئے برطانوی سامراج کو زیادہ طاقتور اور زیادہ فتحمند نہیں دیکھنا چاہتے۔ ہم ایسا کرنے سے صاف صاف انکار کرتے ہیں۔ ہماری راہ یقیناً بالکل اسکے مقابل سمت جا رہی ہے۔

## ہم آج کہاں کھڑے ہیں ؟

اب ہم اس جگہ پر واپس آجائیں جہاں سے ہم چلے تھے۔ہم نے اس سوال پر غور کرنا چاہا تھا کہ ۳ ستمبر کے اعلانِ جنگ کے بعد جو قدم ہم اٹھا چکے ہیں اس کا رخ کس طرف ہے ؟ اور ہم آج کہاں کھڑے ہیں ؟ میں یقین کرتا ہوں کہ ان دونوں سوالوں کا جواب اس وقت ہم میں سے ہر شخص کے دل میں اس طرح صاف صاف ابھر آیا ہوگا کہ اب اُسے صرف زبانوں تک پہنچنا ہی باقی رہ گیا ہے۔ یہ ضروری نہیں کہ آپ کے لب ہلیں، میں آپ کے دلوں کو ہلتا ہوا دیکھ رہا ہوں۔ ہم نے عارضی تعاون ، Cooperation کا جو قدم ۱۹۳۸ء میں اٹھایا تھا، اُسے اعلان جنگ کے بعد واپس لے لیا۔ اس لیے قدرتی طور پر ہمارا رُخ ترک تعاون Non-Cooperation کی طرف تھا۔ ہم آج اس جگہ کھڑے ہیں جہاں ہمیں فیصلہ کرنا ہے کہ اُس رُخ کی طرف آگے بڑھیں یا پیچھے ہٹیں ؟ جب قدم اٹھا دیا جاتے تو وہ رُک نہیں سکتا۔ اگر رُکے گا تو پیچھے ہٹے گا۔ ہم پیچھے ہٹنے سے انکار کرتے ہیں۔ ہم صرف یہی کر سکتے ہیں کہ آگے بڑھیں۔ مجھے یقین ہے کہ میں آپ سب کے دلوں کی آواز اپنی آواز کے ساتھ ملا رہا ہوں، جب میں یہ اعلان کرتا ہوں کہ ہم آگے بڑھیں گے !

## باہمی مفاہمت

اس سلسلے میں قدرتی طور پر ایک سوال سامنے آجاتا ہے۔ تاریخ کا فیصلہ ہے کہ قوموں کی کشمکش میں ایک طاقت جبھی اپنا قبضہ چھوڑ سکتی ہے، جبکہ دوسری طاقت اسے ایسا کرنے پر مجبور کردے۔ اور معقولیت اور اخلاق کے اعلیٰ اصول افراد کا طرزِ عمل بدلتے رہے ہیں، مگر غلبہ جمائی ہوئی قوموں کی خود غرضیوں پر کبھی اثر نہیں ڈال سکے۔ آج بھی ہم بیسویں صدی کے درمیانی عہد میں دیکھ رہے ہیں کہ یورپ کی نئی ارتجاعی Reactionary قوموں نے کس طرح انسان کے انفرادی اور قومی حقوق کے تمام عقیدے تہ و بالا کر دیے اور انصاف اور معقولیت Reason کی جگہ صرف وحشیانہ طاقت کی دلیل فیصلوں کے لیے اکیلی دلیل رہ گئی، لیکن ساتھ ہی جہاں دُنیا تصویر کا یہ مایوس رُخ ابھار رہی ہے۔ وہاں امید کا ایک دوسرا رُخ بھی نظر انداز نہیں کیا جا سکتا۔ ہم دیکھ رہے ہیں کہ بلا امتیاز دنیا کے بے شمار انسانوں کی ایک نئی عالمگیر بیداری بھی ہے جو نہایت تیزی کیساتھ ہر طرف اُبھر رہی ہے۔ یہ دنیا کے پرانے نظم کی نامرادیوں سے تھک گئی ہے، اور معقولیت انصاف اور امن کے ایک نئے نظم کے لیے بیقرار ہے۔ دنیا کی یہ نئی بیداری جس نے پچھلی لڑائی کے بعد سے انسانی روحوں کی گہرائیوں میں کروٹ بدلنا شروع کردیا تھا اب روز بروز دماغوں اور زبانوں کی سطح پر ابھر رہی ہے، اور اس طرح اُبھر رہی ہے کہ شاید تاریخ میں کبھی نہیں اُبھری۔

ایسی حالت میں کیا یہ بات وقت کے امکانوں کے دائرے سے باہر تھی کہ تاریخ میں اس کے پُرانے فیصلوں کے خلاف ایک نئے فیصلے کا اضافہ ہوتا ؟

کیا ممکن نہیں کہ دنیا کی دو بڑی قومیں جنھیں حالات کی رفتار نے حکومت اور محکومیت کے رشتے سے جمع کر دیا تھا۔ آئندہ کیلئے معقولیت، انصاف اور امن کے رشتوں سے اپنا نیا تعلق جوڑنے کے لیے تیار ہو جاتیں ؟

عالمگیر جنگ کی مایوسیاں کسی طرح امیدوں کی ایک نئی زندگی میں بدل جاتیں، معقولیت اور انصاف کے دور کی ایک نئی صبح کسی طرح دنیا کو ایک نئے سورج کا پیام دینے لگتی، انسانیت کی کیسی بے مثال اور عالمگیر فتحمندی ہوتی، اگر آج برطانی قوم سر اٹھا کر دنیا سے کہہ سکتی کہ اس نے تاریخ میں ایک نئی مثال بڑھانے کا کام انجام دیا ہے !

یقیناً یہ ناممکن نہیں ہے، مگر دنیا کی تمام دشواریوں سے کہیں زیادہ دشوار ہے۔

وقت کی ساری پھیلی ہوئی اندھیاریوں میں انسانی فطرت کا یہی ایک روشن پہلو ہے جو مہاتما گاندھی کی عظیم روح کو کبھی تھکنے نہیں دیتا۔ وہ باہمی مفاہمت کے دروازے ہیں جو آن پر کھولا جاتا ہے۔ بغیر اس کے کہ اپنی جگہ کو ذرا بھی کمزور محسوس کریں۔ بلا تامل قدم

ایشیا

رکھنے کیلئے تیار ہو جاتے ہیں۔ برطانوی کابینہ (Cabinet) کے متعدد ممبروں نے لڑائی کے بعد دنیا کو یہ یقین دلانے کی کوشش کی ہے کہ برطانوی سامراج کا پچھلا دور اب ختم ہو چکا، اور آج برطانوی قوم صرف امن اور انصاف کے مقصدوں کو اپنے سامنے رکھتی ہے۔

ہندوستان سے بڑھ کر اور کون سا ملک ہو سکتا ہے جو آج کسی ایسے اعلان کا استقبال کرتا؟ لیکن یہ واقعہ ہے کہ باوجود ان اعلانوں کے برطانوی سامراج آج بھی اسی طرح امن و انصاف کی راہ روکے کھڑا ہے جس طرح لڑائی سے پہلے تھا۔ ہندوستان کا مطالبہ اس طرح کے تمام دعوؤں کے لئے ایک حقیقی کسوٹی تھی۔ دعوے کسوٹی پر کسے گئے، اور اپنی سچائی کا ہمیں یقین نہ دلا سکے۔

## ہندوستان کا سیاسی مستقبل اور اقلیتیں

جہاں تک وقت کے اصلی سوال کا تعلق ہے، معاملہ اس کے سوا کچھ نہیں جو میں نے اختصار کیسا تھ آپ کے سامنے رکھ دیا۔ گزشتہ ستمبر میں جب اعلان جنگ کے بعد کانگریس نے اپنا مطالبہ ترتیب دیا تو اس وقت ہم میں سے کسی شخص کے وہم و گمان میں بھی یہ بات نہیں گذری تھی کہ اس صاف اور سادہ مطالبہ میں جو ہندوستان کے نام پر کیا گیا ہے اور جس سے ملک کے کسی فرقہ اور کسی گروہ کو بھی اختلاف نہیں ہو سکتا، فرقہ وارانہ مسئلہ کا سوال اٹھایا جا سکے گا۔

بلاشبہ ملک میں ایسی جماعتیں موجود ہیں جو سیاسی جدوجہد کے میدان میں وہاں تک نہیں جا سکتیں جہاں تک کانگریس کے قدم پہونچ گئے ہیں اور براہ راست اقدام عمل (ڈائرکٹ ایکشن) کے طریقہ سے جو سیاسی ہندوستان کی اکثریت نے اختیار کر لیا ہے، متفق نہیں ہیں لیکن جہاں تک ملک کی آزادی اور اس کے قدرتی حق کے اعتراف کا تعلق ہے ہندوستان کی ذہنی بیداری اب ان ابتدائی منزلوں سے بہت دور نکل چکی ہے کہ ملک کا کوئی گروہ بھی اس مقصد سے گریز کرنے کی جرأت کر سکے۔ وہ جماعتیں بھی جو اپنے طبقہ (کلاس) کے خاص مفاد کے تحفظ کیلئے مجبور ہیں کہ موجودہ سیاسی صورت حال کی تبدیلی کے خواہشمند نہ ہوں، وقت کی عام آب و ہوا کے تقاضہ سے بے بس ہو رہی ہیں اور انھیں بھی ہندوستان کی سیاسی منزل مقصود کا اعتراف کرنا پڑتا ہے۔ تاہم جہاں وقت کے آزمائشی سوال نے صورت حال کے دوسرے گوشوں پر سے پردے اٹھا دیئے۔ وہاں اس گوشہ کو بھی بے نقاب کر دیا۔ ہندوستان اور انگلینڈ دونوں جگہ یکے بعد دیگرے اس طرح کوششیں کی گئیں کہ وقت کے سیاسی سوال کو فرقہ وارانہ مسئلہ کے ساتھ خلط ملط کر کے سوال کی اصلی حیثیت مشتبہ کر دی جائے بار بار دنیا کو یقین دلانے کی کوشش کی گئی ہیں کہ ہندوستان کے سیاسی مسئلہ کے حل کی راہ میں اقلیتوں کا مسئلہ حارج ہو رہا ہے۔

اگر پچھلے ڈیڑھ سو برس کے اندر ہندوستان میں برطانوی شہنشاہی کا یہ طرز عمل رہ چکا ہے کہ ملک کے باشندوں کے اندرونی اختلافات کو ابھار کر نئی نئی صفوں میں تقسیم کیا جائے اور پھر ان صفوں کو اپنی حکومت کے استحکام کے لئے کام میں لایا جائے تو یہ ہندوستان کی سیاسی محکومیت کا ایک قدرتی نتیجہ تھا اور ہمارے لئے اب بے سود ہے کہ اس کی شکایت سے اپنے جذبات میں کڑواہٹ پیدا کریں۔ ایک اجنبی حکومت یقیناً اس ملک کے اندرونی اتحاد کی خواہشمند نہیں ہو سکتی جس کی اندرونی پھوٹ ہی اس کی موجودگی کے لئے سب سے بڑی ضمانت ہے لیکن ایک ایسے زمانہ میں جب کہ دنیا کو یہ باور کرانے کی کوششیں کی جا رہی ہیں کہ برطانوی شہنشاہیت کی ہندوستانی تاریخ کا پچھلا دور ختم ہو چکا، یقیناً یہ کوئی بڑی توقع نہ تھی اگر ہم برطانوی مدبروں سے امید رکھتے تھے کہ کم از کم ان گوشوں میں وہ اپنے طرز عمل کو پچھلے عہد کی دماغی وراثت سے بچانے کی کوشش کریں گے۔ لیکن پچھلے پانچ مہینوں کے اندر واقعات کی جو رفتار رہ چکی ہے اس نے ثابت کر دیا کہ ابھی ایسی امیدوں کے رکھنے کا وقت نہیں آیا۔ اور جس دور کی نسبت دنیا کو یقین دلایا جا رہا ہے کہ ختم ہو گیا، اسے ابھی ختم ہونا باقی ہے۔

بہر حال اسباب خواہ کچھ ہی رہے ہوں لیکن ہم تسلیم کرتے ہیں کہ دنیا کے تمام ملکوں کی طرح ہندوستان بھی اپنے اندرونی مسائل رکھتا ہے اور ان مسئلوں میں یک اہم مسئلہ فرقہ وارانہ مسئلہ ہے۔ ہم برطانوی

حکومت سے یہ توقع نہیں رکھتے اور ہمیں رکھنی بھی نہیں چاہیئے، کہ وہ اس مسئلہ کی موجودگی کا اعتراف نہیں کرے گی۔ یہ مسئلہ موجود ہے، اور اگر ہم آگے بڑھنا چاہتے ہیں تو ہمارا فرض ہے کہ اس کی موجودگی مان کر قدم اٹھائیں ہم تسلیم کرتے ہیں کہ ہر قدم جو اس کی موجودگی سے بے پرواہ ہو کر اٹھے گا۔ یقیناً ایک غلط قدم ہوگا۔ لیکن فرقہ وارانہ مسئلہ کی موجودگی کے اعتراف کے معنی صرف یہی ہونے چاہئیں کہ اس کی موجودگی کا اعتراف کیا جائے یہ معنی نہیں ہونے چاہئیں کہ اسے ہندوستان کے قومی حق کے خلاف بطور ایک آلہ کے استعمال کیا جائے۔ برطانوی شہنشاہی ہمیشہ اس مسئلہ کو اسی غرض سے کام میں لاتی رہی۔ اگر اب وہ اپنی ہندوستانی تاریخ کا پچھلا دور ختم کرنے پر مائل ہے، تو اسے معلوم ہونا چاہیئے کہ سب سے پہلا گوشہ جس میں ہم قدرتی طور پر اس تبدیلی کی جھلک دیکھنی چاہیں گے وہ یہی گوشہ ہے۔

کانگریس نے فرقہ وارانہ مسئلہ کے بارے میں اپنے لئے جو جگہ بنائی ہے وہ کیا ہے؟ کانگریس کا اول دن سے دعویٰ رہا ہے، کہ وہ ہندوستان کو بہ حیثیت مجموعی اپنے سامنے رکھتی ہے، اور جو قدم بھی اٹھانا چاہتی ہے، ہندوستانی قوم کے لئے اٹھانا چاہتی ہے۔ ہمیں تسلیم کرنا چاہیئے کہ کانگریس نے یہ دعویٰ کر کے دنیا کو اس بات کا حق دیدیا ہے کہ وہ جس قدر بے رحم نکتہ چینی کیساتھ چاہے اس کے طرزِ عمل کا جائزہ لے، اور کانگریس کا فرض ہے کہ اس جائزہ میں اپنے کو کامیاب ثابت کرے میں چاہتا ہوں کہ معاملہ کا یہ پہلو سامنے رکھ کر ہم آج کانگریس کے طرزِ عمل پر نئے سرے سے ایک نگاہ ڈالیں۔

جیسا کہ میں نے ابھی آپ سے کہا ہے، اس بارے میں قدرتی طور پر تین باتیں ہی سامنے آ سکتی ہیں۔ فرقہ وارانہ مسئلہ کی موجودگی، اس کی اہمیت، اُس کے فیصلے کا طریقہ۔

کانگریس کی پوری تاریخ اس کی گواہی دیتی ہے کہ اُس نے اس مسئلہ کی موجودگی کا ہمیشہ اعتراف کیا۔ اس نے اس کی اہمیت کو مٹانے کی کبھی کوشش نہیں کی اُس نے اس کے فیصلہ کیلئے وہی طریقہ تسلیم کیا جس سے زیادہ قابل اطمینان طریقہ اس بارے میں کوئی نہیں بتلایا جا سکتا، اور اگر بتلایا جا سکتا ہے، تو اس کی طلب میں اس کے دونوں ہاتھ ہمیشہ بڑھے رہے اور آج بھی بڑھے ہوئے ہیں!

اس کی اہمیت کا اعتراف اس سے زیادہ ہمارے تخیل پر کیا اثر ڈال سکتا ہے کہ اسے ہندوستان کے قومی مقصد کی کامیابی کے لئے سب سے پہلی شرط یقین کریں؟ میں اس واقعہ کو بطور ایک ناقابل انکار حقیقت کے پیش کروں گا کہ کانگریس کا ہمیشہ ایسا ہی یقین رہا۔

کانگریس نے ہمیشہ اس بارے میں دو بنیادی اصول اپنے سامنے رکھے اور جب کبھی کوئی قدم اٹھایا تو اِن دونوں اصولوں کو صاف صاف اور قطعی شکل میں مان کر اٹھایا:۔

۱۔ ہندوستان کا جو دستور اساسی (کانسٹی ٹیوشن) بھی آئندہ بنایا جائے۔ اس میں اقلیتوں کے حقوق اور مفاد کی پوری ضمانت ہونی چاہیئے۔

۲۔ اقلیتوں کے حقوق اور مفاد کیلئے کن کن تحفظات (سیف گارڈز) کی ضرورت ہے؟ اس کے لئے جج خود اقلیتیں ہیں۔ نہ کہ اکثریتیں، اس لئے تحفظات کا فیصلہ ان کی رضامندی سے ہونا چاہیئے نہ کہ کثرت رائے سے۔

۲۵ اقلیتوں کا مسئلہ صرف ہندوستان ہی کے حصہ میں نہیں آیا ہے۔ دنیا کے دوسرے حصوں میں بھی رہ چکا ہے۔ میں آج اس جگہ سے دنیا کو مخاطب کرنے کی جرات کرتا ہوں۔ میں معلوم کرنا چاہتا ہوں کہ کیا اس سے بھی زیادہ کوئی صاف اور بے لاگ طرزِ عمل اس بارے میں اختیار کیا جا سکتا ہے؟ اگر کیا جا سکتا ہے تو وہ کیا ہے؟ کیا اس طرزِ عمل میں کوئی بھی ایسی خامی رہ گئی ہے جس کی بنا پر کانگریس کو اس کا فرض یاد دلانے کی ضرورت ہو؟ کانگریس اپنے ادائے فرض کی خامیوں پر غور کرنے کیلئے ہمیشہ تیار رہی ہے اور آج بھی تیار ہے۔

میں انیس برس سے کانگریس میں ہوں۔ اس تمام عرصہ میں کانگریس کا کوئی اہم فیصلہ ایسا نہیں ہوا جس کے ترتیب دینے میں مجھے شریک رہنے کی عزت حاصل نہ رہی ہو میں کہہ سکتا ہوں کہ اس انیس برس میں ایک دن بھی ایسا کانگریس کے دماغ پر نہیں گذرا۔ جب اس نے اس مسئلہ کا فیصلہ اس کے سوا کسی طریقے سے بھی کرنے کا خیال کیا ہو۔ یہ صرف اس کا اعلان ہی نہ تھا۔ اس کا مضبوط اور طے کیا ہوا طرزِ عمل تھا۔ پچھلے پندرہ

برسوں کے اندر بار بار اس طرز عمل کے لئے سخت سے سخت آزمائشیں پیدا ہوئیں مگر یہ چٹان اپنی جگہ سے کبھی نہ ہل سکی

آج بھی اس نے دستور ساز مجلس (کانسٹی ٹیوانٹ اسمبلی) کے سلسلہ میں اس مسئلہ کا جس طرح اعتراف کیا ہے وہ اس کے لئے کافی ہے کہ ان دونوں اصولوں کو ان کی زیادہ سے زیادہ صاف شکل میں دیکھ لیا جائے۔ مسلم شدہ اقلیتوں کو یہ حق حاصل ہے کہ اگر وہ چاہیں تو خالص اپنے ووٹوں سے اپنے نمائندوں کو چن کر بھیجیں ان کے نمائندوں کے کاندھوں پر اپنے فرقہ کی رائوں کے سوا اور کسی کی رائے کا بوجھ نہ ہوگا۔ جہاں تک اقلیتوں کے حقوق اور مفاد کے مسائل کا تعلق ہے فیصلہ کا ذریعہ مجلس (اسمبلی) کی کثرت رائے نہیں ہوگی خود اقلیتوں کی رضامندی ہوگی۔ اگر کسی مسئلہ میں اتفاق نہ ہو سکے تو کسی غیر جانبدار پنچایت کے ذریعہ فیصلہ کیا جا سکتا ہے۔ جسے اقلیتوں نے بھی تسلیم کر لیا ہو۔ آخری تجویز محض ایک احتیاطی پیش بندی ہے ورنہ اس کا بہت کم امکان ہے کہ اس طرح کی صورتیں پیش آئیں گی۔ اگر اس تجویز کی جگہ کوئی دوسری قابل عمل تجویز ہو سکتی ہے تو اسے اختیار کیا جا سکتا ہے۔

اگر کانگریس نے اپنے طرز عمل کیلئے یہ اصول سامنے رکھ دیئے ہیں اور پوری کوشش کر چکی ہے اور کر رہی ہے کہ ان پر قائم رہے تو پھر اس کے بعد اور کونسی بات رہ گئی ہے جو برطانوی مدبروں کو اس پر مجبور کرتی ہے کہ اقلیتوں کے حقوق کا مسئلہ ہمیں بار بار یاد دلائیں؟ اور دنیا کو اس غلط فہمی میں مبتلا کریں کہ ہندوستان کے مسئلہ کی راہ میں اقلیتوں کا مسئلہ راستہ روکے کھڑا ہے؟ اگر فی الحقیقت اسی مسئلہ کی وجہ سے رکاوٹ پیش آ رہی ہے تو کیوں برطانوی حکومت ہندوستان کی سیاسی قسمت کا صاف صاف اعلان کر کے ہمیں اس کا موقعہ نہیں دے دیتی کہ ہم سب مل کر بیٹھیں۔ اور باہمی رضامندی سے اس مسئلہ کا ہمیشہ کیلئے تصفیہ کر لیں۔

ہم میں تفرقے پیدا کئے گئے، اور ہمیں الزام دیا جاتا ہے کہ ہم میں تفرقے ہیں، ہمیں تفرقوں کے مٹانے کا موقعہ نہیں دیا جاتا اور ہم سے کہا جاتا ہے کہ ہمیں تفرقے مٹانے چاہئیں۔ یہ صورت حال ہے جو ہمارے چاروں طرف پیدا کر دی گئی ہے۔ یہ بندھن ہیں جو ہمیں ہر طرف سے جکڑے ہوئے ہیں تاہم اس حالت کی کوئی مجبوری بھی ہمیں اس سے باز نہیں





رکھ سکتی کہ سعی اور ہمت کا قدم آگے بڑھائیں، کیونکہ ہماری راہ تمام تر دشواریوں کی راہ ہے اور ہمیں ہر دشواری پر غالب آنا ہے۔

## ہندوستان کے مسلمان اور ہندوستان کا مستقبل

یہ ہندوستان کی اقلیتوں کا مسئلہ تھا۔ لیکن کیا ہندوستان میں مسلمانوں کی حیثیت ایک ایسی اقلیت کی ہے جو اپنے مستقبل کو شک اور خوف کی نظر سے دیکھ سکتی ہے اور وہ تمام اندیشے اپنے سامنے لا سکتی ہے۔ جو قدرتی طور پر ایک اقلیت کے دماغ کو مضطرب کر دیتے ہیں؟

مجھے نہیں معلوم، آپ لوگوں میں سے کتنے آدمی ایسے ہیں جن کی نظر سے میری وہ تحریریں گزر چکی ہیں جو آج سے ۲۸ برس پہلے میں الہلال کے صفحوں پر لکھتا رہا ہوں۔ اگر چند اشخاص بھی ایسے موجود ہیں تو میں ان سے درخواست کروں گا کہ اپنا حافظہ تازہ کریں۔ میں نے اس زمانہ میں بھی اپنے اس عقیدے کا اظہار کیا تھا اور اسی طرح آج بھی کرنا چاہتا ہوں کہ ہندوستان کے سیاسی مسائل میں کوئی بات بھی اس درجہ غلط نہیں سمجھی گئی ہے جس درجہ یہ بات کہ ہندوستان کے مسلمانوں کی حیثیت ایک سیاسی اقلیت کی حیثیت ہے۔ اور اس لئے انھیں ایک جمہوری ہندوستان میں اپنے حقوق و مفاد کی طرف سے اندیشہ ناک رہنا چاہیئے۔ اس ایک بنیادی غلطی نے بے شمار غلط فہمیوں کی پیدائش کا دروازہ کھولدیا۔ غلط بنیادوں پر غلط دیواریں چنی جانے لگیں۔ اس نے ایک طرف تو خود مسلمانوں پر ان کی حقیقی حیثیت مشتبہ کر دی۔ دوسری طرف دنیا کو ایک ایسی غلط فہمی میں مبتلا کر دیا۔ جس کے بعد وہ ہندوستان کو اس کی صحیح صورت حال میں نہیں دیکھ سکتی۔

اگر وقت ہوتا تو میں آپ کو تفصیل کیساتھ بتلاتا کہ معاملہ کی یہ غلط اور بناوٹی شکل گذشتہ ساٹھ برس کے اندر کیونکر ڈھالی گئی اور کن ہاتھوں سے ڈھلی؟ دراصل یہ بھی اسی پھوٹ ڈالنے والی پالیسی کی پیداوار ہے جس کا نقشہ انڈین نیشنل کانگریس کی تحریک کے شروع ہونے کے بعد ہندوستان کے سرکاری دماغوں میں بننا شروع ہو گیا تھا اور جس کا مقصد یہ تھا کہ مسلمانوں کو اس نئی سیاسی بیداری کے خلاف استعمال کرنے کیلئے تیار کیا جائے۔ اس نقشہ میں دو باتیں خاص طور سے ابھاری گئی تھیں

ایک یہ کہ ہندوستان میں دو مختلف قومیں آباد ہیں۔ ایک ہندو قوم ہے۔ اور ایک مسلمان قوم ہے۔ اس لئے متحدہ قومیت کے نام پر یہاں کوئی مطالبہ نہیں کیا جا سکتا۔ دوسری یہ کہ مسلمانوں کی تعداد ہندوؤں کے مقابلہ میں بہت کم ہے۔ اس لئے یہاں جمہوری اداروں کے قیام کا لازمی نتیجہ یہ نکلے گا۔ کہ ہندو اکثریت کی حکومت قائم ہو جائے گی اور مسلمانوں کی ہستی خطرہ میں پڑ جائے گی۔ میں اس وقت اور زیادہ تفصیل میں نہیں جاؤں گا میں صرف اتنی بات آپ کو یاد دلا دوں گا کہ اگر اس معاملہ کی ابتدائی تاریخ آپ معلوم کرنی چاہتے ہیں تو آپ کو ایک سابق وائسرائے ہند لارڈ ڈفرن اور ایک سابق لفٹننٹ گورنر ممالک مغربی و شمالی (اب یونائیٹڈ پراونسز) سر آکلینڈ کالون کے زمانہ کی طرف لوٹنا چاہیئے۔

برطانوی سامراج نے ہندوستان کی سرزمین میں وقتاً فوقتاً جو بیج ڈالے، ان میں سے ایک بیج یہ تھا۔ اس نے فوراً پھول پتے پیدا کئے اور گو پچاس برس گذر چکے ہیں۔ مگر ابھی تک اس کی جڑوں میں نمی خشک نہیں ہوئی۔

سیاسی بول چال میں جب کبھی "اقلیت" کا لفظ بولا جاتا ہے۔ تو اس سے مقصود یہ نہیں ہوتا کہ ریاضی کے عام حسابی قاعدے کے مطابق انسانی افراد کی ہر ایسی تعداد جو ایک دوسری تعداد سے کم ہو، لازمی طور پر "اقلیت" ہوتی ہے اور اسے اپنی حفاظت کی طرف سے مضطرب ہونا چاہیئے۔ بلکہ اس سے مقصود ایک ایسی کمزور جماعت ہوتی ہے۔ جو تعداد اور صلاحیت، دونوں اعتباروں سے اپنے کو اس قابل نہیں پاتی کہ ایک بڑے اور طاقتور گروہ کے ساتھ رہ کر اپنی حفاظت کے لئے خود اپنے اوپر اعتماد کر سکے۔ اس حیثیت کے تصور کیلئے صرف یہی کافی نہیں کہ ایک گروہ کی تعداد کی نسبت دوسرے گروہ سے کم ہو۔ بلکہ یہ بھی ضروری ہے کہ بجائے خود کم ہو اور اتنی کم ہو کہ اس سے اپنی حفاظت کی توقع نہ کی جا سکے۔ ساتھ ہی اس میں تعداد (Number) کے ساتھ نوعیت (Kind) کا سوال بھی کام کرتا ہے۔ فرض کیجئے ایک ملک میں دو گروہ موجود ہیں۔ ایک کی تعداد ایک کروڑ ہے۔ دوسرے کی دو کروڑ ہے۔ اب اگرچہ ایک کروڑ دو کروڑ کا نصف ہوگا۔ اور اس لئے دو کروڑ سے کم ہوگا مگر سیاسی نقطۂ خیال سے ضروری نہ ہوگا کہ صرف اس نسبتی فرق کی بنا پر ہم اسے ایک اقلیت فرض کر کے اس کی کمزور ہستی کا اعتراف کرلیں۔ اس طرح کی اقلیت ہونے کیلئے تعداد کی نسبتی فرق کے ساتھ دوسرے عوامل (Factors) کی موجودگی بھی ضروری ہے۔

اب ذرا غور کیجئے کہ اس لحاظ سے ہندوستان میں مسلمانوں کی حقیقی حیثیت کیا ہے؟ آپ کو دیر تک غور کرنے کی ضرورت نہ ہوگی۔ آپ صرف ایک ہی نگاہ میں معلوم کرلیں گے۔ کہ آپ کے سامنے ایک عظیم گروہ اپنی اتنی بڑی اور پھیلی ہوئی تعداد کے ساتھ سر اٹھائے کھڑا ہے کہ اس کی نسبت "اقلیت" کی کمزوریوں کا گمان بھی کرنا اپنی نگاہ کو صریح دھوکا دینا ہے۔

اس کی مجموعی تعداد ملک میں آٹھ نو کروڑ کے اندر ہے۔ وہ ملک کی دوسری جماعتوں کی طرح معاشرتی اور نسلی تقسیموں میں بٹی ہوئی نہیں ہے۔ اسلامی زندگی کی مساوات اور برادرانہ یک جہتی کے مضبوط رشتے نے اسے معاشرتی تفرقوں کی کمزوریوں سے بہت حد تک محفوظ رکھا ہے۔ بلاشبہ یہ تعداد ملک کی پوری آبادی میں ایک چوتھائی سے زیادہ نسبت نہیں رکھتی۔ لیکن سوال تعداد کی نسبت کا نہیں ہے۔ خود تعداد اور اس کی نوعیت کا ہے کیا انسانی تعداد کی اتنی عظیم مقدار کے لئے اس طرح کے اندیشوں کی کوئی جائز وجہ ہو سکتی ہے کہ وہ ایک آزاد اور جمہوری ہندوستان میں اپنے حقوق و مفاد کی نگہداشت خود نہیں کر سکے گی؟

یہ تعداد کسی ایک ہی رقبہ میں سمٹی ہوئی نہیں ہے، بلکہ ایک خاص تقسیم کیساتھ ملک کے مختلف حصوں میں پھیل گئی ہے۔ ہندوستان کے گیارہ صوبوں میں سے چار صوبے ایسے ہیں جہاں اکثریت مسلمانوں کی ہے، اور دوسری مذہبی جماعتیں اقلیت کی حیثیت رکھتی ہیں۔ اگر برٹش بلوچستان کا بھی اس میں اضافہ کر دیا جائے تو چار کی جگہ مسلم اکثریت کے پانچ صوبے ہو جائیں گے۔ اگر ہم ابھی مجبور ہیں کہ مذہبی تفریق کی بنا پر ہی "اکثریت" اور "اقلیت" کا تصور کرتے رہیں تو بھی اس تصور میں مسلمانوں کی جگہ محض ایک "اقلیت" کی دکھائی نہیں دیتی۔ وہ اگر سات صوبوں میں اقلیت کی حیثیت رکھتے ہیں تو پانچ صوبوں میں انھیں اکثریت کی جگہ حاصل ہے۔ ایسی حالت میں کوئی وجہ نہیں کہ انھیں کو

ایک اقلیتی گروہ ہونے کا احساس مضطرب کر سکے۔

ہندوستان کا آئندہ دستور اساسی (Constitution) اپنی تفصیلات میں خواہ کسی نوعیت کا ہو۔ مگر اس کی ایک بات ہم سب کو معلوم ہے۔ وہ کامل معنوں میں ایک آل انڈیا وفاق (Federation) کا جمہوری دستور ہوگا۔ جس کے تمام حلقے (Units) اپنے اپنے اندرونی معاملات میں خود مختار ہوں گے۔ اور فیڈرل مرکز کے حصہ میں صرف وہی معاملات رہیں گے جن کا تعلق ملک کے عام اور مجموعی مسائل سے ہوگا۔ مثلاً بیرونی تعلقات، دفاع (Defence) کسٹم وغیرہ۔ ایسی حالت میں کیا ممکن ہے۔ کہ کوئی دماغ جو ایک جمہوری دستور کے پوری طرح عمل میں آنے اور دستوری شکل میں چلنے کا نقشہ تھوڑی دیر کیلئے بھی اپنے سامنے لاسکتا ہے اُن اندیشوں کے قبول کرنے کیلئے تیار ہو جائے جنھیں اکثریت اور اقلیت کے اس پُرفریب سوال نے پیدا کرنے کی کوشش کی ہے؟ میں ایک لمحہ کیلئے یہ باور نہیں کر سکتا کہ ہندوستان کے مستقبل کے نقشے میں ان اندیشوں کیلئے کوئی جگہ نکل سکتی ہے۔ دراصل یہ تمام اندیشے اس لئے پیدا ہو رہے ہیں کہ ایک برطانوی مدبّر کے مشہور لفظوں میں جو اس نے آئرلینڈ کے بارے میں کہے تھے۔ ہم ابھی تک دریا کے کنارے کھڑے ہیں اور گو تیرنا چاہتے ہیں مگر دریا میں اُترتے نہیں ان اندیشوں کا صرف ایک ہی علاج ہے۔ ہمیں دریا میں بے خوف و خطر کود نا چاہیئے۔ جوں ہی ہم نے ایسا کیا۔ ہم معلوم کر لیں گے کہ ہمارے تمام اندیشے بے بنیاد تھے۔!

## مسلمانانِ ہند کیلئے ایک بنیادی سوال

تقریباً ۳۰ برس ہوئے جب میں نے بہ حیثیت ایک ہندوستانی مسلمان کے اس مسئلہ پر پہلی مرتبہ غور کرنے کی کوشش کی تھی۔ یہ وہ زمانہ تھا کہ مسلمانوں کی اکثریت سیاسی جد و جہد کے میدان سے یک قلم کنارہ کش تھی۔ اور عام طور پر وہی ذہنیت ہر طرف چھائی ہوئی تھی۔ جو ۱۸۸۸ء میں کانگریس سے علیحدگی اور مخالفت کی بنیاد کر لی گئی تھی۔ وقت کی یہ عام آب و ہوا میرے غور و فکر کی راہ نہ روک سکی۔ میں بہت جلد ایک آخری نتیجہ تک پہنچ گیا۔ اور اس نے میرے سامنے یقین اور عمل کی راہ کھول دی۔ میں نے غور کیا کہ ہندوستان اپنے تمام حالات کے ساتھ ہمارے سامنے موجود ہے۔ اور اپنے مستقبل کی طرف بڑھ رہا ہے۔ ہم بھی اُسی کشتی میں سوار ہیں، اور اس کی رفتار سے بے پروا نہیں رہ سکتے۔ اس لئے ضروری ہے کہ اپنے طرزِ عمل کا ایک صاف اور قطعی فیصلہ کریں۔ یہ فیصلہ ہم کیوں کر کر سکتے ہیں؟ صرف اس طرح کہ معاملہ کی سطح پر نہ رہیں۔ اس کی بنیادوں تک اتریں، اور پھر دیکھیں کہ ہم اپنے آپ کو کس حالت میں پاتے ہیں۔ میں نے ایسا کیا، اور دیکھا کہ سارے معاملے کا فیصلہ صرف ایک سوال کے جواب پر موقوف ہے۔ ہم ہندوستانی مسلمان ہندوستان کے آزاد مستقبل کو شک اور بے اعتمادی کی نظر سے دیکھتے ہیں۔ یا خود اعتمادی اور ہمت کی نظر سے؟ اگر پہلی صورت ہے تو بلاشبہ ہماری راہ بالکل دوسری ہو جاتی ہے۔ وقت کا کوئی اعلان، آئندہ کا کوئی وعدہ، دستورِ اساسی کا کوئی تحفظ، ہمارے شک اور خوف کا اصلی علاج نہیں ہو سکتا۔ ہم مجبور ہو جاتے ہیں کہ کسی تیسری طاقت کی موجودگی برداشت کریں۔ یہ تیسری طاقت موجود ہے اور اپنی جگہ چھوڑنے کیلئے تیار نہیں، اور ہمیں بھی یہی خواہش رکھنی چاہیئے۔ کہ وہ اپنی جگہ نہ چھوڑ سکے۔ لیکن اگر ہم محسوس کرتے ہیں۔ کہ ہمارے لئے شک اور خوف کی کوئی وجہ نہیں۔ ہمیں خود اعتمادی اور ہمت کی نظر سے مستقبل کو دیکھنا چاہیئے، تو پھر ہماری راہ عمل بالکل صاف ہو جاتی ہے ہم اپنے آپ کو بالکل ایک دوسرے عالم میں پانے لگتے ہیں۔ شک۔ تذبذب، بے عملی اور استغا کی درماندگیوں کی یہاں پرچھائیں بھی نہیں پڑ سکتی یقین، جماؤ، عمل اور سرگرمی کا سورج یہاں کبھی نہیں ڈوب سکتا۔ وقت کا کوئی الجھاؤ، حالات کا کوئی اتار چڑھاؤ معاملوں کی کوئی چبھن ہمارے قدموں کا رُخ نہیں بدل سکتی۔ ہمارا فرض ہو جاتا ہے کہ ہندوستان کے قومی مقصد کی راہ میں قدم اٹھاتے بڑھے جائیں۔

مجھے اس سوال کا جواب معلوم کرنے میں ذرا بھی دیر نہیں لگی۔ میرے دل کے ایک ایک ریشے نے پہلی حالت سے انکار کیا۔ میرے لئے ممکن نہ تھا کہ اس کا تصور بھی کر سکوں میں کسی مسلمان کیلئے بشرطیکہ اس نے اسلام کی روح اپنے دل کے ایک ایک کونے سے ڈھونڈ کر نکال نہ پھینکی ہو، یہ ممکن نہیں سمجھتا کہ اپنے کو پہلی حالت میں دیکھنا برداشت کرے۔

میں نے ۱۹۱۲ء میں "الہلال" جاری کیا۔ اور اپنا یہ فیصلہ مسلمانوں
کے سامنے رکھا۔ آپ کو یہ یاد دلانے کی ضرورت نہیں کہ میری صدائیں
بے اثر نہیں رہیں ۱۹۱۲ء سے ۱۹۱۶ء تک کا زمانہ مسلمانانِ ہند کی
نئی سیاسی کروٹ کا زمانہ تھا ۱۹۲۰ء کے اواخر میں جب چار برس کی
نظر بندی کے بعد میں رہا ہوا تو میں نے دیکھا کہ مسلمانوں کی سیاسی ذہنیت
اپنا پچھلا سانچا توڑ چکی ہے۔ اور نیا سانچا ڈھل رہا ہے۔ اس واقعہ پر
بیس برس گذر چکے اس عرصہ میں طرح طرح کے اتار چڑھاؤ ہوتے رہے
حالات کے نئے نئے سیلاب بہے۔ خیالات کی نئی نئی لہریں اٹھیں۔ تاہم
ایک حقیقت بغیر کسی تبدیلی کے اب تک قائم ہے۔ مسلمانوں کی عام رائے
پیچھے لوٹنے کیلئے تیار نہیں۔

ہاں، وہ اب پیچھے لوٹنے کیلئے تیار نہیں۔ لیکن آگے بڑھنے
کی راہ اس پر مشتبہ ہو رہی ہے میں اس وقت اسباب میں نہیں
جاؤں گا۔ میں صرف اثرات دیکھنے کی کوشش کروں گا۔ میں اپنے
ہم مذہبوں کو یاد دلاؤں گا کہ میں نے ۱۹۱۲ء میں جس جگہ سے انھیں
مخاطب کیا تھا۔ آج بھی میں اسی جگہ کھڑا ہوں۔ اس تمام مدّت نے حالات
کا جو انبار ہمارے سامنے کھڑا کر دیا ہے، ان میں کوئی حالت ایسی نہیں جو
میرے سامنے سے نہ گذری ہو۔ میری آنکھوں نے دیکھنے میں اور میرے
دماغ نے سوچنے میں کبھی کوتاہی نہیں کی۔ حالات صرف میرے سامنے
سے گذرتے ہی نہ رہے میں ان کے اندر کھڑا رہا اور میں نے ایک ایک
حالت کا جائزہ لیا۔ میں مجبور ہوں کہ اپنے مشاہدے کو نہ جھٹلاؤں میرے
لئے ممکن نہیں کہ اپنے یقین سے لڑوں۔ میں اپنے ضمیر کی آواز کو نہیں
دبا سکتا میں اس تمام عرصہ میں ان سے کہتا رہا ہوں اور آج بھی ان سے
کہتا ہوں کہ ہندوستان کے نوکروڑ مسلمانوں کیلئے صرف وہی ایک راہِ عمل
ہوسکتی ہے جس کی میں نے ۱۹۱۲ء میں انھیں دعوت دی تھی۔

میرے جن ہم مذہبوں نے ۱۹۱۲ء میں میری صداؤں کو قبول کیا تھا
مگر آج انہیں مجھ سے اختلاف ہے، میں انھیں اس اختلاف کیلئے ملامت نہیں
کروں گا۔ مگر میں ان کے اخلاص اور سنجیدگی سے اپیل کروں گا۔ یہ قوموں
اور ملکوں کی قسمتوں کا معاملہ ہے ہم اسے وقتی جذبات کی رو میں بہہ کر طے
نہیں کر سکتے۔ ہمیں زندگی کی ٹھوس حقیقتوں کی بنا پر اپنے فیصلوں کی دیواریں
تعمیر کرنی ہیں۔ ایسی دیواریں روز بنائی اور ڈھائی نہیں جا سکتیں۔ میں تسلیم
کرتا ہوں کہ بدقسمتی سے وقت کی فضا غبار آلود ہو رہی ہے۔ مگر انھیں حقیقت
کی روشنی میں آنا چاہیئے۔ وہ آج بھی ہر پہلو سے معاملہ پر غور کریں۔ وہ
اس کے سوا کوئی راہ عمل اپنے سامنے نہیں پائیں گے۔

## مسلمان اور متحدہ قومیت

میں مسلمان ہوں اور فخر کیساتھ محسوس کرتا ہوں کہ مسلمان ہوں۔
اسلام کی تیرہ سو برس کی شاندار روایتیں میرے ورثے میں آئی ہیں۔
میں تیار نہیں کہ اس کا چھوٹے سے چھوٹا حصہ بھی ضائع ہونے دوں۔
اسلام کی تعلیم، اسلام کی تاریخ، اسلام کے علوم و فنون، اسلام کی تہذیب
میری دولت کا سرمایہ ہے۔ اور میرا فرض ہے کہ اس کی حفاظت کروں۔
بحیثیت مسلمان ہونے کے میں مذہبی اور کلچرل دائرے میں اپنی ایک
خاص ہستی رکھتا ہوں اور میں برداشت نہیں کر سکتا کہ اس میں کوئی مداخلت
کرے لیکن ان تمام احساسات کے ساتھ میں ایک اور احساس بھی رکھتا ہوں
جسے میری زندگی کی حقیقتوں نے پیدا کیا ہے۔ اسلام کی روح مجھے اس
سے نہیں روکتی وہ اس راہ میں میری رہنمائی کرتی ہے میں فخر کے ساتھ
محسوس کرتا ہوں کہ میں ہندوستانی ہوں۔ میں ہندوستان کی ایک اور
ناقابل تقسیم متحدہ قومیت کا ایک عنصر ہوں میں اس متحدہ قومیت کا ایک
ایسا اہم عنصر ہوں۔ جس کے بغیر اس کی عظمت کا ہیکل ادھورا رہ جاتا ہے۔
میں اس کی تکوین (بناوٹ) کا ایک ناگزیر عامل (Factor) ہوں میں اپنے
اس دعوے سے کبھی دست بردار نہیں ہو سکتا۔

ہندوستان کے لیے قدرت کا یہ فیصلہ ہو چکا تھا کہ اس کی سرزمین
انسان کی مختلف نسلوں، مختلف تہذیبوں اور مختلف مذہبوں کے قافلوں
کی منزل بنے۔ ابھی تاریخ کی صبح بھی نمودار نہیں ہوئی تھی کہ ان قافلوں
کی آمد شروع ہو گئی اور پھر ایک کے بعد سلسلہ جاری ہوا۔ اس کی وسیع
سرزمین سب کا استقبال کرتی رہی اور اس کی فیاض گود نے سب کیلئے
جگہ نکالی۔ ان ہی قافلوں میں آخری قافلہ ہم پیروانِ اسلام کا بھی
تھا۔ یہ بھی پچھلے قافلوں کے نشان راہ پر چلتا ہوا یہاں پہنچا۔ اور ہمیشہ
کے لئے بس گیا۔ یہ دنیا کی دو مختلف قوموں اور تہذیبوں کے دھاروں

۲۹

ایشیا

کا ملاپ تھا۔ یہ گنگا اور جمنا کے دھاروں کی طرح پہلے ایک دوسرے سے الگ الگ بہتے ہے۔ لیکن پھر جیسا کہ قدرت کا اٹل قانون ہے ........ دونوں کو ایک سنگم میں مل جانا پڑا۔ ان دونوں کا میل تاریخ کا ایک عظیم واقعہ تھا۔ جس دن یہ واقعہ ظہور میں آیا۔ اسی دن سے قدرت کے مخفی ہاتھوں نے پرانے ہندوستان کی جگہ ایک نئے ہندوستان کے ڈھالنے کا کام شروع کر دیا۔ ہم اپنے ساتھ اپنا ذخیرہ لائے تھے، اور یہ سرزمین بھی اپنے ذخیروں سے مالامال تھی ہم نے اپنی دولت اس کے حوالے کر دی اور اس نے اپنے خزانوں کے دروازے ہم پر کھول دیئے۔ ہم نے اسے اسلام کے ذخیرہ کی وہ سب سے زیادہ قیمتی چیز دیدی۔ جس کی اسے سب سے زیادہ احتیاج تھی ہم نے اسے جمہوریت اور انسانی مساوات کا پیام پہنچا دیا۔

تاریخ کی پوری گیارہ صدیاں اس واقعہ پر گذر چکی ہیں۔ اب اسلام بھی اس سرزمین پر ویسا ہی دعوی رکھتا ہے جیسا دعوی ہندو مذہب کا ہے۔ اگر ہندو مذہب کئی ہزار برس سے اس سرزمین کے باشندوں کا مذہب رہا ہے تو اسلام بھی ایک ہزار برس سے اس کے باشندوں کا مذہب چلا آتا ہے۔ جس طرح آج ایک ہندو فخر کیساتھ کہہ سکتا ہے کہ وہ ہندوستانی ہے اور ہندو مذہب کا پیرو ہے، ٹھیک اسی طرح ہم بھی فخر کیساتھ کہہ سکتے ہیں کہ ہم ہندوستانی ہیں اور مذہب اسلام کے پیرو ہیں۔ میں اس دائرہ کو اس سے زیادہ وسیع کروں گا۔ میں ہندوستانی مسیحی کا بھی یہ حق تسلیم کروں گا کہ وہ آج سر اٹھاکے کہہ سکتا ہے کہ میں ہندوستانی ہوں اور باشندگان ہند کے ایک مذہب یعنی مسیحیت کا پیرو ہوں۔

ہماری گیارہ صدیوں کی مشترک ملی جلی، تاریخ نے ہماری ہندوستانی زندگی کے تمام گوشوں کو اپنے تعمیری سامانوں سے بھر دیا ہے ہماری زبانیں، ہماری شاعری، ہمارا ادب، ہماری معاشرت، ہمارا ذوق ہمارا لباس، ہمارے رسم و رواج، ہماری روزانہ زندگی کی بے شمار حقیقتیں، کوئی گوشہ بھی ایسا نہیں ہے جس پر اس مشترک زندگی کی چھاپ نہ لگ سکی ہو۔ ہماری بولیاں الگ الگ تھیں۔ مگر ہم ایک ہی زبان بولنے لگے۔ ہمارے رسم و رواج ایک دوسرے سے بیگانہ تھے مگر انھوں نے مل جل کر ایک نیا سانچا پیدا کر لیا۔ ہمارا پرانا لباس تاریخ کی پرانی تصویروں میں دیکھا جا سکتا ہے۔ مگر اب وہ ہمارے جسموں

پر نہیں مل سکتا یہ تمام مشترک سرمایہ ہماری متحدہ قومیت کی ایک دولت ہے، اور ہم اسے چھوڑکر اس زمانہ کی طرف لوٹنا نہیں چاہیئے جب ہماری یہ ملی جلی زندگی شروع نہیں ہوئی تھی۔ ہم میں اگر ایسے ہندو دماغ ہیں جو چاہتے ہیں کہ ایک ہزار برس پہلے کی ہندو زندگی واپس لائیں، تو انھیں معلوم ہونا چاہیئے کہ وہ ایک خواب دیکھ رہے ہیں۔ اور وہ کبھی پورا ہونیوالا نہیں۔ اسی طرح اگر ایسے مسلمان دماغ موجود ہیں جو چاہتے ہیں کہ اپنی اس گذری ہوئی تہذیب معاشرت کو پھر تازہ کریں، جو وہ ایک ہزار برس پہلے ایران اور وسط ایشیا سے لائے تھے، تو میں ان سے بھی کہوں گا کہ اس خواب سے جس قدر جلد بیدار ہو جائیں بہتر ہے۔ کیونکہ یہ ایک غیر قدرتی تخیل ہے اور حقیقت کی زمین میں ایسے خیالات اگ نہیں سکتے۔ میں ان لوگوں میں ہوں جن کا اعتقاد ہے کہ تجدید (Revival) مذہب میں ضرورت ہے مگر معاشرت میں ترقی سے انکار کرنا ہے۔

ہماری اس ایک ہزار سال کی مشترک زندگی نے ایک متحدہ قومیت کا سانچا ڈھال دیا ہے ایسے سانچے بنائے نہیں جا سکتے۔ وہ قدرت کے مخفی ہاتھوں سے صدیوں میں خود بخود بنا کرتے ہیں۔ اب یہ سانچہ ڈھل چکا۔ اور قسمت کی مہر اس پر لگ چکی۔ ہم پسند کریں یا نہ کریں۔ مگر اب ہم ایک ہندوستانی قوم اور ناقابل تقسیم ہندوستانی قوم بن چکے ہیں علیحدگی کا کوئی بناوٹی تخیل ہمارے اس ایک ہونے کو دو نہیں بنا دے سکتا ہمیں قدرت کے فیصلہ پر رضامند ہونا چاہیئے اور اپنی قسمت کی تعمیر میں لگ جانا چاہیئے۔

حضرات میں اب آپ کا زیادہ وقت نہیں لوں گا میں اب اپنی تقریر ختم کرنا چاہتا ہوں، لیکن قبل اس کے کہ ختم کر دوں مجھے ایک بات کی یاد دلانے کی اجازت دیجئے کہ آج ہماری ساری کامیابیوں کا دار و مدار تین چیزوں پر ہے۔ اتحاد، ڈسپلن (Discipline) اور مہاتما گاندھی کی رہنمائی پر اعتماد۔ یہی ایک تنہا رہنمائی ہے جس نے ہماری تحریک کا شاندار ماضی تعمیر کیا اور صرف اسی سے ہم ایک فتحمند مستقبل کی توقع کر سکتے ہیں۔

ہماری آزمائش کا ایک نازک وقت ہمارے سامنے ہے۔ ہم نے تمام دنیا کی نگاہوں کو نظارے کی دعوت دیدی ہے۔ کوشش کیجئے کہ ہم اسکے اہل ثابت ہوں۔

# امام الہند ابوالکلام آزاد

وہ اک روحِ چمن افروز جانِ سوسن و لالا
وہ بلبل جس نے سارا باغ نغموں سے ہلا ڈالا

چمن والوں کو رحمت ہے پیامِ نو بہار اسکا
تخیّل عرش تو بس اُسکا تصوّر لالہ کار اُسکا

وہ اک کوہِ وقار و تمکنت اک بطلِ حریّت
وہ سازِ پیکرِ انساں میں اک آوازۂ قدرت

طلاقت جسکی خاموشی ہے غفلت جسکی بیداری
عیاں جسکے تکلّم سے خطابت کی فسونکاری

وہ سیّد جس نے تعمیرِ سیادت کی بنا ڈالی
وہ قائد جس نے توقیرِ قیادت کی بنا ڈالی

مفکّر جسکی فکری قوّتیں جانِ سیاست ہیں
مُدبّر جس کے محسوسات ایمانِ سیاست ہیں

زمانے میں وہ قربانی کی اک تصویر ہے زندہ
وہ چرخِ حریّت کا اک ستارہ ہے درخشندہ

ایشیا

وہ مشہودِ حقیقت اور آزادی کا شاہد ہے
مفسّر ہے، مقرّر ہے، مدبّر ہے، مجاہد ہے

وہ جس کا سینۂ اقدس امینِ رازِ یزدانی
وہ اک موّاج بحرِ بیکرانِ علمِ قرآنی

وہ نائب ہے حقیقی علم کے افرادِ عالی کا
وہ اصلی جانشیں ہے آج رازی اور غزالی کا

سیاست اور تاریخ و ادب کی ایک دنیا ہے
عطارد جس کی کلکِ گوہریں کو بوسہ دیتا ہے

وہ نبّاضِ حقیقی قوم کے امراضِ کہنہ کا
وہ اصلی رازدانِ حالات و احساتِ دنیا کا

وہ ارضِ ہند میں واحد امامِ قومِ مسلم ہے
قوی ہاتھوں میں ہے آج اسکے زمامِ قومِ مسلم ہے

نگہبانِ حقوقِ امّتِ اسلامیہ ہے وہ
امیرِ کاروانِ ملّتِ اسلامیہ ہے وہ

# کانسٹی ٹیوانٹ اسمبلی

## موتمر آئین ساز

ڈاکٹر سید نجم الدین احمد جعفری ۔ ار ۔ ایٹ لا

ہمارے پاس اشاعت کے لئے اس اہم موضوع پر کئی مضامین آئے ہیں، ہمارے پیش نظر وہ مضامین بھی ہیں جو وقتاً فوقتاً گاندھی جی
پنڈت نہرو، سوبھاش بابو، مسٹر ایم۔ این رائے وغیرہ رہنمایان کرام نے لکھے، حال میں سر شفاعت احمد خاں کی طرف سے ایک مقالہ
بھی اس موضوع پر شائع ہوا ہے۔ دہلی کے رسالہ طلوعِ اسلام نے بھی اپنی ایک اشاعت میں بہت کچھ زہر پاشی کی ہے۔ اس اشاعت
میں ہم جناب ڈاکٹر جعفری کے مضمون کو شائع کرنے پر اکتفا کر رہے ہیں۔ ڈاکٹر صاحب نے نہایت عالمانہ انداز میں موتمر آئین ساز کی تاریخ پر
روشنی ڈالی ہے اور ہندوستان کی موجودہ سیاسی فضا کے پس منظر کو پیش کرتے ہوئے ہندوستان میں کسی موتمر آئین ساز کی
کامیابی پر شکوک بھی ظاہر کئے ہیں۔ حالانکہ جیسا کہ انھوں نے خود تاریخ کی روشنی میں نہایت قابلیت سے ثابت کیا ہے۔ یہ کوئی ایسا مشکل
کام نہیں ہے۔

ایڈیٹر



ہندوستان اس وقت ایسے دور سے گذر رہا ہے کہ ہر وہ
شخص جس کو اپنے ملک کے مستقبل سے ذرا بھی دلچسپی ہے وہ اس خیال میں محو
ہے کہ ملک کا آئندہ آئین کیا ہونا چاہئے اور کیا ہوگا۔ چونکہ آئین کی بنا
جمہوریت پر رکھی گئی ہے۔ اس لئے اس کے ضمن میں موتمر آئین ساز
(Constitutional Assembly) کا نام آنا لازمی تھا
چنانچہ اس اسمبلی کے من وعن پر اس وقت ہر طرف بحث ہو رہی ہے مگر تمام بیانات
اور تقریروں و تحریروں کو دیکھنے سے یہ معلوم ہوتا ہے کہ ہر شخص عوام کے
سامنے اپنی رائے کو لاتے وقت صرف ایک رُخ کو پیش کرتا ہے لیکن میں
سطور ذیل میں نہایت صفائی کے ساتھ اس کے ہر رُخ پر روشنی ڈالوں گا۔
اور آپ کو یہ بتاؤں گا کہ موتمر آئین ساز کیا ہے اور اس کے انتخابات وغیرہ
کس طور پر عمل میں لانے چاہئیں۔

سب سے پہلے یہ سمجھ لینا چاہیے کہ موتمر آئین سازی کسی ملک کی ایک ایسی جماعت
کا نام ہے، جو اس ملک کے دستور اساسی بنانے کے لئے مجتمع کی جائے
اور جو صحیح صحیح عوام کی رائے کی ترجمانی کرے۔ ایسی جماعتیں بارہا عالم وجود
میں آچکی ہیں۔ فرانس کے انقلاب کے بعد شہنشاہیت کا جب خاتمہ ہو گیا
تو ۱۷۸۹ء میں ایک ایسی ہی انجمن کے تحت اس کا آئین تیار ہوا۔ جرمنی میں بھی
۱۸۴۸ء میں اسی نوعیت سے ایک قانون بنا۔ اگرچہ ان دونوں ممالک میں
جو آئین اس طرح تیار ہوئے وہ تھوڑے ہی دنوں میں مسترد کر دیے گئے
لیکن اس سے اصول موتمر آئین سازی پر حرف نہیں لایا جا سکتا۔ ان کی
ناکامیابی کی وجہ ایک تو یہ تھی کہ دونوں ملکوں میں جن جماعتوں نے امتیازی
حیثیت حاصل کر لی تھی۔ اُن کے رہنماؤں نے آپس میں جھگڑا آئین بنانے
جس سے عوام کی رائے کی پوری ترجمانی نہیں ہوئی۔ دوسرے یہ کہ اس وقت

تک موتمر آئین ساز میں جمہوریت کا تخیل ہر لحاظ سے نہ تھا۔

روس نے ۱۹۱۸ء میں جنگ عظیم کے اختتام پر اسی طریقے سے اپنا آئین تیار کیا اور یہی طریقہ چند معمولی تبدیلیوں کے بعد چین میں جاری ہے اور یہی ملک جو جنگ سے پہلے استبدادیت کا مرکز تھا آج اس آئین کی بدولت عوام کا پاسبان ہے۔ ان کے علاوہ سلطنت برطانیہ کی نوآبادیوں میں بھی اس اسمبلی کی خوشگوار مثالیں ملتی ہیں۔ کناڈا میں ۱۸۶۴ء میں تمام جماعتوں کو او مختلف خیال کے لوگوں کو جمع کرنے کے بعد کیوبک (Quebec) کے مقام پر آئین کا ایک مسودہ تیار ہوا جو سلطنت برطانیہ کے مدبرین کے مشورہ سے چند ترمیمات کے بعد اُن کا آئین بن گیا۔ اسی طرح آسٹریلیا کے طرز حکومت کو مرتب کرنے کے لئے ۱۸۹۱ء میں آسٹریلین کنونشن (Australian Convention) قائم کی گئی۔ اور اُس نے اپنے ملک کا آئین ترتیب کیا۔ بعد ازاں اسی طرز کی ایک دوسری جماعت نے ۱۸۹۷ء میں آسٹریلیا کے اس آئین میں کچھ ردّوبدل کیا جس نے ۱۹۰۰ء میں سلطنت برطانیہ کی پارلیمنٹ کی منظوری کے بعد قانونی شکل اختیار کر لی۔ جنوبی افریقہ میں ۱۹۰۸ء میں وہاں کی کلونیل پارلیمنٹ (Colonial Parliament) نے بمقام ڈربن ایک کنونشن یعنی کانفرنس بلائی جس نے ۱۹۰۹ء میں ایک قانون مرتب کیا۔ یہ قانون بعد میں دوسری کنونشن میں جو بلیو فونٹین (Blue Fountain) میں بلائی گئی ترمیم کیا گیا اور بعد میں کانسٹی ٹیوانٹ ایکٹ آف ساوتھ افریقہ ۱۹۰۹ء (Constituent Act of South Africa 1909) کے نام سے نافذ ہوا۔

آسٹریلیا کے قضیے تیس برس تک رہے۔ لیکن ان تمام قضیوں کے بعد جو قانون بنا اُس نے سارے ملک میں یکسوئی پیدا کر دی۔ کناڈا کی ذی اقتدار قومیں صرف دو ہیں۔ انگریز اور فرانسیسی۔ انگریزوں کی تعداد زیادہ ہے اس لئے فرانسیسی اقلیت کو اپنے حقوق کی حفاظت میں دقّت پیدا ہوئی مگر برطانوی پارلیمنٹ نے جو قانون پاس کیا اس سے ان کا اطمینان ہو گیا۔ جنوبی افریقہ میں بھی ڈچ اور انگریز ذی اقتدار قومیں ہیں اور انگریز اقلیت میں ہیں۔ ایک مدت تک ڈچ اس پر راضی نہ تھے کہ انگریزوں کو (Franchise) یعنی ووٹ کے حقوق دیئے جائیں۔ لیکن بڑی کشمکش اور جنگ کے بعد اُن کو یہ حق حاصل ہوا۔

بعض لوگ اِن ملکوں کی آئینی جدوجہد کی تاریخ کو موتمر آئین ساز کے خلاف بتاتے ہیں۔ لیکن اس قسم کے اعتراضات کرتے وقت غالباً وہ بھول جاتے ہیں کہ اس قسم کی ساری کشمکش موتمر آئین ساز ہی نے دور کی۔ آئین سازی کوئی معمولی بات نہیں ہے۔ ملک کے مستقبل میں اس کی وہی حیثیت ہوتی ہے جو جسم میں روح کی۔ اس لئے اگر اس میں کچھ کشمکش رہے تو وہ مستبعد نہیں۔

آئین سازی میں ایک اور طریقہ بعض ممالک مثلاً سوئٹزرلینڈ (Switzerland) وغیرہ میں کارفرما رہا۔ یعنی کوئی ایک آئین یا اُس کا جزو استصواب عام کے لئے پیش کیا گیا۔ جس طریقے کو انگریزی میں Plebesite یا Referender کہتے ہیں اور یہ طریقہ بھی کامیاب ثابت ہوا۔ اس کو گو موتمر آئین ساز نہیں کہا جا سکتا۔ لیکن یہ اُسی جنس کی ایک نوع ہے اور یہ سب جمہوریت کے بنیادی اصولوں میں شامل ہیں۔

عام طور پر یہ سمجھا جا رہا ہے کہ موتمر آئین ساز مرادف ہے بالغان کی رائے کا، یعنی ایسی موتمر صرف بالغان کے ووٹ سے بن سکتی ہے۔ لیکن یہ غلط ہے۔ آج بجز روس کے کسی ملک میں صحیح معنوں میں موتمر آئین سازی نہیں قائم ہے۔ جس میں پورے طور پر رائے شماری کی گئی ہو۔ کناڈا آسٹریلیا اور جنوبی افریقہ میں جو موتمر آئین ساز بلائی گئیں۔ اُن کے ارکان کی تعداد بہت کم تھی۔ آسٹریلیا میں جو ۱۸۹۱ء میں نیشنل کنونشن بلائی گئی اُس کے ارکان وہ لوگ تھے جنھیں آسٹریلیا کی نوآبادی کی اسمبلیوں نے منتخب کر کے بھیجا تھا۔ یہ نمائندے براہِ راست عوام کے بھیجے ہوئے نہیں تھے۔ بلکہ انھیں اسمبلیوں کے ممبروں نے منتخب کیا تھا۔ تاریخ سے یہ بھی معلوم ہوتا ہے کہ فی الحقیقت آئین سازی کا اصلی اور ابتدائی کام مرکزی اسمبلی نے نہیں کیا۔ بلکہ چند چیدہ آدمیوں کی منتخب جماعت نے انجام دیا۔ بہرحال یہ تو ایک اصولی بات ہے۔ کیونکہ آئین کی ابتدائی مراحل اسی طرح طے ہو سکتے ہیں۔ اور اس کی ساخت کا ڈھانچہ اسی طرح قائم ہو سکتا ہے۔

متذکرہ بالا واقعات سے یہ بات معلوم ہوگئی ہوگی کہ موتمر آئین سازی کی کوئی ایک معین صورت نہیں ہے۔ بلکہ واقعات اور حالات کی بنا پر وہ ایک شکل اختیار کرتی ہے وہ ملک کے تمام بالغان کی رائے کے ذریعہ سے بھی بن سکتی ہے۔ مجالس آئین ساز بھی موتمر آئین ساز کی شکل اپنے کو دے سکتی ہیں۔ یہ بھی ہوسکتا ہے کہ ملک کی ہر مجلس آئین ساز اپنا نمائندہ منتخب کرے۔ اور وہ سب مل کر ملک کی موتمر آئین ساز کی شکل اپنے کو دے دیں۔

یہ بھی ہوسکتا ہے کہ ملک کی تمام جماعتوں کے نمائندے لیکر ایک ایسی موتمر آئین ساز بنائی جائے۔ صرف اس امر کے لحاظ کی ضرورت ہے کہ موتمر جس شکل کی ہو وہ عوام کی رائے کی ترجمان ہو۔ یہ بھی ضروری نہیں ہے کہ صرف ایک موتمر بنے اور وہی صوبہ جاتی آئین سازی کرے اور مرکزی بھی، یہ ہوسکتا ہے کہ ہر صوبہ اپنی موتمر علیحدہ بنائے اور مرکز کے لئے ایک علیحدہ موتمر بنے۔ شاید ہندوستان میں ایسا ہی کرنا زیادہ مناسب ہوگا۔ یہ سوال کہ ایسی موتمر کون بلا سکتا ہے کوئی پیچیدہ سوال نہیں اور نہ آئینی لحاظ سے اس کے لئے کوئی خاص رکاوٹ ہے۔ ہندوستان کی موجودہ صورت کو دیکھتے ہوئے یہ ظاہر ہے کہ یہاں کوئی ایسی موتمر صرف برطانوی حکومت کی طرف سے بلائی جاسکتی ہے۔ کیونکہ اگر حکومت کی طرف سے نہ بلائی جائے گی تو اس کی کوئی ضمانت نہیں ہوسکتی کہ جو موتمر قائم ہوگی اور جو فیصلہ وہ کرے گی اس پر کسی طرح بھی عمل درآمد ہوسکے گا۔ یہ کہنا کہ سلطنت برطانیہ موتمر آئین ساز کے بنانے سے انکار کرے گی بے معنی سا معلوم ہوتا ہے کیونکہ جب نوآبادیات کے معاملے میں موتمر آئین ساز کو وہ تسلیم کرچکی ہے تو پھر اب کیوں انکار کرے گی۔ برطانوی حکومت کا اقتدار موتمر آئین ساز کے بنانے سے ہرگز نہیں گرتا۔ کیونکہ جو آئین یہاں بنے گا اس کی پارلیمنٹ سے منظوری تو لی ہی جائے گی

اب دیکھنا یہ ہے کہ ہندوستان کی موجودہ صورت میں موتمر مفید ہوگی یا نہیں اور اگر ہوگی تو کس قسم کی۔ ہندوستان میں اس وقت مختلف قومیں آباد ہیں یعنی ہندو جن میں ایک تہائی وہ قوم ہے جو ہندوستان کے اصلی قدیم باشندے تھے اور جن کو آریہ قوم نے ختم کرکے ایسی حالت میں کردیا کہ ان کے ساتھ اب خود ہندو نہ کھاتے ہیں نہ پیتے ہیں اور نہ ان کے ساتھ کوئی معاشی تعلق رکھتے ہیں۔ دوسرے وہ ہندو جو اونچی ذات کے کہے جاتے ہیں۔ ان میں کچھ آریہ ہیں جنھوں نے آکر ہندوستان کو ختم کیا اور ایسے ہندو ہیں جن میں دراویڈ اور منگول اور تاتار وغیرہ کے خون شامل ہیں۔ دوسرے مسلمان ہیں جن میں تھوڑے باہر سے آئے اور باقی اونچی نیچی ذات کے ہندوؤں میں سے مسلمان ہوگئے۔ تیسرے عیسائی جو یہیں کی آبادی سے عیسائی بنائے گئے۔ چوتھے اینگلو انڈین جو ہندوستانی اور یوروپین نسلوں سے مخلوط ہیں اور پانچویں وہ یوروپین جو تجارت کے سلسلے میں یہاں ہیں۔ لیکن جنھوں نے ہندوستان کو اپنا وطن نہیں بنایا۔ آخرالذکر کو میں خارج از بحث سمجھتا ہوں اور نیز اینگلو انڈین اقوام کو بھی۔ جب تک کہ یہ اپنے کو ہندوستانی کہنے اور سمجھنے پر راضی نہیں ہوتے۔ لیکن جنوبی افریقہ کی تاریخ جس کا اوپر ذکر ہوچکا ہے ہماری نظروں کے سامنے ہے اور ہم جانتے ہیں کہ اگر ہم اُن کو رائے دینے سے انکار کردیں گے تو ہمیں ایک غیر مفید جنگ و جدل کا سامنا کرنا ہوگا۔ کچھ پارسی اور بودھ وغیرہ ہیں مگر وہ سیاسی جذبات کے لحاظ سے ہندو کے ساتھ ہیں اس لئے ان کو علیحدہ کرنے کی ضرورت نہیں ہے۔

ہندوستان کے آئین کے متعلق ساری کشمکش ہندو اور مسلمانوں میں ہے اس لئے یہ دیکھنا ہے کہ ان دونوں قوموں کا خیال رکھتے ہوئے موتمر کی بنا کیا ہو سکتی ہے۔ ہندوؤں کا قدیم تمدن انھیں معاشی علیحدگی سکھاتا ہے اور ذات پات کی تقسیم اُن میں اتنی زیادہ ہوگئی ہے کہ آپس میں بھی اُن کا ایک ساتھ کھانا پینا نہیں ہے۔ نہ ایک ذات کا دوسری ذات کے ہندو سے شادی اور بیاہ کا تعلق ہے۔ اُن کا رہنے سہنے کا طریقہ اُن کی پوشاک بھی نفسیاتی طور پر بالکل مسلمانوں سے مختلف ہے مسلمانوں کا تمدن اُس کے بعد کا ہے اور فطرتاً اُس سے آگے ہے۔ اُن کا رہنا سہنا اُن کا طریقہ خور و نوش نئے تمدن سے قریب تر ہے مغلوں نے بہت کوشش کی کہ دونوں تمدن مل جائیں اور اس کا اثر بھی ہوا مگر بعد کے تدریجی سیاسی رجحانات اور اقتصادی کشمکش نے دونوں کو ایک دوسرے سے پھر علیحدہ کرنا شروع کیا۔ موجودہ زمانے میں کچھ قومی لیڈر بھی ایسے پیدا ہوگئے جو اس کی کوشش کرتے رہے اور اب بھی اس کی

کوشش کرتے ہیں کہ ہندو اور مسلمان دونوں اپنے قدیم تمدن پر قائم رہیں۔ ہندوؤں میں خاص طور پر قابل ذکر پنڈت مدن موہن مالویہ اور مہاتما گاندھی ہیں۔ اس کوشش کا نتیجہ یہ ہوا کہ مسلمانوں نے ہندوؤں کے تمدن کی جو چیزیں لی تھیں وہ تو اُن میں اب بھی بدستور ہیں لیکن ہندوؤں نے جو چیزیں مسلمانوں سے حاصل کیں اُن کو وہ پوری کوشش سے چھوڑتے جاتے ہیں مثلاً ہندوؤں اور مسلمانوں کے میل جول سے ایک زبان اُردو قائم ہوئی تھی اور اب بھی بیس برس پہلے ۹۵ فی صدی ہندو طلبا علم مدرسوں میں اسی کو پڑھتے تھے لیکن آج ۵ فی صدی بھی اس کے سیکھنے کو تیار نہیں ہیں۔ پوشاک بھی، ہندوؤں نے مسلمانوں سے جو کچھ لی اُسے چھوڑ دیا۔ بجز روشن خیال کشمیریوں کے جن میں اب بھی اس کا اثر ہے۔ میل جول کا یہ حال ہے کہ نہ ہندو عام مسلمان سوسائٹی میں گھلتا ملتا ہے اور نہ مسلمان ہندو کی سوسائٹی میں۔ افسوس کی بات یہ ہوئی کہ سوا دو برس تقریباً آٹھ صوبوں میں کانگریسی حکومت رہی اُس میں بھی ناگفتہ حالات کی بنا پر ایسی فضا پیدا ہوئی کہ جس سے اب دونوں قومیں ایک دوسری سے اور دُور ہو گئیں میں یہ بات ماننے کو تیار ہوں کہ اس کی ذمہ داری پورے طور پر کانگریس کے نظام پر نہیں ہے بعض خارجی وجوہ بھی تھے لیکن ایک وجہ یہ بھی تھی کہ حکومت سے باہر جو مہاسبھائی ذہنیت کے کم قیمت کانگریسی تھے اُنہوں نے اس موقع کو غنیمت جان کر اپنے فرقہ دارانہ جذبات کی تشفی کی کوشش کی اس حالت میں کوئی ایسی اسمبلی جو تمام قوموں پر حاوی ہو مشکل ہی سے بن سکیگی کانگریسی مجلس انتظامیہ نے اپنے تازہ ریزولیوشن میں یہ لکھا ہے کہ اقلیت کے حقوق کی حفاظت کے ساتھ موتمر قائم کی جائے گی مگر اس کی تشریح نہیں کی ہے کہ اس پر عمل درآمد کس طرح ہوگا میری رائے میں تو اس کی صرف یہی ایک صورت ہے کہ تمام فرقہ دارانہ مسائل پہلے پیشوایانِ ملک متحدہ طور پر طے کریں۔ اس کے لئے اقلیتوں کی ایک علیحدہ موتمر بنے اور پھر اس کے بعد پورا آئین۔ خواہ ایک موتمر کے سامنے پیش کیا جائے یا ( Referende ) کی شکل میں عوام کے سامنے لایا جائے تو بھی مشکل حل ہو سکے گی۔ لیکن یہ یاد رہے کہ ہمارے عوام صرف ۷ فی صدی بھی تعلیم یافتہ ہیں۔ اُن میں بھی شاید ایک ہی فی صدی ایسے ہوں گے جن کو ایسی تعلیم حاصل ہے کہ وہ مسائل کو سمجھ سکیں۔ ایسی حالت میں رائے عامہ کا حاصل کرنا آسان نہیں ہے۔ اگر بالغان کے ووٹ سے ایسی رائے کا حاصل کیا جانا تجویز کیا جائے تو اس کے معنی تو صرف یہ ہوں گے کہ چند رہنمایان کے ووٹ حاصل کئے گئے۔ ہندو ان پڑھ جماعت پر اس وقت سوائے صوبہ بنگال کے اور بہار اضلاع کے ایک حصے کے مہاتما گاندھی کا اتنا اثر ہے کہ صرف اُن کے نام سے لوگ ووٹ دیتے ہیں۔ چند سال ہوئے میں ایک کونسل کے الیکشن میں ریٹرننگ آفیسر تھا۔ اُس حلقہ انتخاب میں ایک زمیندار اور دوسرے کانگریسی امیدوار تھے۔ زمیندار کی طرف سے جو لوگ ووٹ دینے آئے تھے وہ اُن کا نام لیتے تھے اور کانگریسی اُمیدوار کو جو ووٹ دینے آئے تھے وہ کہتے تھے کہ ہم گاندھی بابا کو ووٹ دینگے اور میں اُمیدوار کا نام بتا کر اُن کا ووٹ درج کرتا تھا۔ اسی طرح آج مسٹر جناح کا عام اَن پڑھ مسلمانوں پر ایسا ہی اثر ہے۔ ظاہر ہے کہ ایسے ووٹ کی کیا وقعت ہو سکتی ہے اب رہا یہ سوال کہ اس موتمر کے ساتھ ریاستیں بھی شامل کی جائیں گی یا نہیں تو میری ذاتی رائے تو یہ ہے کہ یہ آئین فی الحال صرف برطانوی ہند کا بننا چاہیے۔ ریاستوں کے شامل ہونے سے اس میں رجعت پسندی کا رنگ ہوگا اور اس کے عملدرآمد میں رجعت پسندی اپنا اثر دکھاتی رہے گی۔ لیکن جو لوگ یہ کہتے ہیں کہ ریاستیں کسی ایسی موتمر میں شرکت نہیں کرنا چاہیں گی اور Paramount Power بھی ریاستوں کو بُلانا نہ چاہے گی وہ یہ بھولتے ہیں کہ موتمر آئین ساز اُس وقت بنتی ہے جب ملک کا ہیجان ایک قوت بن جاتا ہے جس کے آگے سب کو جھکنا پڑتا ہے۔ ہم ریاستوں کو ضرور اس آئین میں شامل کریں گے۔ مگر اُس وقت جبکہ ریاستوں کی رائے عامہ ایک قوی اور ناقابلِ نظر انداز رائے بن جائے گی۔ ہاں! ریاستوں کو البتہ یہ سنا دینا چاہیے کہ "آنچہ دانا کند کند ناداں۔ لیک بعد از خرابی بسیار"

معاملہ نہایت پیچیدہ ہے اور ایسا نہیں ہے کہ محض جذباتی نظر سے اُس کو دیکھا جائے۔ میں اُن لوگوں میں نہیں ہوں جو جمہوریت کے خلاف ہیں۔ میں جمہوریت کا دلدادہ ہوں اور کسی نظام کو اس کے مقابلے میں ترجیح نہیں دے سکتا لیکن جمہوریت کے یہ معنی نہیں ہیں کہ اکثریت ہی حکومت کرے اور یہ کہ اکثریت اس لئے حکومت کرے کہ اقلیت کو پسپا کر دیا جائے اس طرح نہ

(بقیہ مضمون ملاحظہ کیجئے فہرست مضامین کے پیچھے)

# برطانیۂ عظمیٰ میں تحریکِ مزدور

## (جنگِ عظیم سے لیکر عصرِ حاضر تک کی تاریخ)

(مسلسل جملہ حقوق بحقِ ادبی مرکز محفوظ)

از "ف"

اس کا انجام یہ ہوا کہ رائے دہندگان کی تعداد قانونی طور پر بڑھا دینے کے باوجود صرف ۵۰ فی صدی انسانوں نے انتخاب میں حصّہ لیا اور حرص و آز، جذبات اور توہمات، جبر و فریب، کے دیوتا جن کے ظاہر و باطن سے یہ معلوم ہوتا تھا کہ جنگ نے ان کی تجوریاں زیادہ بھاری کردی ہیں، فتحیاب ہوئے۔ پھر بھی پچھلے الیکشن (سنہ۱۹۱۰ء) کے مقابلے میں مزدور پارٹی کے ووٹوں میں ۲۵ لاکھ سے اکیس لاکھ کا اضافہ ہوا، اور ۶۰ نمائندے انتخاب میں آئے جنہوں نے مجلسِ عوام میں ایک مضبوط مخالف جماعت بنالی، لیکن تھوڑے ہی دنوں کے تجربے سے یہ معلوم ہوا کہ یہ بھی کوئی اہم ترقی نہ تھی ملک کے سامنے بڑے بڑے دعوے کئے گئے تھے لیکن مسٹر ولیم ایڈمسن اور کلائنس کی رہنمائی میں پارلیمنٹری پارٹی کے طرزِ عمل سے عوام زیادہ متاثر نہ ہوسکے۔

سنہ۱۹۱۹ء کے پہلے تین مہینوں میں تو برطانوی سرمایہ داری ہوا میں تھرک رہی تھی۔ سنہ۱۹۱۲ء میں جو انقلابی طوفان اٹھا تھا وہ اسوقت ملک کے معاشرتی نظام کو ڈگمگاتا نظر آرہا تھا، نہ صرف یہ کہ مزدور جنتا ایک عجیب و غریب ہیجان میں مبتلا تھی۔ لاکھوں مزدور اسلحہ جات کا استعمال سیکھ چکے تھے۔ اور ان کی ایک بڑی تعداد اس وقت بھی ہتھیار بند تھی، برطانیہ کے پاس ایک عظیم زبردستی کی بھرتی کی ہوئی فوج تھی جس کو دھیرے دھیرے منتشر کیا جارہا تھا۔ یہ جیتی ہوئی لڑائی کے وہ ہیرو نوجوان تھے جو اپنے نئے گھروں میں واپس جانے کیلئے بے چین ہو رہے تھے جن کا انھیں دورانِ جنگ میں خواب دکھایا گیا تھا، صلح اور اس کے بعد ایک سال کے درمیان وہ وقفہ تھا جس میں کہ سامراج اور مزدور دونوں اپنی اپنی تیاریاں کررہے تھے، ایک طرف وقتی رعایت تھی دوسری طرف مطالبے پیش کئے جارہے تھے، ہر تجارت میں یونین کام کے اوقات کو کم کرنے کے لئے زور دے رہی تھیں اور اُن مزید اجرتوں کیلئے جھگڑ رہی تھیں، جن کے وعدے جنگ کے دوران میں کئے گئے تھے سامراجی حکومت نے سرمایہ کی طاقت سے کام لیکر فوراً ہی ایک قانون ملک کے سامنے پیش کیا جس کا مقصد یہ تھا کہ اُجرتوں میں اضافہ تو نہ ہو لیکن وہ ایک میعادِ مقررہ تک کم بھی نہ کی جاسکیں، ساتھ ہی حکومت نے ایک وقتی بہلاوا یہ بھی دیا کہ فوج سے منتشر کئے ہوئے بے روزگار سپاہیوں اور سامانِ جنگ کے کارخانوں کے مزدوروں کو امداد کے طور پر کچھ دیا جائے۔

لیکن مزدور جماعتیں اس سے مطمئن نہ ہوئیں اور سنہ۱۹۱۹ء کے آغاز میں حالات سے ایسا ظاہر ہوتا تھا کہ انقلاب کا بم پھٹنے ہی والا ہے۔ سپاہی اتنی سست رفتاری سے منتشر کئے جارہے تھے۔ کہ جنگ اور فوجی

زندگی سے تھکے ہوئے نوجوان بے چینی دکھانے لگے تھے۔ نوجوانوں کی یہ بے چینی اس وقت زیادہ بڑھتی ہوئی معلوم ہوئی جب برطانیہ نے شمالی روس کے خلاف جنگ کی تیاریاں شروع کیں اور بالشویک حکومت کے خلاف ARCHANGAL، آرچینگل کے مقام پر خواہ مخواہ مداخلت کرنی چاہی۔ (T. H. WINTRINGHAM) کے بیان سے یہ معلوم ہوتا ہے۔ کہ فوج کی بے شمار کمپنیوں میں خصوصاً لندن اور جنوب کی فوجوں میں بے شمار رجمنٹیں اٹھ کھڑی ہوئیں، ہزارہا سپاہی لاریوں میں بھر بھر کر لندن کو آئے تاکہ وہ حکومت کے سامنے اپنی شکایتیں پیش کر سکیں لیکن بدقسمتی سے جیسا کہ ہر جنگ کے بعد ہوتا رہا ہے انگریزی سوشلسٹ جنکی اشتراکیت کیلئے لینن اور بحارین ایسے لوگ "ہوائی اشتراکی" کا خطاب دے چکے تھے اپنی اپنی ڈیڑھ اینٹ کی مسجدیں الگ کھڑی کر بیٹھے اور جنتا کے جوش و خروش سے علیحدہ ہو گئے، نتیجہ یہ ہوا کہ مسلح فوجوں اور ان کے مسائل کی طرف سے منہ موڑ لینے نے یہ ظاہر کیا کہ تحریک عام تو ضرور ہے لیکن مضبوط رہنمائی سے خالی۔ بیچارے باغی سپاہی آخر کیا کرتے۔ جب ان کو مزدوروں کی کسی جماعت کی رہنمائی نہ حاصل ہو سکی وہ سامراج شاہی کے ناخدا بالڈ ملے BOTTOM-LEY کے سامنے دستِ سوال بنکر رہ گئے۔ پھر بھی مورخ کیلئے اُس زمانے کے حالات اس بات کا کافی ثبوت ہیں کہ اگر صنعتی مزدوروں اور باغی سپاہیوں میں اشتراکی لیڈر رہتا اسا بھی اشتراک پیدا کر دیتے تو سامراج شاہی کی بنیادیں تک ہل جاتیں۔

ہوا یہ کہ ہر تحریک جو اٹھی اس نے ایک دوسرے سے آزاد ہو کر کام کرنا چاہا۔ نہ تو متحدہ کوشش ہی تھی، اور نہ مشترکہ حملہ، لیڈروں نے یا تو حالات کی نزاکت اور مسائل کی اہمیت کو سمجھا ہی نہیں، یا اگر سمجھا، تو سرمایہ داری سے مرعوب اور متاثر ہو کر آنکھیں پھیر لیں، حکومت کیلئے یہ بہت آسان تھا کہ زبردستی اور دھوکے سے اپنے مخالفوں کو ایک ایک کر کے ختم کر دے، اور اُس نے ایسا ہی کیا۔

تاریخ کی روشنی میں اگر حالات کو دکھایا جائے، تو وقت کی نزاکت صاف سمجھ میں آتی ہے، سب سے پہلے کلائڈ میں ایک زبردست ہڑتال ہوئی جو ۲۷ جنوری سے گیارہ فروری تک رہی، اس ہڑتال کا مقصد یہ تھا کہ کام کے اوقات ۴۰ گھنٹہ فی ہفتہ کر دئے جائیں، ہڑتال میں کلائڈ کے انجنیئر، جہازوں کے مزدور، اور دوسرے تمام مزدور بھی یک جہتی سے شامل تھے، مقامی یونین کے ذمہ دار افسر اور کان کے منتظمین، مزدور جماعتوں کے ساتھ ہڑتال کو کامیاب بنانے میں مشغول تھے، اس ہڑتال کا اثر دور دور تک پہونچ چکا تھا، گلاسگو جو برطانوی صنعت کا ایک اہم مرکز ہے لرزہ براندام تھا، یہاں تک کہ میونسپل آفس پر سرخ پرچم لہرا رہا تھا، اس سے بھی زیادہ طوفان خیز حالت جارج اسکوائر کے جھگڑے سے ظاہر ہوتی تھی جہاں کے مزدوروں کا غم و غصہ اتنا ترقی کر گیا تھا۔ کہ شہر کے مزدوروں کے احتجاجی جلسوں اور جلوسوں پر پولیس کو لاٹھیاں برسانا پڑی تھیں، مزدوروں کے لیڈر DAVID KIRKWOOD اور (WILLIM GALLACHER) اور دوسرے مقبول لیڈروں کو نہایت بے رحمی سے پیٹا گیا تھا، پھر بھی لوگوں کو منتشر نہیں کیا جا سکتا تھا۔ بلکہ لوگوں نے جوابی حملہ کیا اور لاٹھیوں کا جواب لاٹھیوں سے دیا، ہر طرف یہ جذبہ پھیلتا جا رہا تھا کہ وہ ہڑتال معمولی ہڑتال نہیں تھی، حکومت کو خوف پیدا ہو چلا تھا کہ کہیں عام بغاوت نہ ہو جائے حکومت نے فوراً تازہ دم نوجوانوں کی نئی فوجیں بنائیں۔ یہ وہ نوجوان تھے جن کو جنگ نے زیادہ خستہ حال نہ کیا تھا، ان فوجوں کو ٹینکوں اور مشین گنوں کے ساتھ کلائڈ بھیجا گیا۔ زبردست خلفشار اور جارج اسکوائر میں کافی خون خرابے کے بعد اس فوج نے کلائڈ پر قبضہ کر لیا اور ہڑتال کے لیڈر گرفتار کر لئے گئے، گلاسگو میں اس وقت بھی پہلی فوج کی ایک بڑی طاقت موجود تھی۔ مگر ان پر ذرا بھی بھروسہ نہ کیا گیا، تجربہ کار اور جنگ عظیم میں قربانیاں کئے ہوئے سپاہی ہڑتال کے شروع ہوتے ہی میری ہل کی بارکوں میں بند کر دئے گئے، اس سے اندازہ ہوتا ہے کہ خود فوج میں انقلاب کے کیسے جراثیم موجود تھے، چونکہ ہڑتال کرنے والوں کو صحیح رہنمائی حاصل نہ ہو سکی اور لیڈروں نے حالات کی صحیح نبض شناسی بھی نہیں کی اس لئے ہڑتال کرنے والے میری ہل کی مضبوط دیواروں میں سوراخ نہ پیدا کر سکے، اور ایک تربیت یافتہ فوج سے اشتراک پیدا کر کے جنگ کو باضابطہ نہ بنا سکے، خود ولیم گلچر (WILLIAM GALLACHER) نے ہڑتال کے بعد ایک بیان دیتے ہوئے کہا۔

"ہم سے شدید غلطی ہوئی۔ جس وقت ہم ہڑتال کر رہے تھے ہمیں

چاہیئے یہ تھا کہ بغاوت کر رہے ہوتے۔

گلیچر نے آگے چل کر اپنی اور دوسرے لیڈروں کی غلطی کی وضاحت اس طرح کی ہے کہ:-

"یہ غلطی ہم سے اس لئے ہوئی کیونکہ ہم اس غلط فہمی میں مبتلا رہے کہ صرف صنعتی نظم اور صنعتی تحریکوں ہی سے ہم اپنا مقصد حاصل کر سکتے ہیں۔ سیاسی انقلاب کی اہمیت کو نہ سمجھتے ہوئے ہم نے صحیح انقلابی تحریک کو حقارت کی نظر سے دیکھا کاش ہم ساری تحریکوں کو ایک دوسرے سے بغل گیر کر دیتے پھر ہم شاید اس قدر آسانی سے فنا نہیں ہو سکتے تھے"

جس وقت کہ کلائڈ کی ہڑتال کلائڈ کی حدوں میں رہتے ہوئے حکومت سے صنعتی جنگ کر رہی تھی اسوقت حکومت کے زیر اثر یونین کے وطن پرست حکام بھی اس کی مخالفت کر رہے تھے؛ انکا اقتدار دوسرے انجنیرنگ اور جہاز کے کارخانوں کے مراکز تک ہڑتال کا اثر نہ پہونچنے دینے کیلئے کافی تھا؛ بیچارے کلائڈ کے مزدور اپنے دوسرے بھائیوں کی مدد نہ حاصل کر سکے۔ صرف بالفاسٹ میں تو البتہ ہڑتالوں کا وہی زور رہا جو کلائڈ میں تھا لیکن وہاں بھی عام اشتراک نہ ہونے کے باعث تحریک جلد ہی دبا دی گئی چونکہ سامراجی نظام کے تحت یونین کے حکام ہمیشہ سرمایہ داری کے جال میں جکڑے ہوئے ہیں اس لئے حکومت کو موقع ملا اور یونین میں بدنظمی کے جرم میں ہڑتال کرنے والے مقامی حکام کو علیحدہ کر دیا گیا؛ مثال کے طور پر (AMALGAMATED SOCIETY OF ENGINEERS' EXECUTIVE) مختلف ایگزیکٹیو انجنیروں کی مخلوط سوسائٹی نے کلائڈ کے مقامی حکام کو برخاست کر دیا۔ کلائڈ کے جھگڑے سے کچھ پہلے ہی ملک کے دس لاکھ کوئلے کے مزدوروں نے بھی فتح کے نشہ میں متوالے سامراج کے خلاف جنگ کی تیاریاں شروع کر دی تھیں:- ۱۴ جنوری ۱۹۱۹ء کو ساؤتھ پورٹ کے مقام پر کان کے مزدوروں کے فیڈریشن نے اپنی کانفرنس میں یہ فیصلہ کیا کہ اُجرت میں ۳۰ فی صدی کا اضافہ کیا جائے اور ۶ گھنٹے روزانہ کام کا وقت مقرر کیا جائے؛ اور کوئلہ کی کانوں کا نظم تمام ملک کے ہاتھوں میں ہو جس پر خود مزدوروں کا کنٹرول ہو۔

مزدوروں کا یہ فیصلہ ٹھکرا دیا گیا۔ کانوں پر حکومت نے اپنا قبضہ بدستور جاری رکھا۔ فیڈریشن نے مجبور ہو کر اپنے لکھوکھا ممبروں سے ایک احتجاجی تحریک کیلئے اپیل کی؛ اس فیصلے کیلئے کہ ہڑتال ہونی چاہیئے یا نہیں، ووٹ لئے گئے، ایک لاکھ پچاس ہزار بیاسی ووٹوں کے مقابلے میں ۶ لاکھ پندرہ ہزار ایک سو چونسٹھ ووٹوں سے ہڑتال کے حق میں فیصلہ ہوا؛ اور ہڑتال کے لئے عام اعلان کر دیا گیا۔ فروری کے آخری دنوں میں حکومت کو یہ الٹی میٹم ملا، حکومت نے حالات کی نزاکت محسوس کی؛ عام حالات بھی مزدوروں کے حق میں تھے۔ کوئلہ کے اسٹاک میں شدید قحط کی کیفیت پیدا ہو چلی تھی؛ لندن میں صرف تین دن کے استعمال کیلئے کوئلہ باقی رہ گیا تھا۔ اسی وقت ریل کے آدمیوں اور درآمد و برآمد کے مزدوروں نے بھی کوئلہ کی کان کے مزدوروں سے گفت و شنید شروع کی اور حکومت کے سامنے اپنے مطالبے بھی رکھ دئے: مختصر یہ کہ مسٹر لائڈ جارج اور ان کی حکومت کو یہ صاف معلوم ہو گیا کہ سارا ملک ایک عام ہڑتال کی تیاری کر رہا ہے اگر حکمت عملی سے کام نہ لیا گیا تو اس کا نتیجہ وہی ہو گا جو روس میں دو سال پہلے ہوا تھا؛

۳۹ ایشیا

حکومت نے دورخی پالیسی اختیار کی۔ ایک طرف تو کان کے لیڈروں پر یہ رعب ڈالا کہ ہڑتال دبانے کیلئے فوج استعمال میں لائی جائے گی دوسری طرف یہ بھی کہا کہ اگر ہڑتال ملتوی کر دی جائے تو حکومت کوئلہ کی صنعت اور اُس سے متعلق تمام مسائل پر آزادانہ اور منصف مزاجی سے غور و خوض کریگی؛ تمام شکایات کی بے لاگ تحقیقات کیجائیگی۔

فیڈریشن کے صدر رابرٹ سمیلی (ROBERT SMILLIE) اور دوسرے لیڈروں نے فوراً حکومت کی پیشکش منظور کرنے کے لئے کوشش شروع کر دی؛ ہرچند کہ مسٹر سمیلی کا مزدوروں کی جماعت پر بے انتہا اثر تھا پھر بھی ان کو اپنی ساری طاقت صرف کر دینی پڑی، تب کہیں جا کر ۲۶ اور ۲۷ فروری ۱۹۱۹ء کو نمائندوں کی کانفرنس نے معمولی اکثریت کیساتھ مشروط منظوری دیدی۔ مگر ہڑتال کے اعلانات دیواروں اور شاہراہوں سے نہیں ہٹائے گئے۔ پہلے ہڑتال کیلئے ۱۵ مارچ کی تاریخ رکھی گئی تھی؛ اب ۱۵ دن کے لئے ہڑتال مزید ملتوی کر دی گئی تاکہ اس رائل کمیشن کا نتیجہ معلوم ہو سکے؛ جس کو حکومت نے فوراً مقرر کر دیا تھا۔

رائل کمیشن کے صدر مسٹر جسٹس سینکے تھے۔ اور اُن کے آدھے ممبر یا تو خود مزدوروں کے نمائندے تھے ؛ یا وہ لوگ تھے جنھیں مزدوروں نے منظور کرلیا تھا ؛ کمیشن کی نشستوں کا اثر ہیجان پیدا کرنے والا تھا، اخبارات نے اس کا موازنہ ایک انقلابی عدالت سے کیا۔ ایسا معلوم ہو رہا تھا کہ کوئلہ کے سرمایہ دار ملزم کے کٹہرے میں اپنی موت کا فیصلہ سُننے کیلئے کھڑے ہیں،

۲۰ رمارچ ۱۹۱۹ء کو جو رپورٹ شائع کی گئی اس میں فی ٹولی ( Shift ) دو شلنگ اُجرت کا اضافہ اور کام کے اوقات میں ۸ گھنٹے کے بجائے، ۷ گھنٹے طے پائے تھے ؛ رپورٹ میں یہ بھی تھا کہ "کوئلے کی صنعت کی ملکیت اور مزدوری کا موجودہ طریقہ قابلِ مذمت ہے۔ اور کوئی دوسرا طریقہ مزدور اس کے بجائے اختیار کرنا چاہیئے ؛ ملک کے مفاد کی خاطر ہم اس بات کی رپورٹ کے لئے تیار ہیں کہ کوئلے کے مزدوروں کی آواز کانوں کے نظم ونسق کیلئے ذی اثر سمجھی جانی چاہیئے "

مزدوروں کیلئے یہ ایک نہایت پیچیدہ سی بات ہو کر رہ گئی، یہ ان کے مطالبات کی محض ایک قسط تھی، وہ اُجرت میں ۳۰ فی صدی مطالبہ کرتے تھے، اور یہاں دو شلنگ فی ٹولی ( Shift ) اور کام کے اوقات میں ۸ گھنٹے کے بجائے، ۷ گھنٹے کا فیصلہ کیا گیا تھا ؛ پھر ان کے لئے یہ بھی غور طلب بات تھی کہ کیا وہ حکومت کے وعدوں پر اعتبار کرلیں ؛ جس دن رپورٹ ملک کے سامنے آئی اُسی دن مسٹر بونرلا ( BONARLAW ) نے مجلسِ اقوام میں کیبنٹ کے نام پر حکومت کے ان وعدوں کو دہرایا۔ ساتھ ہی انھوں نے حکومت کی طرف سے پہلی دھمکی کو بھی دہرایا کہ اگر ہڑتال شروع کی گئی تو حکومت اسکو کچل دینے میں اپنی پوری طاقت سے کام لیگی : اسی دن کان کے فیڈریشن کے سکرٹری کے نام ایک خط بھی بھیجا گیا جو نیچے درج کیا جاتا ہے :-

۱۰ ڈاؤننگ اسٹریٹ وہائٹ ہال
۲۱ رمارچ ۱۹۱۹ء
ایس۔ ڈبلو

پیارے جناب !

گذشتہ رات کو دارالعوام میں تقریر کرتے ہوئے کوئلے کی صنعتی کمیشن کے متعلق حکومت کی پالیسی کے سلسلے میں میں نے ایک بیان دیا تھا ؛ میں اس خط کے ذریعہ نہایت مسرت کیساتھ اپنے اس بیان کی مزید تائید کرتا ہوں، جیسا کہ غالباً آپ چاہتے ہیں کہ میں ایسا ہی کروں کہ حکومت سر جان سینکے کی رپورٹ کی سفارشوں پر اس کی پوری روشنی میں مکمل طور پر عمل کرنے کیلئے تیار ہے ؛

آپ کا عقیدتمند

اے بونرلا

بونرلا BONARLAW کے خط کا یہ نتیجہ ہوا کہ کان کے مزدوروں کے نمائندوں کی ایک کانفرنس ۱۶ رمارچ کو منعقد ہوئی جس میں وہی طے پایا کہ جو بونرلا چاہتے تھے، سر جان سینکے کی رپورٹ منظور کرلی گئی، ووٹ پر ہر قسم کا دباؤ ڈالا گیا اور آخر اکثریت سے یہ فیصلہ کرا دیا گیا کہ ہڑتال کی نوٹس ہٹالی جائے۔ یہ سرمایہ کا جادو تھا جس میں سب موہ گئے۔

حکومت کو دوبارہ اطمینان کی سانس لینے کا موقع ملا۔ امتحان میں حکومت کو کامیابی ہوئی۔ خطرہ کا نازک لمحہ دور ہوگیا۔ ہوائی وعدوں نے اپنا اثر کیا اور چھپی ہوئی دھمکی کارگر ہوئی۔ یہ بات کہ وعدے صرف رسمی تھے، چند ہی دنوں بعد معلوم ہوگئی ؛ ۲۳ رجون کو کوئلہ کی کان کے رائل کمیشن نے اپنی آخری رپورٹ پیش کی۔ اس بات پر کہ مزدوروں کا نظم ونسق میں کچھ نہ کچھ حصہ ضرور رہا اور کان کی قدرت پر قومی ساکھ قائم ہو، چیرمین کے علاوہ مزدوروں کے چھ نمائندوں نے اتفاق کیا۔ مالکوں اور کان کے خداؤں کے پانچ نمائندوں نے ملکیت میں کسی قسم کی تبدیلی کے خلاف رپورٹ دی، چھٹے سرمایہ دار نمائندے سر آرتھر ڈکھم ( SIR ARTHUR DUCKHAM )، نے اپنی اسکیم سب سے الگ پیش کی۔ انھوں نے کوئلے کی صنعت کو ایک ٹرسٹ کی ماتحتی میں لانے کی خواہش ظاہر کی جس کے تحت پرائیویٹ سرمایہ دارانہ ملکیت اور نسق برقرار رہتا۔ مزدوروں نے حکومت پر پورا بھروسہ ظاہر کرتے ہوئے، حکومت سے اپیل کی کہ وہ سر جان سینکے کے مشوروں پر عمل کرے گو اُن کے مقاصد پورے نہ ہوتے تھے، پھر بھی اُن کے نمائندوں کی کانفرنس نے جولائی میں کثرتِ رائے سے سر تسلیم جھکا لینے کیلئے کہدیا تھا۔ لیکن وعدوں کی بات اب پُرانی ہوگئی تھی۔ ماضی کی باتیں خواب سے زیادہ حقیقت ہی کب رکھتی

ہیں اور خواب پر کہیں عمارت کھڑی ہوتی ہے۔ حکومت نے اب دوسرے ہتھیار استعمال کرنے شروع کئے۔ اسوقت مختلف کوئلہ کے کانوں میں اجرت کے مسئلہ پر نئے کام کے اوقات (گھنٹے) کے مطابق گفت و شنید ہو رہی تھی لیکن اسی وقت کوئلہ کی کانوں کے کنٹرولر نے حکومت کا نیا حکم نافذ کر دیا جس کے بعد اجرت میں دس فیصدی سے زیادہ اضافہ نہیں ہو سکتا تھا۔ حکومت کی اس نئی کروٹ نے مزدوروں میں پھر ہیجانی کیفیت پیدا کی تھما ہوا طوفان پھر اٹھ کھڑا ہوا، انقلاب کی نئی بجلیاں کوندنے لگیں۔ مزدوروں کی جماعت میں حشر برپا ہو گیا۔ یارک شائر (YORK SHIRE) کی کوئلہ کی کان میں زبردست ہڑتال ہوئی جو وسط جولائی سے وسط اگست تک رہی۔ ہڑتال کو ختم کرنے کیلئے اور مزدوروں کی طاقت کو کچلنے کیلئے فوج کا پھر استعمال ہوا۔ لیکن اس مرتبہ حکومت مزدوروں کی یک جہتی نہ ختم کر سکی۔ بٹے ہوئے دھاگوں کی طرح وہ مضبوط تھے، توڑے نہ جا سکے۔

آخر حکومت کو شکست ہوئی اور اجرت کیلئے امتناعی حکم واپس لے لیا گیا۔ اس جھگڑے میں یارک شائر کے کوئلہ کی کان کے مزدوروں کی ایسوسی ایشن نے ہڑتال کے دنوں میں مزدوروں کی مالی مدد اور تنخواہ پر ۳،۵۶،۰۰۰ پونڈ (۴۶،۲۸،۰۰۰ روپیوں سے کچھ زیادہ) خرچ کیا۔ مگر حکومت موقع کا انتظار کر رہی تھی۔ جس ہفتہ میں یارک شائر کے مزدوروں نے کام شروع کیا، اُسی ہفتہ میں حکومت نے پھر حملہ کیا۔

۱۸ اگست کو دارالعوام میں مسٹر لائڈ جارج نے اعلان کیا کہ حکومت کانوں پر قومی ساکھ کو نہیں تسلیم کر سکتی اور سر جان سینکی کی رپورٹ کے اس مشورہ کو نامنظور کرتی ہے۔ اس کے بجائے حکومت نے سر آرتھر ڈکھم کی رپورٹ کے مشوروں پر غور کرنیکا ارادہ ظاہر کیا۔ یعنی کوئلہ کی کانوں کو ٹرسٹ کے زیر نسق کر دیا جائے۔ مگر مزدوروں کا ذکر تو کیا خود دارالعوام میں کسی نے حکومت کے اس اشارہ پر سنجیدگی سے سوچ بچار نہیں کی۔ حکومت کے تحریری وعدے کو پانچ مہینے گذر چکے تھے مزدوروں کی آنکھیں کھلیں اور انھوں نے صاف دیکھا کہ حکومت نے انھیں کس طرح بیوقوف بنایا ہے۔ لیکن اُن کی آنکھیں اسوقت کھلیں جب بٹے ہوئے دھاگے جیسے ہو چکے تھے۔ مزدوروں کے لیڈر مسٹر سمیلی (SMILLIE) نے صورت حال پر تبصرہ کرتے ہوئے ۲ر دسمبر ۱۹۱۹ء کو ڈیلی ہرلڈ (DAILY HERALD) میں لکھا:۔

"مزدوروں نے نہایت دلگی گرانی کے ساتھ اپنے مطالبوں کو کمیشن کے سامنے پیش کرنیکا فیصلہ کیا تھا۔ کیونکہ پچھلے تجربوں سے یہی ان پر واضح ہوا تھا کہ ایسے کمیشن اسی لئے بیٹھائے جاتے ہیں تاکہ حکومت ایسے مسئلوں کو ٹال سکے جن پر غور کرنا بھی اس کے لئے خطرہ سے خالی نہیں ہوتا۔ مسٹر ہربرٹ اسمتھ (HERBERT SMITH) مسٹر فرنیک ہاجز (FRANK HODGRS) اور میں اس بات کے ذمہ دار ہیں۔ کیونکہ ہم ہی نے مزدوروں کو اس فیصلہ پر مجبور کیا تھا کہ وہ کمیشن کے سامنے اپنے مطالبے پیش کریں اور صبر و برداشت سے کام لیں اور میں نہایت ایمانداری اور سچائی سے اس بات کا اعلان کرتا ہوں کہ اگر ہمیں یہ معلوم ہوتا کہ حکومت اپنے وعدوں سے پھر جائیگی، ہمارا طرز عمل بالکل دوسرا ہوتا۔ ہم اُسوقت مزدوروں کو یہی مشورہ دیتے کہ وہ کمیشن کو ٹھکرا دیں اور فیڈریشن کے کثرت آرا سے منظور کئے ہوئے ریزولیشن پر عمل کریں۔"

دارالعوام میں بھی اس کا ردعمل حشر انگیز ہوا۔ قوم پرست نمائندوں کی آنکھیں کھلی کی کھلی رہ گئیں۔ ۱۸ اگست کے ایک اجلاس میں مسٹر ورنن ہارٹ شارن (VERNON HARTSHORN) نے سوال کیا۔

"آخر کمیشن کیوں بیٹھائی گئی تھی؟ کیا یہ سب دھوکہ ہی کا کھیل نہیں تھا؟ کیا ہمارا یہ مطلب نہیں تھا کہ اگر کمیشن قومی ساکھ کے موافق فیصلہ کریگی، ہم اس پر عمل کریں گے؟ . . . اسی قسم کے سوالات ملک کی کانوں کے تمام مزدور ہم سے پوچھیں گے اور وہ ہم نمائندوں کے منہ پر کہیں گے کہ انھیں ہم نے دھوکا دیا، اُن سے دستبردار ہو گئے اور انھیں دن دھاڑے لوٹ لیا۔"

اس موقعہ پر حکومت کی چالوں پر گہری نظر ڈالنا غلط نہ ہوگا۔

فروری میں حکومت نے وعدوں کی جو تصویر پیش کی تھی۔ اس میں فوجی طاقت کے مظاہرہ کے پس منظر کی بھی تصویر تھی۔ یہی وہ پس منظر تھا جس کو فیڈریشن کے لیڈروں اور خصوصاً مسٹر سمیلی (SMILLIE) نے اپنی آنکھوں سے دیکھا اور کشت و خون (ظلم و ستم) کا ایک تصویری مرقع ان کے دلوں پر بیٹھ گیا اسی خیال سے لرز کر صدر نے ایک پرائیویٹ جلسہ میں اپنے ساتھیوں سے کہا تھا: "اگر ہم نے ہڑتال جاری رکھی، وہ مسلح سپاہیوں کو ہمارے سروں پر بھیجدینگے۔ میرے لوگ گولیوں سے اڑا دیئے جائیں گے۔ میں اس خون خرابہ پر جو کچھ بھی ملے ترجیح دوں گا"

یہ لیڈروں کی سخت غلطی تھی۔ کیونکہ اس وقت حکومت کے پاس باقاعدہ اور بھروسہ کے قابل فوج اتنی کافی تعداد میں نہ تھی کہ ایک ایسی تحریک کیلئے جو سارے ملک میں پھیل جاتی، استعمال میں لاتی۔ یہ ہم اوپر واضح کر چکے ہیں کہ ۱۹۱۹ء کے شروع میں حکومت کی فوجی طاقت خود ہی متزلزل تھی۔ چھ مہینے کے بعد بھی جب فوج پوری طرح منتشر ہو چکی تھی، ہڑتال کرنے والوں کے خلاف اُن کی دوبارہ بھرتی حالات کی روشنی میں کسی طرح کامیاب نہ ہوتی۔ ویبس (WEBBS) نے اپنی تاریخ مزدور تحریک میں لکھا ہے:۔

"یہ واقعہ تھا کہ اکثر موقعوں پر سپاہیوں نے ہڑتال کرنے والوں سے پوری ہمدردی ظاہر کی اور فوراً ہی اُن سپاہیوں کو ان کی بیرکوں میں بند کر دیا گیا۔ حکومت کی کیبنٹ (CABINET) کو فوج کے سب سے بڑے افسر نے آگاہ کر دیا تھا کہ فوج کو ہڑتال کرنے والوں مزدوروں کے خلاف جنگ کیلئے اگر مجبور کیا گیا، بغاوت کا شدید اندیشہ ہے"

تاریخ سے دلچسپی رکھنے والے حضرات جانتے ہیں کہ جنگ عظیم کے بعد ملک جس معاشرتی کشمکش میں مبتلا تھا، اقتصادیات کی جو فصیلیں روز بنتی تھیں اور خود بخود گر جاتی تھیں، اس کو دیکھتے ہوئے گولیوں کی پہلی ہی باڑھ کے بعد حکومت کی بنیادیں تک ہل جاتیں گولیوں کی آواز حکومت کیلئے موت کی آواز ہوتی۔ اور حکومت کیلئے یہ موقع اس موقع سے زیادہ خطرناک ہوتا جب ۱۹۰۵ء میں پیٹرسبرگ (PETERS BERG) میں "خونی اتوار" کا کھیل کھیلا گیا تھا۔

بہرصورت حکومت کی اس وعدہ شکنی کا یہ اچھا نتیجہ ہوا کہ مزدوروں پر یہ چیز پوری طرح واضح ہو گئی، کہ سرمایہ داروں کی بنائی ہوئی حکومت کے تحریری وعدوں پر بھی کبھی اعتبار نہیں کرنا چاہیئے اس لئے کہ وہ طبقہ ہمیشہ حالات کو دیکھ کر اپنی زبان بھی بدلتا رہتا ہے۔ ایسے طبقہ کی حکومت اخلاقی روایات کو کبھی بھی دھیان میں نہیں لایا کرتی۔

فروری اور مارچ ۱۹۱۹ء میں حکومت نے ایک طرف تو کان کے مزدوروں کو سبز باغ دکھایا، دوسری طرف سڑکوں کے الفاظ میں گورنمنٹ نے ایسی چالیں بھی چلیں جن سے حکومت کا حسنِ ظن عام طور پر سمجھا جا سکے یعنی کسی خاص مراعات کو پیش نہیں کیا۔ بلکہ اُس مشنری کا بجلی بٹن دبا یا جس نے اپنی گھن گرج سے ٹریڈز یونین کو یہ یقین دلا دیا کہ واقعی مراعات بھی ملنے ہی والی ہیں۔ کارخانہ داروں کی انجمنیں اور ٹریڈ یونین کو ایک صنعتی کانفرنس میں حصہ لینے کیلئے دعوت دی گئی جو لندن میں اسی دن منعقد ہوئی جس دن کہ کان کے مزدوروں کی کمیشن میں حصہ لینے کیلئے رضامندی ظاہر کی تھی۔ انجنیروں اور یونینوں نے کانفرنس کا بائیکاٹ کیا۔ لیکن پھر بھی کانفرنس نے اپنا کام جاری رکھا اپریل کے آخری اجلاس نے یہ فیصلہ کیا کہ ۴۸ گھنٹہ فی ہفتہ کام اور ایک قطعی مقررہ اُجرت کے متعلق قوانین بنا دیئے جائیں۔ ایک مشترکہ کمیٹی مزید غور و تحقیق کیلئے بنائی گئی۔ جس کے سامنے ٹریڈ یونینوں کے نمائندوں نے مزدوروں میں بے چینی دور ہونے کے وجوہ اور اُن کے سدِّ باب کے متعلق رپورٹ پیش کی اس رپورٹ کو دیکھنے سے صاف معلوم ہوتا ہے کہ مزدور اس کے لئے بالکل تیار ہو گئے تھے کہ سرمایہ دارانہ صنعتی نظام کے خلاف ملک کو آخری چیلنج دیدیا جائے مگر ہمیشہ کی طرح چونکہ بدقسمتی سے تحریک کی رہنمائی ذہنی مفکرین کر رہے تھے اس لئے وہ یہ نہ سمجھ سکے کہ ایسے چیلنج کو کسی قومی صنعتی کانفرنس کے ذریعہ بروئے کار نہیں لایا جا سکتا۔ حکومت نے دکھانے کیلئے بلوں کے کئی مسودّہ بنائے مگر ان کے خاکے ایسے تھے کہ یونینس نے انھیں نامنظور کر دیا۔ کانفرنس منعقد کرا کے حکومت گرم لوہے کو سرد کر ہی چکی تھی البتہ بعد کے کئی سالوں تک کمیٹی دھیرے دھیرے ٹھنڈے ہوتے ہوئے لوہے کو ایک کاروباری لوہار کی طرح پیٹتی ہی رہی:

کتنے اچنبھے کی بات ہے کہ حکومت کی چالوں کو سمجھ کر مزدور تحریک کے لیڈروں نے سرِ تسلیم پیٹ لینے کے بجائے اک نعرۂ تحسین بلند کیا

اور انٹی حکومت کی پیٹھ ٹھونکی ر Mr. J. McGurk ) جو لنکا شائر کے ایک نمایاں مزدور لیڈر رہتے ۱۹۱۹ء میں ساؤتھ پورٹ کے مقام پر منعقدہ سالانہ لیبر کانفرنس میں اپنے خطبۂ صدارت میں اس طرح لکھا ہے :

> پچھلے چند مہینوں میں صنعتی بےچینی زیادہ گہری رہی جس کا اثر دور دراز تک وسیع رہا ہے ۔ ایک وقت تو ایسا معلوم ہوتا تھا کہ ساری قوم حکومت کے سامراجی نظام کے خلاف بغاوت کر دے گی ساری قومی صنعت منتشر ہو جائے گی جس کا نتیجہ سارے ملک کے ہر باشندے پر تباہی لائیگا ، خوش قسمتی سے حکومت نے جلد ہی یہ محسوس کر لیا کہ مزدوروں کا دماغ اتنی دیوانگی تک پہونچ چکا ہے کہ فوری علاج اور توجہ کی ضرورت ہے ۔ کان کے مزدوروں کے فیڈریشن نے ہرتال کا نوٹس دے ہی دیا تھا جسکے کچھ ہی دنوں کے بعد ریلوے کے مزدور ، درآمد و برآمد کے مزدور ، انجینیرنگ اور جہاز کے کارخانوں کے مزدور ، اور قریب قریب تمام تجربہ کار اور ناتجربہ کار مزدور جماعتوں کی طرف سے حکومت کو نوٹس مل چکے تھے ۔ ساری مزدور جنتا غم و غصہ کے بخار میں تھرتھرا رہی تھی ۔ حکومت نے یہ اچھی طرح محسوس کر لیا کہ زیادہ دیر خطرہ سے خالی نہ ہوگی ۔ حکومت نے فوراً ہی اپنا دروازہ کھول دیا ۔ ایک طرف سنکے کمیشن بٹھائی دوسری طرف صنعتی کانفرنس بلائی ان دونوں تحقیقاتوں نے زیادہ دیر کے لئے نہیں تو ہنگامی طور پر ضرور مزدوروں کے پارۂ حرارت کو اتار دیا ۔ وہ خوفناک صنعتی بےچینی جو ملک کے طول و عرض میں پھیلتی جا رہی تھی ۔ عارضی طور پر ختم ہو گئی اور ملک ایک بڑی تباہی سے بچ گیا

صاحب موصوف کے جواب میں مزدور تحریک کے زبردست مورخ اور ماہر اقتصادیات مسٹر کول نے لکھا ہے کہ :-

> صنعتی کانفرنس اور کول کمیشن میں مزدوروں کی شرکت ہی کا یہ نتیجہ ہوا ! کہ ۱۹۱۹ء کی پہلی چھ ماہی کی خوفناک صورتِ حال پر پانی سا پڑ گیا جس وقت کہ حکومت نے کانفرنس بلائی اور کمیشن بٹھایا ، مزدور لیڈر اپنے بھولے پن سے پھولے نہ سمائے ۔ لیکن جونہی سرمایہ داری کیلئے نہایت فوری خطرہ ختم ہو گیا حکومت نے نہ اپنی عزت کا پاس کیا ، وعدوں کی لاج رکھی ! نہ اپنی زبان کا خیال کیا اور تھکا تھکا کر مزدور سنگٹھن کو توڑ دیا ۔ ممکن ہے کہ اس بارے میں رائیں مختلف ہوں کہ مزدوروں میں فوجی جنگجوئی کے جذبہ کا کیا نتیجہ ہوتا لیکن اس سے انکار نہیں کیا جا سکتا کہ صنعتی کانفرنس بلاکر اور کمیشن بٹھاکر حکومت کو اس کا موقع ضرور مل گیا کہ ایک طرف فوری خطرہ دور ہو جائے دوسری طرف عام فوجی پالیسی کو ترقی نہ ہونے پائے

( باقی )

# میڈم کیوری

جدید انکشافات میں ریڈیم نہایت اہم دریافت ہے۔ اس کے انکشافات سے نہ صرف کیمیائی اور طبیعی سائنس میں ایک نئے باب کا اضافہ ہوا ہے، بلکہ صنعت و حرفت، علم الحیاۃ، اور طب و جراحی کو بھی اس سے بہت فائدہ پہونچا ہے۔ تحقیقات و تجربہ سے یہ بھی ثابت ہو چکا ہے کہ جو شعاعیں ریڈیم سے خارج ہوتی رہتی ہیں، ان میں ہر قسم کی زندگی میں ہیجان پیدا کر دینے کی طاقت ہے۔ ان شعاعوں کے اثر سے پودوں کی نشو و نما ہوسکتی ہے اور کلیاں کھل سکتی ہیں۔ بعض علمائے سائنس کا خیال ہے کہ آگے چل کر ان شعاعوں کی مدد سے انسانی زندگی کو بھی ایک طویل عرصہ تک قائم و برقرار رکھ سکیں گے۔ چنانچہ آج کل بھی ان شعاعوں کی مدد سے مختلف مہلک امراض کا علاج ہو رہا ہے۔

اگر ہم کسی معمولی دھات کو سونے میں تبدیل کرنا چاہیں تو ریڈیم کے ذریعہ سے یہ بھی ممکن ہے۔ یقین کیا جاتا ہے کہ ریڈیم کا ایک ذرہ سخت سے سخت مرض کو دور کر سکتا ہے۔ اور ہزاروں برس تک روشنی اور حرارت پہونچا سکتا ہے۔ ماہرینِ سائنس کا قول ہے کہ ریڈیم انجن کی طرح کام کرتا رہتا ہے۔ اس کو نہ کسی ایندھن کی ضرورت ہے نہ اسکی "رفتار" کو روکا جا سکتا ہے۔ گرمی، سردی، یا دیگر موسمی تغیرات کا اس پر کوئی اثر نہیں ہوتا۔

آؤ، ہم اس نامور خاتون کے حالات سے واقف ہونے کی کوشش کریں جس نے ریڈیم ایسی بیش بہا چیز دنیا کو بخشی اور جس نے اپنے خود انکارانہ انہماک سے دُنیائے سائنس میں وہ انکشافات کئے جن سے دنیا مالا مال ہو گئی۔ اس کی زندگی نہایت سبق آموز ہے۔ اُس کے راستہ میں طرح طرح کی مشکلات حائل ہوئیں لیکن وہ سب پر غالب آتی گئی، اور آخر کار اپنی محنتوں کا پھل حاصل کر کے رہی۔

ویسے تو کئی صدیوں سے سائنٹفک تحقیقات کا سلسلہ برابر جاری ہے اور کم و بیش ہر صدی میں جدید معلومات کا اضافہ ہو جاتا ہے، لیکن اس سلسلے میں انیسویں صدی اور بیسویں صدی کے ابتدائی دَور کو جو طرۂ امتیاز حاصل ہے وہ کسی ماقبل صدی کو حاصل نہیں۔ بات یہ ہے کہ انیسویں صدی نے ایسے نامور اور قابل سائنسداں پیدا کئے جنھوں نے اپنی علمی اور عملی قابلیتوں کے باعث تمدّن کے بوسیدہ ڈھانچہ کو یکسر بدل دیا اور تمدّن کی ایک نئی اور عظیم الشان عمارت کھڑی کر دی جو بیسویں صدی کے ابتدائی دَور میں پایۂ تکمیل کو پہونچی۔ میڈم کیوری کا نام بھی انیسویں صدی کی اُن قابل قدر ہستیوں میں شامل ہے جنھوں نے تمدّن کی اس عظیم الشان عمارت کو آراستہ و پیراستہ کرنے میں جی کھول کر حصّہ لیا۔

میڈم کیوری جس کا اصلی نام میری کلوڈوسکا ہے، ۷ رنومبر ۱۸۶۷ء کو وارسا میں پیدا ہوئی۔ اس کا باپ وہاں کے کالج میں پروفیسری کی خدمات انجام دیتا تھا، اور والدہ لڑکیوں کے ایک ہائی اسکول کی صدر معلّمہ تھی میری کی ابتدائی تعلیم وارسا میں ہوئی۔ بچہ ماں باپ کا عکس ہوتا ہے اس لحاظ سے عالم و فاضل باپ کی گود میں پلکر وہ بہت جلد قابل ہو گئی۔ باپ کی سرپرستی نے اُس کے میلانِ طبع کو سائنس کی طرف رجوع کیا اور اُس کی مدد سے وہ سائنسی تحقیقات میں بیحد دلچسپی لینے لگی۔

میری بڑی ڈرپوک اور شرمیلی لڑکی تھی۔ کیا گھر میں اور کیا اسکول میں، وہ دبکی سی رہتی تھی۔ اسکی اُستانیوں کو اس کی یہ عادت ناپسند تھی۔ وہ ہر ممکن طریقہ سے اس کی یہ جھجک مٹانا چاہتی تھیں۔ میری کو اپنی والدہ کے گھٹنوں سے لگ کر بیٹھنا اور اُن سے کہانیاں سُننا بہت مرغوب تھا۔ اِن کہانیوں کو وہ اِس وجہ سے پسند کرتی تھی کہ وہ سچی کہانیاں ہوتی تھیں۔ ان کہانیوں میں کبھی قدرت کی نیرنگیوں کا بیان ہوتا تھا کبھی زندگی اور روشنی کا، کبھی ستاروں اور بادلوں کی حقیقت بتائی

جاتی تھی کبھی قوس وقزح اور چٹانوں کی کیفیت۔ لیکن میری کی یہ خوشی اس سے بہت جلد چھن گئی۔ ابھی وہ نو برس کی بھی نہ ہونے پائی تھی کہ والدہ کا سایہ اس کے سر سے اُٹھ گیا۔ یہی صدمہ اس کے لئے کیا کم تھا۔ اس پر مستزاد یہ کہ اس کو وہ پرائمری اسکول بھی چھوڑنا پڑا جس میں وہ تعلیم پاتی تھی اور جہاں کی صدر معلمہ اس پر بیحد مہربان تھی۔ اب اس کو ایک روسی مدرسہ میں داخل ہونا پڑا۔ جہاں پولش بچوں کو بڑی حقارت اور اشتباہ کی نظر سے دیکھا جاتا تھا۔ روسی اسکول ماسٹر پولش قومی جذبات کے سخت مخالف تھے۔ وہ اپنے شاگردوں سے دشمن ایسا سلوک کرتے تھے اور کبھی کبھی ان کے گھروں کی سراغ رسی بھی کیا کرتے تھے۔ ایسے اسکول کی فضا میں بچے کیا خاک خوش رہ سکتے! میری کو اپنے قومی جذبات سے اُلفت تھی، اسلئے روسی مدرسہ میں اسکو بڑی کوفت ہوتی تھی۔

میری کی طالب علمی کی زندگی میں وہ چند گھنٹے بڑی مسرت و آرام کے ہوتے تھے جبکہ شام کے وقت وہ اپنے والد اور بھائی بہنوں کے ساتھ گھر میں ہوتی تھی۔ ڈاکٹر کلوڈوسکا کو ادبیات سے خاص دلچسپی تھی شاعری سے ان کو شغف تھا، اور بہت سی نظموں کا انھوں نے پولش زبان میں ترجمہ بھی کیا تھا۔ میری کو بھی شاعری سے دلچسپی پیدا ہوگئی اور بہت جلد اُس نے غیر ملکی ادبیات پر عبور حاصل کر لیا۔ انگریزی فرانسیسی اور جرمنی ادبیات اُس کے مطالعہ کی خاص چیزیں تھیں۔ طبعیات اور ریاضی سے اس کی طبیعت کو خاص لگاؤ تھا۔ کبھی کبھی وہ سوچا کرتی تھی کہ کاش میرے پاس ذاتی لیبورٹری ہوتی تاکہ ان حقیقتوں کا میں ذاتی تجربہ کر سکتی جنکو امر قیاسی کے طور پر تسلیم کرنا پڑتا ہے۔

وہ پندرہ برس کی تھی کہ اُسے اسکول کو خیرباد کہنا پڑا۔ اس کے والد کی صحت اچھی نہ تھی۔ اُنھیں آرام کی ضرورت تھی۔ لیکن چونکہ ان کے پاس بہت کم اندوختہ تھا لہذا میری کام کرنے کو مجبور ہوئی۔ اتفاق سے اُسکو گورنس کا کام مل گیا۔ اس کام کے ساتھ ساتھ اُس نے ایک اور دلیرانہ قدم اُٹھایا۔ اس نے دیہاتی بچوں کے لئے ایک خفیہ اسکول قائم کیا تاکہ جن بچوں کو روسی حکومت کے مدرسوں میں پڑھنے کا موقع نہیں مل سکا وہ بھی تعلیم سے محروم نہ رہیں۔ یہ بڑی جان جوکھوں کا کام تھا۔ اگر روسی حکومت کو علم ہو جاتا تو میری کو جیل جانا پڑتا یا سائبیریا کو جلاوطن کر دیجاتی۔

شام کے وقت میری کتابوں کا مطالعہ کرتی تھی۔ جب سب لوگ سو جاتے، وہ اپنی سائنس کی کتابیں لے کر بیٹھ جاتی اور نہایت توجہ سے پڑھتی۔ اُس کی سائنس کی تعلیم نامکمل تھی، اور جن کتابوں کا وہ مطالعہ کرتی تھی وہ بھی کچھ زیادہ مفید نہ تھیں۔ تاہم اس مطالعہ سے یہ فائدہ ضرور ہوا کہ وہ آزادی سے کام کرنیکی عادی ہوگئی۔

میری نے چار برس تک دیہات میں گورنس کی خدمات انجام دیں بعد ازاں وہ وارسا کو واپس چلی گئی۔ اپنے والد کی وساطت سے اس کو طبعیات کی ایک لیبورٹری میں عملی تجربات کرنے کی اجازت بھی مل گئی۔ وہ صرف اتوار کے دن لیبورٹری میں جایا کرتی تھی، کیونکہ ہفتہ میں صرف یہی ایک دن تھا جس میں اُسے کچھ اور کام نہ ہوتا تھا۔ لیکن جیسے جیسے زمانہ گذرتا گیا وارسا میں اُس کی مشکلات بڑھتی گئیں۔ پروفیسر کلوڈوسکا اپنے وطن، پولینڈ کی آزادی کا نہایت زبردست اور سرگرم حامی تھا۔ میری کو بھی اپنے باپ سے یہ جذبہ وراثت میں ملا۔ چنانچہ اپنے باپ کیساتھ وہ بھی ایک انقلابی جماعت کی رُکن بن گئی۔ اس جماعت کا مقصد یہ تھا کہ پولینڈ میں روس کی حکومت کا خاتمہ کردیا جائے۔ لیکن روس کی خفیہ پولیس کو اس جماعت کا پتہ چل گیا۔ آخر کار ایک روز رات کے وقت وہ ایک بوڑھیا کا بھیس بدل کے چھپ چھپاتے پیرس کو روانہ ہوگئی۔ اُس کے پاس کوئی ذریعہ تھا نہ سہارا۔ لیکن اُس نے کسی بات کی پروا نہ کی۔

پیرس میں میری نے ایک چھ منزلہ مکان کی اٹاری میں رہائش اختیار کی، اور حصول معاش کے لئے سار بون لیبورٹری میں کیمیائی آلات کو صاف کرنے کی خدمت پر مامور ہوئی۔ اٹاری کا کمرہ بہت چھوٹا اور غیر آرام دہ تھا۔ جاڑوں میں برتن کا پانی جم جاتا تھا۔ کبھی کبھی وہ اپنے تمام کپڑے بستر پر بچھا لیتی تھی کہ کچھ تو گرمائی حاصل ہو سکے۔ اٹاری میں ایک آہنی انگیٹھی ضرور تھی۔ لیکن کوئلوں کو اتنی بلندی پر لیکر چڑھنا کوئی آسان کام نہ تھا۔ علاوہ ازیں کوئلہ خریدنے کیلئے میری کے پاس بعض اوقات پیسے بھی نہ ہوتے تھے۔ وہ اپنا کھانا اسپرٹ لیمپ پر تیار کرتی تھی۔ بسا اوقات ایک پیالہ قہوہ، تھوڑی سی خشک روٹی، اور کچھ پھل اس کا



۴۵

کھانا ہوتا تھا۔ روٹی اور تھوڑے سے دودھ کے سوا کوئی اور چیز اُسے مہینوں کھانے کو نہ ملتی تھی۔ اس افلاس و غربت کے باوجود اُس کے شوقِ تعلیم نے اُسے ہمیشہ خوش رکھا۔ جیسے جیسے اُس کی تعلیم میں ترقی ہوتی گئی، اُس کے سامنے ایک نئی دُنیا ظاہر ہوتی گئی۔ اپنی تکلیفات پر کچھ سوچنے کا گویا اُسے موقع ہی نہیں ملتا تھا۔

ساربون لیبورٹری کے شعبۂ طبعیات کے صدر نے جب میری کی طبیعت کا رجحان اور اس کے کام کی صفائی دیکھی تو اُس کو اندازہ ہو گیا کہ وہ غیر معمولی دل و دماغ کی لڑکی ہے۔ اُس نے چند با اثر اصحاب کے ذریعہ سے میری کے والد کو آمادہ کیا کہ میری کو طبعیات کی سند حاصل کرنے میں مدد کریں۔ اُس کے والد نے اس تجویز کو منظور کیا اور میری باقاعدہ تعلیم پانے لگی۔ دو سال کی سخت محنت کے بعد اُس نے طبعیات کی سند حاصل کی اور اس کے کچھ عرصہ بعد ریاضی کی۔ اس کے بعد اُس نے ساربون لیبورٹری میں تحقیقاتی کام شروع کر دیا ۱۸۹۴ء کے موسم بہار میں اس کی ملاقات پیئری کیوری سے ہوئی۔ وہ ایک ۳۵ سالہ جوان اور اپنے زمانہ کا نہایت قابل اور محنتی محقق تھا۔ اُس کا باپ ایک مشہور ڈاکٹر تھا جو اپنے وقت کا بیشتر حصہ غریبوں اور حاجتمندوں کی خدمت میں صرف کرتا تھا۔ اُس کو نیچرل سائنس سے بیحد دلچسپی تھی۔ اُس نے اپنے بچّوں کو بھی علم نباتات اور علم الحیاۃ کے مبادیات ازبر کرا دئے تھے۔

پیئری کیوری کو ریاضی سے خاص شغف تھا۔ اس شعبہ میں اُس نے یہاں تک ترقی کی کہ وہ صرف اُنیس[19] برس کا تھا کہ پیرس یونیورسٹی کی فیکلٹی آف سائنس لیبورٹری میں اسسٹنٹ ہو گیا۔ اس خدمت پر فائز ہوتے ہی وہ پھر نیچرل سائنس کے مطالعہ میں منہمک ہو گیا۔ میری کلوڈوسکا سے اُس کی ملاقات ایک دوست کے مکان پر ہوئی تھی۔ دونوں کی طبیعت کے رجحان میں خاص مطابقت تھی۔ دونوں نے دل ہی دل میں ایک دوسرے کے علمی انہاک کو سراہا۔ دونوں کی طبیعتیں مل گئیں۔ آخر ۱۸۹۵ء میں دونوں کی شادی ہو گئی، اور میری کلوڈوسکا اب میڈم کیوری کہلانے لگی۔

نکاح کی رسم پیرس میں ادا ہوئی۔ دونوں کی مشترکہ آمدنی ایسی



تو نہ تھی کہ گھر گرہستی کا تمام سامان عمدگی سے مہیا ہو سکتا، تاہم کچھ تو احباب کے عطیات سے اور کچھ مانگے تانگے کی چیزوں سے اُن کا کام چل گیا۔ گھر کا تمام کام خود میڈم کیوری کرتی تھی۔ اتنی مقدرت نہ تھی کہ ایک آدھ ملازم رکھا جا سکتا۔ لیبورٹری میں وہ اپنے شوہر کی بھی مدد کرتی تھی اور ساتھ ساتھ پروفیسری کی سند لینے کی بھی تیاری کرتی رہی۔ ایک برس کے بعد اُسکو یہ سند مل گئی۔

۱۸۹۷ء میں ان کے یہاں ایک لڑکی پیدا ہوئی جس کا نام آئرنی رکھا گیا۔ میڈم کیوری کی مصروفیات میں اور اضافہ ہو گیا۔ خوش قسمتی سے اُس کے خسر اُن کے ساتھ آ رہے، اور جب تک میڈم کیوری لیبورٹری میں اپنے شوہر کا ہاتھ بٹاتی تھی وہ آئرنی کی دیکھ بھال کرتے تھے۔ اس طرح کام پہلے کی بہ نسبت اب نہایت خوش اسلوبی اور نمایاں کامیابی کے ساتھ انجام پانے لگا۔

۱۸۹۶ء کا ذکر ہے کہ پروفیسر ہنری بکرل نے "یورینیم" نامی دھات کے نمکوں پر جدید تجربات کئے تھے۔ میڈم کیوری اور اس کے شوہر نے بکرل کے تجربات کو دیکھا تو انھیں بہت حیرت ہوئی۔ اُنھوں نے فیصلہ کیا کہ اس دھات کا خاص مطالعہ کریں گے۔ میڈم کیوری نے تجربات شروع کر دئے، اور اس کو بہت جلد معلوم ہو گیا۔ کہ یورینیم میں اور مادّے بھی شامل ہیں۔ تھوڑے ہی دنوں میں اس نے ایک جدید شئے دریافت کی جو یورینیم کے مقابلہ میں زیادہ سریع الاثر ہے۔ اُس نے اس کا نام اپنے وطن کی مناسبت سے "پولونیم" رکھا۔ اس جدید انکشاف سے دونوں میاں بیوی، بیحد خوش تھے اور دونوں کو احساس تھا کہ بہت جلد ایک عظیم الشان انکشاف ہونے والا ہے۔ پیئری کیوری نے کچھ دن کے لئے اپنے تجربات کو ملتوی کر دیا اور میڈم کیوری کے تجربات میں اُس کا ہاتھ بٹانے لگا۔ جب وہ دونوں مل کر "پولونیم" پر تجربات کر رہے تھے تو اُنھوں نے ایک اور عنصر دریافت کیا۔ دسمبر ۱۸۹۸ء، جس کا نام اُنھوں نے "ریڈیم" رکھا۔

میڈم کیوری کئی سال کی مسلسل اور اَن تھک کوششوں کے بعد ریڈیم کے نمکوں کو خاص حالت میں حاصل کرنے میں کامیاب ہوئی اور بعد ازاں اُس نے ریڈیم کے جوہری خواص کا بھی پتہ چلایا۔ اس کے بعد

اُس نے اپنے شوہر کے ساتھ مل کر ریڈیم اور پولونیم دھاتوں کے خواص دریافت کرنیکا بیڑا اٹھایا اور بالآخران کے تزہری مظاہر کا مشاہدہ کرنے میں کامیاب ہوئی۔ اس مہم میں ہنری بکرل بھی ان کے ساتھ تھا۔ تینوں کی اعلیٰ تحقیقات پر سنہ۱۹۰۳ء میں انھیں نوبل انعام (آٹھ ہزار پونڈ) عطا ہوا۔

میڈم کیوری نے علمی اور عملی میدان میں بہت سے کارنمایاں انجام دیئے ہیں اور بحیثیت ایک استاد اور مُشیر کے بہت سے طالبانِ علم کو مستفید کیا ہے۔ چنانچہ سنہ۱۹۰۰ء سے سنہ۱۹۰۶ء تک وہ سیورے میں پروفیسری کی خدمات انجام دیتی رہی۔ اسکی اعلیٰ قابلیتوں کے اعتراف میں سنہ۱۹۰۴ء میں پیرس کی فیکلٹی آف سائنس نے اس کو ڈاکٹر آف سائنس کا اعزاز بخشا اور اسے اسکے شوہر کی ماتحتی میں پرنسپل آف ورکس مقرر کیا۔ لیکن افسوس کہ سنہ۱۹۰۶ء میں اس کا شوہر ایک حادثے کی نذر ہوگیا۔ وہ ایک دعوت میں مدعو تھا۔ دعوت کیا تھی، سائنس کے پروفیسروں کا اجتماع تھا۔ اُس نے اپنے رُفقاء سے دل کھول کر باتیں کیں۔ وہ اتنا زیادہ شاد و بشاش تھا کہ اس سے قبل شاید ہی کسی نے دیکھا ہو۔ اپنے آئندہ کام کے متعلق وہ اپنے ذہن میں ایک خاکہ تیار کرچکا تھا اور اسی پر غور کرتا ہوا اپنے احباب سے رخصت ہوا۔ لیکن نہ اپنے گھر پہنچ سکا نہ لیبورٹری میں۔ وہ آدمیوں سے بچتا بچاتا چوراہے سے پار ہو رہا تھا کہ پاؤں پھسل کر گر پڑا، اور ایک وزنی لاری اس پر سے گذر گئی۔ پیئری کیوری کی روح فوراً پرواز کرگئی۔

میڈم کیوری کا دل بیٹھ گیا۔ اس کے حواس جواب دے گئے بلکہ کہنا چاہیئے کہ اس صدمہ سے وہ اتنی نڈھال ہوگئی کہ اُس کی جان کے لالے پڑ گئے۔ رفتہ رفتہ جب اس کے حواس درست ہوئے تو اُس نے اس کام کو برابر جاری رکھنے کا تہیہ کیا جس کو وہ اور اُس کا شوہر مل کر کررہے تھے۔ پیئری کیوری کی وفات پر اُس کی جگہ میڈم کیوری کا تقرر ہوگیا اور سنہ۱۹۰۶ء کے بعد سے وہ اعزازی پروفیسر کی حیثیت سے کام کرنے لگی۔ اُس کے لیکچر بالعموم تابکاری اور اُس کے متعلقہ مضامین پر ہوا کرتے تھے۔ سنہ۱۹۱۰ء میں اس نے اپنے لیکچروں کو ایک مقالہ کی صورت میں پیش کیا۔ یہ کتاب ایک ہزار صفحات پر مشتمل ہے۔ اس کتاب کے مقدمہ میں میڈم کیوری نے نہایت فخر سے یہ حقیقت بیان کی ہے کہ "تابکاری" بجائے خود کیمیائی طبعی سائنس کی ایک بالکل جداگانہ شاخ ہے۔ اس کے بعد میڈم کیوری اپنی ذاتی لیبورٹری میں مختلف اشیاء کے تابکارانہ خواص پر تحقیق و تجربہ کرنے لگی۔ باوجودیکہ اب اس کے پاس دو بچیاں تھیں۔ اور اُن کی دیکھ بھال بالکل اُسی کے ذمہ تھی لیکن وہ اپنے کام میں برابر مشغول رہی۔

ریڈیم اور پولونیم کی تحقیق کے سلسلے میں سنہ۱۹۱۱ء میں اُسے کیمیا کا نوبل انعام عطا ہوا۔ یہ غیر معمولی اعزاز ہے۔ کیونکہ اس سے قبل یک ہی شخص کو یہ انعام دوبار عطا نہیں ہوا۔ اس میں شک نہیں کہ ریڈیم کے حاصل کرنے میں بیحد مالی اور جسمانی مشکلات کا مقابلہ کرنا پڑا، مگر اس کے اور اس کے شوہر کے استقلال اور احباب کی ہمت افزائی نے اس کی تحقیق کو کامیاب بنانے میں بڑی مدد دی اور بالآخر اُس نے شاندار کامیابی حاصل کی۔

جنگِ عظیم سے کچھ عرصہ قبل پیرس یونیورسٹی میں ایک ریڈیم انسٹی ٹیوٹ قائم کیا گیا تھا جس کا مقصد تابکاری کی تحقیق تھا۔ اس انسٹی ٹیوٹ کے دو شعبے تھے۔ ایک "کیوری لیبورٹری" جس کا مقصد تابکاری کے متعلق کیمیائی اور طبعیاتی تحقیق ہوتی تھی، دوسرا "پاسچر انسٹی ٹیوٹ" جسمیں اس امر کی تحقیقات ہوتی تھی کہ فن طب میں اس جدید دریافت کو کیوں کر استعمال کیا جائے۔ اس سلسلے میں سرطان کے علاج کی تحقیق ہوئی۔ اس کے بعد زمانۂ جنگ میں میڈم کیوری نے اپنا ذاتی ادارہ قائم کیا اور اسی کی تحریک و کوشش سے اُس کے مولد وارسا میں بھی ریڈیم انسٹی ٹیوٹ قائم ہوا۔

میڈم کیوری کی قابلیت کو دنیا کا ہر شخص تسلیم کرتا ہے۔ چنانچہ مختلف علمی اداروں نے اس کو اپنا رکن بنایا اور مختلف یونیورسٹیوں نے اس کو اعزازی ڈگریاں عطا کیں۔ میڈم کیوری نے مختلف مقامات اور بالخصوص فرانس میں بیشمار تقریریں کی ہیں۔ اپنے شوہر کی وفات کے کچھ دنوں بعد اُس نے پیرس میں ایک تقریر کی۔ سامعین میں متعدد نامی ہستیاں شامل تھیں۔ مثلاً شاہ پرتگال، صدر جمہوریہ فرانس، لارڈ کیلون، سر ولیم ریمزے، سر آلیور لاج وغیرہ۔ آخری تین حضرات صرف اس کی تقریر کو سننے کیلئے انگلستان سے تشریف لائے تھے۔ جب میڈم کیوری

شہ نشیں پر نمودار ہوئی تو سب لوگوں نے کھڑے ہو کر اسکی تعظیم کی اور
تحسین کے نعروں سے ہال گونج اٹھا۔

میڈم کیوری اپنی لیبورٹری میں تحقیقاتی کاموں کے علاوہ اپنی
دونوں بیٹیوں آئرنی اور آیو کو تعلیم بھی دیا کرتی تھی۔ بڑی لڑکی خود اس کے
ساتھ کام کرتی تھی۔

دوران جنگ میں اس نے اپنی انسان دوستی کا پورا پورا ثبوت
دیا۔ فوجی دواخانوں میں اُس نے نہایت قیمتی خدمات انجام دیں میدانِ
جنگ میں جا کر بیماروں کو دیکھتی اور اُن کے زخموں کا ریڈیالوجی کے
ذریعہ سے علاج کرتی۔ رفاہ عام کیلئے کئی مقامات میں اس نے ریڈیم
انسٹی ٹیوٹ قائم کئے۔ چونکہ سارا کام ایک شخص سے نہ سنبھل سکتا تھا۔
اس لئے اُس نے کئی جوانوں کو اس فن کی نظری اور عملی تعلیم دی جس کی
وجہ سے کام میں سہولت اور عمدگی پیدا ہوگئی اور ریڈیالوجی سے بھی لوگ
دلچسپی کا اظہار کرنے لگے۔

جنگ کے زمانہ میں تو ریڈیم کے ذریعہ سے زخموں وغیرہ کا علاج
ہوتا رہا۔ لیکن اختتامِ جنگ پر میڈم کیوری نے اس بات کی ضرورت محسوس
کی کہ دیگر امراض میں بھی ریڈیالوجی سے کام لیا جائے۔ اس مقصد کی تکمیل
کیلئے پیرس کے ریڈیم انسٹی ٹیوٹ نے وہاں کی علم الحیاۃ کی لیبورٹری سے اپنا
تعلق پیدا کرلیا۔ پاسچیور لیبورٹری یہ تعلق پہلے ہی قائم کرچکی تھی۔ اب کام
نہایت عمدگی سے انجام پانے لگا۔

سوال کیا جاسکتا ہے کہ آخر ریڈیم ہے کیا چیز؟

ریڈیم بجائے خود ایک عنصر ہے جو خام یورینیم سے حاصل کیا
جاتا ہے۔ یورینیم سے ریڈیم کو الگ کرنے کیلئے متعدد کیمیائی عمل کئے
جاتے ہیں۔ مطلب یہ کہ یورینیم کے بغیر ریڈیم حاصل نہیں کیا جاسکتا۔ میڈم
کیوری نے اس قسم کی بہت سی معدنیات پر تجربات کئے اور اُن کے
بہت سے نمونے بھی جمع کئے تھے، اور اُن کیساتھ ہمیشہ بیحد دلچسپی کا
اظہار کیا۔ اُس کا شوق اور دلچسپی ملاحظہ ہو۔ وہ لکھتی ہے:۔

جب میں واشنگٹن میں ایک ادارہ کی افتتاحی رسوم
کے لئے مقیم تھی۔ تو مجھے معدنیات کا ایک نمونہ دیا گیا۔
اگرچہ اس وقت میں بہت تھکی ہوئی تھی، تاہم میرے



امریکن احباب کا بیان ہے کہ جیسے ہی میری نظریں
اُس معدنی ٹکڑے پر پڑیں، میرے چہرے پر امید
و بیم کی ایک لہر دوڑ گئی اور رسم افتتاح کے ختم ہونے
تک میری نظریں برابر اُسی پر جمی ہوئی تھیں۔"

معدنیات کو صاف کرکے ریڈیم حاصل کرنا بہت مشکل کام ہے

یورینیم کی قسم کی معدنیات سے چند خاص عملوں کے بعد خالص تابکار مادہ
یا ریڈیم حاصل ہوتا ہے۔ لیکن یہ کوئی یقینی امر نہیں ہے۔ کیونکہ ہمیں کیا معلوم
کہ اس معدنی شے میں ریڈیم موجود ہے کہ نہیں۔ لہذا اس خیال سے کہ محنت
کے رائگاں ہونے کا احتمال باقی نہ رہے خارجی طور پر جانچ کرلی جاتی ہے
کہ اس معدنی شے میں تابکار مادہ ہے کہ نہیں۔ اس مقصد کیلئے بالعموم دو
طریقوں سے کام لیا جاتا ہے۔ پہلا طریقہ تو یہ ہے کہ اُس معدنی شے کو فوٹو
گرافی کی پلیٹ پر جو سیاہ کاغذ میں ملفوف ہوتی ہے، رکھتے ہیں۔ چند
گھنٹے اس طرح رکھنے کے بعد پلیٹ نکالی جاتی ہے۔ اگر پلیٹ پر سیاہ
نشانات پڑجائیں تو اس کا یہ مطلب ہے کہ اس معدنی شئے میں تابکار
مادہ یا ریڈیم موجود ہے۔ اس کے بعد اُس معدنی شے کی ایک بڑی مقدار
لیکر اور اس کی تحلیل کرکے ریڈیم حاصل کیا جاسکتا ہے۔ دوسرا طریقہ یہ ہے
کہ برق پیما (الیکٹرومیٹر) میں ترقی کی لہر جاری کرکے شئے مذکور کو اس کے
پہلو میں رکھ دیا جاتا ہے۔ برق پیما کا انحراف صاف طور پر ریڈیم کی موجودگی
کا پتہ دے دیگا۔

کیمیائی طریقوں سے ان تابکار اشیا کو حاصل کرنا بہت مشکل ہے
اس لئے کہ ان میں ریڈیم بہت قلیل مقدار میں موجود ہوتا ہے۔ ان معدنیات
مثلاً پوٹونیم، ارنیم اور میسوتھوریم میں ریڈیم کی بہت کم مقدار شامل ہوتی ہے
یعنی ایک ٹن میں دو ڈیسی گرام۔ مزید برآں، یہ معدنیات خود بہت کم
مقدار میں حاصل ہوتی ہیں۔ اس لئے صرف کیمیائی ضروریات کیلئے اسکو
حاصل کرنا مشکل ہی نہیں بلکہ نقصان دہ بھی ہے۔ لہذا صنعتی کارخانوں سے
اتحاد اور معاہدہ کیا جاتا ہے کہ وہ اپنے مستعملہ معدنیات سے ریڈیم حاصل
کرنے کی اجازت دیدیں۔ یہی وجہ ہے کہ ریڈیم اب تک بہت کم مقدار میں
حاصل ہوا ہے۔

میڈم کیوری کا بیان ہے کہ:۔

"ہماری لیبورٹری میں چند گرام ریڈیم موجود ہے۔ اس میں سے ایک گرام تو میں نے اور میرے شوہر نے حاصل کیا تھا۔ نصف گرام حکومتِ فرانس کا عطیہ ہے۔ نصف گرام ڈاکٹر ہنری راتھس چائلڈ نے تحفہ دیا، اور ایک گرام امریکہ کی خواتین کا تحفہ ہے۔"

اس سے صاف ظاہر ہے کہ ریڈیم کس قدر کمیاب چیز ہے۔ ریڈیم کو صرف برقی پیمانوں سے وزن کیا جاتا ہے اور کیپسول یا چھوٹی چھوٹی شیشیوں کے اندر اسکو رکھتے ہیں۔

ریڈیم کے استعمال سے حد درجہ احتیاط اور ہوشیاری سے کام لیا جاتا ہے۔ کیونکہ ایک تو یہ بہت تھوڑی مقدار میں حاصل ہوتا ہے دوسرے فنِ طب میں اسکو استعمال کیا جاتا ہے جس کی وجہ سے اس کی قدر و منزلت میں یک گونہ اضافہ ہوگیا ہے۔ تجارتی نقطۂ نگاہ سے بھی اس کو خاص اہمیت حاصل ہے۔ ریڈیم کی دھاتیں اور منرل واٹرس وغیرہ میڈم کیوری کے ریڈیم انسٹی ٹیوٹ لیبورٹری کو روانہ کئے جاتے ہیں جہاں ان کی تحلیل کی جاتی ہے اور تابکار مادہ کی مقدار کے متعلق صداقت نامہ دیا جاتا ہے، جس کو دُنیا کے تمام ڈاکٹر تسلیم کرتے ہیں۔

ریڈیم سے جو شعاعیں خارج ہوتی رہتی ہیں وہ تین قسم کی ہیں۔ لیبورٹری میں انھیں اے۔ بی۔ سی (الف، ب، ج) کے نام سے موسوم کیا گیا ہے:۔

الف شعاعوں میں ہیلیم کے جواہر ہوتے ہیں۔ ان پر مثبت بار ہوتا ہے۔ اور ان کی رفتار تین ہزار کیلومیٹر فی ثانیہ ہوتی ہے۔

ب۔ شعاعوں میں منفی برقی بار ہوتا ہے۔ ان کی رفتار روشنی ... ۸۶ میل فی ثانیہ ہوتی ہے۔ اور

ج شعاعیں لاشعاعوں کے مماثل ہیں، لیکن ان کا طول نسبتاً بہت چھوٹا ہوتا ہے۔ لاشعاعیں جو تمام دنیا میں "ایکس رے" کے نام سے مشہور ہیں نہ صرف انسان کے جسم سے گذر سکتی ہیں بلکہ لوہا اور سیسہ بھی ان کے راستہ میں حائل نہیں ہوسکتا۔ طب میں ان شعاعوں سے بہت کام لیا جاتا ہے ان شعاعوں کے استعمال میں بیحد احتیاط کی ضرورت ہے، ورنہ نقصانِ جان کا احتمال ہے۔ شروع شروع میں کئی سائنسدانوں نے لاعلمی کے باعث اپنی جانیں ان شعاعوں کی نذر کردیں۔ ایک بار پیئری کیوری نے ریڈیم کی شعاعوں پر کچھ دیر تک اپنا ہاتھ رکھا جس کا نتیجہ یہ ہوا کہ اس کا ہاتھ جل گیا اور زخم ایک مدت تک مندمل نہ ہوسکا۔ پروفیسر ہنری بکرل نے ریڈیم برومائڈ کا ایک چھوٹا سا ٹکڑا اپنی واسکٹ کی جیب میں رکھا۔ نتیجہ یہ ہوا کہ چند گھنٹے میں واسکٹ راکھ ہوگئی اور بکرل کا سینہ خطرناک طور پر جل گیا۔ پیئری کیوری نے ایک دفعہ کہا تھا کہ کسی ایسے کمرے میں داخل ہونا جس میں ریڈیم کی ایک سیر مقدار موجود ہو، خواہ وہ کمرہ کتنا بھی بڑا کیوں نہ ہو، خود اپنی فوری ہلاکت کا سامان بہم پہونچانا ہے کیونکہ ریڈیم کی شعاعیں آنکھوں کو اندھا کردینگی اور لباس اور جسم کے ذرہ ذرہ کو جلاکر خاک کردیں گی۔ میڈم کیوری نے ریڈیم کی شعاعوں کے استعمال کا خاص انتظام کیا تھا۔ اس کی احتیاط ملاحظہ ہو کہ دورانِ تحقیق میں نہ اسکو نہ اس کے کسی ساتھی کو کسی قسم کا ضرر پہنچا۔

مذکورۂ بالا شعاعوں کی تحقیق میں بھی میڈم کیوری کا بہت بڑا حصہ ہے۔ سچ تو یہ ہے کہ اس کی اعلیٰ قابلیت اور مہتم بالشان تحقیق نے سائنس اور خصوصاً طب کو بہت ممنون کیا ہے۔ موجودہ زمانے میں ریڈیم کو زندگی کا جزو لاینفک قرار دیا جاتا ہے۔ چنانچہ موجودہ تحقیقات سے اس امر کا انکشاف ہوا ہے کہ ریڈیم سے جملہ امراض کا معقول علاج کیا جاسکتا ہے۔

میڈم کیوری کی طبیعت شہرت پسندی سے نفور تھی۔ اس نے اس بات کو کبھی پسند نہیں کیا کہ اخبارات میں اس کی تصویر شائع ہو۔ وہ فوٹوگرافروں اور اخباری نمائندوں سے ہمیشہ بچتی رہی۔ اسی طرح جاہ طلبی کا مادہ بھی اس میں مفقود تھا۔ اُس نے جو کچھ کیا نوعِ انسانی کے فائدہ کیلئے کیا۔ یہ بات اس کے خواب و خیال میں بھی نہیں آئی کہ وہ اپنے انکشافات سے مالی منفعت حاصل کرے۔ نہ اس نے کوئی پیٹنٹ حاصل کیا نہ اپنے حقوق کے تحفظ کی کوشش کی۔ اُس کی لیبورٹری میں جتنا ریڈیم بنایا گیا وہ اُس نے اسی کو دیدیا تاکہ آئندہ تحقیقات میں اس سے کام لیا جاسکے۔

ریڈیم کی قیمت اتنی زیادہ ہے کہ معمولی ذہنیت کے لوگوں

کے لئے اس کو اپنے تخیل میں جگہ دینا بھی مشکل ہے۔ ایک اونس ریڈیم کی قیمت ۳/۴ ۲ ٹن سونے کی قیمت کے برابر ہوتی ہے، یعنی تقریباً پچیس لاکھ پونڈ۔ دوسرے الفاظ میں اسکو یوں بھی کہہ سکتے ہیں کہ ریڈیم سونے سے ستر گنا مہنگا ہے۔ اس کے باوجود میڈم کیوری نے اپنے اس لازوال سرمایہ کو نوعِ انسانی کی نذر کر دیا۔ کیا ایثار و قربانی کی اس سے بہتر کوئی اور مثال مل سکتی ہے؟

میڈم کیوری کے نحیف و ناتواں پیکر پر نظر ڈال کر کون یقین کر سکتا تھا کہ دنیا کی سب سے زیادہ ممتاز اور سب سے زیادہ قابل عورت یہی ہے! اس کے چہرہ سے محنت، رنج اور فکر کے آثار ہویدا تھے۔ ایسا معلوم ہوتا تھا گویا اس کی روح حیات سلب ہو چکی ہے۔ وہ سیاہ رنگ کا سادہ لباس پہنتی تھی جس میں آئے دن کے بدلنے والے ذہن کچھ تغیر نہ کر سکے۔ یہی وہ عورت تھی جس سے شاید ہزار میں ایک شخص بھی روشناس نہ ہوگا، لیکن جس نے سائنس کے اساسی تصورات میں ایک انقلابِ عظیم پیدا کر دیا!

افسوس کہ ۴ر جولائی ۱۹۳۴ء کو یہ نامور خاتون اس دارِ ناپائیدار سے رحلت کر گئی۔ وفات کے وقت اس کی عمر ۶۷ برس کی تھی۔ جس اعلیٰ مقصد کو اُس نے اپنے سامنے رکھا تھا، آخر تک اسی پر قائم رہی۔ ریڈیم وہ بیش بہا عطیہ ہے جو بنی نوعِ انسان کو اس کی طرف سے عنایت ہوا۔ کچھ شک نہیں کہ اس کا نام ہمیشہ عزت و تعظیم سے لیا جائیگا۔

پیارے لال شاکر (میرٹھی)

---

# چند نتائجِ فکر

اگر انسان یہ سمجھ لے کہ بعض اوقات اس کی ذراسی "لغزش" سے خود اس کے مشاہدات اس کے ساتھ کیا سلوک کرتے ہیں تو نگاہ اٹھاتے ہوئے گھبرانے لگے۔

کسی نہ کسی نوعیت سے پرستش تو سب کرتے ہیں مگر کوئی یہ بھی سمجھنا چاہتا ہے کہ جب انسانی فطرت میں "جذبۂ پرستش" یکساں ہے تو یہ دنیا کے پرستش گاہوں میں اختلاف کیوں ہے؟ کیا اس کی وجہ یہ تو نہیں ہے کہ انسان خود پرستش کرنے سے کہیں زیادہ دوسروں کو اپنے اصول کے مطابق پرستش کرتا ہوا دیکھنا چاہتا ہے!

اس میں کوئی شک نہیں کہ ہر شعاع کی خفیف سے خفیف جنبش آفتاب کے نظام کی مطابعت کرنے پر مجبور ہے۔ لیکن اس کے ساتھ ہی یہ بھی تو حقیقت ہے کہ اگر آفتاب کے نظام کو برقرار رہنا ہے تو کسی شعاع کی ایک خفیف سی جنبش کو بھی نظرانداز نہیں کیا جا سکتا۔

ابھی آپ نے کوئی نیکی کی، اور آپ کے ہونٹوں پر تبسم کی موجیں دوڑ گئیں —— ابھی آپ نے کوئی بدی کی اور آپ کے آنکھوں میں آنسو بھر آئے —— گویا آپ انسانیت کے بھیس میں ایک ایسا کھلونا ہیں جسے خود اپنے اعمال کے نتائج کو بھی صحیح طور پر محسوس کرنیکا حق نہیں ہے!

جب آپ کے افعال میں تقلیدی رنگ نمایاں نظر آئے تو سمجھ لیجئے کہ آپ کی حقیقی قوتیں اضمحلال پذیر ہو رہی ہیں۔

مفکّر

# ٹیگور کیساتھ دوسال

یہ تقریر میری ایک کتاب "میرے ملاقاتی" (جو زیرِ قلم ہے) کے مضمون "رابندرناتھ ٹیگور" کا ایک حصہ ہے اور ۱۲ر نومبر ۱۹۳۹ء کو دہلی ریڈیو اسٹیشن سے نشر کیگئی تھی۔ اسکی اشاعت کیلئے آل انڈیا ریڈیو کی اجازت حاصل کرلی گئی ہے۔

عرش تیموری

سُرخی مائل چمپئی رنگ، آنکھیں غلافی اور گہرے غور وفکر کو ظاہر کرنیوالی، چاندی کی طرح سپید بال جن سے ہوا اٹھکھیلیاں کرتی رہتی ہے بے حد دردناک اور شیریں آواز!

تقریر کرتے وقت آنکھیں بند کرلیتے ہیں اور بڑے اطمینان سے بولتے ہیں، ان کی تقریر سُنتے ہوئے سامعین کو ایسا محسوس ہوتا ہے کہ جیسے وہ ایک دھیمے سروں میں گانے والی ندی میں بہے چلے جا رہے ہیں

میری اُن سے پہلی ملاقات کی تاریخ ۵ر جولائی ۱۹۳۵ء تھی، یہ میرے لئے پہلا دن تھا کہ میں اس شخص سے ملنے جا رہا تھا جس نے اپنے قلم کے زور سے ایک دُنیا کو ہلا ڈالا تھا۔

ہم تین آدمی۔ کرپلانی جی، پروفیسر کھیتش رائے، اور میں ٹیگور صاحب کے باغ میں سے گزر رہے تھے۔ ہم بالکل خاموش تھے اور اپنے اپنے حرکت کرتے ہوئے سایوں پر نظر جمائے چل رہے تھے، پھولوں کی بھینی بھینی خوشبو، پریت کے مارے بھونرے کے گیت، اور پنکھڑیوں پر میگھ راجا کے لرزتے ہوئے آنسو جینی عورت میں بھی حُسن کا ایک احساس پیدا کردیتے ہیں تو کہاں ہم! بہرحال ٹیگور کا خوبصورت مکان آگیا۔ جہاں وہ کرسی پر بیٹھے ہوئے تھے۔ کرپلانی جی نے میرا تعارف کرایا۔

"کیا آپ پنجاب سے آرہے ہیں؟" ٹیگور نے شاید میری شیروانی کو دیکھ کر کہا۔

"جی نہیں حیدرآباد دکن سے،" میں نے جواب دیا

"آپ بنگالی جانتے ہیں؟"

"جی نہیں، جلد از جلد سیکھنا چاہتا ہوں" میں نے کہا

ہاں ضرور سیکھئے! دیکھئے ضیاالدین بنگالی جانتے تھے اور انھوں نے جو میری نظموں کا ترجمہ کیا ہے۔۔ وہ نہایت عمدہ ہے!

پھر کرپلانی جی ٹیگور صاحب سے ان کی تصویروں کے بارے میں بات چیت کرنے لگے اور کہا کہ امریکہ سے ایک شخص نے خط لکھا ہے جس میں آپکی تصویریں خریدنے کا ارادہ ظاہر کیا ہے۔ ٹیگور نے بلا ایک رقم کی بابت پوچھا، کرپلانی جی نے چند ہزار کی رقم بتائی جو اس وقت مجھے یاد نہیں۔ ٹیگور نے سنتے ہی ماتھے پر ہاتھ مارا اور میری طرف مسکراتے ہوئے دیکھ کر کہنے لگے۔

"ہائے قسمت!"

"بلو۔ اُردو نہیں جانتے لیکن پتہ چلتا ہے کہ اُردو کے کچھ الفاظ انھیں معلوم ہیں۔ اس کے بعد اُن کی میری ادبیات کے بارے میں کچھ گفتگو ہوئی۔ اس مباحثے کو میں اسوقت نہیں سناؤں گا، کیونکہ اس میں ٹیگور نے اپنے بھی خیالات کو تھوڑے بہت رد و بدل کیساتھ پیش کیا جنھیں انھوں نے اپنے مختلف مضامین میں لکھا ہے۔

ایک دن صبح کے وقت ٹیگور صاحب کے مکان اترائن میں گیا تو دیکھا کہ بیٹھے ہوئے پھلوں کا ناشتہ کررہے ہیں۔

میں اُن کے قریب بیٹھ گیا تاکہ ناشتہ ختم ہونے کے بعد بات چیت ہو۔ ناشتہ ختم کرنے کے بعد وہ تیزی سے کھڑے ہوگئے اور اُن کی چہرے پر شرارت کی چمک تھی۔

"آؤ۔ غرش تمہیں ایک تماشہ دکھاؤں!"

میں اُن کے پیچھے پیچھے ہولیا —— ایک میز کے قریب جاکر ٹیگور نے گردن پھیر کر دیکھا اور پھر میز کی طرف دیکھا جس پر خطوں کا انبار لگا تھا۔ مجھے ہاتھ کے اشارے سے قریب بلایا اور پھر —— ان کی انگلیاں تیزی سے ایک موٹا سا لفافہ ڈھونڈ رہی تھیں —— جب لفافہ مل گیا تو مجھے ہاتھ اونچا کرکے دکھایا اور کہنے لگے۔

"دیکھو! اس میں کوئی چک (Cheque) ہوگا"

پھر لفافہ پھاڑا —— اور بہت مایوس سے نظر آنے لگے۔

"کیوں کیا بات ہے؟ —— آپ غمگین کیوں ہوگئے؟"

"ہائے افسوس —— اس میں تو خط ہے!" ٹیگور نے کہا۔

مجھے معلوم ہوا کہ ٹیگور اکثر یہ مذاق کیا کرتے ہیں!

پچھلے سال خزاں میں ایک سہ پہر کو ہم ٹیگور کے مکان اترائن میں بیٹھے ہوئے تھے، سورج کی کرنیں ننگے درختوں پر ناچ رہی تھیں!....

ایک دم کوئل کی کوکو نے ہماری توجہ کو جذب کرلیا! —— ایک صاحب کسمسا کر بولے:-

"گرودیو! خوب یاد آیا، آپ نے کسی جگہ خزاں کا ذکر کرتے ہوئے کوئل کی کوکو کا بھی ذکر کیا ہے، یہ کیا بات ہے؟ شاعر تو ہزارہا برس سے یہی لکھتے آئے ہیں کہ موسم بہار ہے اور کوئل کوک رہی ہے!"

کہنے لگے "میری اور نیچر کی کوئل تو تمام سال کوکتی ہے، مگر شاعروں کی صرف موسم بہار میں"

میں نے کچھ گستاخ ہوکر کہا "گرودیو شاعروں نے ٹھیک لکھا ہے، ان کی کوئل موسم بہار ہی میں کوکتی ہے"!

"اس کی وجہ یہ ہے کہ ہر چیز کا تعلق احساسات سے ہے، کوئی ویران قبرستان میں گراموفون بجائے تو آپ کو لطف نہیں آئے گا، اور اگر وہی گراموفون کسی رسیلی چاندنی رات میں جھیل ڈل پر چلتی ہوئی کشتی میں بجاکر سنایا جائے تو آپ بے خود ہوجائیں گے۔ یہی حال شاعروں کا ہے کہ بہار اُن میں حسن کا شعور پیدا کردیتی ہے، اس لئے خزاں کی کوئل کا نغمہ شاعروں کے نزدیک نغمہ نہیں، ان کے لئے تو بہار کی کوئل کوئل اور اس کا نغمہ نغمہ!"

مسکرائے اور کہنے لگے "ہمیں خزاں میں بھی بہار نظر آتی ہے!"

.. .. .. ..

ایک دن میں نے دیکھا کہ کسی بات سے متاثر ہیں! میں بھی چپ چاپ بیٹھ گیا —— ساون کا زمانہ، مدھ بھرے بادل، سورج کی ملگجی کرنیں، ٹیگور کا خوبصورت گھر، اور پھر ٹیگور! ایک شاعر موجود ہو تو کیوں کر رہا جاتا ہے۔ "کچھ سنائیے، گرودیو!" میں نے ڈرتے ڈرتے کہا، کیونکہ وہ کسی خیال میں گم تھے۔

"کچھ سنائیے نا گرودیو!" میں نے دوبارہ کہا۔

ایک درد بھری آواز نکلی اور فضا میں نغمات کو بکھیر دیا!

....... وہ اپنی نظم "تاج محل" گاکر پڑھ رہے تھے، اور اُن پر خاص کیفیت طاری تھی۔

اس نظم کا ترجمہ یہ ہے:-

اے روضۂ مرمریں!
یہ چھلکتی ہوئی زندگی تجھے کس نے عطا کی؟
یہ ابدی زندگی کا لبریز جام تیرے ہاتھ میں کس نے دیدیا؟
جو تو اس طرح سرور دہر کے پھول کو ہمیشہ اپنے ہاتھ میں لئے
آسمان کیطرف بڑھائے خاموش کھڑا ہے!

بہار واپسیں کی سرد آہ ہمیشہ تیرا طواف کرتی ہے!

شب وصال کی آخری گھڑی تھی،

دوشیزۂ فلک کے نیلے جوبن کو ڈھانکنے والے ستاروں کی دمک پر سپیدۂ سحر سے مردنی سی چھا گئی تھی۔

رات کو تھکی ماندی آنکھوں سے نکلے ہوئے آنسوؤں کے آبشار کے کنارے غمزدہ دل کی تاریک گہرائیوں سے جو گنگناتا ہوا گیت کبھی سنائی دیا تھا،

وہ آج کہیں نہیں!

لیکن اے ابدی زندگی کے مرمریں تاج!

وہی نغمہ، وہی نوائے غم، تجھ میں آج بھی انگڑائیاں لے رہی ہے!

عاشق شہنشاہ نے ٹوٹے ہوئے دل سے اپنے سرمایۂ فراق کا موتی نکالا اور زمانے کی ہتھیلی پر رکھ دیا!

اس شہنشاہ کا کوئی دربان، کوئی پہرہ دار، اس کی حفاظت کیلئے موجود نہیں!

شہنشاہ عالم کے اس دردِ دل کے موتی کو صرف آسمان گھیرے ہوئے ہے۔

اس درد دل کے موتی کو آسمان ایک پریم بھرا بوسہ سدا سے دے رہا ہے!

صبح اپنے نور کی پہلی کرنوں سے اسے نہلاتی ہے!

چاندنی اسے اپنی پیلی پیلی حسرت بھری روشنی کا لبادہ پہناتی ہے!

اے ملکہ ممتاز! تیرے عشق کی یاد عالم بقا میں تیرے حسن پر سبقت لے گئی!!

——— + ———

نظم ختم ہوگئی، وہ بالکل خاموش تھے، اور سکون کی لہریں ان کے چہرے پر کھیل رہی تھیں۔ شاید اُن کو محسوس ہو رہا ہو کہ کوئی بھاری بوجھ ان کے سینے سے ہٹ گیا ہے۔

تھوڑی دیر بعد کہنے لگے:

"لوگ مجھے صرف شاعر اور خوابوں کی دنیا میں رہنے والا انسان سمجھتے ہیں، لیکن حقیقت یہ ہے کہ نوجوانی سے ہی مجھے اپنی جاگیروں کا کام سنبھالنا پڑا، گو نو عمری کی وجہ سے ایسے کاموں سے بھاگتا تھا لیکن میں ویران گاؤں میں رہنے پر مجبور تھا۔

رفتہ رفتہ مجھے گاؤں کے رہنے والوں کی جہالت اور چھوٹی چھوٹی خود غرضیوں نے متوجہ کیا اور میں گرام سُدھار میں منہمک ہوگیا!

یہ ہے ٹیگور کی زندگی کا اصلی مقصد! اور وہ بہت کامیاب ہے!!

آج بھی اس کی جاگیروں میں گھوم کر جس سے بھی پوچھئے کہ وہ کیسے زندگی بسر کر رہا ہے اور اس زمین پر کس کا راج ہے؟'

تو وہ یہی جواب دیگا کہ "رام راج" ہے! — شکھ ہی شکھ ہے!!"

——— ∴ ———

چند سال پہلے کا ذکر ہے جب کہ ٹیگور رام گڑھ کی پہاڑیوں پر ٹھیرے ہوئے تھے:

ایک دن پہاڑیوں میں گھومتے گھومتے فطرت کے حسن سے لطف اٹھاتے دور نکل گئے، جب زیادہ دیر ہوگئی اور ٹیگور واپس نہ آئے تو ان کے پرسنل سکریٹری، سدھار کانتا رائے چودھری پریشان ہو گئے اور انھیں ڈھونڈنے نکلے۔ آخر کار وہ اونچائی پر خوشبوؤں، رنگین پھولوں اور حسین تلملاتی تیتریوں کی چھوٹی سی دنیا میں ملے جہاں وہ بیٹھے اپنے ایک پاؤں میں سے موزہ اتار رہے تھے۔

"آپ موزہ کیوں اتار رہے ہیں؟" سدھا کانتا بابو نے پوچھا۔

شاعر نے جواب دیا "چند منٹ پہلے میں بنگال کے اُس پرانے خیال کو دعوت دے رہا تھا کہ تلوا کنول کی پنکھڑی جیسا ہوتا ہے"

"یہ خیال میرے نزدیک رواجی تھا، مگر آج معلوم ہوا کہ یہ کنول کا تخیل رسمی و رواجی نہیں بلکہ اس کے معنے بہت گہرائی لئے ہوئے ہیں کیونکہ چند منٹ پہلے ایک شہد کی مکھی میرے موزے میں گھس گئی اور تلوے میں کاٹ لیا، جس سے ثبوت ملتا ہے کہ میرے تلوے کو کنول سے کچھ نہ کچھ نسبت ضرور ہے!"

یہاں، یہ بھی بتا دینا چاہتا ہوں کہ ٹیگور کا مذاق صرف آپ کے

پھولوں پہ مسکرا سکتا ہے، ہنستا نہیں سکتا، اس کی وجہ یہ ہے کہ ان کا مذاق تہذیب، شائستگی کی حدوں سے باہر نہیں ہوتا اور عام طور پر ادبی شان لئے ہوئے ہوتا ہے۔

ایک واقعہ بہت مزے دار ہے۔ وہ یہ کہ اسکول کے بچے آم کے درختوں پر چڑھ کر کیریاں توڑ توڑ کر کھا جایا کرتے تھے۔ بچوں کے استادوں کو اس بات کا بہت غم تھا کہ وہ آم نہیں کھا سکتے تھے۔ ان میں سے ایک استاد جو آم کے بہت زیادہ شوقین تھے، اس حرکت سے بہت ہی ناراض ہوگئے۔ ٹیگور کے پاس دوڑے ہوئے پہنچے اور کہا "دیکھئے گرودیو یہ لڑکے کیریاں توڑ کر کھا جایا کرتے ہیں اور ہم لوگ آم کی صورت بھی نہیں دیکھ سکتے۔"

ٹیگور صاحب سن کر خاموش ہوگئے اور ان کے لئے چائے منگوائی جب انھوں نے دیکھا کہ ٹیگور خاموش ہیں تو بے چین ہو کر کہا:۔

"گرودیو! ان کے لئے کوئی سزا تجویز ہونی چاہیئے"

"آپ ہندو ہیں" گرودیو نے پوچھا

"یقیناً!" انھوں نے جواب دیا۔

ٹیگور نے سنسکرت کا یہ اشلوک پڑھا۔

"ما پھلیشو کدا چنم" (اپنے اعمال کے پھل کی امید نہ رکھو) اور پھر ان سے مخاطب ہو کر کہا "تو مطلب یہ کہ لڑکوں کو پھل کھانے دیجئے اور آپ کو تو پھل کی پروا نہیں کرنی چاہیئے کیونکہ آپ ہندو ہیں۔"

ہمارے ملک میں فن تنقید کی جو حالت ہے، وہ سب جانتے ہیں... ضرورت ہے کہ لفظ "بہترین" اور "بدترین" کو اصول تنقید سے نکال دیا جائے اور کسی چیز کو جانچتے وقت جذبات، تعلقات، عقائد اور شخصیتوں کا خیال نہ کیا جائے۔ اسی اصول کے تحت ہم ٹیگور کو ایک معمولی آدمی کی حیثیت سے جانچیں تو بہتر ہوگا۔

ہم اس لئے ٹیگور کو بڑا نہ سمجھیں کہ اسے نوبل پرائز مل چکا ہے بلکہ اس کی بزرگی اس میں ہے کہ اس نے گوشت پوست کے دا بندرا ناتھ سے دامن چھڑا کر ہماری پیاسی روحوں کو تسکین پہنچانے کا سامان مہیا کیا ہے۔

شانتی نیکتیان
(بنگال)

**عرش تیموری**

---

## مشاہدات

رات دریا کی طرف جاتے ہوئے ہمیشہ
جگنوؤں کی نور آگیں مخملوں کے قمقمے
رات کے پہلوؤں پر کوندتے سطح
چاندنی راتوں میں الجھی طرح شاعر ہستی

---

جب تصور کی فضاؤں میں تڑپ اٹھتا ہے دل
ٹوٹ جاتا ہے نظام ہوں رنگیں جمال
شام کے رنگین سائے کے اتر جس طرح
سست رو دریا کے سینے میں موج کا خیال

**طفل ادیب**

---

لہ مقدس گیتا

# ایران باستان

## نسلیں

سب سے پہلے یہ بات گوش گزار کرنی ہے کہ آج کل کے آدمی پہلے جیسے آدمی نہیں ہیں پہلے بھی مختلف قسم کے بشر آئے اور لکھو کھا برس رہ کر نابود ہو گئے ہم سے قریب ترین بشر ۴۰ ہزار سال کی مدت کے مالک رہ کر ناپید ہوئے ہیں۔ ہماری کرہ میں حادثات ہوتے رہے پست مٹتے رہے بلند ابھرتے رہے آج کل کے بشر، بشر عاقل کی تعریف میں آتے ہیں ان کا آغاز ابھی معلوم کیا جا رہا ہے مگر کم سے کم اتنا یقینی ہے کہ یہ بھی کئی لاکھ برس سے روئے زمین پر زندگانی کے مزے لے رہے ہیں

نسل شناسی والے عالموں نے آج کے آدمی کے پانچ ٹکڑے کئے ہیں۔ یہ تقسیم نسل کے اعتبار سے ہے۔

(۱) گوری یا سفید پوست یہ نسل نہ اندرتال۔ امالت رن میں ڈود مشلدرف کے پاس نہ اندرتس زیادہ پائی جاتی ہے۔ HOMONEHNDERTALENSIS

(۲) پیلی یا زرد پوست۔ HOMOSPIENS

(۳) لال یا سرخ پوست۔ ETHNOLOGIE

(۴) کالی یا سیاہ پوست۔ LYBIE

(۵) گندمی یا مالہ۔ NOLDEKE

بعض کے نزدیک صرف تین ہی نسلیں ہیں۔ وہ لال کو پیلی اور مالہ کو کالی کی شاخ سمجھتے ہیں

(۱) گوری یا سفید پوست۔ اس نژاد کی بھی تین قسمیں ہیں

(الف) ہندی اور یوروپین یا آریہ

(ب) سامی

(ج) حامی

توارت شاہد ہے کہ بنی حام نوح کے بیٹے حام کی نسل سے ہیں۔ ان کے مسکنوں کے بارے میں محققین میں اختلاف ہے۔ بعض کے نزدیک وہ بابل میں یا پچھمی ایشیا میں رہتے تھے۔ وہاں سے افریقہ گئے اور مصر و لیبیا میں مقیم ہوئے مگر ملڈنگ کی رائے میں انکا مستقل مسکن شمالی افریقہ میں تھا اور قیافہ اور شکل کے اعتبار سے واقعی یہ لوگ افریقہ کے کانوں سے نزدیک تر ہیں۔ اکثر محققین نے قبطیوں، بربریوں، کوہوں اور حبشیوں کو بنی حام میں شمار کیا ہے۔

بنی سام گوری نسل اور سفید پوست نژاد کے ہیں عربستان بین النہرین، شامات شمالی افریقہ اور شمالی مشرقی افریقہ میں سکونت رکھتے ہیں۔ ان کی ایک شاخ بنی اسرائیلی کہی جاتی ہے یورپ اور ایشیا میں پھیلی ہوئی ہے۔ سامی نژاد مشاہیر ان سے پہلے گذری ہیں۔ کلدانی، آشوری، فینیقی عبری، یہودی، اسرائیلی، آرامی اور عرب، توارت نے فینیقیوں کو بنی حام سے گنا ہے مگر محققین نے نزدیک بنی سام ہیں ان کی زبانیں ملتی جلتی تھیں، توارت کا بیان ہے کہ بنی اسرائیل میلاد سے پندرہ سو سال پہلے بھی عربی بغیر ترجمان کے سمجھ لیتے تھے۔

ہندی اور یوروپین لوگوں کے مسکن ہندوستان سے یورپ تک ہیں۔ ہندوستان میں صرف آریائی ہندی ہیں یورپ میں عام یوروپین ہیں جن میں ترک تاجاری، چینی، ساموری اور یہود شامل نہیں ہیں ہندی اور یوروپین کی اصطلاح جامع نہیں ہے، اس میں امریکی ہندی، افریقی ہندی وغیرہ شامل نہیں کر لیا جاتے یہی زبانوں پر بھی ہوتی ہے۔ پھر بھی "آریہ" مدت سے جیسے فرانسی اب بھی آریہ ہی کہتے ہیں۔ یہ زیادہ جامع ہے ورنہ جزو کا اطلاق کل پر ہو جاتا "آریہ" کی تقسیم جمجمہ، زبان، مذہب، اصنام اور تاریخ سے قبل کے افسانوں کے موازنہ کے بعد آٹھ حصوں میں کی گئی ہے۔

(۱) حامس آریہ
(۲) یونانی و مقدونی
(۳) ارمنی
(۴) البانیائی (جزیرہ مالکان کے قرب وجوار میں)
(۵) اطالی - ایطالیائی یا اٹیلین
(۶) سیتی (غربی یورپ کے یوتی)
(۷) ترمنی - جرمن - (غربی و شرقی یورپ کے باشندے جرمن انیگلو سیکسن اور اسکانڈی نیوین
(۸) پیتھوانی و اسلاوی (غربی شرقی اور جنوبی یورپ کے باشندے)

بعض محققین کے خیال میں بہت زمانہ ہوا جب یہ سب لوگ جن کو ہم آریہ کہہ سکتے ہیں ایک ہی مقام پر رہتے تھے پھر شاید جگہ کی تنگی اور آب و دانہ کی قلت، زراعتی رس کی کمی اور شکار کے ناکافی ہونے کی وجہ سے دنیا کے کئی گوشوں کی طرف بڑھتے چلے گئے - یہ نہیں کہا جا سکتا کہ کون سا گروہ کس وقت اور کس طرف کو گیا - بعض کا قیاس ہے کہ یہ پھیلاؤ یہ عبور اور یہ دوا دوش تین چار ہزار سال قبل میلاد مسیح ہوئی ہوگی - ان کے اصل مسکنوں کے مسئلہ میں بھی بہت اختلاف ہے مختلف نظریے ہیں اور مختلف مقامات بتائے جاتے ہیں -

(۱) پامیر
(۲) وسطی ایشیا
(۳) ملات ایران
(۴) ارمنستان
(۵) کاریات
(۶) جنوبی روس
(۷) سواحل رود ڈینوب
(۸) شمالی آلمان
(۹) جنوبی اور غربی اسکینڈینویا

اسی طرح یورپ اور ایشیا کے ہر ممکن گوشہ میں ان کا مسکن بتایا جاتا ہے - ابھی یہ مسئلہ زیر بحث ہے، ہاں شمالی یورپ اور ایشیا ر کے متعلق کثرت رائے ہے -



پیلی . زرد پوست نژاد

بعض اس کو منگولی نژاد بھی کہتے ہیں - اکثر علمار کے نزدیک ان کا دامن بہت وسیع ہے -

(۱) چین و تبت
(۲) منگول و منچو
(۳) ترک و تاتار

یہ سب اس میں شامل ہیں - اس میں سے اکثر، شرقی ایشیا - سائبیریا اور وسطی ایشیا میں بستے ہیں - کچھ شاخیں، قفقازی - تاتاری، ترک، حجازی اور چینی وغیرہ یورپ میں ایک زمانہ سے متوطن ہیں -

باقی تمام نسلوں کا ذکر اس موضوع سے بیگانہ سا ہے - بس اتنا سمجھ لیجئے کہ زرد پوستوں کا اصلی مسکن امریکہ تھا مگر یورپین غلبہ کے بعد تتر بتر ہو گئیں - بعض اب بھی امریکہ میں باقی ہیں مگر نہ ہونے کے برابر ہیں اور چند ہی سال میں نابود ہو جائیں گے - کالی نسل والے وسطی اور جنوبی افریقہ میں اپنی حیات کے دن پورے کر رہے ہیں، مالہ نسل ایشیا کے شرقی و جنوبی میں اور اوقیانوس کبیر میں پائے جاتے ہیں اور ہندوستان اور چین کے جنوبی جزیروں میں بھی خال خال ہیں - نیکوبار سے پاک تک، سانڈویچ سے تازلاند تک پائے جاتے ہیں - مالکا - فرمزا اور میڈاگاسکر میں بھی دکھائی دیتے ہیں -

# زبانیں

جب سے انسان نے ہوش سنبھالا، کچھ غوں غاں، سے کچھ ہاتھ پاؤں کی حرکت اور چشم و ابرو کی نگاہوں سے ایک دوسرے سے ہمکلام ہونے لگا - قومیں آئیں - ملتیں بنیں - مدنیت اپنے ماحول کے اعتبار سے عروج اور زوال کے نقطوں سے چشمک زنی کرتی رہی - زبانیں بھی انسانی زندگی کے مختلف مدارج میں اپنے آپ کو، اقتصادی انسان کے لئے مفید بناتی رہیں - قومیں مٹ گئیں - ملتیں فنا ہو گئیں - اور زبانوں کا کوئی پتہ نہیں -

اور پتہ چلے تو کیسے ؟ ابھی ہماری تاریخ ہمارے اندازے کے سامنے وہی حیثیت رکھتی ہے جو کسی حکیم کے سامنے کسی نو آموز طفل مکتب کی ہوتی ہے

رہا قیاس اور تطابق ان دونوں کی مدد سے ہم اتنا کہہ سکتے ہیں کہ انسان کے ابتدائی نطق کا بہت سا حصہ نطق حیوان سے ملتا جلتا ہوگا ڈاکٹر فیکاسٹ ( SPHAECAUSTE ) جو علم الکلاب کے سب سے بڑے ماہر ہیں ان کے حال کی تصنیف LINGUA FRANKA OF DOGS "کتوں کی عام زبان" میں ہم کو بتایا گیا ہے کہ انکی آواز کی اتار چڑھاؤ اور صداؤں کے بہت باریک باریک تہوں میں مقرہ معنی اور معیّن مفہوم ہیں۔

یہی معیّن مفہوم ہم ابتدائی انسانوں کی فغانی زبان میں بھی اٹکل سے پا سکتے ہیں اور غالباً ان صداؤں کا آواز طبیعی اور فطری صداؤں کی تقلید میں ہوا ہوگا۔ کم سے کم علم الاصوات والے ( IONOMATOPEE منصر ہیں کہ ہم کو ایسا ہی سمجھنا چاہیے اور وہ اپنے بیان کی گواہی اس طرح لاتے ہیں کہ فصحاء کے کلام میں جس موقعہ کے لئے جو لفظ استعمال ہوئے ہیں ان میں جذبات و ترنم کے تناسب سے بجلی کی کڑک، بادل کی گرج، ہوا کی سنسناہٹ، آندھی کا تور، طوفان کی گڑگڑاہٹ کے علاوہ بھی بعض اور طبعی صداؤں کا خیال رکھا جاتا ہے۔ اور آج بھی جب کہ انسانوں کی زبانیں معراج ترقی کے مختلف فلک بوس زینوں تک پہونچ چکی ہیں، اکثر الفاظ سے طبعی صدائیں پھوٹی پڑتی ہیں۔ جیسے دَف دَق، تہ شر، سرش، تبنول، دبدبہ، طنطنہ، فش فش، اور اسی طرح کے ہزاروں الفاظ ہیں۔

آجکل کے قاسین علم الالسنہ (PHILO GOE COMPAREE) کی رائے میں دنیا کی تمام زبانیں تین گروہ میں تقسیم ہوسکتی ہیں۔

(۱) پہلا گروہ ان زبانوں کا ہے جو ایک ہجائی کہلائی جا سکتی ہیں ( LANGUES MONOSYLLABITUES ) یہ زبانیں ریشی بھی کہلاتی ہیں۔ اس لئے کہ انکی بنیاد ہی ایک ریشے پر ہے۔ چینی، انامی اور سیامی زبانیں مثال میں پیش کی جاسکتی ہیں۔ ریشی زبان میں لغات بہت کم ہوتے ہیں۔ اس لئے چینیوں کو ضرورت ہوتی ہے کہ اپنا مطلب بیان کرنے میں الفاظ کا الٹ پھیر کریں یا آواز کو گھٹائیں بڑھائیں۔

(۲) دوسرا گروہ ملتصق زبانوں کا ہے ( LANGUES AGGLUTINANTES ) یہ زبانیں یک ہجائی یا ریشی نہیں ہیں۔ ان کے

ایشیا

لغات میں ہزاروں اشتقاق ہیں مگر ہر شق میں اصلی صورت بے نقاب رہتی ہے اور عام طور پر اصلی لغت کے اخیر میں قواعد کے مطابق کچھ بڑھا دیا جاتا ہے۔ بعض ملتیں جنکی زبانیں ملتصق سمجھی جاتی ہیں حسب ذیل ہیں

۱۔ اورال اور الطائی جو زرد پوستوں کی شاخیں ہیں جیسے مغل، تاتاری ترک، تونفوز، فین، ساموذی وغیرہ

(ب) جاپانی اور اہالی کوری ( COREE ) ہندوستان کے دروبدی اور باسک ( BASQUES )

(ج) امریکا کے بومی

(د) افریقہ کے جنوبی مصر میں رہنے والے زنبی اور ہوت تن تت (HOTTONTOTS) کالے کافر CAFFREES

(س) آسٹریلیا میں قارے

عبلامی کے متعلق سب متفق ہیں کہ ملتصق تھی سومری اور ہتی کے متعلق بعضوں نے تردید کی ہے حالانکہ بعض کے نزدیک سومری خالص ملتصق زبان نہیں ہے۔

۳۔ پیوندی زبانیں ( FLLCTIVES ) اسمیں ریشوں کا اضافہ اور شقوں کی افزائش اصل لغت کے شروع درمیان اور آخر۔ غرض ہر پہلو سے ہوتی ہے۔ اور اس میں ایک نیا جوش سا پیدا ہو جاتا ہے

۵۰

نمونے کے طور پر یوں سمجھ لیجیے کہ فارسی زبان پیوندی زبان ہے۔ اور ترکی آذربائیجانی ملتصق زبان ہے اگر یہ زبانیں روبرو ہو جائیں تو دونوں کی نزاکتیں میزان مقابلہ میں تھوڑی بہت کارفرما نظر آئیگی۔

جیسے فارسی میں رفتن مصدر ہے جس کا ریشہ ہے رَو، اس سے کم و بیش یہ صورتیں پیدا ہوں گی۔ میروم، رفتم، میرفتم، رفتہ ام، رفتہ بودم رونده، رفتہ، برو، بروم

ترکی میں ہے گدماخ، جس کا ریشہ ہے' لدس ـــ بہت سی تیریتیں نکلی ہیں جیسے گدرم، گدوم، گدسم، گدمش دم، گدس، گدمش، گد، گدم۔

اس حرف سے صاف ظاہر ہوتا ہے کہ ریشہ گدلی ابتدا میں کوئی اضافہ نہیں ہوا اور جو چیز بڑھائی گئی اس نے اصل ریشہ میں کوئی تبدیلی نہیں کی زیر زبر ہوکر ریشہ سے چمٹ گئی مگر اس کے بالکل برعکس فارسی

ریشہ کے دونوں سروں پر ایک یا کئی حروف ہجا بڑھ گئے ہیں اور خود ریشہ کی صورت بھی بعض حالتوں میں تبدیل ہوگئی ہے تاکہ بعد والے حروف سے ممتزج ہوجائے جیسے "روشا" "واوُت" کے واسطے سے (ف) ہیں بدل گیا اس نکتہ کا بھی دھیان رہنا چاہیئے کہ کلمہ کی ترکیب میں مصمّت یا بے آواز حروف پر توجہ دی جاتی ہے یہی حروف لغت کی ہڈیاں سمجھے جاتے ہیں۔ رہے صدا والے یا مصوّت حروف وہ زیر وزبر کے قبیلے سے ہیں اور اسی کے رگ و پٹھے سمجھے جاتے ہیں۔

پیوندی زبان سے مراد ہیں:-

۱- سامی زبانیں - جیسے عبری اور عربی، بابلی، اسوری، فینقی قرطاجینہ اور حمیری

۲- ہندوستانی اور یوروپین ملتوں کی زبانیں، ہندی ایرین، ایرانی ایرین، یونانی اطالی وغیرہ۔

قدیم زبان کے محققین اور فقہ اللغات کے نکتہ رس اصحاب متفق ہیں، کہ زبانیں بھی مختلف دور سے ہوکر بنتے بنتے اسی موجودہ حسن وصحت کی منزل پر پہونچی ہیں مگر یہاں بھی مشاہدہ بتاتا ہے کہ ہر زبان کے ساتھ زمانے نے یکساں سلوک نہیں کیا۔ بعض پہلے یا دوسرے دور میں فنا کی گود میں سوگئیں اور ایسی زبانیں بھی ملتی ہیں جن کی حیثیت سموئے ہوئے سرد و گرم پانی کی سی ہے اور جن کو ہم آسانی سے مختلط یا مخلوط (ملی جلی) زبان کہہ سکتے ہیں۔

تاریخ کے رو سے ترقی یافتہ ملتیں وہی رہی ہیں جن کی زبانیں مکمل تھیں اکثر یہی ہوا ہے کہ جس ملت کی زبان کامل تر تھی وہ دوسری ملت پر غالب آئی ہے۔ جب تاریخ گہوارہ میں تھی تو کلدہ تمدن کا مرکز تھا، اس تمدن کے موجد سومری تھے جن کی زبان ملتصق تھی۔ اس کے بعد سامی آئے جن کی زبان پیوندی تھی وہ کلدہ والوں پر چھا گئے ملتصق زبان والے عیلامی بھی ایک دفعہ تو کلدیوں کے پنجہ تسلط میں لئے اور چھوٹ گئے مگر دوسری بار آسوریوں سے اس طرح مغلوب ہوئے کہ کمر بھی سیدھی نہ کرسکے۔ بربری بھی سامیوں کے پرچم تلے آگئے دولت فراعنہ کی بنیادیں پڑ گئیں۔ فینیقیوں نے تمام دنیا میں نادر الوجود عمارتیں بنائیں اور ان کی عمارتوں کی غالب تعداد ان مقامات پر تھی جن کی



زبانیں یونانیوں سے پست تھیں۔ جیسے قرطاجنہ، سسیل اور اسپانیا۔

ایشیائے غربی اسور، مصر اور کلدہ کے سامی مدتوں تک حکمراں رہے مگر مادیوں اور پارسیوں کے مقابل ہوئے تو مغلوب ہوگئے۔ وہ زبان جو سنسکرت اور اوستا کی ہم جلیس تھی اسوری اور بابلی پر چھا گئی اور روم کے امپراطوری خرابوں سے یورپ اُٹھ کھڑا ہوا جس کی عظمت آج بھی آئینہ ہے۔

جس وقت ایرین اور یونانیوں کی مڈھ بھیڑ ہوئی، یونانی کو ایسا غلبہ ہوا کہ اسپانیا سے باختر تک اسی کا دور دورہ تھا اطالی جو مدنی زاویہ نگاہ سے یونان زادی تھی عالمگیر ہوگئی۔ وحشیوں نے بہت توڑا مروڑا لیکن وہ لچک لچک کر ابھرتی رہی اور آغاز یورپ کا ستون بن گئی۔

کبھی کبھی ایسا بھی ہوا ہے کہ حسن اتفاق سے نیم مہذب یا وحشی مہذب ملتوں پر عارضی طور پر غالب ہوگئی ہیں مگر اس غلبہ نے بہت تھوڑی عمر پائی اور کامل تر زبانوں کا پانسہ پلٹا تو مغلوب غالب بن گیا اور آج بھی کرہ زمین پر وہی ملتیں غالب نظر آتی ہیں جنکی زبانیں کامل تر ہیں۔

فقہ اللغۃ والوں نے قرابت داری کی حیثیت سے زبانوں کی طبقہ بندیاں کی ہیں مگر ہم کو بھول کر بھی یہ خیال نہ کرنا چاہیئے کہ تمام زبانیں گھیروں میں آجاتی ہیں۔ ایسی زبانیں بھی ہیں جو کسی طبقے کے دائرے میں نہیں آتیں۔

بات یوں ہے کہ ایسی زبانیں ان زبانوں سے نکلی ہیں جن کے آثار بھی مٹ چکے ہیں اور وہ ملتیں بھی فنا ہوچکی ہیں جن کی یہ زبانیں تھیں۔ گوشوارہ پر اتنا کہا جاسکتا ہے کہ سامی، ایرین اور یوروپین زبانیں اوّل درجہ کی ہیں اسی لئے کہ ان زبانوں کے نہایت قدیم آثار موجود ہیں اور قبل مسیح ۴۰ صدی بیشتر تک کا مواد ہم کو مل جاتا ہے۔ یہ خصوصیت ایرین زبانوں کے واسطے مخصوص ہے، ہندی اور یوروپین زبانیں بہت قریب زمانہ کی ہیں۔ اسی لئے ایرین کا شعبہ اور درجہ پہلا ہے۔

ریشئی زبانوں میں صرف چینی زبان ایسی ہے جس میں محقق کیلئے کافی مواد اور مسالہ موجود ہے۔ یوں تو اس زبان نے بہت کچھ ہاتھ پاؤں مارے مگر چالیس قرن گزرنے پر بھی ریشئی مرحلے سے باہر نہیں آسکی زبانیں

بھی انسانوں کی طرح حیات رکھتی ہیں، بہرکیف اب السنہ والوں کا اتفاق ہے کہ کوئی جدید زبان وجود میں نہ آئے گی۔ اس لئے کہ تمام کرۂ زمین پر کوئی جگہ نہیں ملتی جہاں کے باشندے اتنی ابتدائی منزل میں ہوں کہ آپس میں بات چیت بھی نہ کرسکیں۔ یہی زبانیں جو اس وقت بروۓ ہستی ہیں ترقیاں کرتی جائیں گی اور ہر شاخ سے نئی نئی کونپلیں پھوٹتی آئیں گی۔ یہ لسانی ترقی ذاتی بھی ہوسکتی ہے اور خارجی زبانوں کے اثر سے بھی ہوسکتی ہے۔ خاص کر اب موخرالذکر صورت زیادہ کارگر ہوگی اس واسطے کہ بین الملی روابط بہت بڑھ گئے ہیں اور وائرلیس، ٹیلی ورن، ٹیلی گراف، الٹراوائیلٹ ریل، جہاز اور آبدوز سب کے سب معین و مددگار ہیں۔

# خطوط

اہل زبان سے پوچھئے تو بے تکلف کہدیں گے کہ زبانوں کی طرح خطوط بھی مرورِ دہور کے شرمندۂ احسان ہیں اور آہستہ آہستہ ترقی کرکے موجودہ منزل تک پہنچے ہیں۔ سب جانتے ہیں کہ تحریر کی ایجاد و ترقی میں تمام قوموں اور ملتوں نے ہاتھ نہیں بٹایا۔ اس لئے کہ بہت سے قوموں نے فن تحریر کسی اور قوم سے لے لیا ہے۔ خط کی ایجاد کب اور کیسے ہوئی یہ موضوع بنفس خود بہت وسیع ہے۔ مگر اس کی ترقیوں میں آپ کو پانچ اساسی منزلیں ضرور نظر آئیں گی۔

(۱) پہلی منزل وہ ہے جس میں اپنا خیال ظاہر کرنے کیواسطے بعض مخصوص چیزوں سے کام لیتے ہیں۔ آج بھی بعض جگہ نمک محبت کی علامت اور کالی مرچ کدورت کی نشانی سمجھی جاتی ہے۔ امریکہ کے بومی ریشم کی گرہوں اور پتوں کے سوراخ سے بعض خاص مفہوم سمجھتے اور سمجھاتے ہیں۔ اسکو ہم خط چوبیں کہہ سکتے ہیں۔

(۲) دوسری منزل تصویری تحریروں کا ہے۔ جب کسی چیز کا نام لینا مقصود ہوا اسکی تصویر کھینچ دی یہ خط امریکہ کے بعض بومیوں میں آج بھی رائج ہے۔

(۳) تیسری ایڈوگرافی ہے، یا مفہوم نویسی۔ اب پوری صورت کی جگہ اسکے کسی اہم جزو کی تصویر بنانے لگے۔ یہاں تک کہ جزو بھی گھٹتے گھٹتے صرف علامت ہوکر رہ گیا اور حقیقی معنوں سے بڑھ کر مجازی معنوں میں بھی استعمال ہونے لگا، اس ترتیب سے جو حروف یا علامتیں لکھی جانے لگیں ان سے کلمہ بننے لگا مصریوں کا قدیم خط سوسبو ایسا ہی تھا، سومری، بابلی اور قدیم پارسی میں آج بھی بعض علامتیں اسی قسم کی ملتی ہیں جیسے تیمی پارسی میں چار علامتیں ایسی ہیں کہ ہر ایک سے ایک کلمہ بن جاتا ہے ہم لکھتے ہیں اور اسکو مبتت پڑھتے ہیں۔

(۴) چوتھی منزل۔ ہجائی یا تقطیعی خط، اس منزل میں ہر آواز کے واسطے نہیں بلکہ ہر ہجا کے واسطے ایک علامت ہے۔ ہماری تحریر بھی بیشتر ہجائی ہے اور تھوڑی سی الف بائی ہے۔ سومری، بابلی اور عیلامی ہجائی اور ایڈوگریفی کا گلدستہ ہیں۔

(۵) پانچویں منزل الف بائی تحریر کی ہے جس میں ہر آواز کے واسطے ایک مخصوص علامت ہے، قدیم خطوں میں اوستائی خط خالص الف بائی تھا۔ انگریزی اور ار ۔وکھی الف بائی اور ایڈوگریفی سے مرکب ہیں۔ فنیقیوں نے اپنا [illegible] یوں سے لیکر یورپ میں پھیلایا بعض کہتے ہیں مصریوں سے لیا ہے، عبری خط کو آرامی اور نبطی نے بھی شکلیں بدل کر لیاہے اور پھر آرامی خط سے بہت سی تحریریں نکلیں جیسے پہلوی اور نبطی د ایشیا اور افریقہ کے بیشتر اسی خط کے مرہون منت ہیں، اسی طرح جاپانی اور سیامی تحریریں چینی تحریر کی شاخیں ہیں

وہ سندیں جن پر تاریخ کی بنیادیں قائم کی جاتی ہیں چار قسم کی ہیں
(۱) معاصرین کی تحریریں۔ کتبے، سکے اور سالنامے
(۲) رو [illegible] زمین اور [illegible] زمیں سے [illegible] آثار۔
(۳) غیر معاصرین کی کتابیں جنہیں کسی واقعہ کی شرح کی گئی ہو
(۴) ملت، مذہب، زبان، صنعت و حرفت [illegible] متعلق کے حوالے پارے جن سے قوم کے درجہ تمدن کا پتہ چلتاہے۔

ان چار [illegible] معاصرین کی تحریریں سب سے زیادہ اہم اور قابل اعتماد ہیں، آثار عتیقہ [illegible] گویا [illegible]۔

اس کی [illegible] بدلتی رہتی ہیں۔ اس کے [illegible] تردید آمیز ہوتے ہیں۔ غیر معاصرین کی کتابیں ہمیشہ قابل اعتبار نہیں ہوتیں۔ اور جب تک ان کے مخارج کی تحقیق نہ ہوجائے یقینی نہیں ہوسکتیں۔

کیتوں میں بھی رنگ آمیزیاں ہوئی ہیں۔ اسوری بادشاہوں نے اپنی روداد میں کافی اغراق سے کام لیا ہے ۔ اب اگر خارجی سندیں بھی مل جائیں اور مقالہ میں ٹھیک اتریں تو درست سمجھی جا سکتی ہیں۔ غالب ہمیشہ اپنی فتح کو غلو کے ساتھ اور مغلوب سکوت کیساتھ دکھایا کرتے تھے۔ مصری بابلی اور آسوری جب کسی شہر کو دشمن سے جیتتے تھے تو اس کے آثار کو بھی ناپید کر دیتے تھے ۔

عیلامیوں نے ذرا کم وحشت دکھلائی ہے ۔ وہ مفتوح شہر کے آثار کو اٹھا کر اپنی مملکت کی زینت بناتے تھے اسی لئے آج بھی شوش کے حضریات میں کلدہ اور بابل کے متعلق بہت سا مسالہ موجود ہے ۔

مصر بابل آسور اور ایران میں بہت سے آثار ڈھونڈھ نکالے گئے ہیں مصر میں حمیری کاغذ اور ہرن کی کھال پر بہت سی تحریریں لکھی گئی ہیں اور وہاں کی ہوائے خشک نے ان کو روئے زمین اور زیر زمین ہزاروں برس تک بے داغ محفوظ رکھا ہے ۔

بابل اور آسوری خاک رس کی تختیوں پر بہت کچھ لکھا گیا ہے یہ تختیاں نویں صدی سے اب تک برابر نکل رہی ہیں ۔ ایران کے اکثر کتبے ایسے مقامات پر ہیں جہاں انسانی پاؤں یا تو پہونچ ہی نہیں سکے یا بڑی مشکل سے پہونچ سکے ہیں اس کے باوجود بھی جاہلوں نے توپ کے گولوں سے اکثر کتبوں کو سالم نہیں چھوڑا ہے ۔

# شوق کی ہنگامہ



اضطراب شوق کی ہنگامہ آرائی نہ پوچھ
رنگ کیا لائی ہے میری ناشکیبائی نہ پوچھ

میری خاموشی بھی اک تھی ہنگامہ آرائی نہ پوچھ
واقعاتِ کاروبارِ شامِ تنہائی نہ پوچھ

اور بھرے شوخیاں کچھ انکے حسنِ شوخ میں
میرے دل کا حال اے ذوقِ خودآرائی نہ پوچھ

صبر آتا ہے نہ قابو ہے دلِ بیتاب پر
اضطرابِ جذبۂ شوقِ تمنائی نہ پوچھ

ماورائے گلشن و صحرا ہے اب میرا جنوں
کونسی منزل پہ ہوں اے ذوقِ صحرائی نہ پوچھ

مسکراتے ہیں خیالوں میں وہ سوتے جاگتے
شانِ جلوت دیکھ سعدی نقشِ تنہائی نہ پوچھ

سعدی جعفری

# جنگ کے جراثیم

## دوسری قسط

### سلسلہ کیلئے "ایشیا" دسمبر ۱۹۳۹ء ملاحظہ کیجیے

اس سے پہلے کہ میرا مضمون ختم ہوتا، ایڈیٹر ایشیا نے اپنی رائے شاعرانہ جذبات سے بےچین ہو کر ظاہر کر ہی دی حالانکہ جیسا کہ انھوں نے خود ہی آخر سطر میں لکھا ہے چاہیئے یہ تھا کہ جب مضمون ختم ہو جاتا اسوقت تبصرہ ہوتا۔ مضمون نگار پر اس سے زیادہ ظلم شاید نہیں ہو سکتا تھا۔ مجھے شکایت نہیں ہے لیکن تکلیف ضرور پہونچی جس کا اظہار یہاں اس لئے ضروری ہے تاکہ جنگ کے جراثیم کے کھائے ہوئے حضرات اب اسوقت تک صبر اور برداشت سے کام لیں جب تک کہ میرے مضمون کی آخری قسط نہ شائع ہو جائے۔

٦١

ایڈیٹر ایشیا نے غالباً میرے مضمون کو غور سے پڑھا بھی نہیں اور صرف ایک جملہ پڑھ کر کہ "جنگ کے مرض کی بڑی وجہ ۔ ۔ وطنیت ہے"، سارے مضمون پر رائے زنی کر دی۔ بیچارے شانتی نے تو وطنیت کو جنگ کے مرض کی بڑی وجہ ضرور بتائی ہے لیکن "اصلی وجہ" کہیں نہیں کہا ہے۔ یہ بھی غلط ہے کہ شانتی کیلئے وطنیت جنگ کے اسباب میں پہلا اور آخری سبب ہے۔ میرے مضمون میں موجودہ جنگ یورپ کا بھی ذکر نہیں ہے۔ میرا مضمون جنگ کے فلسفہ اور ماہیت پر مفکرانہ بحث ہے۔ آج کی جنگ یا آج سے پہلے کی دو ہزار جنگوں پر تاریخی زہر پاشی نہیں ہے۔

مجھ پر یہ بڑا ظلم ہے کہ ابھی میں نے دوسری قسط شروع بھی نہیں کی اور ایڈیٹر نے نہایت عالمانہ انداز میں لکھ دیا کہ ۔ ۔ "لیکن انھوں نے وطنیت کو امراض مزمنہ سے مثال دیتے ہوئے یہ حقیقت قطعی فراموش کر دی کہ جنگ کی اصلی وجہ محض وطنیت نہیں ہے بلکہ سامراجی نظام حکومت اور سامراجی تمدن ہے" غالباً ایڈیٹر پیغمبر نہیں ہے اور اسے الہام نہیں ہوا کرتا ورنہ وہ سمجھتا کہ اشتراکی ادیب اس اہم حقیقت کو نظر انداز نہیں کر سکتا تھا۔ بلاشبہ جنگ کے مرض کی دوسری بڑی وجہ سامراجی نظام حکومت اور سامراجی تمدن بھی ہے۔ اور آئندہ قسط میں مجھے صرف اسی چیز سے بحث کرنی ہے۔

میں حیران ہوں کہ ایڈیٹر ایک طرف تو یہ کہتا ہے کہ "اگر واقعی کوئی خدا رسیدہ (شانتی کیلئے شاید خدا رسیدہ ہونا ضروری ہو) دنیا میں امن، راحت کی بحالی چاہتا ہے تو اسکو سامراج اور اس سے پیدا شدہ تمدن کو ختم کرنے کیلئے جدوجہد کرنی چاہیئے" دوسری طرف
ایشیا

یہ بھی کہتے ہوئے نہیں گھبراتا کہ ہندوستان کی نوعیت قطعی مختلف ہے۔ یہاں برسوں ابھی صوفامی قوم پرستی پر عمل کرنا ہوگا، گویا کہ ایڈیٹر کے نزدیک دفاعی قوم پرستی سامراجی تمدن کی مرہون منت نہیں ہے

اس سے پہلے کہ آپ میرے مضمون کی موجودہ قسط پڑھیں آپ کو بنیادی طور پر یہ سمجھ لینا چاہیئے کہ قوم پرستی اور وطنیت اشتراکی نظام اور تمدن کے بالکل متضاد چیزیں ہیں۔ مارکس نے ایک بار نہیں ہزار بار کہا ہے کہ اشتراکی انقلاب کا مقصد ONE PROLETARIA OF THE WORLD ہے "یعنی" دنیا کی ایک جنتا"

وطنیت کے جذبہ کی پیداوار سامراجی تمدن ہی سے ہوتی ہے جس طرح یہ کہنا دنیا کی موجودہ کروٹ سے بے خبری ہوگی کہ سامراجی تمدن اس لئے فطری ہے کیونکہ دنیا کے قیام سے ابتک دنیا کا تمدن سامراجی رہا، اوسی طرح یہ کہنا بھی انتہائی بھولے پن کا ثبوت ہوگا کہ حب وطن انسان کیلئے فطری چیز ہے۔ سامراجی تمدن میں پلے ہوئے دماغ وہی کچھ سوچیں گے جو انھیں سوجھایا جاتا رہا ہے۔ ایڈیٹر نے یہ رائے بھی ذرا جلدی ظاہر کردی ہے کہ " وطنیت کی مخالفت سے ہندوستان کی سیاسی جدوجہد میں کھوٹ اور رکاوٹ پیدا ہونیکا خدشہ ہے" بین الاقوامی اشتراکیت کے تحت جو انقلاب ہندوستان اور دوسرے سامراجی غلامی میں جکڑے ہوئے ممالک میں آئیگا وہ جنتا کیلئے حقیقی سوراج لائیگا۔ وطنیت سے جو سامراجی رہنماؤں کا آلہ ہوا کرتی ہے، جو انقلاب بھی آئیگا وہ جنتا کیلئے اور زیادہ تباہی اور زیادہ غلامی لائیگا۔

مارکس نے بھی شست وخون کی کئی جگہ کھلی ہوئی دعوت دی ہے لیکن وطنیت کے نشہ میں متوالے کم نظر سورماؤں کو (جن کی حقیقت شکار کے بکر ےسے زیادہ نہیں، نہیں بلکہ دنیا کے مزدوروں کسانوں اور زخم خوردہ جنتا کو سارے سامراج اور سرمایہ دار دنیا کے خلاف —— میں آخری قسط میں اس مسئلہ پر بھی تفصیل سے لکھوں گا۔

ایڈیٹر نے یہ بھی لکھدیا کہ " جب اسکی تمام قسطیں شائع ہوجائیں گی تو اس کے سلسلے میں آئے ہوئے موافق اور مخالف مضمون شائع کئے جائیں گے اور ثابت کیا جائیگا کہ جنگ انسانی فطرت ہے"

موافق مضامین تو کیا یہ ثابت کریں گے کہ جنگ انسانی فطرت ہے۔ اور مخالف مضامین کیلئے یہ راستے دشوار ہوگئے ہیں۔ تو میں خود ثابت کر رہا ہوں کہ جنگ انسانی فطرت میں صرف سامراجی تمدن کی وجہ سے گھٹ کر دہ گئی ہے۔ میں نے "جنگ اور کھلونے"، "جنگی یادگاریں"، "جنگی وردیاں" "جنگی کتب خانے" اور "لڑکیوں کی تعلیم" وغیرہ عنوانات کے تحت یہی تو لکھا ہے! اگر آپ جنگ کو انسانی فطرت مانے لیتے ہیں تو سامراجی تمدن کو انسانی فطرت کیوں نہیں مانتے۔

خدارا میرے مضمون کی پہلی قسط دوبارہ غور سے پڑھئے اور دیکھئے کہ میں نے وطنیت اور جنگ کے جذبوں کی "اصلی" وجہ کیا بتائی ہے۔ بچہ جب پیدا ہوتا ہے، اسوقت سے لیکر جب وہ اسکول، کالج یا یونیورسٹی کی تعلیم سے فارغ ہوتا ہے اور سامراجی تمدن کی گاڑی کھینچنے لگتا ہے، اسوقت تک وطنیت کا جذبہ [illegible]

[illegible]

یہ نوٹ بھی بہت سخت تقاضہ کرتا ہے کہ اظہار خیال کیا جائے لیکن شانتی صاحب نے لبوں پر مہر لگادی ہے اس لئے چپ ہوں البتہ اتنا ضرور کہوں گا کہ انسان نے درجہ بدرجہ ترقی کرکے حیوانی درجہ حاصل کیا اور کروروں برس میں ہونے والی تکمیل کے بعد متمدن بن سکا۔

ایشیا

ظاہر ہے کہ یہ "جدوجہد" اس نے خود ہی کی جس میں وہ اپنے ماحول سے بھی جنگ آزما رہا اور قدرت سے بھی۔ اس کی فطرت میں جہد اور بچاؤ دونوں عنصر شامل ہیں؛ دور کیوں جایئے، میرے دعوی کیلئے صرف وہ الفاظ کافی ہیں جو "تا نتی" (؟) صاحب نے اپنے نوٹ میں استعمال کئے ہیں، اور میں نے جن پر ایک ؎ سے لیکر چھ ؎ تک نشان لگادئے ہیں کیا یہ "حملہ" اور "مدافعت" کا بہترین ثبوت نہیں! ؟
اچھا اب آپ ان کا مضمون دیکھئے جس کی خوبی کیلئے وہ خود ہی اپنی ضمانت ہے۔

ساغر

---

# قومیت اور جنگ

انسان اپنے جبر و قوت کا مظاہرہ، کئی طریقوں سے کرتا ہے، ایک طریقہ یہ بھی ہے کہ کمزور قوموں پر حکومت کرے، جہاں حکومت اور ماتحتی کا سوال ہے وہاں دلوں کے درمیان ایک خلیج سی حائل ہوجانی لازمی ہے یہی خلیج قوموں کو مختلف گروہوں میں تقسیم کرتی ہے اور اس خلیج سے قوموں کے اتحاد کا رشتہ ٹوٹتا ہے اور اسی خلیج کی بنا پر ایک دوسرے سے نفرت اور دشمنی کا جذبہ پیدا ہوتا ہے۔

قومی دشمنی اور بغض و عناد کے جذبات کا زہر پھیلا کر ملکوں کی جنتا میں گروہ بندی کا احساس پیدا کیا جاتا ہے اور یہی احساس ہوتا ہے جو انھیں دنیا کی دوسری جنتاؤں سے منسلک کرنے سے روکتا ہے۔ وطن پرست رہنما جو چاندی اور سونے کے ایک انبار پر بیٹھ کر حکومت کرنیکے عادی ہوتے ہیں محدود قومیت اور دوسری قوموں سے نفرت کا جذبہ اسی لئے پھیلاتے ہیں تاکہ قوم محدود نظریات کے تحت پروان چڑھے اور اس سے آگے کچھ نہ سوچے؛ ان کا مفاد ذاتی ہوتا ہے اور وہ جو چیز اپنی قوم کے سامنے پیش کرتے ہیں۔ اسمیں بھی خود غرضی جھلکتی ہوتی ہے۔

ایک قوم کی تعریف کیا ہے ——— ؟ دنیا کے مورخین اسکی تعریف اس طرح کرتے ہیں کہ ایک قوم وہی ہوسکتی ہے جس کی زبان ایک ہو اور جو ایک خاص جغرافیائی حدود میں رہتی ہو، یہ دو نہایت اہم خصوصیات ہیں جن کی بنیادوں پر قومیت کی عمارت تیار ہوتی ہے؛ لیکن موجودہ زمانہ میں دنیا کی تدریجی ترقی کیساتھ ساتھ یہ تعریفیں بھی اہم نہ رہ سکیں؛

ایک زمانہ گذرا کہ یہودی قوم مخصوص جغرافیائی حدود کے اندر رہتی تھی اور اس کی ایک ہی زبان تھی؛ آج وہ ساری دنیا میں پھیلی ہوئی ہے اور اس قوم کے بیشتر افراد اپنی قدیم زبان بھول چکے ہیں سامراجی ملکوں میں یہودی قوم اب بھی یہودی ہی کہلاتی ہے لیکن روس میں روسی باشندوں کی نگاہ میں وہ صرف روسی ہے اور ان کی زبان بھی سوویٹ یونین کی مقامی زبانیں ہیں۔ اسی طرح خانہ بدوشوں کی ساری دنیا میں ایک زبان ہے۔ ماحولی اثرات کی وجہ سے کسی قدر فرق ضرور ہے لیکن لغت کے اعتبار سے زبان ایک ہی ہے؛ مگر وہ خانہ بدوش ہیں اور کسی حدود میں نہیں بستے۔ سائبریا کی مشہور قوم ٹنگوسیس (TUNGUSES)، جو دنیا کی قدیم ترین قوموں میں سے ایک قوم ہے۔ اب بھی اس حصہ زمین پر بسی ہوئی ہے جہاں وہ ہزارہا برس پہلے بستی تھی، لیکن اب وہ اپنی مخصوص زبان بھول چکی ہے اور سائبریا کی روسی زبان اس کی مادری زبان ہوگئی ہے۔ پھر بھی یہ تسلیم کرنا پڑے گا کہ ایسی مثالیں بہت کم ہیں اور ابھی قومیت کی یہ تعریف کہ کسی قوم کی زبان ایک ہونی چاہیئے اور اسے مخصوص جغرافیائی حدود کے اندر رہنا چاہیئے قائم ہے

اس سے پہلے کہ میں قومیت کے مسئلہ پر بنیادی بحث کروں مناسب یہ سمجھتا ہوں کہ پہلے یہ بتاؤں کہ ایک قوم کے دوسری قوم پر حکومت اور ایک قوم سے دوسری قوم کے نفرت کرنیکے وجوہ و اسباب کیا ہیں۔ ؟

میں اس چیز کو مثالوں سے سمجھاؤں گا۔ زار روس کی حکومت نے یہودیوں پر بڑے مظالم کئے۔ ان کو روس کے صرف چند مخصوص حصوں میں بسنے کی اجازت دی حکومت کے عہدوں سے انھیں محروم رکھا؛ روسی اسکولوں میں ان کا داخلہ ممنوع قرار دیا؛ اور یہودیوں کے خلاف

مخالف انجمنوں کی ہمت افزائی کی۔ صرف یہی نہیں، بلکہ زارِ روس کی حکومت نے اکرین ( UKRAIN ) والوں کو اس کی اجازت نہیں دی کہ اسکولوں میں اپنے بچوں کو اکرین زبان میں تعلیم دیں یہاں تک کہ اکرین زبان میں اخبارات کی اشاعت بھی ناممکن تھی۔ زارِ روس کی دوسری محکوم قوموں کو اس کی بھی اجازت نہیں تھی کہ وہ اس کا بھی فیصلہ کرسکیں کہ وہ روسی حکومت سے اپنا رشتۂ قومیت قائم کریں۔

جرمن حکومت نے بھی جرمن میں پول مدارس قانوناً بند کردیئے تھے۔ آسٹرین حکومت نے بھی اپنے ملک میں چیک زبان کے استعمال پر پابندیاں عائد کردی تھیں، اور چیک قوم پر زبردستی جرمن زبان نافذ کردی گئی تھی؛ برطانوی سامراج آج بھی افریقہ اور ایشیا کے باشندوں کو اپنے سے کمتر اور ذلیل خیال کرتے ہیں؛ جو قومیں ان کے معیارِ تہذیب سے گری ہوئی ہیں۔ اُن پر حکومت کرنا آج بھی ان کے لئے باعثِ فخر و امتیاز ہے اور جب یہ بے چاری کمزور قومیں سر اٹھانے کی کوشش کرتی ہیں تو ان کو آج بھی سختی کیساتھ دبا دیا جاتا ہے۔ مختصر یہ کہ جب کسی ایک حکومت میں ایک قوم کے لوگوں کو تمام حقوق اور مراعات حاصل ہوتے ہیں اور دوسری قوم کے لوگوں کو صرف ایک قوم کا حصہ نصیب ہوتا ہے؛ جب ایک کمزور قوم کو زبردستی طاقتور قوم سے مربوط کردیا جاتا ہے، جبکہ طاقتور قوم کمزور قوم کی مرضی کے خلاف ایک خارجی زبان اور خارجی اصول و روایات اس کے سر منڈھ دیتی ہے جب کہ کمزور قوم کو اس کی اجازت نہیں ہوتی کہ وہ اپنے مناسب حال زندگی بسر کرے تو قومیت کی صحیح تعریف ہمارے سامنے آجاتی ہے، دو لفظوں میں "قومی غلامی"!



اس مضمون میں کسی جگہ میں نے لکھا ہے کہ دنیا میں اتحاد کی صورت صرف ایک ہے "کہ دنیا کی ایک جنتا" ہو۔ دنیا کی ساری قوموں کو ایک ہوجانا چاہیئے، تاکہ پھر قومی دشمنی، نفرت، بغض و نفاق، حکومت اور محکومیت کا سوال ہی نہ اُٹھ سکے!؟

آپ مجھے ایک بات بتائیں۔ کیا ہندوستان کے کسانوں اور مزدوروں کو ساری جرمن، فرانسیسی، برطانوی، یہودی، چینی یا جاپانی قوم کو دشمنی کی حیثیت سے دیکھنا چاہیئے۔ یا یہ کہ انھیں اسکا بھی خیال کرنا چاہیئے کہ وہ جس گروہ سے تعلق رکھتے ہیں ان کی روٹی کا جو وزن ہے اور جو پتھر اُن کے پیٹ سے بندھا ہوا ہے، وہ ان قوموں کے انھیں جیسے گروہوں کا بھی امتیازی نشان ہے؛ کیا ہندوستانی مزدور اور کسان اس بات کا حق رکھتے ہیں کہ وہ دوسری قوموں کو صرف اس لئے شک اور نفرت کی نگاہ سے دیکھیں کہ وہ قومیں غیر زبانیں بولتی ہیں۔ ان کے رنگ کالے یا پیلے ہیں۔ اور ان کی روایات اور اصول ان سے مختلف ہیں!؟

حقیقت یہ ہے کہ ہندوستانی مزدور اور کسان اسی طرح کی جنتا ہیں جس طرح کہ جرمن، فرانسیسی، روسی انگریز اور حبشی مزدور کسان کی زبانیں کتنی ہی مختلف کیوں نہ ہوں، لیکن مزدوروں اور کسانوں کی زندگی کے مسائل سب جگہ ایک ہی جیسے ہیں؛ سرمایہ داری ہر جگہ انھیں اپنا تختۂ مشق بناتی ہے۔ سب کے سب بھوکے ہیں؛ ناانصافی اور مظالم کے سبھی شکار ہیں۔

کیا ہندوستانی مزدور کو ہندوستانی سرمایہ دار سے صرف اسلئے محبت کرنی چاہیئے کہ اس کا ہم قوم اسے ہندوستانی زبان میں گالی دیتا ہے؛ یا ہندوستانی کوڑے سے اس کی خبر لیتا ہے؛ بالکل یہی سوال دوسرے ممالک کے مزدوروں اور کسانوں کے سامنے بھی ہے۔ جرمن سرمایہ دار صرف اس لئے جرمن مزدوروں کی نگاہ میں کس طرح بہتر ہوسکتا ہے کہ وہ اُسے سخت وسست سناتا ہے۔ یا جرمن سانچے میں ڈھلے ہوئے مظالم کرتا ہے۔ ساری دنیا کے مزدور اور کسان دُنیا کے ہر ملک کے بھوکے اور غریب ایک ہی گروہ رکھتے ہیں؛ اور وہ سب آپس میں بھائی بھائی ہیں۔ اور وہ سب دنیا کے تمام ممالک کے سرمایہ داروں کے شاکی اور احتجاج کرنیوالے ہیں۔ بھلا ہندوستان کے غریب اور بھوکے کسانوں کو اپنے ان زمینداروں سے جو ان کا ہر لحہ خون چوستے رہتے ہیں۔ جرمنی یا انگلستان کے ان ہی کی طرح بھوکے اور غریب کسانوں سے زیادہ محبت کس طرح ہوسکتی ہے یہ ضروری ہے کہ ہندوستان کا زمیندار اس کی اپنی زبان بولتا ہے اور ہندوستانی رسوم و روایات کا عادی ہے؛ لیکن وہ جو ظلم و ستم کسان پر کرتا ہے۔ اسی قسم کے برتاؤ کا عادی جرمنی اور انگلستان کا کسان بھی ہوتا ہے؛ اس لئے نفسیاتی طور پر ہندوستان کا کسان جرمنی اور انگلستان کے کسانوں ہی سے محبت کرے گا۔ دلوں کا

قرب حقیقی قرب ہوتا ہے۔ دنیا کو اگر تقسیم ہونا ہی ہے تو دنیا صرف دو حصوں میں تقسیم ہو گی؛ ایک ستانے والوں کی دنیا ہو گی، اور دوسری ستائے ہوؤں کی" دراصل جو لڑائیاں اب تک دنیا میں ہوتی آئی ہیں۔ وہ اُسی قومیت اور وطنیت کے جذبات کی بنا پر ہوئی ہیں اور جو لوگ ان لڑائیوں میں لڑے ہیں وہ صرف سرمایہ داری اور سامراج کا شکار ہوئے ہیں؛ اگر دنیا کی یہ ساری جغرافیائی قومیں ایک ہو جائیں، پھر کوئی لڑائی کا سوال نہیں رہ جاتا؛ زیادہ سے زیادہ اگر لڑائی ہوئی بھی تو صرف ستانے والوں اور ستائے ہوؤں کے درمیان ہو گی، چونکہ اب تک ستانے والی دنیا کے سپاہی ستائی ہوئی دنیا ہی کے تھے اس لئے ظاہر ہے کہ اس جنگ میں ستائی ہوئی دنیا جیتے گی اور وہ ستانے والی دنیا کو ہمیشہ کیلئے ختم کر کے امن کی ایک مستقل صورت پیدا کر دیگی جیسی کہ روس نے آج سے سترہ برس پہلے ایک چھوٹے سے پیمانہ پر اس کی ابتدا کی؛ روس سے سامراج شاہی اور سرمایہ داری دونوں کا ہمیشہ کیلئے خاتمہ ہو گیا؛ اور روسی جنتا کی مستقل بھوک اور غریبی ہمیشہ کیلئے مٹ گئی۔ بالکل یہی صورت دوسرے ممالک میں بھی ہو سکتی ہے۔ ممکن ہے کہ یہ جنگ عظیم ترین ہو، اور اس کا سلسلہ آنیوالی نئی نسلوں تک جاری رہے لیکن اس خون کی ندی میں جو کنول کھلے گا وہ کہانی والی پری کی طرح امن کی دیوی کو ایک سدا بہار کنوارپن دیدیگا؛

جب قوموں کا اختلاف مٹ جائیگا۔ جو آج عالمگیر اتحاد میں سب سے بڑی رکاوٹ ہے؛ ساری دنیا میں ایک فوج ہو گی جس کا مقصد ایک ہی ہو گا اور جس کا سپاہی دنیا کا ہر باشندہ ہو گا؛ غالباً یہی سوچ کر آج سے ستر برس پہلے اشتمالیت اور اشتراکیت کے بانی مارکس اور انگلس نے اپنے مشہور اشتمالی منیفسٹو میں یہ نعرہ بلند کیا تھا؛ کہ تمام ممالک کے عوام کو متحد ہو جانا چاہیئے۔

نہ صرف اس لئے کہ دُنیا سے بھوکوں کی تعداد مٹائی جا سکے۔ اور دنیا والوں کو ایک ہمیشہ کا امتنان اور اطمینان حاصل ہو جائے۔ بلکہ اس لئے بھی کہ جنگ کا فطری جذبہ انسان کے دل و دماغ سے مٹ جائے، یہ ضروری ہے کہ دنیا کے تمام ممالک کے مزدور اور کسان قومی دشمنی اور نفرت کی بجائے محبت عقیدت کے نشہ میں ڈوب جائیں

ایشیا

اس کی صرف ایک صورت ہے یعنی دنیا کے ہر ملک کا اقتصادی نظام ایک ہی ہو؛ اور دنیا کو اس نظام کے ماتحت منظم کیا جائے۔ جیسا کہ اڈیٹر ایشیا نے اپنے نوٹ میں تحریر کیا ہے، یہ ایک علیحدہ مسئلہ ہے جس پر آئندہ اشاعت میں تفصیل سے بحث کی جائیگی۔

لیکن یہاں مختصر طور پر اس چیز کا اظہار کرنا نہایت ضروری ہے کہ دنیا کی کسی قوم کو اپنے سے کمتر۔ کمزور قوموں کو ستانے کا حق حاصل نہیں ہے اور نہ اس کا حق ہے کہ سرمایہ کے زور سے ان پر حکومت کریں اور انکی حکومیت سے فائدہ اٹھاتے ہوئے اُن کا رہا سہا اثاثہ بھی چھین لیں

دنیا کی دولت کے استعمال کیلئے دنیا کے ہر باشندے کو مساوی مواقع حاصل ہونے چاہئیں؛ اگر کبھی دنیا میں ایسا انقلاب آگیا، جنگ وجدال کا ہمیشہ کیلئے خاتمہ ہو جائیگا؛ کیونکہ آخر لڑائیاں صرف اس تجارتی منڈی کیلئے تو ہوتی ہیں؛ جسے ہر قوم اپنے خودغرضانہ مفاد کی خاطر ہڑپ کر لینا چاہتی ہے۔ اور دوسری قوموں کے لئے اس کا دروازہ بند بھی کر دینا چاہتی ہے۔ جرمن اور انگریز مزدور کو اسی طرح ساری قومی دولت کو محفوظ خزانوں سے نکال کر جرمن اور انگریز جنتا میں تقسیم کر دینا چاہیئے جس طرح روس نے کیا۔ جرمن اور انگریز مزدوروں کے ذکر سے بار بار میرا یہ مقصد نہیں ہے کہ صرف انھیں دونوں کے انقلاب سے دنیا کی حالت سُدھر جائے گی؛ میں ان کے نام صرف مثال کے طور پر پیش کر رہا ہوں اگر جرمن اور برطانوی قوموں کے پاس ان کا اپنا قومی خزانہ نہ رہیگا۔ ان کی ساری توجہ اپنے حصہ زمین پر بسنے والوں کی بھلائی اور اچھائی کیلئے ہو گی؛ دوسری قوموں سے نفرت اور مقابلاتی دوڑ کا سوال ہی باقی نہ رہیگا؛ پھر آخر جنگ کیوں ہو گی—!؟

---

اب میں اُن اسباب پر روشنی ڈالوں گا جن کی وجہوں سے قوموں کے درمیان دشمنی اور نفرت کا جذبہ پیدا ہوتا ہے؛ اب تک ہم نے صرف علان حال کیا ہے کہ ایک قوم دوسری قوم پر ظلم کرتی ہے۔ ایک قوم دوسری قوم سے حسد کرتی ہے۔ انھیں ایسا نہیں کرنا چاہیئے۔ تمام قوموں کو ایک بٹے ہوئے دھاگہ کی طرح متحد ہو جانا چاہیئے۔ ان کو صرف سرمایہ داری کو اپنا واحد دشمن تصور کر کے صرف اسی کے خلاف ایک

آخری جنگ کرنی چاہیئے؛ اور انکو ایک جیتی ہوئی جنتا کیلئے ایک عالمگیر اقتصادی نظام بنانا چاہیئے۔ لیکن اب دیکھنا یہ ہے کہ قومی فخر و غرور، لبغض و عناد کے جذبات قوموں کے دل و دماغ سے کس طرح مٹائے جاسکتے ہیں!؟

قوموں میں احساسِ برتری اور احساسِ کمتری کی تاریخ بہت پُرانی ہے۔ یہ تعریف اس وقت سے شروع ہوئی ہے جب کہ دنیا کی تمام موجودہ قومیں چھوٹے چھوٹے خاندانی گروہوں کی شکل میں پیدا ہوئی تھیں۔ اس وقت بھی مسئلہ اقتصادی ہی تھا، وہی روٹی جو آج بھی قوموں سے ایک دوسرے کا گلا کٹواتی ہے۔ اسوقت بھی دنیا کی مختلف آبادیوں کے لئے بلائے جان بنی ہوئی تھی؛ وہ وقت وہ تھا جب کہ مختلف قبائل صرف ایک دوسرے سے جنگ و جدال اور کھیت اور جنگل پر قبضہ کرنے پر اکتفا نہیں کرتے تھے، بلکہ ایک قبیلہ دوسرے قبیلہ کے لوگوں کو منہ کا نوالہ بنا لیتا تھا؛ آج جو قومی فخر و غرور کا جذبہ ہم میں پایا جاتا ہے اسکی بنیاد اسی وحشیانہ جذبہ پر ہے جو ان قبائل میں پایا جاتا تھا۔

دنیا میں جیسے جیسے آبادی بڑھتی گئی۔ قبائل کی گروہ بندی بھی بڑھتی گئی۔ لوٹ کھسوٹ میں بھی اضافہ ہوتا گیا۔ قبائل قوموں میں تبدیل ہوگئے۔ کھیت اور جنگلوں نے ملکیتوں کی شکل اختیار کرلی، جذبہ وہی ہے لیکن اب وہ چھوٹے چھوٹے خاندانوں اور قبائل سے نکل کر اقوام کے درمیان، نسلوں کے درمیان، حاکموں اور محکوموں کے درمیان پیدا ہوگیا ہے۔ لیکن اس کا راز صرف یہ ہے کہ ہر ملک کا سامراجی طبقہ عوام کو اپنے مقاصد کا شکار اور ظلم و ستم کا عادی بنانا چاہتا ہے۔ جو قومیں ایسے نظام تمدن کے ماحول میں پلتی ہیں ظاہر ہے کہ ان کی گھٹی میں جنگ کا جذبہ لازمی طور پر ہونا چاہیئے۔ سامراجی طبقہ اپنے عوام کو ہر ممکن طریقے سے یہ یقین دلاتا ہے کہ عوام کے دشمن سامراجی خواص نہیں ہوتے بلکہ دوسرے ممالک کے لوگ ہوتے ہیں۔ جرمن سامراجی جرمن مزدور سے کہتا ہے "فرانسیسیوں کو مٹادو،" "انگریزوں کو مٹادو" برطانوی سامراج، برطانوی مزدور سے کہتا ہے "جرمنوں کو مٹادو" "روسیوں کو مٹادو" کچھ دنوں سے دنیا کے تمام ممالک کے سامراجی متحدہ طور پر یہ نعرہ بلند کر رہے ہیں کہ "یہودی قوم کو مٹا دینا چاہیئے"؛ مقصد ان ساری باتوں کا یہ ہے کہ مزدوروں کی توجہ ان کی اپنی جد و جہد کی طرف سے ہٹ جائے وہ سرمایہ داروں کے مظالم کی طرف سے بے پروا ہوجائیں؛ اور قومی جنگوں میں خود کو جھونک دیں؛

سامراجی طبقہ اپنے مقصدِ کار اور عوام میں دلچسپی پیدا کرنے کے لئے مادی ذرائع بھی پیش کرتا رہتا ہے؛ پچھلی جنگ میں جرمنی کا سامراجی اور سرمایہ دار طبقہ اپنے عوام کو یہ تعلیم دے رہا تھا کہ اُن کی جنگ اُن کے لئے بہتری کا باعث ہوگی اور اس کے لئے وہ جس قدر بھی خون بہائیں اور جتنا بھی لوٹیں کھسوٹیں جائز ہے۔ پچھلی جنگ سے پہلے خواص کے طبقے نے اپنی عادت بنالی تھی کہ وہ مزدور جماعت کے رہنماؤں کو رشوت دے دے کر یہ سمجھائیں؛ کہ نوآبادیات میں لوٹ مار کرنا ان کی اپنی آسائش کے لئے ثواب کا کام ہے؛ وہ یہ کہتے تھے کہ کمزور اور ناتربیت یافتہ اقوام کو سر اٹھا کر دنیا وی جد و جہد میں حصہ لینے کا حق نہیں ہے؛ پچھلی جنگ کے موقع پر ساری دنیا میں شیخی باز وطن پرستوں (SOCIALIST JINGO) کا ایک گروہ پیدا ہوگیا تھا؛ جو مزدور جماعتوں کے سب سے زیادہ اُجرت پانیوالے رہنما تھے؛ یورپ کی طاقتور قوموں میں ان رہنماؤں نے سرمایہ داری کے سامنے سپر ڈالدی؛ اور عوام کو یہ یقین دلایا کہ ان کے لئے ایک مادرِ وطن کا ہونا ضروری ہے۔ اور مادرِ وطن کو زندگی کی نئی روح دینے کیلئے نوآبادیات میں قتل و غارتگری اور کسی قدر محتاج قوموں کی محکومیت نہایت ضروری ہے؛ حالانکہ حقیقت یہ ہے کہ سامراجی نظام کے تحت بے چارہ مزدور تانبے یا چاندی کے ایک دو سکوں کے عوض حُبِّ وطن کے پیدا کئے ہوئے جوش میں بہہ کر اپنی حقیقی مادرِ وطن کو فروخت کر دیتا ہے۔ یہ مادرِ وطن دنیا کی وہ دھرتی ہے جسکی چھاتیوں پر ایک ہی طرح سانس لینے والے بستے ہیں۔

دنیا میں حکومت صرف مرکزی فیڈریشن کے ذریعہ ہونی چاہیئے۔ جب تک ایسا نہ ہوگا قومیں ایک دوسرے کے گلے پر چھری پھیرتی ہی رہیں گی؛ مساوی حقوق تسلیم نہیں ہوتے اور مساوی حقوق کی خاطر انسانیت ہمیشہ سرگرم پیکار رہیگی؛

سامراجی طبقے کی بقا کیلئے انسانیت کی تقسیم مختلف قوموں کی شکل میں ضروری ہے؛ کیونکہ سامراجی طبقہ سطحی جذبات قوموں میں پیدا کرکے انھیں ان کے مستقل مرض "بھوک" اور فلاکت کی طرف متوجہ

نہیں ہونے دیتا۔ یہی وجہ ہے کہ جب روس میں عوام کی جماعتوں نے اپنی حکومت قائم کر لی اور خواص کے طبقے کو ہمیشہ کیلئے فنا کر دیا، دنیا کی سامراجی قومیں لرزہ براندام ہو گئیں اور دنیا کے تمام سامراجی رہنما اس فکر میں رہنے لگے کہ روس کی زمین سے اٹھا ہوا، یہ نیا طوفان کہیں انھیں بھی تنکے کی طرح اڑا نہ لیجائے۔ عالمگیر امن کیلئے یہ ضروری ہے کہ دنیا کی ہر ملک کی بنائی ہوئی جنتا ایک دوسرے سے بیر نہ رکھے، ایک دوسرے کو شک وشبہ کی نگاہ سے نہ دیکھے، ایک دوسرے پر بھروسہ کرے۔ جس وقت کہ ایک ملک دوسرے ملک پر مظالم ڈھاتا ہے۔ مظلوم ملک والوں کو یہ نہ سوچنا چاہیئے، کہ ظالم ملک کا ہر باشندہ یا ہر طبقہ اس پر ظلم کرنا چاہتا ہے؛

جس وقت کہ چیک قوم پر آسٹریا کے سامراجی جرمنوں نے مظالم ڈھائے چیک قوم نے ساری جرمن قوم کو ظالم اور جابر سمجھا زار روس کی حکومت نے پولش قوم پر بے انتہا مظالم کئے تھے؛ جس کا نتیجہ یہ ہوا کہ آج تک پولش قوم تمام روسیوں کو نفرت اور شبہ کی نگاہ سے دیکھتی ہے، اس کی نفرت جتنی زار سے یا زار کے زمانہ کے جاگیرداروں اور سرمایہ داروں سے تھی اتنی ہی موجودہ عوام اور انھیں کی طرح غریب لوگوں کی حکومت سے بھی ہے بالکل یہی حال یہاں وہاں دنیا میں ہر جگہ ہے؛

اشتراکی نظام کی سب سے بڑی خصوصیت یہ بتائی جاتی ہے کہ وہ بنیادی طور پر قومیت کے مرض کی اصلاح کرنا چاہتا ہے۔ تاریخ کی بنائی ہوئی جو قومیں اس نظام کے تحت بستی ہیں ان کو زبان، تعلیم، اور تہذیب اور تمدن کے سلسلے میں مساوی حقوق حاصل ہیں۔ جس فیڈریشن کی میں دعوت دے رہا ہوں اس کا بھی نظام کچھ ایسا ہی ہوگا۔ سب سے پہلے تو قوموں کو تہذیب اور معاشرت کی کُلّی آزادی دی جائے گی، صرف اقتصادی نظام ایک ہوگا، جس کا لازمی نتیجہ یہ ہوگا۔ کہ دھیرے دھیرے رہن سہن کا معیار خود بخود بلند ہوتا چلا جائیگا اور اس کے بعد قوموں کو ایک دوسرے سے حسد کرنیکی کوئی وجہ ہی نہ رہ جائیگی جس طرح آج روس میں دو سو کے قریب مختلف زبانیں ہیں اور اتنے ہی تہذیبیں، پھر بھی معلوم یہ ہوتا ہے کہ سارا روس ہم رشتہ اور متحد ہے اسی طرح زیرغور فیڈریشن میں بھی اقوام کی پوزیشن اسی سے ملتی جلتی ہوگی

قوم پرست سامراجیوں کا یہ کہنا ہے کہ ان کی آواز قوم کی آواز ہے حالانکہ قوم کی آواز وہی ہو سکتی ہے جو عوام کی اکثریت کی آواز ہو، نہ کہ چند انگلیوں پر گن لئے جانے والے خواص رہنما، جس وقت کہ ہم ایک قوم کی فلاح و بہبود کے متعلق سوچ و بچار کرتے ہیں، ہمارا مقصد قوم کی عام اکثریت سے ہوتا ہے نہ کہ چند جاگیرداروں اور سرمایہ داروں سے! ؛ لیکن اب سوال یہ ہوتا ہے کہ موجودہ زمانے کی محکوم قومیں، زیرغور فیڈریشن میں کس طرح شامل ہو سکتی ہیں؛ اسکی دو صورتیں ہیں:۔

(۱) ایک تو یہ کہ وہ اپنے ملک کے سامراجی طبقوں کی کمر ہمیشہ کیلئے توڑ دیں؛ جس کے بعد ان کا حاکم خود بخود کمزور پڑ جائے گا اور ان کو فطری آزادی دینے کیلئے تیار ہو جائیگا؛ یا تھوڑی سی جدوجہد کے بعد تیار ہونے پر مجبور ہوگا؛

(۲) دوسری صورت یہ ہے کہ جہاں جہاں عوام نے طاقتیں حاصل کر لی ہوں ان کے ساتھ شامل ہو کر اپنے ملک اور حاکم کے سرمایہ کے جال سے آزاد ہو کر زیرغور فیڈریشن کی طرف دھیرے دھیرے بڑھا جائے۔ موجودہ صورت میں اس فیڈریشن کا مرکز یا تو کوئی ایسا ملک ہو سکتا ہے جیسے سوئٹزرلینڈ جہاں اتفاقاتِ زمانہ نے ایک بین الاقوامی مرکز پیدا کر دیا ہے اور جہاں عوام کو امید افزا مراعات حاصل ہیں، یا کسی ایسے ملک میں کہ جیسے امریکہ جہاں اندر اندر فیڈریشن کو پھیلایا جا سکتا ہے؛ اور جہاں دنیا کے سرمایہ کی مرکزی منڈی پر صرف اخلاقی اور اقتصادی جدوجہد کے بعد قبضہ کیا جا سکتا ہے یا پھر کوئی ایسا ملک جہاں عوام کے پاس وطن پرستوں کی جنگی سوداگری کے آخری کریاکرم کے لئے تمام سامان موجود ہوں۔

(۳) ایک صورت اور بھی ہے کہ پہلے چھوٹے چھوٹے ملکوں میں جو دراصل تجارت کی بڑی منڈیاں ہیں۔ اس فیڈریشن کی شاخیں قائم کی جائیں؛ جس وقت کہ تمام ایسی تجارتی منڈیوں پر اس فیڈریشن کا نظام چھا جائیگا، دنیا کی ایک دو بڑی قومیں جو باقی رہ جائیں گی وہ خود ہی ایک دمہ کے مریض کی طرح دم توڑ دیں گی۔ اس کے لئے سب سے پہلے یہ ضروری ہے کہ وطنیت اور قومیت کا جذبہ لوگوں کے دلوں سے مٹا دیا جائے۔ اس کے بعد ایک عالمگیر اقتصادی نظام کی طرف توجہ

کی جائے۔ جس نظام میں ہر ملک کے باشندوں کا مفاد مضمر ہو۔ جس سے انھیں نفسیاتی طور پر دلچسپی اور تعلق پیدا ہونے لگے۔

شروع کے باب میں میں نے وطنیت اور جنگ کے مسئلہ پر نفسیاتی بحث کرتے ہوئے یہ لکھا تھا کہ اس کا خیال بچوں کے دل و دماغ میں نہیں بٹھانا چاہیئے تاکہ اُن سے جو نسل تیار ہو وہ انسانیت کو تباہ کرنے کی بجائے اس کی تعمیر کیطرف رجوع ہوں۔ ظاہر ہے کہ یہ چیز اسی وقت ہوسکتی ہے جب زیر غور فیڈریشن کا نفاذ ہوجائے۔ کیونکہ موجودہ سامراجی نظام و تمدن کے ماتحت اُس کی مضبوط بنیاد پڑنی ناممکن ہے۔

جیسا کہ میں نے اوپر لکھا ہے کہ سب سے پہلے ہمیں قومی دشمنی اور حسد کا جذبہ لوگوں کے دلوں سے مٹانا چاہیئے۔ اس کے بعد اقتصادی تعلق لوگوں میں پیدا کرنا چاہیئے۔ جب یہ جذبات لوگوں کے رگوں میں دوڑ جائیں گے، اس کے بعد جنگ کا سوال ہی نہ رہ جائیگا۔ پھر جو ننھے بچوں کی نسل ہمارے سامنے ہوگی اُسے ہم ایک مستقل بین الاقوامی محبت کے سایہ میں پرورش کرسکیں گے۔

تاریخ سے قومیت اور وطنیت کی عجیب ہی کہانی ملتی ہے۔ ایک زمانہ تھا کہ عوام کی طرح خاص طبقہ بھی شہنشاہیت کا غلام تھا۔ شہنشاہیت اس وقت اُسے اُسی طرح ستاتی تھی جس طرح آج وہ خاص طبقہ برسرِ حکومت ہوکر دنیا کی کثیر آبادی کو ستا رہا ہے؛ اس وقت بادشاہ نہایت آسانی سے ایک قوم کی قوم کو اپنی بیٹیوں کے جہیز میں دیدیا کرتے تھے؛ اسوقت یہی خاص طبقہ نہ وطن کی آزادی کے گیت گاتا تھا نہ اپنی قومیت پر فخر اور غرور کرتا تھا دھیرے دھیرے جب ان میں مقابلہ کی سکت پیدا ہوئی جس کی بڑی وجہ یہ تھی کہ تجارتی خزانوں کی کنجی ان کے ہاتھوں میں تھی اس وقت وطن کی آزادی کے لئے خاص طبقے نے جدوجہد کی، وطن کی آزادی سے اس وقت بھی ان کا وہی مقصد تھا جو آج ہے؛ یعنی اپنی ذاتی آزادی اور ذاتی استعماریت، مثال کے طور پر جس وقت کہ اٹلی پر آسٹرین حکومت تھی اسوقت اٹلی کے خاص طبقے نے قومی آزادی کی تحریک شروع کی جس کا ظاہر میں تو مقصد یہ تھا کہ اٹلی کو غیروں کی محکومیت سے آزاد کیا جائے؛ اور اُسے ایک علیحدہ حکومت کی شکل دی جائے لیکن جب یہ آزادی حاصل ہوگئی؛ خواص کا طبقہ حکومت کی باگ اپنے ہاتھ میں لے بیٹھا۔ طرزِ حکومت وہی رہا آزاد خواص کا طبقہ ہوا، بیچارے عوام غلام کے غلام رہے۔ بالکل یہی کہانی فرانس اور جرمنی کی بھی ہے۔ فرانس کا مشہور انقلاب عوام کی تحریک نہیں تھی۔ بلکہ طبقۂ اعلیٰ کی تحریک تھی۔ عوام جس طرح ہمیشہ صرف سپاہی بن کر لڑے اسی طرح اُس جنگ آزادی میں بھی لڑے؛ مشہور ترانۂ آزادی مارسیلز جو آج بھی ہر مظلوم آدمی کی زبان پر ہے۔ اسی بورژوا جماعت کی پیداوار تھا۔ اس چیز سے صرف ایک فائدہ دنیا کو ہوا؛ کہ دنیا کے سامنے نہایت ہی بلند قومی ادب اور آرٹ آیا، ان قومی تحریکوں نے بیشتر ذہین انسان پیدا کئے جن میں ادیب، شاعر، فلسفی، صناع، مصوّر اور نقاش بھی تھے؛ یہ اس وقت کی بات ہے جب صرف طبقۂ اعلیٰ ہی مظلوم سمجھا جاتا تھا، کیونکہ اس وقت عوام کی حالت بے زبان جانوروں سے بہتر نہ تھی۔ آج اگر ہم بورژوا شاعروں، ادیبوں، مصوّروں کے کارنامے پڑھیں اور دیکھیں۔ ہمیں اُن میں صرف ایک چیز ملیگی، قومی حسد، قومی نفرت اور قومی مظالم کے لئے تعلیم و تلقین خودی، ——— خودی اور صرف ——— خودی!

جس سے یہ پتہ چلتا ہے کہ ان کا مقصد جنگِ آزادی سے یہ نہیں ہوتا تھا کہ وہ عوام کے لئے ایک دائمی مسرت کے سامان مہیا کریں بلکہ صرف اپنی تجوری کو زیادہ سے زیادہ بھاری کرنا؛ صرف اس لئے کہ جو پیداوار غریب اور فاقہ کش مزدوروں اور کسانوں کی بے دریغ محنت کا نتیجہ ہو اُسے شہنشاہی چنگل سے نکال کر نام نہاد جمہوری توندیں بھر لیں جس کے بعد دولت کی مقابلاتی جنگ کے لئے بھی وہ انھیں بیچارے مزدوروں اور کسانوں کو استعمال میں لائیں؛

(باقی)

شانتی پریاگی

# ترکی صنعت و حرفت پر ایک نظر

اٹھارھویں صدی کے اختتام اور اُنیسویں صدی کی ابتدا میں صنعتی انقلاب نے دنیائے صنعت میں انقلاب عظیم برپا کیا، صنعتی اعتبار سے ذرائع پیداوار میں ہلچل مچادی۔ صنعت و حرفت کے پہلے طریقے مہمل، بیکار اور عہد گزشتہ کی قدامت پرستی کی یادگار معلوم ہونے لگے۔ دست کاری پر ضرب کاری لگی اور وہ پھر نہ اُبھر سکی مشین کا دور دورہ شروع ہوا اور ہر چیز مشین سے بنائی جانے لگی مشین سے کسی چیز کو بنانے میں ہاتھ سے بنانے کی بہ نسبت کم وقت اور کم محنت درکار ہوتی ہے اس لئے مشین کا استعمال روز بروز بڑھتا گیا مشین کی تیار کردہ چیز ہاتھ کی بنی ہوئی چیز سے نسبتاً ارزاں ہوتی ہے آجکل کا زمانہ اُنیسویں صدی کے زمانے سے بہت مختلف ہے۔ اُس زمانے میں اگر کوئی ملک زرعی اعتبار سے زرخیز تھا تو اُسے صنعت و حرفت کی طرف توجہ کرنے کی چنداں ضرورت نہیں تھی، مگر موجودہ ضروریات بالعموم اور مُلکی مدافعتی ضروریات بالخصوص اب صرف زراعت سے پوری نہیں ہو سکتیں۔ اور ملک کی حفاظتِ خود اختیاری کی لڑائی صنعت و حرفت کو فروغ دیئے بغیر پایۂ تکمیل کو نہیں پہونچ سکتی۔ ملک کی ترقی کے لئے زراعت اور صنعت و حرفت لازم و ملزوم ہیں۔ جس طرح زراعت کا دارومدار زمین کے خواص اور آب و ہوا پر ہے اسی طرح صنعت و حرفت کا بھی چند چیزوں پر انحصار ہے یعنی معدنیاتی پیداوار مثلاً کوئلہ لوہا اور دیگر دھاتیں، سرمایہ اور محنت معدنیاتی پیداوار کے اعتبار سے جیسا کہ ہم آگے چل کر بتائیں گے، ترکی محروم نہیں۔ سب سے بڑی دقت جو صنعتِ ترکی کی ترقی کی راہ میں حائل تھی وہ سرمایہ کی قلت تھی۔ ذاتی سرمایہ ملک میں بہت کم تھا اور حکومت کو صنعت کی ترقی میں کوئی دلچسپی نہ تھی۔ اِس لئے ترکی میں صنعت و حرفت کی ترقی خاطر خواہ نہ ہوئی اور جو بھی کچھ ہوتی وہ اغیار کے سرمایہ سے جنھوں نے اقتصادی اقتدار حاصل کر کے سیاسی و انتظامی رنگ جمایا۔ اور غیر واجبی اثر حاصل کیا جیسا کہ ہم مالیات کے باب میں بتائیں گے کہ غیروں نے کس طرح اپنا اصل و سود حاصل کرنے کے لئے Council of Ottoman Public Debt کے ذریعے ذرائع آمدنی کا انتظام اپنے ہاتھ میں لے لیا تھا گویا "مریضِ یورپ" اقتصادی حیثیت سے عقاب ہائے یورپ کے چنگل میں تھا اور رہائی حاصل کرنے کیلئے کوشاں مگر قرض کی بیڑیوں نے اسے مضبوطی سے جکڑ رکھا تھا۔ ترکی یورپ کے سوداگروں کی ایک اچھی زرخیز شکارگاہ بنی ہوئی تھی۔ جس کو اہل یورپ نے اس قدر تختۂ مشق بنایا تھا کہ ترکی باوجود قدرتی ذرائع اور محنت کے دوسروں کا دست نگر ہو کر رہ گیا تھا۔ باوجود سخت جد و جہد کے اقتصادی حیثیت سے ان سے نجات نہ پا سکا۔ ملک کی دولت اور پیداوار کھنچ کھنچ کر ملک کے باہر جاتی رہی۔ ترک گھڑیاں گھونٹ کر رہ جاتے اور ترکی صنعت و حرفت میں ترقی کرنے کی بجائے پستی کے غار میں گرتا چلا گیا۔ نیز صنعت و حرفت اور تجارت کو فروغ دینے کے لئے ایک اور چیز کی ضرورت ہوتی ہے یعنی ملک میں امن و امان کا قیام اور بیرونی مداخلت سے نجات۔ جو جنگِ عظیم سے پہلے ترکی کو نصیب نہیں تھی۔

فطرت کا اصول ہے کہ ہر عمل کے لئے ردِّ عمل ہوتا ہے جوں جوں ٹھوکریں لگتی ہیں انسان خواہ کتنا ہی خوابیدہ کیوں نہ ہو بیدار ہو جاتا ہے۔ انگڑائیاں لے کر اُٹھتا اور مدافعت کی تدبیریں سوچتا ہے۔ سنہ ۱۹۱۴ء میں جنگِ عظیم شروع ہوئی۔ جرمنی کے ساز بازنے

ترکی جرمنی کے دھوکے میں آگیا اور غلطی[1] سے برطانیہ اور فرانس کے خلاف جنگ میں شامل ہوا۔ عرصہ سے قبضۂ اغیار میں رہا تھا، اپنے پاؤں پر کھڑا ہونا اور اپنی حفاظت آپ کرنا بھول چکا تھا صنعت وحرفت کو ترقی نہ دی تھی۔ زراعت وکاشتکاری کی دیکھ بھال سے مستغنی ہوگیا تھا۔ نتیجہ صاف تھا کہ جرمنی ترکی کو خاطر خواہ آلات جنگ وجدل مہیا نہ کرسکا۔ فوج کی نقل وحرکت میں بہت وقت ضائع ہوتا تھا۔ بغداد (Baghdad) ریلوے لائن کے علاوہ آمدورفت نقل وحمل خچروں کے ذریعہ ہوتی تھی۔ تاریخ شاہد ہے کہ ترک پیدائشی سپاہی ہیں اور جنگ عظیم میں جن جن مورچوں پر ترکی کے پاس طرزِ جدید اسلحہ جات تھے وہاں اُس نے دشمنوں کے چھکے چھڑا دیئے۔ ناک چنے چبوادیئے۔ مگر آخرالامر ترکوں کو شکست کھانی پڑی۔ ترکی سلطنت کا شیرازہ بکھر گیا۔ قوم میں افسردگی ومایوسی کی لہر ابھی دوڑنے نہ پائی تھی کہ کمال اتاترک نے ترکی کی قیادت کی اور ترکی کو محض ترکوں کے لئے مخصوص کرنیکا ذمہ لیا۔ اور ملک کو لسانی۔ اقتصادی۔ معاشی۔ سیاسی الغرض ہر حیثیت سے آزاد کرنے کا بیڑا اٹھایا۔

صنعت وحرفت کی ترقی میں قدرتی ذرائع معدنیات اور دھات کاری کو بڑا دخل ہے۔ اس لئے پہلے ہم ترکی کے معدنیاتی ذرائع پر ایک نظر ڈالتے ہیں۔

جنگِ عظیم سے قبل معدنیاتی صنعت ترکوں کے لئے غیر نفع بخش اور غیر منظم تھی۔ کیونکہ سب کی سب غیر ملکی کمپنیوں نے جن میں بعض نے (Council of Ottoman Publei Delt کے ذریعہ اور بعض نے براہ راست دولت عثمانیہ سے کانوں میں کھدائی کرنے کا ٹھیکہ لیا ہوا تھا۔ چنانچہ منافع میں ترکوں کا کوئی حصّہ نہ تھا اس لئے یہ ضروری محسوس کیا گیا کہ غیر ملکیوں کے ٹھیکے منسوخ کرکے اور صنعتوں کی طرح حکومت اسے بھی اپنی نگرانی میں لے لے۔ چنانچہ دورِ جمہوریت میں ایک سرکاری محکمہ، محکمۂ تحقیقات معدنیات کے نام سے قائم کیا گیا جو غیر ملکی ماہرانِ فن کی نگرانی میں معدنیات اور دھات کاری سے متعلقہ معلومات فراہم کرتا ہے۔ اصطلاحی اور اقتصادی اعتبار سے تمام معلومات کی تحقیقات کرتا ہے اور قابلِ عمل تحقیقات کا ایک لائحہ عمل بناکر اِتی بینک (Iti Bank) کے حوالے کرتا ہے۔ جو محکمہ تحقیقات کے لائحہ عمل کو عملی جامہ پہنانے کے لئے سرمایہ لگاتا ہے اور اپنے کارکنوں کے ذریعہ جن میں بیشتر انجینیر ہوتے ہیں محکمۂ تحقیقات کی تحقیقات کو تجربہ کی کسوٹی پر پرکھتا ہے۔ اس کے نفع بخش ہونے کی جانچ پڑتال کرتا ہے اور اپنے سابقہ تجربے کو کام میں لاکر محکمہ کے فراہم کردہ لائحہ عمل میں ترمیم وتنسیخ کرکے اس پر عمل کرتا ہے۔ چنانچہ سرکاری گزٹ کے مطالعے سے معلوم ہوتا ہے کہ سال حال کے شروع تک معدنیات کی کیا حالت تھی اور کیا کیا تجربے دھات کاری کے کئے گئے۔

جیسا کہ پیشتر بتایا گیا ہے کہ صنعت جدید کو کسی ملک میں فروغ دینے کے لئے کوئلہ، لوہا نہایت ضروری عناصر ہیں۔ جہاں یہ دونوں

بہت سی کانیں ہیں۔ جو ترکی کی ضروریات کو پورا کرتی ہیں۔ سب سے بڑی کان (Ereg نلی) میں جو قسطنطنیہ سے ایک سو پچاس میل کے فاصلے پر واقع ہے اس کے سالانہ محاصل تقریباً ۱½ ملین ٹن ہیں۔ محکمہ تحقیقات معدنیات کی ہدایت کے مطابق اِتی بنک نے اس کان میں جدید ترین مشینوں کے ذریعہ تجربے شروع کردیئے ہیں، امید کی جاتی ہے اس کان کی پیداوار میں جو سنہ ۱۹۲۶ء میں ایک ملین سالانہ سے ترقی کرکے سنہ ۱۹۳۹ء میں ۱¼ ہوگئی تھی۔ ترقی کا بڑا امکان باقی ہے۔ کازلو (Kazlu) اور زن ڈل دَق (Zunguldak) دو اور کانیں ہیں جو سمندر کے قریب واقع ہیں اس کے کوئلے کو بحری ذرائع نقل وحمل کام میں لاکر ایک طرف سے دوسری طرف کو لے جاتے ہیں۔ اندرونِ ملک میں ارزیرم (Erzerurm) میں کوئلہ کی بہت بڑی کان ہے جو روسی سرحد کے قریب واقع ہے۔

۲۹ر فروری سنہ ۱۹۴۰ء کو فرانس کے اخبار (Petit de Tarisan) کا نامہ نگار سیاسی انقرہ سے خبر دیتا

[1] !؟! سوانح حیات اتاترک !؟! "ادارہ"

ہے کہ ترکی میں کوئلہ کی صنعت کو حکومت نے اپنے زیر انتظام لے لیا ہے بحر اسود کے قریب ارگلی فرولگلڈاک کے کوئلے کی کانوں میں مزدوروں کی جدید بھرتی سے کام لیا جائے گا اس طریقے پر ایک سال کے اندر کوئلے کی پیداوار میں ۳۵۰۰۰۰ ٹن کا اضافہ ہو جائے گا۔

قرابک (Karabak) میں لوہے کی کانیں ہیں۔ کوئلے کے قرب میں پائے جانے کی وجہ سے لوہے اور فولاد کی مشینیں بنانے کے کارخانے قرابک میں قائم ہو گئے ہیں جو ترکی کا جنگی سامان بناتے ہیں۔ تانبہ کی ایک ایسی دھات ہے جو ترکی میں بکثرت پائی جاتی ہے جا بجا چھوٹی موٹی کانیں ہیں، مگر سب سے بڑی کان ارغانہ (Arghana) میں واقع ہے تانبے کی کچی دھات کو سب سے پہلے ارغانہ ہی کی بھٹی میں گلایا جاتا ہے اور پھر توکت (Tokat) میں صاف کیا جاتا ہے۔ صاف شدہ دھات کو سام سوم (Samsum) کی راہ سے بحر اسود تک لے جاتے ہیں جہاں سے مختلف جگہ بھیج دیا جاتا ہے۔

دوسری مشہور کانیں مرغل (Murghal) قارز (Kars) تری بی زون (Tribizond) سی ناپ (Sinope) اور سمرنا (Sumyrna) ہیں۔

کیمیائی کمیاب اور قیمتی دھاتیں بھی ترکی میں پائی جاتی ہیں سونا کوہ ٹورس (Taurus) سمرنا اور بروسا (Brusa) میں پایا جاتا ہے۔ چاندی صرف ٹارس (Taurus) میں دستیاب ہوتی ہے جست، رانگ، ٹین وغیرہ بولگر (Bolgar) میں اور پیٹرول رزیم میں نکلتا ہے۔ گندھک کی کان۔ کی سی برلو (Keciburlu) میں واقع ہے۔ میرشام کی جو دنیا میں سب سے زیادہ تعداد میں ترکی میں پائی جاتی ہیں۔ کان دریائے پرسک (Pursok) کی وادی اس کی شہر (Eskishehir) میں واقع ہے۔ اس کی مانگ یورپ کے بڑے بڑے ملکوں میں ہے۔ اتی بینک کے زیر اہتمام آنے سے اس کا حصول بہتر اور زیادہ ہو گیا ہے۔

جنگ کے بعد معدنیاتی اعتبار سے ترکی جیسا پہلے تھا ویسا ہی رہا۔ لیکن صنعت و حرفت کو ترقی دینے کے لئے جو دیگر لوازمات ہیں وہ ترکی کو خاطر خواہ حاصل نہ تھے، سرمایہ اور ہوشیار کاریگروں کی قلت تھی۔ ملک میں امن و امان قائم نہ ہونے اور بیرونی مداخلت کی وجہ سے پہلے ہی سرمایہ کی کمی تھی اور آئے دن کی جنگ و جدل حکومت کے خزانے پر بڑا بار تھی اس لئے ترکی حکومت کو ایک عرصہ سے خسارا ہوتا تھا۔ جان و مال کی حفاظت نہ ہونے کی وجہ سے لوگ بجائے سرمایہ لگانے کی بجائے ہندوستان کے بنیوں کی طرح اپنی دولت کو زمین میں گاڑ کر بڑی احتیاط سے محفوظ رکھتے تھے تاکہ آن کے آڑے وقت کام آئے اس لئے ملک سرمایہ سے محروم رہا کرتا تھا۔ سرمایہ کی قلت کی وجہ جمہوریت ترکیہ نئی حکمت عملی میں بھی مضمر ہے۔ بیرونی سرمایہ کی تو کمی نہ تھی لیکن حکومت بیرونی سرمایہ کے ذریعہ ملک و ملت کی صنعت و حرفت کو ترقی دینا مناسب نہیں سمجھتی تھی کیونکہ بیرونی سرمایہ سے بیرونی اثر قائم نہ ہونا ناممکن تھا۔ اسلئے ترک اپنی سیاسی آزادی کو اپنی صنعتی ترقی کے لئے قربان کرنے کو تیار نہ تھے

جمہوریت ترکیہ کو اپنے ابتدائی دور میں ایک اور مصیبت کا سامنا کرنا پڑا۔ معاہدہ لوزین (Lausane) کی رُو سے یونانی ... اور ارمنی کاریگروں کو ترکی کو خیر باد کہنا پڑا۔ ترکی ان مشاق ماہران فن سے محروم ہو گیا۔ ابتدا میں یہ نقصان کچھ ناقابل تلافی معلوم ہوتا تھا مگر رفتہ رفتہ صنعتی تعلیم تمام ملک میں رائج ہو جانے کی وجہ سے ترکی کاریگروں نے بخوبی خانہ پُری کی اور اپنے جذبۂ قومیت کی بنا پر بہت کامیاب رہے۔

جمہوریت کے ابتدائی دور میں مندرجہ بالا مشکلات کی وجہ سے ترکی کارخانے بہت کم تھے اور جو کچھ تھے بھی وہ دقیانوسی طرز کے تھے جو ترکی ضروریات کو پورا کرنے کے لئے ناکافی تھے اس لئے وہ اقتصادی اور معاشی نظریہ جو جنگ عظیم کے بعد یورپ کے بیشتر ملکوں میں رُونما ہوئے، ترکی میں بھی اپنا اثر دکھانے لگے۔ چنانچہ حکومت نے بہت سے کارخانوں اور صنعتوں کو قومی رنگ دینا شروع کیا اور بہت سی صنعتوں پر اپنا قبضہ جمایا۔ نمک پر ٹھیکہ قائم کیا۔ تمباکو اور ماچس کے کارخانوں کو اپنے انتظام میں لیا۔ ۱۹۲۳ء میں ترکی میں شکر کی صرف ایک فیکٹری اوشق (Ushaq) میں تھی مگر جب سے حکومت نے شکر کی صنعت کو اپنے زیر اہتمام لیا اس صنعت نے دن دوگنی اور رات چوگنی ترقی کی ہے۔ چنانچہ اب ترکی میں اوشق کے علاوہ تین بڑے کارخانے ہیں۔ یہ

اُل پولو ( Alpollu ) اِس کی شہر اور طرحل ( Tarhal ) میں واقع ہیں۔ بلک، چمڑے اور سیمنٹ کی صنعتوں نے بہت ترقی کی ہے۔ سلک اور چمڑے کی مانگ بیشتر ترکی اجناس خام ہی سے پوری ہو جاتی ہے اور سیمنٹ ملکی ضروریات سے زیادہ ہوتی ہے اس لیئے زاید پیداوار کو ملک کے باہر بھیجدیا جاتا ہے۔ شراب سے متعلقہ صنعتوں کے لیئے محکمۂ آبکاری قائم کیا ہے۔ علاوہ ازیں انفرادی صنعتوں کو بھی ترقی دینے میں بڑی مدد کی ہے۔ درآمد مشینوں اجناس خام نئی فیکٹریوں اور ملوں پر لگان معاف کر کے دوکانداروں کی ہمت افزائی کی ہے جس سے تاجروں کو کثیر منافع ہوا۔ کارخانوں کے لئے temette ( پیشہ کا حصول ) Real property Tax ) معاف کیا۔ بہت سے بینک جن کا ذکر ہم بینکنگ کے باب میں کریں گے صنعت وحرفت کو فروغ دینے کے لئے قائم کئے گئے جن میں Banque Turque Pour le commerce et l'Industries تجارت کو ترقی دینے میں بہت کامیاب ثابت ہوا۔ جمہوریت ترکیہ نے ابتدا ہی سے مچھلیاں پکڑنے کی صنعت پر توجہ کی تھی اور بطانوی ماہرین کی نگرانی میں اس کو دوبارہ منظم کیا ہے اور اس کا ایک علیحدہ محکمہ کھولا ہے جو اس بات کی تحقیقات کر رہا ہے کہ وہ مچھلیاں جو ترکی ساحل کے قریب پائی جاتی ہیں کھانے نمک دینے اور ٹین کے ڈبوں میں بند کر کے بھیجنے کے لئے کس حد تک موزوں ہیں اور اس صنعت کو کس قدر ترقی دی جا سکتی ہے اخبار "اتشام" رقم طراز ہے کہ یکم جنوری ۱۹۳۹ء سے ۳۱ دسمبر ۱۹۳۹ء تک ترکی نے آٹھ ہزار ٹن مچھلیاں ترکی سے باہر بھیجی ہیں۔ بحر اسود ساحل باسفورس وغیرہ پر فیکٹریاں قائم کی ہیں۔ جہاں ماہی اچار مچھلی کا تیل اور دیگر اشیاء جو مچھلیوں سے تیار کی جاتی ہیں، بنائی جاتی ہیں۔ اِن کارخانوں میں جدید ترین مشینیں استعمال کی جاتی ہیں جو ترکی ہی کی خود ساختہ ہیں۔

بیان کیا جا چکا ہے کہ معاہدہ لوزین کی رُو سے ۱۹۲۳ء میں ترکی سے یونانی اور ارمنی کاریگروں کو نکال دیا گیا تھا۔ اس کا اثر ترکی صنعتِ قالین بافی پر بہت بُرا پڑا۔ کیونکہ ترکی کے بہترین قالین باف یونانی تھے۔ گو اتنے اچھے قالین پھر نہ بُنے جا سکے تاہم حکومت نے اس صنعت کو دوبارہ منظم کیا ہے اور ۱۹۳۱ء تک آٹھ دس ہزار ملین ترکی لیرے کی قیمت کے قالین ترکی سے باہر بھیجے جا چکے تھے۔ ایسا معلوم ہوتا تھا کہ ترکی کی یہ قدیم صنعت پھر اپنی حالت پر آجائے گی۔ مگر ۱۹۳۱ء کی اقتصادی پیچیدگی کی وجہ سے اس صنعت پر ضرب شدید لگی جس سے پھر نہ سنبھل سکی۔ چنانچہ یکم مئی ۱۹۳۵ء سے ۳۰ اپریل ۱۹۴۰ء تک کے مالی سال میں صرف پانچ ملین ترکی لیرے کی قیمت کے قالین ترکی سے باہر بھیجے گئے۔

حکومت کی اس جد و جہد کے علاوہ دوسرے طریقے سے بھی اِس صنعت وحرفت کی مدد کی گئی۔ قانون کے ذریعہ صنعت وحرفت کو فروغ دینے کے لئے کارخانوں کو ہر ممکن سہولت بہم پہونچائی گئی اور ہر انفرادی فیکٹری کی ہمت افزائی کی گئی۔ چنانچہ سرکاری کاغذات کے مطالعہ سے مظہر ہے کہ دس سال کے عرصہ میں یعنی ۱۹۲۳ء سے ۱۹۳۴ء تک کارخانوں کی تعداد ۱۴۰۰ ہو گئی تھی۔ اور ۶۵،۹۴۰،۰۰۰ ترکی پونڈ سرمایہ لگا ہوا تھا۔

۱۹۳۳ء میں جرمنی میں ہر ہٹلر نے روسی اور اٹلی کی اقتصادی تجاویز سے متاثر ہو کر جرمنی میں چہار سالہ منصوبہ کا اجرا کیا جس میں ریاست ہائے متحدہ امریکہ کے نیوڈیل ( New Deal ) کی طرح ہر اقتصادی اور معاشی مسئلہ کو حل کرنے کی کامیاب کوشش کی گئی تھی۔ چنانچہ ترکی نے بھی جرمنی کی مثال سے متاثر ہو کر اپنے یہاں ایک پنج سالہ منصوبہ کا اعلان کیا جس پر ۱۹۳۴ - ۳۹ میں عمل درآمد کیا گیا اس منصوبہ کو عملی جامہ پہنانے کے لئے ۴۴،۰۰۰،۰۰۰ ترکی پونڈ کا سرمایہ اِش بینک ( Ish Bank ) اور سمر بینک ( Sumar Bank ) میں لگایا۔ اس پنجسالہ منصوبہ کی تشکیل میں ترکی نے روسی اقتصادی تجاویز اور ہر ہٹلر کے چہار سالہ منصوبے سے بہت استفادہ کیا اور ان سے مدد لی۔ چنانچہ دو تہائی سرمایہ جو سوتی کپڑے کے بُننے اور فولادی مشینوں کے لئے مختص کیا گیا تھا روسی اور جرمنی ماہران فن کی نگرانی میں صرف کیا گیا۔ پارچہ بافی کے بہت سے کارخانے قائم کئے گئے جن میں سے دو سمر بینک نے روسی ماہران صنعت سے تیار کرائے اور باقی جرمنی سے یہ کارخانے خانہ داری

کی ضروریات سے متعلق چیزیں تیار کرتے ہیں۔ غیر ملکی ماہران صنعت کے نگراں مقرر کرنے پر اعتراض کیا جا سکتا ہے مگر اس منصوبہ کو عملی جامہ پہنانے کے لئے صرف دو ہی صورتیں تھیں یا تو غیر ملکی مدد حاصل کی جائے اور اُن کو موجودہ کاروبار میں شریک کیا جائے اور یا اپنے کارخانوں میں دوسرے ملکوں کے ماہرین صنعت کو ملازم رکھا جائے پہلی صورت جس میں انقلاب سے پہلے زمانے کی جھلک پائی جاتی تھی ناقابل عمل تھا۔ چنانچہ دوسرے طریقے پر عمل کیا گیا۔ اور بیرونی ماہران صنعت اور کاریگروں کو کارخانوں میں ملازم رکھا گیا۔ اُن کی سخت نگرانی کی جانے کی وجہ سے حکومت کے اس لائحہ عمل میں جس سے وہ ترکی کی اقتصادی آزادی قائم رکھنا چاہتی تھی سرِ مُو بھی فرق نہ آیا۔ اس کی وجہ ایک اور بھی تھی کہ یہ ماہرانِ فن بیشتر جرمنی کے تھے جو سیاسی اقتصادی پالسی کی وجہ سے جرمنی سے جلا وطن کئے گئے تھے اور انھوں نے ترکی کو اپنا وطنِ ثانی بنایا اور اپنے پیدائشی وطن سے اُن کو کوئی تعلق نہ رہا۔ اس لئے ان پر جاسوسی کا شبہ نہیں کیا جا سکتا تھا۔ ان ماہرینِ فن کے مددگار ترک ہوتے ہیں جو ان ماہرینِ فن کے معاہدے کے اختتام کے بعد ان کی جگہ سنبھال لیتے ہیں۔

اس منصوبہ کو عملی جامہ پہنانے کے لئے اخبار "اولوس" کا نامہ نگار لکھتا ہے کہ ازمد ( Azmud ) میں کاغذ کی فیکٹری، اسپارٹا میں گلاب کے عطر بنانے کا کارخانہ اور پاشا باغچی ( Pasha Baghchi ) میں شیشے اور کھاہٹا ( Kuhatia ) میں چینی کے برتن بنانے کے مل کے علاوہ مندرجۂ ذیل اہم صنعتوں کے کارخانے، بنانے اور اُن کو فروغ دینے کے لئے حکومت نے مندرجہ ذیل رقم جو اس صنعت کے سامنے لکھی ہوئی ہے، خرچ کرنے کا اعلان کیا ہے۔

## معدنیاتی صنعتیں

لوہا، فولاد کے قرابک والے کارخانہ میں —— ۵۹۰۸۰۰۰ ترکی پونڈ

ارگنی میں تانبے کے کارخانہ پر —— ۶۳۳۰۰۰ ترکی پونڈ

زون ڈل دق میں نیم سوختہ کوئلہ کی فیکٹری پر —— ۱۷۲۵۰۰۰ ترکی پونڈ

## صنعت پارچہ بافی

قیصریہ Kayaseria ارگنی Eregni
نذیلی Nazilli اور ملاشیا Malatia میں سوتی کپڑے کے کارخانوں پر —— ۱۹۴۲۰۰۰ ترکی پونڈ

بروزہ میں ملینیہ کے کارخانہ پر ۵۹۰۸۰۰۰ 〃 〃

گیمبک ( Gembik ) میں نقلی سلک کے کارخانہ پر ۴۸۸۰۰۰ ترکی پونڈ

کاسٹامونی ( Castamoni ) میں سن کے کارخانہ پر ۱۵۶۳۰۰۰ ترکی پونڈ

## متفرقات

ترکوں کو غیر ملکوں میں صنعتی تعلیم دینے کا خرچ ۴۴۴۰۰۰ ترکی پونڈ

یہ منصوبہ اپنی جامعیت اور ہمہ گیری کے لحاظ سے ترکی میں صنعت و حرفت کو فروغ دینے میں بہت کامیاب رہا۔

فن ہوا بازی اور جہاز رانی کے باب میں ہم بتا چکے ہیں کہ ترکی نے مدافعتی آلاتِ جنگ و جدل اپنے یہاں تیار کرنے کے لئے فوجی فیکٹریاں قائم کی ہیں، بحری جہازوں کے بنانے کا ابھی تک کوئی معقول انتظام نہیں کیا گیا۔ البتہ قیصریہ ہوائی فیکٹری ترکی کی فنی، فوجی فیکٹری میں بڑی اہمیت رکھتی ہے۔ یہ فیکٹری جنگی طیارے اور تجارتی ہوائی جہاز بناتی ہے۔ اخبار "افشام" نے ماہ جنوری ۱۹۴۰ء میں اطلاع دی تھی یہ فیکٹریاں دو سو طرزِ جدید کے معیار ہوائی جہاز ترکی مدافعت کے لئے تیار کر رہی ہے اس فیکٹری میں تقریباً ۱۲۰۰۰ کاریگر کام کر رہے ہیں۔ مشین اجناس خام۔ دھاتیں۔ محنت۔ سرمایہ۔ الغرض ہر چیز ترکی ہے۔

آخیر میں اتنا بتا دینا ضروری معلوم ہوتا ہے کہ کسی ملک کی صنعت و حرفت کی ترقی کا راز صرف قدرتی ذرائع۔ معدنیات، سرمایہ اور محنت کے استعمال میں مضمر نہیں بلکہ اچھے ذرائع نقل و حمل اور وسائل آمد و رفت کو بڑا دخل ہے۔ ان کے بغیر نہ تو اجناس خام اور مشینیں ایک

جگہ سے دوسری جگہ لے جائی جا سکتی ہیں اور نہ ملکی بچاؤ میں سرعت سے کام لیا جا سکتا ہے۔ جو حفاظتِ خود اختیاری کی جان ہے۔

سڑکوں اور ریلوں کے باب میں ہم نے بتایا تھا کہ حکومت نے تمام ملک میں پختہ ونگیں سڑکوں اور ریلوں کی پٹڑیوں کا جال بچھا دیا ہے جن کی مدد سے سامان ایک جگہ سے دوسری جگہ بڑی تیزی کے ساتھ لے جایا جا سکتا ہے اور فوجی نقل و حرکت بڑی سرعت کے ساتھ عمل میں لائی جا سکتی ہے۔ سڑکیں اور ریلیں تو ترکی میں یہ خدمات انجام دیتی ہیں اور ترکی سے باہر مال لانے اور لے جانے کے لئے اور سفر کے لئے بحری اور ہوائی تجارتی بیڑہ ہے۔

ترکی صنعتی اعتبار سے اب ابتدائی دور سے گزر چکا ہے، صنعت و حرفت نے ہمہ گیر ترقی کی ہے اور ہر ممکن کوشش اس امر کی کی گئی ہے کہ ترکی اپنی اجناس خام کو اپنے ہی ملک میں صاف کرے۔ مگر ترکی صنعت زدہ نہیں ہوا ہے۔ ترکی اور یورپ کے بہت سے صنعت زدہ ملکوں میں فرق صرف اتنا ہے کہ ترکی میں ہمہ گیر صنعتی ترقی میں زراعت و کاشتکاری کو نظر انداز نہیں کیا بلکہ کما حقہٗ اس میں بھی عہدِ جدید کی معلومات اور تجربوں کو کام میں لا کر ترقی کے باب کھولے ہیں، چنانچہ ترکی میں ممکن ضروریات سے زیادہ اشیائے خوردنی پیدا ہوتی ہیں۔ انگلستان کی طرح نہیں جو اپنی ضروریات اور اجناس خام کے لئے دوسروں کا دست نگر ہے اور نہ جرمنی کی طرح جو محاصرہ کی حالت میں بہت عرصہ تک دشمن کے مقابلے کی تاب نہیں لا سکتا زراعت اور صنعت و حرفت میں ترقی کی بدولت ترکی اقتصادی حیثیت سے اپنے گرد و پیش کے ملکوں سے بے نیاز ہو گیا ہے اور محاصرہ کی صورت میں مدت تک دشمن کے مقابلے میں ڈٹا رہے گا۔

ایم حامد علی، ایم، اے

# عالمِ دیوانگی میں!

۴۷

انقلاب کے انتظار سے انقلاب کی اُمید رکھنے والے کس قدر سادہ لوح ہوتے ہیں، انقلاب دیوانگی ہے! انتظار واماندگی! دونوں کا ساتھ کس طرح ہو سکتا ہے۔ یا انتظار کی ساعتوں کو ختم کیجئے یا انقلاب کا نام نہ لیجئے۔

*

محبت کو اگر "کاروباری حیثیت" دیدی جائے تو زندگی کے بہت سے قیمتی لمحات ضائع ہونے سے بچ جائیں۔

*

زندگی کیا ہے؟ سعیِ عمل! اور دیوانگی؟ جوشِ عمل! گویا زندگی اور دیوانگی لازم و ملزوم ہیں۔ اس لئے اگر آپ زندہ رہنا چاہتے ہیں اور "دیوانے" نہیں ہیں تو گویا آپ زندگی کے ساتھ ایک ایسا مذاق کر رہے ہیں۔ جس کا نتیجہ آپ کی موت کے سوا اور کچھ نہیں ہو گا۔

مُفکّر

# ہندوؤں اور مسلمانوں کے علمی اور تاریخی تعلقات

(پروفیسر ایم اے شاستری)

ہمیں افسوس ہے کہ ایشیا کی گذشتہ اشاعت میں اس مضمون کا صرف ایک صفحہ شائع ہوگیا اور بقیہ مضمون سہواً شائع ہونے سے رہ گیا۔ موجودہ اشاعت میں اگر صرف بقیہ مضمون شائع کیا جاتا تو مضمون کی خوبی جاتی رہتی اس لئے دوبارہ مضمون شائع کیا جارہا ہے۔ اڈیٹر

خلفائے عباسیہ کے عہد حکومت میں مسلمانوں کا پایۂ تخت دمشق سے بدل کر بغداد میں منتقل ہوگیا۔ اور بغداد علوم وفنون اور اسلامی تہذیب وتمدن کا مرکز بن گیا۔ خلفائے عباسیہ نے تمام اطراف وجوانب سے علماء وفضلاء کو بغداد میں لاکر اسلامی علوم وفنون کو مالا مال کرنے کی مبارک سعی کی۔ ہندوستان کی ترجمانی کے لئے جو علماء اور ماہرین فن بغداد میں پہنچے تاریخ سے ان کا تذکرہ اور حال معلوم ہوتا ہے۔ حسب ذیل ہندو نام خاص طور پر نمایاں حیثیت رکھتے ہیں۔

۱۔ منکا" (یا منی کا (؟) مانک ؟) جو ایک مشہور طبیب اور صاحب فلسفہ تھا۔ وہ سنسکرت کے علاوہ فارسی زبان کا بھی ماہر تھا۔ اس نے ایک اور ہندو طبیب "شانک" کی کتاب "زہر" کا فارسی زبان میں ترجمہ کیا۔ یہ کتاب سمیات اور زہروں کی تحقیق پر مکمل کتاب مانی جاتی ہے۔ وہ عراق میں خلیفہ ہارون رشید کے عہد زریں میں پہونچا۔ بادشاہ بہت سخت بیمار ہوگیا۔ اور مقامی حکماء اس کے مرض کے ازالہ سے عاجز آئے تو اس ہندو طبیب کی تدبیر سے کارگر علاج ہوا۔ اور اسکے بعد اسے بغداد کے علماء میں قابل رشک فخر حاصل ہوگیا۔

۲۔ خلیفہ ہارون رشید کے بھتیجے شہزادہ ابراہیم کو کوئی بہت مہلک مرض ہوا۔ مقامی طبیبوں نے اسے دیکھ کر لا علاج قرار دیدیا لیکن ہندوستان کے ایک طبیب نے جو ایورویدیک طب کا مشہور ماہر مانا جاتا ہے اور جس کا نام "سالحہ" تھا۔ اور اس کے باپ کا نام "سپاہلاہ" تھا۔ اس شہزادے کا علاج کیا اور دفن ہونے سے بچ گیا ورنہ اسکی موت کا سب کو یقین ہوگیا تھا "صالحہ" کی بڑی عزت وتوقیر ہوئی اور آخر کار اس نے اسلام قبول کرلیا اور عرصہ دراز تک دربار عباسیہ کا معتمد طبیب رہا۔

۳۔ بغداد کے مشہور ہسپتال "برمکیہ" میں ایک اور ہندو طبیب دہآن نامی کام کر رہا تھا اس کا لڑکا ہسپتال کا افسر اعلیٰ بن گیا اور سنسکرت کی کئی کتابیں عربی میں ترجمہ کیں۔

۴۔ شانک چانکیہ ایک مشہور فلسفی اور طبیب تھا۔ اس نے بہت سے مضامین کی کتابیں سنسکرت سے عربی وفارسی میں ترجمہ کیں۔

عربی زبان میں ہندوؤں کی جن مشہور و اہم کتب کا ترجمہ ہوا ان کی فہرست بڑی لمبی ہے۔ مگر مختصراً یہ نام خاص طور پر قابلِ ذکر ہیں۔

(۱) تیمور یہ سدانت علم ہیئت پر مشہور کتاب اور مسلمان علمائے ہیئت میں اس کتاب کا بہت بڑا چرچا رہا۔ یہ کتاب رفتہ رفتہ ہسپانیہ پہونچی جہاں مسلمانوں کی بڑی زبردست حکومت تھی اور اس کے بعد اندرون یورپ تک اس کتاب کی رسائی ہوگئی۔ اور اس سے لوگ عرصہ دراز تک فائدہ اٹھاتے رہے اس کتاب کے چار ابواب تھے۔

(۲) "چرک" اس کا پہلا ترجمہ پہلوی زبان میں ہوا اور بعد میں عبداللہ بن علی نے اسے عربی میں منتقل کیا۔

(۳) کھنڈا کھوڈیکا۔ علم ہیئت کی مستند کتاب

(۴) سندھاسن علم کاسیابی پر ایک کتاب ہے جسے پنڈت وہاں کے لڑکے نے عربی میں ترجمہ کیا۔

ازمنہ وسطیٰ سے لیکر سترہویں صدی عیسوی تک عربی علوم کا یورپ پر حکم جاری رہا۔ عربی کتابوں کے ذریعہ ہندو اطبار اور حکمار کا حال یورپ تک پہنچا۔

سوریہ سدہانت کے علاوہ اور علم ہیئت کے ماہرین مثلاً ورہم بیرا۔ سریشا اور آریہ بھاتا کے نام مسلمان مصنفین و علمار کے علم میں تھے بالخصوص اسوقت جب کہ سلطان محمد کے حملے ہندوستان پر ہوئے اور مسلمانوں کا ہندوؤں کے ساتھ رابطہ بڑھا تو علوم وفنون نے بھی تبادلہ کیا اور یہ رابطہ تمدن وعلم خلجیوں، تغلقوں اور لودھیوں کے عہد میں برابر ترقی کرتا رہا۔

ہندوستانی ادب وفلسفہ کے مشہور مسلمان علمار میں ابوریحان البیرونی کا نام خاص طور پر نمایاں ہے۔ وہ سنسکرت کا ماہر اور پنجاب کی جملہ مقامی بولیوں سے بھی آگاہ تھا۔ اور ہندوستانی علم وادب میں کامل دستگاہ رکھتا تھا۔ ہندو علمار میں اسکا وقار تسلیم کیا جانے لگا۔ اور رائے ودیا ساگر (بحرالعلم) کا خطاب دیا گیا۔ اس کی کتابیں تاریخ، فلسفہ، رسوم وعبادت ہنود وغیرہ پر نہایت وسیع معلومات کی حامل ہیں۔

اس وقت تک ہندوؤں کی جن کتابوں کا ترجمہ عربی وفارسی میں ہوا ہے وہ زیادہ تر، ہیئت، نجوم، موسیقی، ریاضی، افسانہ، اخلاقی نصائح داستان پر تھیں۔ مگر بعد کے مسلمان بادشاہوں کے عہد میں بیرونی کے وقت سے لیکر مغلوں تک اور بھی علوم عربی وفارسی میں منتقل کئے گئے فلسفہ اصنامیات (دیو مالا)، تاریخ مذہب وغیرہ

امیر خسرو مشہور مسلم عالم وشاعر گذرے ہیں ان کو زبان ہندی پر بڑا عبور تھا۔ انھوں نے ہندی میں شعر کہے ہیں۔ اور ایسی طباعی ظاہر کی ہے کہ لوگ سن کر حیرت زدہ رہ جاتے ہیں۔



---

# زندگی

زندگی میں ایک دور ایسا آیا جب دل اور دماغ دونوں ہم نوا تھے، دونوں زندگی کو کھیل سمجھتے تھے اور کونین کی ہر جنبش کو مسکراہٹوں اور قہقہوں میں گم دیکھنے کے آرزومند تھے۔ یہ زمانہ بچپن کا تھا۔

پھر ایک دور ایسا آیا جب دماغ اور دل کی راہیں ذرا مختلف ہوگئیں۔ دماغ مظاہرات کا جائزہ لینے کیلئے بیتاب تھا اور دل زود رِح مظاہرات" کا۔ یہ زمانہ نوجوانی کا تھا۔

تھوڑے عرصہ کے بعد دماغ فلسفی ہوگیا اور دل پریمی۔ یہ زمانہ جوانی کا تھا۔

پھر ایک دور ایسا آیا کہ دل اور دماغ پھر ایکبار ہم خیال ہوگئے۔ مگر اس مرتبہ وہ مظاہرات، فلسفہ، پریم سب سے متنفر اور بیزار تھے۔ لوگ اس زمانہ کو پیری کہتے ہیں اور میں موت!

ایشیا

# جرمنی اور فرانس کا انقلاب ۱۸۴۸ء

انقلابِ فرانس اور ۱۸۴۸ء کے درمیانی زمانے میں مغربی یورپ کے ممالک میں صنعتی انقلاب ہُوا۔ اگرچہ "چھوٹے پیمانے کی پیداوار" کی جگہ "بڑے پیمانے کی صنعت وحرفت" کی رفتار تمام برِّ اعظم میں سوائے انگلستان کے زیادہ سُست ہو چکی تھی اور کہیں بھی اس کو ایسی استحکامی حیثیت حاصل نہیں تھی تاہم قلیل پیداوار پر سرمایہ دارانہ صناعی کی کامیابی۔ بڑے بڑے کارخانوں اور مشینوں کی ترقی اور زراعت میں سرمایہ داری کا دخل۔ ان سب کا نتیجہ طبقاتی قوتوں کی ایک نئی اہم تنظیم کی صورت میں برآمد ہُوا۔

چھوٹے چھوٹے صنعت کار جو دیہات اور اپنی دستکاری سے محروم کر دئیے گئے تھے، بڑی تعداد میں پرولتاریوں (Proletariat) میں شامل ہو گئے تھے۔ کام کرنے والوں کا معیارِ زندگی، خصوصاً اقتصادی بدحالی کی وجہ سے، کافی گر گیا تھا۔ ہوشیار دستکار مشین چلانے والے بن گئے تھے مزدوروں میں عورتوں اور بچوں کی تعداد زیادہ ہو گئی تھی اس لئے اُجرتوں کی شرح بھی گر گئی تھی۔ خود مزدوری خاص طور پر ان کام کرنے والوں کے لئے جو صنعت میں نئے نئے داخل ہوئے تھے بڑی تکلیف دہ اور تباہ کن ہو گئی تھی کام کرنے کے اوقات بارہ چودہ گھنٹے روزانہ تھے۔ نئے صنعتی شہروں میں رہائشی حالات ناقابلِ برداشت تھے اور وہ اضلاع جن میں مزدور کام کرتے تھے شاذونادر ہی میعادی بخار، اور ہیضہ کے وبائی امراض سے محفوظ رہتے تھے۔ بے روزگاری افلاس اور جرائم کی زیادتی تھی۔

مشہور اٹوپی (Utopist) فوریر (Fourier) نے اس سے متعلق لکھا تھا کہ "زیادتی پیداوار، افلاس اور مصیبت کا ذریعہ بن گئی ہے۔"

اس زمانہ میں پرولتاریوں کی ترقی نے جنھیں اپنی قوت کا کافی احساس ہو چکا تھا۔ طبقات کی نسبتی طاقت میں ایک بہت اہم تبدیلی کی صنعتی انقلاب کی ترقی کے ساتھ ساتھ متعدد فسادات اور بغاوتیں ہوئیں، انگلستان میں لوڈائٹس (Luddites) اور چارٹسٹ (Chartist) تحریکیں فرانسیسی ریشم کی دستکاری کے مرکز لائنس (Lyons) میں ۱۸۳۱ء اور ۱۸۳۴ء کی دو بڑی بغاوتیں اور ۱۸۴۴ء میں سائیلیشیا (Silesian) کے جولاہوں کا اضطراب۔ یہ تمام واقعات اس بات کا ثبوت ہیں کہ مایوس و پُرجوش مزدوروں میں انقلابی جذبات نشوونما پا رہے تھے۔ انھوں نے پرولتاریوں نے کب سے پہلے فطری کوششوں کا اظہار اس طرح کرایا کہ انھیں متوسط طبقہ کے خلاف ایک علیحدہ جماعت کی صورت میں منظم کر دیا۔

افلاس کی زیادتی اور پرولتاریوں کے جوشِ عمل کا نتیجہ یہ ہُوا کہ نئی جماعت کے ساتھ زیادہ لگاؤ اور دلچسپی کا اظہار ہونے لگا۔ نئی صنعت کے تباہ کئے ہوئے تعلیم یافتہ۔ چھوٹی پیداوار والے اور دستکاریوں میں سے ایسے لوگ سامنے آئے جو اس خیال سے متفق تھے کہ نئے زمانہ کا بنیادی مسئلہ صرف ایسے سیاسی سوالوں پر مشتمل نہیں ہے جیسے "شہنشاہیت کے بجائے بالائی طبقے کی جمہوریت کا انتخاب" "یا شخصی آزادی اور آزاد تجارت کا مطالبہ" بلکہ وہ ایک سماجی مسئلہ ہے جس کا مقصد پرولتاریوں کی خوفناک عدم مساوات اور افلاس کو ختم کرنا ہے یہیں سے اٹوپین سوشلزم (Utopian Socialism) کی ابتدا ہوئی ہے۔

## اٹوپین سوشلزم

اٹوپیون (Utopians) کی اکثریت تعلیم یافتہ لوگوں یعنی وہ جو آبادی کے درمیانی طبقے سے تعلق رکھتے تھے، کی نمائندگی کرتی تھی یہ وہ لوگ تھے جو سماجی ابتری کے بڑھ جانے سے خوف زدہ اور پرولتاریوں کے انقلابی جذبات اور عمل سے پریشان ہو کر مصائب اور سماجی عدم مساوات

ایشیا

کا خاتمہ کرنا چاہتے تھے۔ بعض اٹوپی ایسے فنا پذیر قلیل پیداوار والوں کے مفاد کی نمائندگی کرنا چاہتے تھے جو بڑے پیمانے کی صنعت و حرفت، اور سرمایہ کی یکجائی، کے مقابلے کی وجہ سے پرولتاریوں میں شامل ہو جانے پر مجبور ہو گئے تھے۔ اٹوپیوں میں رابرٹ اوین ( Robert Owen 1771-1858) چارلس فوریر ( Charles Fourier 1771-1837) اور سینٹ سائمن ( Saint Simon 1760-1825) کے نام بہت مشہور ہیں ان کی ابتدائی تحریریں کافی حد تک اہل صنعت و حرفت کی بے چینی کا اظہار کرتی ہیں مگر پھر بھی وہ رفتہ رفتہ سوشلزم کے قریب ہوتے چلے گئے۔ اٹوپیوں نے سب سے بڑی خدمت یہ انجام دی کہ سب سے پہلے جدید نظام سرمایہ داری پر مفصل اور سخت نقصان دہ نکتہ چینی کی۔ فرانس کے انقلاب عظیم سے پہلے سب سے زیادہ ترقی یافتہ ذی علم مفکرین کو یہ یقین ہو چلا تھا کہ جاگیرداری کے خاتمے اور سیاسی آزادی کے استحکام سے بنی نوع انسان کی ترقی اور بھلائی ہو سکتی ہے۔ دوسری طرف فوریر اور اوین نے یہ ثابت کیا ہے کہ یہ توقعات بے بنیاد ہیں۔ انھوں نے بتایا کہ خواص کے ہاتھوں میں سیاسی قوت پہونچ جانے کے بعد کام کرنے والوں کی حالت مقابلتہً زیادہ خراب ہو گئی مثلاً فوریر نے موجودہ سماجی نظام پر گہری تنقید کرتے ہوئے یہ ظاہر کیا ہے کہ آبادی کا ایک بڑا حصہ یعنی سوداگر۔ تھوک فروش۔ قانون داں ٹیکس کلکٹر فوجی۔ شہروں میں رہنے والی عورتیں۔ شوقین مزاج لوگ یہ سب عیش پسند ہیں اور انھوں نے کوئی مفید کام نہیں کیا ہے۔ فوریر نے خواص کی مالی اور اخلاقی ابتری۔ ریاکارانہ ازدواجی اصول۔ اور خاندانوں کے علم تواریخ کو خوب بے نقاب کیا ہے۔ فوریر اور اوین دونوں یہ چاہتے تھے کہ شہر اور دیہات کے فرق کو مٹا دیا جائے اور ایک ایسے نظام تعلیم پر زور دیا جائے جس کی بنیاد "تعلیم" اور "محنت" کے اتحاد پر ہو۔ انگلز ( Angels) کہتا ہے کہ سینٹ سائمن ( Saint Simon) تخیل کے ایک مخصوص رجحان کا مالک ہے۔ وہ اس سے کم واقف ہے کہ اقتصادی حالات ہی سیاسی آوازوں کی بنیاد ہوتے ہیں۔ ہم اس کی تحریروں میں بھی آخری مقصود کے متعلق اس کا یہی خیال پاتے ہیں کہ انسانوں پر سیاسی حکومت کی جگہ کاروبار کی تنظیم اور پیداوار کے ذرائع کی نگرانی ہو جائے اور ایسے جاگیرداری

کے نظام کو ختم کرنے کا خیال صاف ظاہر ہوتا ہے۔ اگرچہ سوسائٹی کے موجودہ نظام پر اٹوپیوں کی تنقید بہت پرجوش اور مضبوط تھی مگر سوسائٹی کے مستقبل کے متعلق ان کی جو تجویزیں تھیں وہ زیادہ سے زیادہ تخئیلی ( Utopian ) تھیں، کیونکہ ان کی بنیاد میں اقتصادی ترقی کے متعلق کوئی صحیح غور و فکر نہیں پایا جاتا تھا۔ آنے والے سماج کے متعلق کافی تفصیل سے کام لیا گیا تھا۔ مثلاً فوریر کی تجویز تھی کہ فرقہ وارانہ نو آبادیات قائم کی جائیں جنکا نام اس نے فیلانسٹیریز ( Phalanstries ) رکھا تھا (یہ لفظ ایک فوجی اصطلاح "فیلنکس" ( Phalanx ) سے لیا گیا ہے) ہر ایک نو آبادی ۱۶۰۰ لیکر ۱۸۰۰ آدمیوں تک پر مشتمل ہو۔ نو آبادی کا ہر ممبر باری باری سے زراعت اور صنعت و حرفت کی مختلف شاخوں میں کام کرے۔ فوریر نے سرمایہ داری کے استیصال کی کوئی صورت نہیں بتائی بلکہ یہ بتایا کہ نو آبادیات میں جو کچھ پیداوار ہو اس کو مزدوروں میں ۱۲/۵ حصہ، سرمایہ داروں میں ۱۲/۴ حصہ اور منتظمین میں ۱۲/۳ حصہ کے حساب سے تقسیم کر دیا جائے۔ اس طریقے پر اس نے ذرائع پیداوار کی "مکمل ملکیت" کو نامنظور کر دیا۔ وہ یہ توقع کرتا تھا کہ ہر نو آبادی میں مزدوروں کی جماعت، مقابلہ کے جذبے کا باقاعدہ اطلاق، کاروبار میں تبدیلی اور قوتوں کا ایک جگہ جمع ہونا ان سب کا نتیجہ یہ ہوگا کہ مزدوری کی پیداوار میں بڑی ترقی ہو جائے گی ان حقیقی اور سماجی بنیادوں پر طریقہ زندگی اور انسانی زندگی کی قوت و وسعت سب بالکل بدل جائیں گی۔ فوریر نے اس تبدیلی کو بھی تخئیلی رنگ دیا ہے۔

## اٹوپیوں کی سرگرمیاں

اٹوپی جانتے تھے کہ سرمایہ داری کی ترقی سے جو حالات پیدا ہو گئے ہیں وہ ناقابل برداشت ہیں، لیکن انھوں نے یہ سمجھا تھا کہ تبدیلی آسانی سے ہو جائے گی اور اس کے لئے وہ صرف ان تدبیروں کے پروپگنڈہ کو کافی سمجھتے تھے جو انھوں نے آنے والے سماج کے متعلق سوچی تھیں۔ چنانچہ انھوں نے اپنا فرض یہ قرار دے دیا تھا کہ وہ متعلقہ طبقوں کو اور ان لوگوں کو جو آئندہ سماج کے خاکے بنانے میں اپنی سیاسی قوتوں کو بھی کام میں لانے کو تیار تھے، ترغیب دیں، ان کا خیال تھا کہ ایسی تمثیلی نو آبادیات کا اثر دنیا کی

بقیہ انسانوں پر بہت تیزی کے ساتھ ہوگا۔ اُن کے خیال میں انقلاب اور سیاسی جدوجہد کی قطعی ضرورت نہیں تھی۔ ایک فرانسیسی سوشلسٹ کیبٹ (Cabit 1788-1856) جس نے ۱۸۴۸ء کے انقلاب سے قبل پہلے مزدوروں کو امریکہ میں آباد ہوکر وہاں سوشلسٹ نوآبادیاں قائم کرنے کی دعوت دی تھی، وہ اپنے خیال کا اس طرح اظہار کرتا ہے کہ

"اگر انقلاب میری مٹھی میں ہوتا تو میں اُس مٹھی کو کبھی نہ کھولتا۔"

ایک انگریز اٹوپی سوشلسٹ نے اپنی رائے کا اِس طرح اظہار کیا تھا۔

"ہمیں طاقت کے استعمال کے خلاف اپنی نگرانی سب سے پہلے کرنی چاہئے۔ جب فیصلہ کا وقت آئے تو نہ ہماری کوئی تلوار میان سے باہر نکلے اور نہ ہماری کوئی اُنگلی اُٹھے۔"

اٹوپی یہ سمجھتے تھے کہ مزدوروں کا طبقہ آبادی کا سب سے زیادہ مظلوم طبقہ ہے۔ لیکن اس کے ساتھ ہی وہ اِس طبقے کو آزاد قدم اُٹھانے کا نااہل بھی یقین کرتے تھے۔ اِسی لئے وہ اوپر کے طبقے سے امداد چاہتے تھے اور اُنھیں حکومت کرنے والوں کی فیاضی پر اعتماد کرنا پڑتا تھا کیبٹ نے اِس سوال کا کہ "آیا اُمَراء کو سب سے پہلے صحیح راستہ پر لانے کی ضرورت ہے یا نہیں؟" جواب اِس طرح دیا ہے کہ "اس میں شک نہیں کہ ان سے کام شروع کرنا مفید ہوگا۔ کیونکہ اُمراء اور تعلیم یافتہ لوگوں کا امیروں اور غریبوں میں کافی اثر ہے۔ بہرحال کیا ہم اعتماد کر سکتے ہیں کہ ہم اُمراء میں کامیابی کے ساتھ کام انجام دے سکیں گے؟ کیوں نہیں! ہمیں اس معاملے میں شک کیوں کرنا چاہئے۔ کیا اُمراء میں روشن خیال انصاف پسند اور فیاض لوگ نہیں ہوتے ہیں؟"

فورئیر کے متعلق یہ بھی کہا جاتا ہے کہ کئی برس تک وہ مختلف اوقات میں اپنے گھر زیادہ رہا کیونکہ اُسے یہ اُمید تھی کہ کوئی لکھ پتی اسے پہلی نوآبادی قائم کرنے کے لئے ایک بڑی رقم عطا کرنے والا ہے۔

اِس زمانے میں جبکہ بڑے بڑے اٹوپی اُمیدیں کر رہے تھے کہ ترم دل سرمایہ داروں اور سمجھدار جاگیرداروں کی امداد سے وہ اپنے سوشلزم کی دنیا میں بنانے میں کامیاب ہوجائیں گے۔ اسی زمانے میں دوسرے سوشلسٹوں نے چھوٹے چھوٹے سرمایہ داروں کے ساتھ

مل کر تبدیلی کے درمیانی وقفہ کی کارروائیوں کے متعلق ایک مفصل پروگرام شائع کر دیا جو چھوٹے سرمایہ داروں کے مفروضات اور مطالبات سے بھرا ہوا تھا۔

پرودھن (Proudhan 1809-1865) اور لوئیس بلنک (Louis Blanc 1811 - 1882) نے منافع کے باہمی اداروں اور ہمہ گیر کوپرآٹیو ایسوسی ایشنز (انجمن ہائے امداد باہمی) کے قیام پر زور دیا۔ اِس میں کوئی شک نہیں کہ قابلِ حصول اور اصلاح شدہ کریڈٹ اِن چھوٹے سرمایہ داروں کی ضرورتوں کو پورا کر سکتا تھا جو مہاجنوں اور بینکوں کے قائم کردہ سود کو ادا نہیں کر سکتے تھے لیکن وہ ذاتی ملکیت کو فنا کرنے کے لئے کچھ نہیں کر سکتا تھا۔ بلکہ سچ تو یہ ہے کہ وہ چھوٹے مالکوں کی حیثیت کو اور بڑھا دیتا۔

اُنیسویں صدی کی ابتدا میں چھوٹے سرمایہ داروں اور مزدوروں کی تنظیم کے لئے یہ سوشلسٹوں کے بنیادی مطالبے تھے۔

سنہ ۱۸۴۰ء اور سنہ ۱۸۵۰ء کے درمیان لوئیس بلنک فرانس کا ایک بڑا ذی اثر سوشلسٹ تھا۔ اٹوپیوں کی طرح وہ بھی انقلاب اور طاقت کے استعمال کا مخالف تھا اور پیداوار والوں کی باہمی امداد کو خدائی قوت سمجھتا تھا۔ بلنک نے اِس کے متعلق لکھا ہے۔

"لوگ اپنی آزادی کو اپنی فطری قوت میں نہیں دیکھتے بلکہ قاعدے میں دیکھتے ہیں۔ ہمیں قوت کا استعمال اپنے دشمنوں کے لئے چھوڑ دینا چاہئے مجموعی حیثیت سے سماج جس میں خواص بھی شامل ہیں سوشلزم کے قیام کی موافق ہے۔ اگر خواص کو ارادوں کے ساتھ بٹھا دیا جائے تو اِس سے ملک میں تعمیر جدید ہوسکتی ہے۔ اِنھیں عوام میں شامل ہونے دیا جائے اور مقابلہ کی بجائے اتحاد کے رواج دینے میں سب سے پہلے حصہ لینے دیا جائے۔"

لوئیس بلنک کے خیالات میں وہ نئی بات جس پر آج کے مصلحین بھی اس سے متفق ہیں یہ تھی کہ وہ جمہوری ریاست کو بدل کر "انجمن امداد باہمی" بنانے پر زور دیتا تھا۔ پہلے اٹوپی "جاگیر" کی اہمیت سے قطعی منکر تھے۔ لوئیس بلنک یہ سمجھتا تھا کہ حق رائے دہی کے ساتھ عوام جاگیروں پر صنعتی اثر مرتب کر سکتے ہیں، اور اِس طرح امداد باہمی کے ادارے قائم کر سکتے ہیں۔ مفاد عامہ کے کام کئے جا سکتے ہیں اور اُن کو جاری رکھنے کے لئے نجی سرمایہ استعمال کر سکتے ہیں

نجی معاہدوں کے خلاف آزادمقابلہ سے پبلک متعلقات اپنی برتری کو ثابت کرسکیں گے اس سلسلے میں نجی اقدامات کو فنا کردینے کے لئے طاقت کے استعمال کی ضرورت پیش نہیں آئے گی۔

اس زمانہ کے فرانس میں پیداواروالوں کی تحریک اتحادِ باہمی کافی وسعت اختیار کرچکی تھی۔ لیکن چونکہ بڑے پیمانے کے سرمایہ داروں کی کارروائیوں کا مقابلہ کرنا تھا اس لئے امدادِ باہمی کی انجمنیں یا تو ناکام ہوجاتی تھیں یا شرحِ مزدوری کی مہم میں کام آجاتی تھیں۔

## اٹوپیا اور سائنس کا تعلق

سائنٹفک سوشلزم (Scientific Socialism) کے بانی مارکس اور انگلز کا تاریخی کارنامہ اُن کے اس نظرئیے میں پوشیدہ ہے کہ سوشلزم تاریخی ارتقا کی ایک ضروری پیداوار ہے اور یہ اقتصادی ترقی سرمایہ داری کی جگہ سوشلسٹ طریقۂ پیداوار کو ناگزیر بنادیتی ہے اور اس کی تیاری کرتی ہے۔ مارکس اور انگلز نے فلسفہ۔ اقتصادی اصول اور زمانے کی اقتصادی اور سیاسی تاریخ کی باقاعدہ اور مفصل تحقیقات سے آغاز کرکے تاریخ کے حقیقی نظرئیے کو وسیع کردیا۔ اُنھوں نے انسانی سماج کی ترقی کو سمجھنے کا راز بتایا ہے۔ مارکسزم (Marxism) نے دنیا اور اس کی تاریخ کا جو سائنسی نظریّہ (Scientific Couception) پیش کیا ہے جسے ڈائیلیکٹیکل میٹریلزم (Dialectical Materialism) بھی کہا جاتا ہے۔ اس سے تاریخ کے عمل کو سمجھنے کا امکان پیدا ہوتا ہے اور عوام کی طبقاتی جدوجہد کے لئے جو صحیح ترکیبیں ہونی چاہئیں۔ اُن کی تعریف سمجھ میں آتی ہے۔ مارکس سے پہلے جو اٹوپی گزرے ہیں وہ سوشلزم میں تبدیل ہوجانے کے امکان کو پُرجوش دلائل سے ثابت کرنے کی کوشش کرتے تھے انفرادی حکومت کرنے والوں کی نیک نیتی پر اعتماد کرتے تھے اور اپنی اُن تجویزوں کو بہت اہمیّت دیتے تھے جو وہ آئندہ زمانہ کے لئے مرتّب کرتے رہتے تھے۔

مارکس نے یہ بتایا کہ پیداوار کا نظامِ سرمایہ داری کیسے وجود میں آتا ہے اور اپنی ترقی کے دوران میں کس طرح پیداوار کے ذرائع پر قابو پانے کے لئے زمین تیار کرتا ہے اور اگر سماج کی خلاق قوتوں کی ترقی برابر جاری ہے تو کس طرح ایک زمانے کے بعد ذاتی ملکیّت کا خاتمہ ضروری ہوجاتا ہے۔ اٹوپین کا یہ خیال ہے کہ پرولتاریوں سے کوئی آزادعمل ظہور میں نہیں آتا۔ اس کے برخلاف مارکس اور انگلز یہ بتاتے ہیں کہ ذرائع پیداوار میں ذاتی ملکیت کا خاتمہ، جو سوشلزم کو جاری کرنے کے لئے بہت ضروری ہے۔ نئے سماج کے صرف ایک انقلابی طبقے کے ذریعہ ہوسکتا ہے اور وہ پرولتاریوں کا طبقہ ہے۔ سوشلزم کی کامیابی خواص .................. کے طبقے کو شکست دینے اور پرولتاریوں کے ہاتھوں میں سیاسی طاقت پہونچانے یعنی انھیں خودمختاری دینے میں ہی ہے۔ چنانچہ سیاسی جدوجہد اور انقلاب کی تیاری کے لئے پرولتاریوں کی امداد حاصل کرنا ضروری ہوجاتا ہے۔

## کمیونسٹ لیگ اور کمیونسٹ مینی فیسٹو

سنہ ۱۸۴۲ء سے سنہ ۱۸۵۰ء تک مارکس اور انگلز نے اپنے نظریوں کو مستقل شکل دیدی مگر وہ صرف سماجی مفکر ہی نہیں تھے بلکہ مزدوروں کی تحریکوں میں حصّہ لینے والے اور منتظمین بھی تھے۔

سنہ ۱۸۳۴ء میں جرمنی کارخانہ داروں اور سیاسی پناہ گزینوں (Emigres) نے پیرس میں ایک لیگ (League of Outlaws) قائم کرلی تھی جو سنہ ۱۸۳۶ء میں ایک بڑی انجمن (League of Just) بن گئی جو کمیونسٹ انقلابیوں کی ایک خفیہ انجمن تھی۔ سنہ ۱۸۴۰ء میں اس انجمن کا ہیڈکوارٹر لندن بنالیا گیا۔ سنہ ۱۸۴۷ء میں مارکس اور انگلز اس انجمن میں شامل ہوگئے اور اس کا نام بدل کر ”کمیونسٹ لیگ“ رکھا۔ سنہ ۱۸۴۷ء میں لیگ کے لئے ایک پروگرام بنایا جو ”کمیونسٹ مینی فیسٹو“ کے نام سے تمام دنیا میں مشہور ہے اس پروگرام میں لیگ نے سائنٹفک سوشلزم Scientific Socialism کے اصولوں کی مکمل پیروی کا اظہار کیا تھا۔ سنہ ۱۸۴۶ء میں مارکس نے وٹیلنگ (Weitling 1808-1871) سے علیحدگی اختیار کرلی تھی۔ وٹیلنگ لیگ آف جسٹ کا محرک اور مضمون نگار تھا۔ اس کا سوشلزم پرجوش تھا اور سب سے زیادہ ترقی یافتہ جرمن دستکاروں کی نمائندگی کرتا تھا۔ وٹیلنگ نے اپنی اُمیدوں کا انحصار اس پر رکھا تھا کہ بیس ہزار چور اور لپاڈی پرولتاری (Lumpen Proletarians) فیسے رہائی کے لئے بغاوت کریں۔ سوشلزم کے لئے اس کی تمام دلیلیں مسیح کی زندگی اور اُن کی تعلیمات سے ماخوذ تھیں۔ مارکس اور انگلز

نے بھی جرمن سوشلسٹوں (جو اپنے آپ کو حقیقی سوشلسٹ سمجھتے تھے) پر سخت تنقید کی۔ یہ جرمن سوشلسٹ "حقیقی ضرورتوں" کی حفاظت کی بجائے "صداقت کی ضرورت" پر زور دیتے تھے اور پرولتاری (Proletarian) مفاد کی حمایت کی بجائے اُن انسانوں کے جوہر انسانی کے مفاد کے حامی تھے جو کسی جماعت یا فرقے سے تعلق نہیں رکھتے تھے (ملاحظہ کیجیے کمیونسٹ مینی فیسٹو)

اُن کا خیال تھا کہ جس طرح فرانس میں غریب مزدوروں نے سوشلزم کی طرف قدم بڑھایا تھا اسی طرح جرمنی میں تعلیم یافتہ اور اونچے طبقے کے لوگ تھے جو اس مقصد کو حاصل کرنا چاہتے تھے اور اس لئے اُنھوں نے مزدوروں سے یہ اپیل کی تھی کہ وہ سیاسی انقلابات میں کبھی حصہ نہ لیں۔ مارکس اور انگلز جب ان جرمنی فلسفیوں۔ ہونے والے فلسفیوں اور معشوقوں سے نجات حاصل کر چکے تو انقلابی عوام کے مختلف مراکز (جو بروسل اور پیرس میں تھے) کے درمیان رابطے قائم کرنے کے انتظامات میں منہمک ہو گئے۔

ایک کمیونسٹ (اشتراکی) مراسلاتی ادارہ قائم کیا اور ۱۸۴۷ء میں کمیونسٹ لیگ کی ذہنی رہنمائی حاصل کر لی۔

دنیا کے سیاسی ادب کے شاہکار "کمیونسٹ مینی فیسٹو" کا بنیادی تخیّل حسب ذیل ہے۔

> تاریخ کے ہر دور میں طریقۂ پیداوار اور اس سے بنی ہوئی سماجی زندگی ہی وہ بنیاد ہے جس سے اس زمانہ کی سیاسی اور ذہنی تاریخ مرتّب ہوتی ہے۔ اس سے یہ نتیجہ نکلتا ہے کہ انسان کی تمام تاریخ مختلف زمانوں میں سماج میں طبقاتی کشمکش حاصل کرنے والوں اور حاصل کئے ہوؤں اور حاکموں اور محکوموں کے درمیان جنگ کی داستان ہے۔ یہ جھگڑا ترقی کرتے کرتے اب اس درجے پر آ گیا ہے، جبکہ حاصل کئے ہوئے مظلوم پرولتاری حاکموں اور ظالموں کے نیچے سے اُس وقت تک نکل ہی نہیں سکتے جب تک کہ وہ ظالم اور طبقاتی کشمکش رکھنے والے سماج سے نجات حاصل نہ کریں۔
>
> (اقتباس از مقدمۂ انگلز مینی فیسٹو ایڈیشن ۱۸۸۸ء)

۸۱

اٹوپنیزم (Utopianism) کی جگہ اس پرولتاری اشتراکیت نے لی جو ناقابلِ تفریق کشمکش اور مزدوروں کی تنظیم سے گھری ہوئی تھی" یہ کام ذہنی سلجھاؤ اور امتیاز کے ساتھ دنیا کے سامنے ایک نیا نظریہ سماجی زندگی کے تمام ماحول سے قربت رکھنے والی مستقل مادیت۔ منطقی مادیت مثلاً ارتقاء کا مفصّل اور حقیقی نظریہ۔ طبقاتی کشمکش کا اصول نئے اشتراکی سماج کے پیدا کرنے والے پرولتاریوں کی عالمگیر تاریخی و انقلابی سرگرمی ان سب باتوں کو پیش کرتا ہے (لینن کارل مارکس)

چھوٹے چھوٹے تعلیم یافتہ برطانوی فیبی (Fabians) اور ان کے خیالی پیرو۔ برطانوی لیبر پارٹی اور آئی ایل۔ پی (I.L.P) کے لیڈر خصوصاً میکڈانلڈ اسکول سے تعلق رکھنے والے یہ سب مارکس اور کمیونسٹ مینی فیسٹو کی مخالفت میں ہمیشہ "نمائشی" رہے۔ وہ یہ کہتے تھے کہ یہ تمام اصول زمانے کے مطابق نہیں ہیں تاہم یہ بات قابلِ غور ہے کہ ان کا بنیادی نقطہ اور پروگرام حقیقی طور پر مارکس کے پیشتر کے لوئس بلنک کے سے ہیں۔ اور جس طرح لوئس بلنک "جمہوریت" کے پردے میں ۱۸۷۱ء کے کمیون (Commune) کو بدنام اور رسوا کرتا ہے اور اس کے مخالفوں کو امداد دے کر ان کی ہمت افزائی کرتا ہے اسی طرح فیبی اور میکڈانلڈی (Fabians and Mac-Donaldites) روسی انقلاب کو بدنام اور رسوا کرتے ہیں اور اس کے مخالفوں کو علی الاعلان اور پوشیدہ طور پر امداد دیتے ہیں اور اُن کی ہمت افزائی کرتے ہیں۔

جرمنی سماجی جمہوریت جس کو کسی زمانے میں برطانوی سوشلسٹوں کے مخالف مارکس (Anti Marx) رویّہ نے بہت بدنام کیا تھا۔ اب قطعی طور پر اپنے بنیادی اصول پر آ گئی تھی۔ اب اس نے کھلم کھلا یہ اعلان کر دیا تھا کہ مارکس اور انگلز نے ۱۸۴۸ء میں جو پالیسی تجویز کی تھی اُس سے دہشت انگیزی کا امکان ہے

یوں اس راستے کی سوشلسٹ جماعت جو جنگ سے قبل زمانے تک اپنے بنیادی اصول میں کم و بیش مارکسی (Marxist) تھی۔ جنگ کے زمانے سے اور پیونیٹڈ نارمن تھامس کی رہنمائی میں مارکس کے بنیادی اصول کے تحت رجعت کے طریقوں میں بالکل برطانوی اور جرمنی انداز اختیار کر گئی تھی۔

۱۸۴۸ء میں مینی فیسٹو کے خیالات زیادہ عام نہیں ہوئے تھے لیکن یہ ہو ہی رہا تھا کہ پیرس کا انقلاب شروع ہو گیا اور انقلابی موجیں یورپ کے ایک بڑے حصے کو اپنے اثر میں لے چکی تھیں۔ اس "خونی سال" کے طوفانوں میں مزدوروں نے

ایشیا

ہر جگہ نمایاں پارٹ ادا کیا۔ لیکن اپنے رہنماؤں کی غلطیوں اور اپنی ناکامیوں
کی وجہ سے وہ صرف اس قابل ہو سکے کہ اپنی جماعت کے حقیقی کاموں سے
آگاہ ہو جائیں اور عوام کی اس تحریک سے جو سبق حاصل ہو اُن سے کام کرنے
کی صحیح ترکیبیں سیکھیں۔ انقلاب کی رہنمائی کرنے والے ملک یعنی فرانس میں
مزدوروں کے سب سے زیادہ ممتاز لیڈر لوئس بلنک جیسے بورژوا سوشلسٹ
(Bourgeois Socialists) ہی تھے۔

## آگسٹ بلنکی اور بلنکزم

ان چھوٹے چھوٹے بورژوا سوشلسٹوں کا ایک ترقی یافتہ نمونہ آگسٹ
بلنکی (August B. Lanqui 180) تھا ایک انقلابی اشتراکی
جس نے اپنی زندگی کا ایک بڑا حصّہ (چھتیس ۳۶ سال) قید خانے میں گزارا۔ بلنکی
کی قوتِ نظامِ سرمایہ داری کا تجزیہ کرنے کی قابلیت ہی میں پنہاں نہ تھی کیونکہ
اس معاملہ میں تو بڑے اٹوپی (Utopinnts) اس سے کہیں آگے تھے۔
بلکہ وہ مخالفوں سے مقابلہ کرنے کی ترکیبوں سے خوب واقف تھا۔ اور ایک منطقی
انقلابی تھا۔ وہ آئندہ سوسائٹی کے متعلق تجویزیں سوچنے کے خلاف تھا
اور سوشلزم میں پُرامن ترقی کے خیال سے ہمیشہ لڑتا رہا۔ وہ اس خیال کے
خلاف بھی لڑا کہ جب تک سرمایہ دارانہ سوسائٹی موجود ہے۔ "امداد باہمی" کے
اداروں کو کوئی حقیقی قوت مل سکتی ہے۔ سیاسی جدوجہد اور سوشلزم کو ناقابلِ تفریق
رشتہ میں منسلک کر دینا وہ اپنا حقیقی فرض سمجھتا تھا۔ اس خیال میں سوشلزم
کا امکان صرف اسی طرح تھا کہ مسلح ترقیوں کے ساتھ ایک طوفانی انقلاب ہو
اور عارضی طور پر ڈکٹیٹری قائم کر دی جائے۔

بلنکی نے عمر بھر مسلح بغاوت کی تنظیم کے لئے اَن تھک جدوجہد کی۔
اس کا خیال تھا کہ ایک کم تعداد کو باقاعدہ غیر قانونی انقلابی تنظیم کی سخت
ضرورت ہے۔ بلنکی نے جولائی کی شہنشاہیت (July Monarchy)
کے دوران میں ایک ایسے نظام کی ابتدا کی اور سکنڈ ایمپائر (Second
Empire) کے ماتحت کام کو جاری رکھا۔ یہ نظام دس دس آدمیوں کے
حصوں میں منقسم تھا۔ ان حصوں کے صرف رہنما ہی مختلف اضلاع کی رہنمائی
کرنے والوں سے متعلق رہتے تھے۔ کل جماعت کے صرف چند ممبر مرکزی ادارہ اور
خود بلنکی سے ملتے رہتے تھے۔ لافارگو کا بیان ہے کہ جب سکنڈ ایمپائر کا زوال ہوا
تو بلنکی نے دو ایک مرتبہ اس بات کی کوشش کی کہ پیرس میں کام کرنے والوں
کی باقاعدہ حاضری لی جایا کرے۔ دس دس آدمیوں کے گروپوں کے
لیڈروں سے درخواست کی جایا کرتی تھی کہ وہ شہر کے باہر کسی مقام پر جمع
ہو جائیں اور پھر ان لوگوں کے درمیان سے ایک بوڑھا آدمی۔ دائمی قیدی
بورژوا اور غیر جمہوری فرانس کا بدترین دشمن بغیر شناخت ہوئے گذرتا تھا
ایک مسلح بغاوت کی ضرورت کا احساس کرتے ہوئے۔ بغاوت کی تنظیم اور
پیشہ ور انقلابیوں کی ایک جماعت پیدا کرنے کے لئے بلنکزم نے تبدیلی کے
اس زمانہ کا اظہار کیا جو اٹوپین سوشلزم اور انقلابی مارکسزم کے درمیان
گذرا ہے۔ انقلابی پرولتاریوں کے سب سے بڑے مفکرین مارکس اور
لینن نے بلنکی سے بہت کچھ سیکھا۔ لیکن چونکہ بلنکی اور اس کے ساتھی بین الاقوامی
انقلابی تحریک میں فرانس کی اس جمہوریت اور کام کو بہت اہمیت دیتے
تھے اور اُن کے متعلق بہت مبالغہ سے کام لیتے تھے۔ چنانچہ ان کا "رفعت مداحِ
وطن"، کا طریقہ اور بلنکی کی جرمنوں کے متعلق "جنگی مبالغہ آمیزی" اسی
کا نتیجہ تھی۔ اگرچہ بلنکی کی پیروی کرنے والے خود بھی نہیں سمجھتے تھے کہ اُن کی
پارٹی اور عوام کے درمیان کیا رشتہ ہے۔ مگر بلنکی کے متعلق عام
اندازہ یہ لگانا کہ وہ محض سازشی اور . . . . تھا قطعی غلط ہے۔ اس میں کوئی
شک نہیں کہ بلنکزم نے انقلابی تحریک میں ایک قدم آگے بڑھایا اور مزدوروں
کی تحریک پر ایک گہرا انقلابی اثر ڈالا۔ بلنکی اور اس کے پیروؤں کے متعلق مارکس
بہت بلند خیال رکھتا تھا۔ ۱۸۵۰ء میں مارکس اور انگلز نے بلنکیوں سے ایک
باقاعدہ معاہدہ کر لیا۔ بلنکی اس زمانے میں قید خانہ میں تھا۔ اس معاہدہ
کی وجہ "انقلابی اشتراکیوں کی عالمگیر انجمن" (Universal
League of Revolutionary Commimists)
قائم کرنا تھا اور اس پر مارکس۔ انگلز اور بڑے بڑے بلنکی رہنماؤں کے
دستخط ہوئے۔

## انقلاب فرانس ۱۸۴۸ء

فرانس کے انقلابِ عظیم ۹۴-۱۷۸۹ء نے بھی بورژوا جمہوری تبدیلی
ہئیت کی تکمیل نہیں کی تھی۔ تھرمیڈار نہم (۱۷۹۴ء Thermidor
9 th) کے سیاسی ہنگامہ کے بعد جاکوبن (Jacobin
Dictatorship)

کی بنیادی جمہوری سرگرمیاں سرد پڑنا شروع ہوگئیں۔ چھوٹے چھوٹے شہری بورژواؤں اور مزدوروں کی قوتیں بکھر چکی تھیں۔ ۱۷۹۹ء کے سیاسی ہنگامہ کے بعد ڈائریکٹری (Directory) پہلے جاکوبنس (Jokobins) کی رہنمائی میں پانچ کی حکومت کنسولیٹ (Consulate) میں بدل چکی تھی۔

پہلا قونصل نپولین بوناپارٹ ایک سابق جاکوبن اور انقلابی فوجوں کا کامیاب ترین جنرل ۱۸۰۴ء میں شہنشاہ ہوچکا تھا۔ پہلی ایمپائر میں (First Empire) پالیسی کو سمجھا اور کسانوں کے انقلاب سے حاصل کئے ہوئے فائدوں کی حفاظت کی۔ مگر جیسے ہی فیوڈل یورپ کی اجتماعی قوت نے نپولین کے فرانس کو شکست دی پُرانی بوربن شہنشاہی (Bourban Monarchy) جس کو کسی زمانے میں عوام نے ختم کردیا تھا پھر اُبھر آئی۔ فرانس سے بھاگے ہوئے اُمرا واپس آگئے اور اپنے کھوئے ہوئے اختیارات پھر حاصل کرنے کی کوشش کرنے لگے۔ اُن کی جو زمینیں اُن سے لے لی گئی تھیں اُن کے معاوضہ میں اُنھیں لاکھوں روپیہ دیئے گئے اور وہ پُرانے نظام کے واپس آنے پر بہت زیادہ مطمئن تھے۔

جولائی ۱۸۳۰ء میں پیرس میں ایک انقلاب ہُوا۔ بوربون خاندان کا اقتدار ختم ہوگیا۔ لیکن عوام جمہوریت کو دوبارہ قائم کرنے میں ناکامیاب رہے بوربون کی جگہ آرلین خاندان نے لیلی۔

بادشاہ لوئس فلپ (Louis Philippe) (ڈیوک آف آرلینس جس نے انقلاب میں حصّہ لیا تھا اور جو بعد میں قتل ہوا تھا کا بیٹا تھا) نے بڑے بورژواؤں میں سب سے زیادہ دولتمند، یعنی مالی اعتبار سے جاگیردار لوگوں کے حقوق کا تحفّظ اور ان کی ترجمانی کی۔ جب لوئس فلپ تخت پر بیٹھا تھا تو ایک بینکر لیفیٹ (Ban Ker Laffitte) نے یہ کہا تھا کہ "اب فرانس میں بینکروں کی حکومت ہوگی"

انگلستان کے مقابلہ میں جہاں صنعتی انقلاب نے تمام قومی اقتصادیات کی صورت بدل دی تھی فرانس ابھی تک ایک زراعتی ملک تھا۔ انگلستان میں کسان ۲۳ فی صدی تھے جبکہ فرانس میں ان کی تعداد ۷۵ فی صدی تھی فرانس کے انقلابِ عظیم کے بعد چھوٹی چھوٹی جاگیروں نے مخصوص نظام جاگیرداری اختیار کرلیا تھا۔ لیکن اقتصادی حیثیت سے ایک چھوٹا کسان جس پر ٹیکس کا بار تھا اپنی ترقی کا کوئی ذریعہ نہ نکال سکا۔ وہ یا تو لین دین کے لئے مجبور تھا۔ یعنی بہار میں قرض لے اور خزاں میں ادا کرے اور پھر موسم سرما میں قرض لے یا پھر وہ زیادہ زمین کرایہ پر لینے اور کاشت کو وسعت دینے کی کوشش کرنے پر مجبور رہتا تھا۔ ہر صورت میں اُسے قرض لینا پڑتا تھا یا دوسرے الفاظ میں اُسے اپنی زمین رہن رکھنی پڑتی تھی۔ اس طرح ہر سال ایک کسان کو سود بھی ادا کرنا پڑتا تھا اور زرِ اصل میں سے بھی کچھ دینا پڑتا تھا۔ چالیسویں سال میں (یعنی ۱۸۴۰ء سے ۱۸۵۰ء تک) کل ایسی رقم جو اس طرح کسانوں کو ادا کرنی پڑتی تھی ۵۵۰ ملین سالانہ تک تھی جو تمام فرانسیسی کسانوں کی کل آمدنی کا ½ حصّہ تھا۔

کسان کی زمین پر بار بڑھتا گیا اور مہاجنوں نے زیادہ سے زیادہ فائدے حاصل کئے۔ دیہات میں سود خوروں کی حکومت تھی مگر بحیثیت مجموعی تمام فرانس میں اقتصادی سرمایہ دار یعنی بینکر (Ben Ken) کی حکومت تھی۔ زمین کا رہن رکھنا۔ آراضیات کی فروخت اور پھر اور زیادہ قیمت پر دوبارہ فروخت کرنا۔ ان ذریعوں سے بہت زیادہ نفع کمایا جاتا تھا بینکر کے لئے آمدنی کا ایک ذریعہ ریاست کے بجٹ کی کمی بھی تھی طویل جنگوں کا نتیجہ یہ ہوا تھا کہ بجٹ کا کافی توازن قطعی تباہ ہوچکا تھا۔ آفیسروں اور عہدہ داروں کے اخراجات خصوصاً چھوٹے کسانوں کے علاقوں میں بہت بڑھے ہوئے تھے اور ان کی وجہ سے ریاست بہت مقروض ہوگئی تھی۔ کمی کو پورا کرنے کا صرف یہی ذریعہ تھا کہ قرضے لئے جائیں اور یہ قرضے مہاجن بڑی بڑی شرحوں پر دیتے تھے۔ اس طرح ریاست کا قرض مالی (Aristoracy) کے اجتماع کا ایک بہترین سبب بن گیا جنھوں نے خود بخود متوسط طبقے کے لوگوں کو اپنا دشمن بنالیا۔

صنعتی بورژواؤں نے ابھی متوسط طبقے میں نمایاں حیثیت حاصل نہیں کی تھی تاہم صنعتی سرمایہ داری ترقی پر تھی۔ آٹھ سال کے عرصہ میں اسٹیم انجنوں کی تعداد تقریباً دوگنی ہوچکی تھی۔

| | اسٹیم انجن | مزان بارس پاور |
|---|---|---|
| ۱۸۳۹ء | ۲۵۴۰ | ۳۳۰۰۰ |
| ۱۸۴۷ء | ۴۵۸۳ | ۶۲۰۰۰ |

اسی زمانہ میں کوئلے کی پیداوار ۱۸۰۰۰ ٹن سے ترقی کرکے ۵۰۰۰۰۰ ٹن سے بھی زیادہ ہوگئی اور پہلے پہل ریلیں جاری ہوئیں لیکن بڑے پیمانے کی صنعت میں وسعت۔ مشینوں کا استعمال یکم پلہ داروالوں کی بڑوں کے سامنے اطاعت۔ بڑی تجارت کی ترقی جنہوں نے چھوٹے کاروبار کو بری طرح کچل دیا تھا ان سب باتوں نے مل کر شہری متوسط طبقہ کے لوگوں میں بہت بے اطمینانی پھیلادی تھی (حالانکہ ابھی اس کارروائی کی تکمیل میں کافی کمی باقی تھی)

سرمایہ داری کی ترقی کے ساتھ پرولتاریوں کی تعداد میں بھی اضافہ ہوتا گیا۔ بڑے پیمانے کی صنعت میں ان کی بہت تھوڑی تعداد کام کرتی تھی اُن کی زیادہ تعداد ایسے چھوٹے کاموں میں لگی ہوئی تھی جو بڑے تاجروں اور بیوپاریوں کے زیر اثر جاری تھے۔ ان پرولتاریوں کو بری طرح لوٹا جارہا تھا۔ اِن کے ساتھ ہی کچھ ایسے بھی پرولتاری تھے جو گھر پر کام کرتے تھے (مثلاً درزی۔ کشیدہ کاڑھنے والی عورتیں جو خصوصاً پیرس میں پائے جاتے تھے) صرف پیرس میں تقریباً ۳۰۰۰۰ کام کرنے والے تھے جن میں سے ۰۰۰۰، عمارتوں اور کپڑوں کی تجارت میں معروف تھے۔ تاہم کام لینے والوں اور کام کرنے والوں کے درمیان ابھی تک کوئی امتیازی نشان نہیں پایا جاتا تھا۔ یہ فرق تو صرف سرمایہ داروں اور مزدوروں کے درمیان ہی صاف طور پر نظر آتا ہے۔ بہت سے چھوٹے چھوٹے کاروبار کرنے والے ان کام کرنے والوں سے قریبی تعلق خاطر محسوس کرتے تھے۔ جنھیں اپنے آزاد ہونے کی ابھی تک کافی امید تھی۔ اس کے ساتھ ہی چھوٹے چھوٹے مالک اور ان کا کام کرنے والے بڑے پیمانہ کے سرمایہ والوں کے مخالف تھے۔ پیرس میں تقریباً ۶۴۰۰۰ آدمی کاروبار کرتے تھے۔ جن میں سے تقریباً نصف تنہا یا صرف ایک ماتحت کی مدد سے کام کرتے تھے۔ اس طرح جو سماجی تضاد بڑھا اسے سیاسی حالات نے اور بھی ناقابل برداشت بنادیا۔ فرانس کی چوبیس ملین آبادی میں سے صرف ۲۴۰۰۰۔ امراء اور زمینداروں کو رائے دینے کا حق حاصل تھا۔

(ادارہ)



# شہباز

بلند آب و دانہ سے کرلے نظر کو — کہ دامِ نظر ہے یہی آب و دانہ
میں اُڑتا رہا ہوں، میں اُڑتا رہوں گا — کہ دوشِ ہوا ہے مرا آشیانہ
سکوں کی تمنا تجسس کی دشمن — تجسس مرا دائمی آشیانہ
خرامِ کواکب میں وہ لوچ کب ہے — جو ذرّوں کو بخشے رمِ دلبرانہ
مرے پنجۂ شوق پر ہو نہ حیراں — کہ یہ قُرب کا ہے فقط اک بہانہ
مری زندگی کی دو عملی نہ پوچھو
کبھی کافرانہ، کبھی راہبانہ

پرواز

ایشیا

# انّا کرینینا

## تلافیٔ مافات

### ٹالسٹائی کا مشہور شاہکار اردو میں

(بہ سلسلۂ "ایشیا" جون ۱۹۳۹ء)

(جملہ حقوق محفوظ)



اسٹیفن ارکیڈی وچ نے دفتر میں داخل ہوتے ہوئے کہا۔
"ہم تمہارا انتظار ہی کر رہے تھے"۔
یہ ظاہر کرنے کیلئے کہ خطرہ گذر چکا ہے اُس نے اپنے دوست کا ہاتھ چھوڑ دیا۔

"مجھے تم سے مل کر بہت خوشی ہوئی" اُس نے سلسلہ کلام کو جاری رکھا "ہاں یہ تو بتاؤ تمہارا حال کیا ہے اور تم کب آئے ؟"

'لیون' خاموش کھڑا ہوا 'ابلانسکی' کے دونوں ساتھیوں کے چہرے دیکھ رہا تھا وہ خصوصیت سے 'گرین وچ' کو دیکھ کر ایسا مبہوت ہو گیا گویا۔ اس کے لانبے لانبے سفید ہاتھوں۔ بڑے بڑے زرد ناخونوں (جو انگلیوں کے سرے پر مڑے ہوئے تھے) اور قمیص کے بڑے بڑے چمکدار بٹنوں نے اس سے قوت گویائی بالکل چھین لی ہے۔

"ابلانسکی" نے مسکراہٹ کے ساتھ 'لیون' کی اس حالت کو محسوس کیا۔

"اجازت دیجئے کہ میں آپ صاحبان کا تعارف کرادوں۔ — میرے دوست 'قلب ایوَنچ نکیشن' اور 'امیٹل اسٹینلیو تج گرائینو تج' — اس کے بعد وہ لیون کی طرف مڑا۔ "اور یہ میرے دوست 'کانسٹنٹن ڈمیٹری وتج لیون' ہیں"۔

"ایک تعلقہ دار۔ مقامی کونسل کی ایک بڑی شخصیت۔ شاندار کھلاڑی دو ہنڈرڈ ویٹ ایک ہاتھ میں اٹھا لینے والے۔ بہترین شکاری اور مشہور 'سرگی آئیوتج کاسنی شیو' کے بھائی!"

"مجھے آپ سے ملکر بہت خوشی ہوئی" نکیشن نے کہا
"مجھے آپ کے بھائی صاحب سے بھی ملاقات کا فخر حاصل ہے"
'گرین وتج' نے اپنے دُبلے ہاتھوں کو معہ بڑے بڑے ناخونوں کے آگے بڑھاتے ہوئے کہا۔

"لیون" کچھ خوش نہیں ہوا۔ بیدلی سے مصافحہ کر کے "ابلانسکی" کی طرف متوجہ ہو گیا۔ اس میں کوئی شک نہیں کہ وہ اپنے بھائی کا بہت احترام کرتا تھا جو اپنے علمی و ادبی کارناموں کی وجہ سے تمام روس میں مشہور تھا۔ لیکن اسے یہ بات پسند نہ تھی کہ اس کی وقعت بجائے "کانسٹیٹن" ہونے کے "جو"گا سینشو" کا بھائی ہونے کی حیثیت سے کی جائے۔

"میں اب کونسل میں نہیں ہوں۔ وہاں ہر ایک سے میری لڑائی ہو چکی ہے اور اب میں اس کے جلسوں میں بھی شریک نہیں ہوتا ہوں" اس نے کہا

"کیا واقعی؟ "ابلانسکی نے تعجب انگیز مسکراہٹ کے ساتھ پوچھا" لیکن کیسے؟ ۔ کیوں؟

"اوہ۔ یہ ایک طویل داستان ہے۔ کبھی پھر سناؤں گا۔"

"لیون" نے جواب دیا۔ "مختصراً" اس نے سلسلہ کلام جاری رکھا "میں نہیں سمجھتا کہ تمہیں کبھی اس کونسل سے کچھ مطلب ہو سکتا ہے۔ وہ تو پارلیمینٹ کا ایک کھیل سا ہے۔ میں نہ ایسا نوجوان ہوں نہ ایسا بوڑھا کہ کھلونوں سے خوش ہو سکوں۔ اس کے علاوہ" اس نے ذرا سوچتے ہوئے کہا " وہ مخصوص قسم کے لوگوں کے زیر اثر ہے۔ وہ اس سے جیسا چاہتے ہیں کام لے لیتے ہیں۔ پہلے اس میں کلرک، جج اور تحفے قبول کرنے والے تھے۔ اور اب تو وہاں ایسے آدمیوں کا اک گروہ ہے جو مفت کی تنخواہیں پاتے ہیں"

اس نے آخری جملہ کچھ ایسی درشتی سے کہا گویا وہ توقع کر رہا تھا کہ کوئی اس کی تردید کریگا۔

"تمہارے لئے یہ کوئی نئی بات ہے! تم قدامت پسند ہوتے جاتے ہو" اسٹیفن ارکیڈی وچ نے کہا "ہم اس کے متعلق پھر گفتگو کرینگے۔"

"میں تم سے خاص طور پر ملنا چاہتا تھا" لیون نے کہا اور گرین وچ کے ہاتھ پر حقارت سے نظر ڈالی۔ اسٹیفن ارکیڈی وچ کے چہرہ پر ہلکا سا تبسم دوڑ گیا "کیوں۔ ہم نے تو یہ کہا تھا کہ تم اب کبھی یورپین کپڑے نہیں پہنو گے؟" اس نے لیون کے نئے سوٹ پر جو غالباً کسی فرانسیسی درزی کا تیار کیا ہوا تھا نگاہ ڈالتے ہوئے پوچھا "یہ واقعی ایک نئی بات ہے"



"لیون" کے چہرہ پر سرخی دوڑ گئی۔ معمر آدمیوں کی سی غیر مرئی سرخی نہیں بلکہ خود آگاہ طالب علم کی سی سرخی!۔ اس نے "لیون" کے ذہین و مردانہ چہرے کو ایسا پر شباب رنگ دیا کہ "ابلانسکی" کو رخ بدلنا پڑا۔

"تم مجھے کہاں مل سکتے ہو؟ مجھے تم سے ضروری باتیں کرنی ہیں" لیون نے کہا

"ابلانسکی" نے ذرا غور کیا۔

"چلو ہم گورنس چل کر لنچ کھالیں۔ میں تین بجے تک فارغ ہو جاؤں گا۔"

"معاف کیجئے میں ابھی نہیں چل سکتا" لیون نے جھجکتے ہوئے کہا

"اچھا تو ہم ڈنر ساتھ کھائیں گے۔"

"ڈنر؟ مجھے کوئی خاص بات تو کہنی نہیں ہے۔ میں تو صرف دو باتیں پوچھنا چاہتا تھا۔ لیکن ہم اس کے متعلق پھر کبھی گفتگو کریں گے"

"آؤ تو وہ دو باتیں ابھی کریں اور باقی باتیں ڈنر کے وقت کیلئے اٹھا رکھیں۔"

"بات یہ ہے دیکھئے ۔۔۔۔ ۔۔۔۔ بہرحال یہ کوئی بہت اہم بات نہیں ہے۔" اس نے اپنی کمزوری کو چھپانے کی کوشش کی جس سے اس کے چہرہ پر سختی سی آگئی۔

"شربسکی کیا کر رہے ہیں؟ کیا وہی حال ہے جو پہلے تھا" اس نے پوچھا۔

اسٹیفن ارکیڈی وچ کو تھوڑا عرصہ ہوا یہ معلوم ہو گیا تھا کہ "لیون" اسکی سالی "کٹی" سے محبت کرتا ہے۔ اسکی آنکھیں زیادہ روشن ہو گئیں اور اس کے ہونٹوں پر بمشکل محسوس ہونے والا تبسم دوڑ گیا۔ "میں اس کا جواب جلد نہیں دے سکتا" اس نے کہا۔

"کیونکہ ۔۔۔ ۔۔۔ ایک منٹ کی معافی چاہتا ہوں"

اسی وقت اس کا سکرٹری داخل ہوا اور ایک شناسا مگر مؤدبانہ انداز کیسا تھ جو عموماً ان سکرٹریوں میں پایا جاتا ہے جن کو یہ خیال ہوتا ہے کہ کاروبار کے متعلق ان کا علم ان کے افسروں سے زیادہ ہے۔ کوئی کاغذ "ابلانسکی" کے سامنے پیش کیا اور استفسار کی صورت

میں کسی مشکل کی تشریح کرنے لگا۔ اسٹیفن ارکیڈی وچ نے بات ختم ہونے سے پہلے ہی نہایت مہربانی سے اپنا ہاتھ سکریٹری کے بازو پر رکھ دیا۔

"نہیں — تم اسے اسی طرح کرو جس طرح میں نے تمہیں بتایا تھا" اس نے اپنی بات کو ایک خوشگوار تبسم سے نرم کرنے کی کوشش کرتے ہوئے کہا۔ پھر اس نے متعلقہ معاملہ کی مختصر تشریح کی اور کاغذات سامنے سے ہٹا دیئے۔ "اسے اسی طرح کرو" زاہر نکیتچ" اسنے مزید کہا۔

سکریٹری ایک الجھن میں مبتلا ہو کر چلا گیا۔ 'لیون' نے اس درمیان میں اپنے آپ کو سنبھال لیا تھا اور ایک کرسی کی پشت کا سہارا لئے ہوئے کھڑا ہوا بیدلی کیساتھ باتیں سنتا رہا۔

"میں سمجھا نہیں — میں سمجھ ہی نہیں سکا" اس نے کہا

"کیا نہیں سمجھ سکے" ابلانسکی نے ایک سگریٹ نکالتے ہوئے خوش مزاجی سے پوچھا۔ وہ توقع کر رہا تھا کہ کوئی نئی بات 'لیون' سے معلوم ہونیوالی ہے۔

"میں یہ نہیں سمجھ سکا کہ تم کر کیا رہے ہو" 'لیون' نے اپنے کندھوں کو حرکت دیتے ہوئے جواب دیا "تم اس معاملہ میں اسقدر سنجیدگی کیسے برت سکتے ہو"

"لیکن کیوں نہیں ؟"

"کیوں — اس لئے .... اس لئے .... کہ یہ کام کا طریقہ نہیں ہے"

"کیا تم ایسا خیال کرتے ہو ؟ اور پھر بھی ہم کام میں دن و رات مصروف ہی رہتے ہیں"

"کاغذی کام میں ! بہرحال تمہارے اندر اس قسم کی باتیں کرنیکا جوہر موجود ہے"

"اس کا مطلب تو یہ ہوا کہ میرے اندر کسی بات کی کمی ہے۔"

"ہاں شاید ہے" لیون نے کہا" پھر بھی میں تمہیں پسند کئے بغیر نہیں رہ سکتا اور مجھے ناز ہے کہ تم سا اہمیت رکھنے والا انسان میرا دوست ہے۔ — لیکن تم نے ابھی تک میرے سوال کا جواب نہیں دیا" اس نے 'ابلانسکی' کے چہرے پر نظر جمانے کی کوشش کرتے ہوئے کہا۔

"اچھا۔ اچھا سو وہ بھی تمہیں وقت پر مل جائیگا

یہ اچھا ہے کہ کیرلینک، میں تمہاری چند ایکڑ زمین ہے اور تم ایسا جسم اور بارہ برس کی دوشیزہ کا سا رنگ رکھتے ہو لیکن آخر میں تم ہمارے پاس ہی آؤ گے۔ رہی وہ بات جو تم مجھ سے پوچھ رہے تھے تو حقیقتاً اس میں کوئی تبدیلی نہیں ہوئی ہے۔ مگر یہ نہایت افسوس کی بات ہے کہ تم اتنے عرصہ تک نہیں آئے"

"کیوں ؟" 'لیون' نے خوفزدہ ہو کر پوچھا

"اوہ۔ کوئی خاص بات نہیں ہے۔ ہم اس کے متعلق ابھی گفتگو کرینگے" 'ابلانسکی' نے جواب دیا

"تم کس غرض سے آئے ہو ؟"

"اوہ۔ ہم اس کے متعلق بھی بعد میں گفتگو کریں گے"

'لیون' نے نہایت آہستہ سے جواب دیا۔

"اچھا۔ میں سمجھ گیا" 'اسٹیفن ارکیڈی وچ' نے کہا" مجھے تم سے گھر آنے کیلئے کہنا چاہیئے تھا۔ مگر میری بیوی کی طبیعت خراب ہے۔ کیا تم انھیں دیکھنا پسند کرو گے۔ وہ چار اور پانچ بجے کے درمیان زولاجیکل گارڈن میں ملیں گے۔ 'کٹی' اسکیٹنگ کو گئی ہے۔ بہتر ہے تم بھی وہیں چلے جاؤ اور میں تمہیں ذرتت پہلے ملوں گا۔

"اچھی بات ہے۔ آداب عرض"

"لیکن اس کا خیال رکھنا کہ بھول نہ جانا۔ کبھی گاؤں کو یا کہیں اور چلے جاؤ" 'اسٹیفن' نے قہقہہ لگاتے ہوئے کہا "میں وہیں ملوں گا"

'لیون' چلا گیا۔ جب وہ دروازہ سے باہر نکل گیا تو اسے یاد آیا کہ وہ 'ابلانسکی' کے دونوں ساتھیوں سے رخصت ہونا بھول گیا۔

'لیون' کے جاتے ہی گرین وچ نے کہا "میں خیال کرتا ہوں کہ یہ شخص بہت ذہین ہے"

'اسٹیفن' نے سر ہلاتے ہوئے تائید کی "وہ ایک خوش قسمت انسان ہے۔ کیرلینک کی تمام زمین اور اس کا اپنا مستقبل اسکے سامنے ہے"

"لیکن اسٹیفن ارکیڈی وچ ، تمہیں شکایت کیا ہے ؟"

"میرے ساتھ معاملہ زیادہ بہتر نہیں ہے" اسٹیفن نے ایک ٹھنڈی سانس لیتے ہوئے کہا۔

جب 'ابلانسکی' نے لیون سے یہ پوچھا تھا کہ وہ ماسکو کس لئے آیا ہے۔ تو 'لیون' کو خجالت بھی ہوئی اور اسے خود اپنے اوپر غصہ بھی آیا کہ اس نے ایسا کیوں کیا۔ لیکن وہ اُسے یہ کیسے بتا سکتا تھا کہ وہ اس مقصد کو لیکر آیا ہے کہ اس کی سالی 'کٹی' سے شادی کی درخواست کرے گا اور یہ ظاہر ہے کہ اس کے علاوہ اس کا کوئی اور مقصد نہیں تھا۔ 'لیون خاندان' اور 'شربسکی خاندان' ماسکو کے دو بڑے خاندان تھے اور دونوں میں بہت اتفاق و اتحاد تھا۔ یہ اتحاد اس وقت اور بڑھ گیا جبکہ 'لیون' یونیورسٹی میں تھا اور 'ڈولی' اور 'کٹی' کے بھائی 'پرنس شربسکی' سے اس کی دوستی گہری ہوگئی تھی۔ اس زمانہ میں 'لیون' شربسکی خاندان میں اکثر آتا جاتا تھا اور تمام خاندان سے اسے محبت تھی خصوصیت کے ساتھ خاندان کی خواتین سے۔ 'لیون' کی ماں کا انتقال اس کے بچپن ہی میں ہوگیا تھا اور چونکہ اس کی بہن اس سے کافی بڑی تھی اس لئے اس نے سب سے پہلی مرتبہ شربسکی خاندان میں وہ مہذب۔ دلکش اور شرافت سے معمور زندگی پائی جو ماں باپ کے انتقال کے بعد اسے کبھی نصیب نہیں ہوئی تھی۔

اسے ایسا معلوم ہوتا تھا جیسے اس خاندان کے تمام افراد خصوصاً خواتین ساحرانہ اور شاعرانہ تجلّیات سے معمور ہوں۔ یہی نہیں کہ وہ ان میں کوئی نقص نہیں نکال سکتا تھا بلکہ وہ انھیں بلند ترین جذبات اور بہترین صفات کا حامل سمجھتا تھا۔ اس خاندان کی تینوں خواتین کو ہر دوسرے روز فرانسیسی اور انگریزی زبان کیوں بولنا پڑتی ہے۔ انھیں بعض اوقات کئی کئی گھنٹے پیانوں پر گانے کی کیوں مشق کرنی پڑتی ہے جس کی آواز ان کے بھائی کے کمرے میں بھی جہاں نوجوان طالب علم کام کرتے ہیں جاتی ہے۔ فرانسیسی ادب، موسیقی اور رقص کے ماہرین انھیں تعلیم دینے کیوں آتے ہیں۔ وہ مقررہ وقت پر 'مائل لینن' کے ساتھ 'ورسکائی بالیورڈ' پر سیر کرنے کیوں جایا کرتی ہیں اور وہاں اپنے ریشمیں کوٹوں میں 'ڈولی' اپنے لانبے کوٹ میں 'نیٹالی' اس سے چھوٹے کوٹ میں اور 'کٹی' سب سے چھوٹے کوٹ میں ملبوس کیوں ٹہلا کرتی ہیں اور اس چہل قدمی میں ایک نوکر اپنا ملازمانی لباس پہنے اور اپنے ہیٹ میں سنہری ربن لگائے ہوئے ان کے ساتھ ساتھ کیوں رہتا ہے۔ یہ اور اسی قسم کی بہت سی باتیں 'لیون' کیلئے قطعی ناقابلِ فہم تھیں مگر وہ یہ محسوس کرتا تھا کہ وہ لوگ اپنی طلسماتی دُنیا میں جو کام بھی کرتے ہیں وہ مکمّل ہوتا ہے اور وہ ان کے ہر کام کی طلسماتی حیثیت کو پسند کرتا تھا۔

جب وہ صرف طالب علم تھا تو اُسے 'ڈولی' سے محبت ہوگئی تھی مگر ڈولی کی شادی جلد ہی 'ابلانسکی' سے ہوگئی۔ اس کے بعد اس کی توجہ دوسری بہن کی طرف مبذول ہوگئی لیکن 'نیٹالی' جیسے ہی باہر آنے جانے کے قابل ہوئی اس کی شادی ایک مدبّر کے ساتھ ہوگئی۔ جب 'لیون' نے یونیورسٹی کو خیر باد کہا تو اس زمانہ میں 'کٹی' بچّی تھی۔

نوجوان شربسکی، بحری فوج میں شامل ہوگیا اور بحر بالٹک میں ڈوب گیا۔ نتیجہ یہ ہوا کہ لیون کی 'ابلانسکی' سے دوستی کے باوجود 'لیون خاندان' اور 'شربسکی خاندان' ایک دوسرے سے دور ہوتے چلے گئے۔ لیکن شروع سال میں جب 'لیون' پورے ایک سال کے بعد ماسکو آیا اور شربسکی خاندان میں ملنے کیواسطے گیا تو اسے سب سے پہلی مرتبہ یہ احساس ہوا کہ تینوں بہنوں میں سے کس کی محبت اس کے مقدر میں تھی۔

۳۲ سال کے ایک انسان کیلئے جو خوش قسمت بھی ہو اور خاندان بھی اچھا رکھتا ہو خاندان 'شربسکی' کی شہزادی سے شادی کی درخواست کر دینا کچھ مشکل نہ تھا خصوصاً ایسی حالت میں جب کہ اس کے متعلق یہ سمجھا جاتا ہو کہ وہ ایک پسندیدہ محبت کرنے والا ہے۔ لیکن 'لیون' محبت کرتا تھا اور اس کی نگاہ میں 'کٹی' ہر نقطۂ خیال سے انسانیت کا ایک ایسا مکمل نمونہ اور دُنیا کی ہر چیز سے اسقدر بلند و بالا تھی کہ اس کے خیال میں نہ تو کٹی خود اور نہ کوئی اور اُسے 'کٹی' کے لیے مناسب خیال کر سکتا تھا۔

آخر کار ماسکو میں دو مہینے مسلسل تشویش کے عالم میں گذارنے اور سوسائٹی میں 'کٹی' سے روزانہ ملاقات ہونے کے بعد وہ اس

نتیجہ پر پہونچا کہ "اتحاد" ناممکن ہے اور اسی کے بعد وہ ماسکو سے گاؤں کو روانہ ہوگیا۔ اسے ایسا معلوم ہوا کہ 'کٹی' کے عزیز و اقارب اس کے ساتھ 'کٹی' کے رشتہ کو اچھا نہیں سمجھتے ہیں اور خود 'کٹی' بھی اس سے محبت نہیں کرتی ہے۔ 'کٹی' کے خاندان والوں کی نگاہ میں اس کا کوئی ایسا کاروبار بھی نہ تھا جو اس کے شایان شان ہو۔ اس کے ہمعصروں میں کرنل بھی تھے۔ ایڈ یکانگ بھی۔ پروفیسر بھی تھے اور بنک یا ریلوے کے ڈائرکٹر بھی یا سرکاری محکموں کے صدر جیسا کہ 'ابلانسکی' تھا۔ ان سب کے برخلاف وہ گاؤں کا ایک معمولی زمیندار تھا۔ (وہ جانتا تھا کہ وہ لوگ اسے ایسا ہی سمجھتے ہیں، جس کا تمام وقت مویشیوں کی دیکھ بھال۔ اناج گھروں کی تعمیر اور شکار وغیرہ جیسے غیر دلچسپ کاموں میں گذرتا تھا جن کے متعلق سوسائٹی کا یہ خیال تھا کہ انھیں وہی کرسکتا ہے جو ایک ناکام انسان ہو۔ پھر پاکیزہ 'کٹی' ایسی معمولی اور غیر دلچسپ جگہ کے رہنے والے (جیسا کہ خود اس کا اپنا خیال تھا) انسان سے کیسے محبت کرسکتی تھی۔ اس کے علاوہ جس زمانہ میں 'لیون' اور 'کٹی' کے بھائی دوست تھے اس کے اور کٹی کے تعلقات بالکل ایسے تھے جیسے ایک معمرانسان کے کسی بچّی سے ہوں جو یقیناً محبت کی راہ میں ایک بڑی رکاوٹ تھی۔

"ایک انسان جو اس کی طرح سیدھا سادہ ہو" اس نے سوچا "ایسی محبت سے جیسی وہ 'کٹی' سے کرتا تھا وہ ایک خاتون کو متاثر نہیں کرسکتا تھا۔ وہ اس کے ساتھ ایک دوست کی طرح محبت کرسکتی تھی۔ اس نے ایسے واقعات بھی سنے تھے کہ عورتوں نے غیر دلچسپ اور بدصورت مردوں سے محبت کی لیکن اُسے یقین نہ آتا تھا۔ یہ اس کے لئے ناممکن تھا کہ وہ کسی ایسی خاتون سے محبت کرتا جو خوبصورت شعریت آفریں اور نمایاں ہستی نہ ہو۔

گاؤں میں دو مہینے تنہا گذارنے کے بعد اُسے یہ اندازہ ہوا کہ اس کی تمنا ایسی نہ تھی جس کا تجربہ اسے نوجوانی میں ہوا تھا۔ اب تو اسے ایک لمحہ بھی چین نہ تھا۔ وہ یہ معلوم کئے بغیر نہیں رہ سکتا تھا کہ 'کٹی' اس سے درحقیقت شادی کرسکتی ہے یا نہیں۔ یہ بات بھی تو کچھ یقینی نہ تھی کہ وہ اس سے شادی کرنے کو منع ہی کردیگی۔ اسی لئے وہ پھر ماسکو آگیا اور یہ مصمم ارادہ کرکے آیا تھا کہ اگر 'کٹی' رضامند ہوگئی تو وہ اس سے شادی کرلیگا۔ اور اگر رضامند نہ ہوئی تو ............. وہ اس قسم کا خیال بھی نہ کرنا چاہتا تھا کہ اگر اس نے انکار کردیا تو کیا ہوگا۔

(۷)

'لیون' صبح کی گاڑی سے ماسکو پہونچا اور سیدھا اپنے سوتیلے بھائی 'کاسنیشو' کے پاس گیا۔ اس نے منہ ہاتھ دھویا۔ کپڑے بدلے اور اپنے بھائی کے دارالمطالعہ کی طرف چل دیا۔ اس کا ارادہ تھا کہ وہ اپنے بھائی سے سب حال کہہ کر اس معاملہ میں اس کی رائے لیگا۔ لیکن اسے "کاسنیشو" تنہا نہیں ملا۔ وہ فلسفہ کے ایک پروفیسر سے مصروف گفتگو تھا جو "کھارکو" سے فلسفہ کے ایک نکتہ کو جس کے متعلق ان دونوں میں اختلاف تھا۔ سمجھنے کیلئے آیا تھا۔ پروفیسر "مادیت" کے خلاف مضامین کا ایک سلسلہ لکھ رہا تھا اور 'سرگی کاسنیشو' نے جوان مضامین کو غور سے پڑھ چکا تھا اسے لکھا تھا کہ وہ اس کے آخری نکتہ سے اتفاق نہیں رکھتا تھا اور اس پر یہ الزام لگایا تھا کہ اس نے "مادیت پرستوں" کی شکست کے لئے بہت نرمی سے کام لیا۔ اسی وجہ سے پروفیسر اس کے پاس آیا تھا اور وہ اس سے یہ پوچھنا چاہتا تھا کہ اس سے اس کا کیا مطلب ہے۔ وہ دونوں اس پر بحث کررہے تھے کہ وہ امتیازی نشان کون سا ہے جو انسانی اعمال میں نفسیات اور علم الاجسام کے درمیان فرق ظاہر کرسکے۔

"سرگی ادنیوونچ" اپنے بھائی سے حسب معمول پسندیدہ مگر ذرا سرد مسکراہٹ کے ساتھ ملا۔ پروفیسر سے اس کا تعارف کرایا اور پھر بحث میں مصروف ہوگیا۔

پروفیسر عینک لگاتا تھا۔ اس کا قد چھوٹا اور پیشانی تنگ تھی۔ اس نے ذرا سوقف کر 'لیون' سے ہاتھ ملایا اور مزید توجہ کئے بغیر پھر گفتگو میں مصروف ہوگیا۔ 'لیون' جو اس فکر میں تھا کہ کسی طرح پروفیسر چلا جائے خود بھی بحث میں محو ہوگیا۔ جن مضامین کے متعلق گفتگو ہو رہی تھی وہ اس کی نظر سے گذر چکے تھے۔ اور ان سے اسے تھوڑی سی دلچسپی بھی

تھی بالکل ایسے ہی جیسے کہ ایک شخص جس نے یونیورسٹی میں سائنس کی تعلیم حاصل کی ہو لازمی طور پر جدید معلومات کا متمنی رہتا ہے۔ لیکن اس کی سمجھ میں یہ نہیں آیا کہ انسانی تخلیق بیالوجی علم المعیشت اور موت وحیات کے وہ اہم سوالات جو ایک عرصہ سے اس کی توجہات کا مرکز تھے ان سب کے بارے میں سائنس کے نظریوں کا ایک دوسرے سے کیا تعلق ہے اس نے محسوس کیا کہ اس کا بھائی اور پروفیسر سائنس اور روح کے مسائل کو علیحدہ علیحدہ نہیں دیکھتے۔ وہ دونوں ایک یا دو مرتبہ اسی نکتہ پر ایک دوسرے سے بہت قریب آ گئے لیکن پھر وہ ایکدم علیحدہ ہو گئے اور پھر اپنی مفروضہ اصطلاحات اور امتیازات میں جنکو وہ مشکل سے سمجھ سکتا تھا کھو گئے۔

" میں یہ نہیں مان سکتا" سرگی او نیووتج نے اپنے واضح اور صاف انداز گفتگو میں کہا " میرے لئے یہ مان لینا ممکن ہی نہیں ہے کہ کیز د Kaus ، کا یہ کہنا صحیح ہے کہ بیرونی دنیا کا تمام علم احساسات کے ذریعہ سے ہو سکتا ہے۔ وجود کا تخلیقی شعور احساسات کے ذریعہ نہیں ہوتا اور ایسا کوئی ذریعہ نہیں ہے جو اس شعور کو ہم تک پہونچانے کا سبب کہا جا سکے۔ ہاں لیکن ورسٹ Wurst ونالس Knaus اور پرپاسو Prepasue یہ بتاتے ہیں کہ اپنے ہونیکا ادراک تمام حواس کے اجتماع سے ہوا ہے اسے درحقیقت تاثرات کا مجموعہ کہا جا سکتا ہے۔ ورسٹ Wurst تو یہاں تک کہتا ہے کہ بغیر تاثر کے اپنے وجود کا شعور پیدا ہو ہی نہیں سکتا "

" دوسری طرف میں خیال کرتا ہوں کہ ..........."

سرگی ایئووتج نے کہنا شروع کیا۔ یہاں لیون نے یہ محسوس کیا کہ وہ پھر اپنے اصل مبحث سے ہٹ رہے ہیں۔ چنانچہ اس نے ارادہ کیا کہ وہ بھی پروفیسر سے ایک سوال کرے۔

" لیکن کیا انجام ہو" اس نے کہنا شروع کیا " اگر میرے تمام حواس غائب ہو جائیں اور میرا جسم مردہ ہو جائے۔ کیا ایسی صورت میں میرے وجود کا خاتمہ ہو جائیگا ؟"

پروفیسر اس دخل درمعقولات سے ذرا سا گھبرا گیا۔ اس نے دخل دینے والے کی طرف دیکھا لیکن وہ اسے فلسفی ہونے کی بجائے دیہاتی معلوم ہوا۔ وہ پھر سرگی او نیووتج کی طرف متوجہ ہو گیا گویا وہ اس سے پوچھنا چاہتا تھا کہ اس کا خیال کیا ہے۔ لیکن سرگی پروفیسر کی طرح تنگ خیال نہیں تھا۔ اس نے لیون، کے سوال کا مفہوم سمجھ لیا تھا چنانچہ اس نے کہا

" میں نہیں سمجھتا کہ ہمیں اس سوال کے جواب کا ابھی کوئی حق حاصل ہے "

" ہمیں کافی علم نہیں ہے " پروفیسر نے تائید کی اور اپنی دلائل کو پھر شروع کر دیا۔

" نہیں" اس نے کہا " میرا خیال ہے کہ اگر پرپاسو Pre- Pasue - صاف طور پر یہ کہتا ہے کہ تاثر کی بنیاد احساس ہے تو ہمیں دونوں مختلف نظریوں کو نہایت غور سے جانچنا چاہیئے ......"

لیون، نے کچھ نہیں سنا وہ تو پروفیسر کے رخصت ہونے کا انتظار کر رہا تھا۔

(۸)

پروفیسر کے جاتے ہی سرگی اونیووتج، اپنے بھائی کی طرف متوجہ ہوا " مجھے تمہارے آنے سے کس قدر خوشی ہوئی ہے۔ کیا تم کچھ دن ٹھہرو گے ؟"

" ریاست کا کیا حال ہے ؟"

دلیون، جانتا تھا کہ اس کے بھائی کو جائداد کے معاملات سے بہت کم دلچسپی تھی اور یہ سب کچھ وہ اخلاقاً پوچھ رہا تھا۔ چنانچہ اس نے بھی جواب میں کچھ گیہوں کی فروخت اور ان کی قیمت وغیرہ کا ذکر کر دیا۔

دلیون، چاہتا تھا کہ اپنے بھائی سے ذکر کر دے کہ وہ شادی کرنا چاہتا ہے اور اس بارے میں اس سے رائے لے لیکن پروفیسر سے گفتگو ہو جانیکے بعد اور جائداد د لیون ریاست میں اپنے اور اپنے بھائی کے حصہ کا جو انھیں اپنی ماں سے ورثہ میں ملا تھا انتظام خود ہی کرتا تھا ) کے متعلق اس نے جس محبت آمیز انداز میں پوچھا تھا ان سب باتوں کو محسوس کر کے وہ دل کی بات زبان تک نہ لا سکا۔

اسے ایسا محسوس ہوا کہ اس کا بھائی معاملہ کو اس طرح نہیں دیکھے گا۔ جس طرح کہ وہ چاہتا ہے۔

"اور ہاں تمہاری کونسل کا اب کیا حال ہے؟" سرگی اونیوچ نے پوچھا۔ اس کی نگاہ میں کونسلوں کی بڑی اہمیت تھی اور وہ ان میں بڑی دلچسپی لیتا تھا۔

"مجھے حقیقت میں کچھ علم نہیں۔"

"کیا کہہ رہے ہو۔ کیا تم اب کونسل کے ممبر نہیں؟"

"ہاں میں اب ممبر نہیں ہوں۔ میں نے استعفیٰ دیدیا ہے اب میں اس کے اجلاسوں میں بھی شریک نہیں ہوتا۔"

"کس قدر افسوس کی بات ہے۔" سرگی اونیوچ نے ذرا ترش رو ہوکر کہا۔

لیون نے مدافعت کرتے ہوئے اپنے ضلع کی اسمبلی کے اجلاسوں کا ذکر کیا اور وہاں کے کچھ واقعات سنائے۔

"لیکن یہ تو ہمیشہ سے ہوتا ہی آیا ہے" سرگی اونیوچ نے دخل دیتے ہوئے کہا۔ "ہم روسی ہمیشہ کے ایسے ہی ہیں۔ اپنی کمزوری کو محسوس کرنا اچھی بات ہے مگر ہم اس معاملہ سے بہت زیادہ مبالغہ سے کام لیتے ہیں اور ہر بات پر جھگڑنے کے لئے تیار رہتے ہیں۔

یورپ کی دوسری قومیں مثلاً جرمن انگریز ہماری انھیں مقامی کونسلوں سے عجیب عجیب کام لے سکتے ہیں۔ وہ ان کے ذریعہ سے آزادی حاصل کر سکتے ہیں مگر ہم سوائے جھگڑنے کے اور کچھ نہیں کر سکتے۔"

"لیکن ہم کریں کیا" لیون نے ذرا خجالت سے پوچھا۔ "وہ میری آخری کوشش تھی۔ میں واقعی کچھ کرنا چاہتا تھا لیکن اس کا امکان ہی پیدا نہ ہو سکا۔ میں کافی ہوشیار نہیں ہوں۔"

"یہی نہیں کہ تم کافی ہوشیار نہیں ہو بلکہ تم معاملات کو صحیح جذبہ کے ماتحت دیکھتے بھی نہیں ہو۔" سرگی اونیوچ نے کہا۔

"شاید ایسا ہی ہو" لیون نے جواب دیا۔

"کیا تمہیں معلوم ہے کہ بھائی نکولے پھر واپس آگئے ہیں" سرگی اونیوچ نے پوچھا۔

نکولے، لیون کا بڑا بھائی اور سرگی اونیوچ کا سوتیلا بھائی تھا۔ وہ ایک تباہ و برباد انسان تھا۔ وہ اپنی ریاست کا بڑا حصہ صرف کر چکا تھا اور ہر قسم کے بدقماش انسانوں سے میل جول رکھتا تھا۔ اسی وجہ سے اس کے بھائیوں سے اس کی کبھی نہیں بنتی تھی۔

"تم کیا کہہ رہے ہو؟" لیون نے ذرا خوفزدہ ہوکر پوچھا، "تمہیں یہ کیسے معلوم ہوا؟"

"پروکافی نے اسے ایک گلی میں دیکھا تھا۔"

"یہیں۔ ماسکو میں؟ کیا تمہیں معلوم ہے کہ وہ کہاں ٹھہرا ہے؟"

لیون کرسی سے ایکدم اٹھ کر کھڑا ہوا گویا وہ اسی وقت اپنے بھائی کے پاس جانا چاہتا تھا۔

"مجھے افسوس ہے کہ میں نے تمہیں کیوں بتادیا" سرگی اونیوچ نے سر کو ہلکی سی جنبش دیتے ہوئے کہا۔ اسے محسوس ہوا کہ اس خبر سے اس کے بھائی پر کیا اثر پڑا ہے۔ "میں نے یہ معلوم کرنے کی کوشش کی کہ وہ کہاں ٹھہرا ہوا ہے اور ٹربن کے نام اسکا مسودہ بھی بھیجا ہے جس کی رقم میں نے خود ادا کی ہے۔ مگر دیکھو اس نے جواب میں یہ لکھا ہے"۔ سرگی اونیوچ نے اپنے بھائی کو ایک پرچہ دیا جو پیپرویٹ کے نیچے دبا ہوا رکھا تھا

لیون نے پرچہ کو دیکھا اور وہ اس عجیب خط کو پہچان گیا جس سے وہ خوب اچھی طرح آشنا تھا۔

"براہ مہربانی مجھے تنہا چھوڑ دیجئے۔ میں اپنے مہربان بھائیوں سے صرف اتنا ہی چاہتا ہوں۔

"نکولے لیون"

کانسٹینٹن لیون اپنے بھائی کی تحریر ہاتھ میں لئے ہوئے سر جھکائے خاموش کھڑا رہا۔ اس کے دل میں یہ جذبہ پیدا ہو رہا تھا کہ بدقسمت بھائی کے تمام گذشتہ واقعات کو بھول جانا چاہیئے لیکن پھر اس نے محسوس کیا کہ یہ ایک غلطی ہوگی۔

"اس نے میری صریحاً توہین کرنی چاہی تھی"، سرگی اوینودتچ نے سلسلہ کلام کو جاری کیا۔ "لیکن وہ ایسا کر نہیں سکا۔ یہ میری دلی خواہش تھی کہ میں کسی طرح اس کی مدد کر دیتا لیکن مدد کرنے کا کوئی طریقہ بھی تو معلوم ہو"

"ہاں ہاں" لیون نے قطع کلام کرتے ہوئے کہا "اس کے متعلق تمہارے جو احساسات ہیں میں ان کو پسند کرتا ہوں۔ لیکن میں اس سے ملنے جا رہا ہوں"

"اگر تم جانا ہی چاہتے ہو تو جا سکتے ہو مگر میں تمہیں ایسی رائے نہیں دے سکتا" سرگی اونیودتچ نے کہا۔ "مجھے اس بات کا بالکل خیال نہیں ہے کہ وہ تمہیں میرے خلاف بھڑکا دیگا بلکہ میں جو تمہیں وہاں جانے سے روک رہا ہوں وہ صرف تمہاری ہی بھلائی کیلئے ہے۔ نتیجہ تو بہتر ہو نہیں سکتا مگر خیر تم اپنے آپ کو خوش کر لوگے"

"اس کا کوئی فائدہ ہو یا نہ ہو مگر میں اپنے جذبہ سے مجبور ہوں خصوصاً اس وقت - - - - - - - - خیر وہ دوسری بات ہے اگر میں اب نہ گیا تو مجھے تکلیف ہوگی"

"میں اسے سمجھ نہیں سکا" سرگی اونیودتچ نے کہا۔ "میں تو صرف اتنا جانتا ہوں کہ یہ سب کچھ میرے لئے ایک توہین آمیز درس ہے اور میں اس معاملہ میں زیادہ ہمدردی سے بھی غور کر سکتا ہوں۔ اگر ونکولے، ویسا ہی ہو جائے جیسا کہ اسے ہونا چاہیئے۔ کیا تم جانتے ہو کہ اس نے کیا کیا ہے"

"وہ بڑی خوفناک بات ہے۔ بڑی خوفناک" لیون چلایا

لیون نے اپنے بھائی کے نوکر سے "نکولے" کا پتہ پوچھا تاکہ وہ جلد از جلد اس سے ملنے چلا جائے۔ لیکن پھر کچھ سوچ کر شام تک کیلئے ارادہ ملتوی کر دیا۔ اس نے سوچا کہ دماغ کو سکون دینے کیلئے اسے سب سے پہلے اس معاملہ پر غور کرنا چاہیئے جس کی وجہ سے وہ ماسکو آیا تھا۔

چنانچہ وہ سیدھا "ابلانسکی" کے دفتر میں پہونچا۔ سر بسکی خاندان کے متعلق معلومات حاصل کیں اور "ذولاجیکل گارڈنز" کی طرف روانہ ہوگیا جہاں اسے یہ امید تھی کہ "کٹی" سے ملاقات ہو جائیگی۔

(باقی)

ادارہ

# ایک صحافی کے نفسیات

تہذیب کی ترقّی زندگی کے ہر پہلو کو پیچیدہ بنا دیتی ہے تمدّن کے عروج کے ساتھ زندگی کے ہر شعبے میں اہمیت پیدا ہوجاتی ہے۔ تہذیب و تمدّن کی ترقّی میں انسانی زندگی مشین کی طرح بے روح ہوکر کام کرنے لگی ہے۔

اس زمانے میں پریس کی اہمیّت جتانے کے لئے یہ بتا دینا کافی ہے کہ سامراجی حکومت کے چار کھمبوں میں ایک کھمبا پریس بھی ہے۔ پریس کو یہ طاقت اس وجہ سے ملی کہ اخبار بینی اس عہد کی زندگی گزارنے کے لئے لازمی چیز بن گئی ہے، ہر مہذب انسان کو اخبار بینی کی لت ہوجاتی ہے۔ یہاں تک کہ ایک اخبار کے دیکھنے والے کو اگر کسی روز دوسرا اخبار دیکھنے کو ملے تو "طلب نہیں بجھتی" اور اس طرح اخبار رائے عامہ کو تیّار کرنے کا ذریعہ بن گیا ہے۔

اب چونکہ لوگ اخبار پڑھتے ہیں اس لئے چھاپے خانوں کا پیٹ بھرا جانا بھی ضروری ہوتا ہے، اور چونکہ چیزیں اتنی کثرت سے مہیّا نہیں ہوسکتیں، اس لئے پرانی باتوں کو نیا دکھا کر اخبار کے کالم بھرے جاتے ہیں، اور چونکہ اخبار بینی کی عادت غیر معمولی بات کے سننے کو بے چین رہتی ہے ...... اس لئے ہر معمولی چیز کو چٹ پٹا کرکے پیش کرنا ضروری ہوجاتا ہے، اور اس لئے کہ ہم مشین کی یکساں زندگی جیتے ہیں۔ ہم کو ہیجان آفریں چیزیں زیادہ پسند ہوتی ہیں جن سے کہ ہماری فطرت کی تنوع پسندی تسکین پاسکے۔

چنانچہ مانگ اور بہم رسانی کا اصول اخبار نویسی کی دنیا میں بھی اُسی طرح کام کرتا ہے۔ جس طرح دوسری چیزوں کی منڈیوں میں کرتا رہتا ہے، اور اخبار کی کامیابی یا زندگی کا مدار اس پر ہے کہ اخبار نویس ہر گھڑی اور ہر لحظہ سنسنی پیدا کرنے والی خبروں کی ٹوہ میں لگے رہیں اور اس لئے اخباری ادارے کو ایسے اخبار نویسوں کی ضرورت رہتی ہے جو میل کا بیل بنا سکتے ہوں اور جن کو مسالہ دار چٹپٹی ڈال دینے والی تحریر لکھنا آتی ہو۔ اب چونکہ یہ خصوصیّت ہر اخبار نویس کی انشا میں نہیں ہوسکتی، اس لئے جس کو یہ کمال حاصل ہوتا ہے اُس کی بڑی قدر ہوتی ہے۔

اس تمہید کی غرض یہ تھی کہ آپ جاؔلی کو ایک مکمّل اخبار نویس سمجھ سکیں، ہر چند وہ اپنے نام کے ساتھ "جرنلسٹ" ہی لکھنا پسند کرتا تھا۔ ایسی اخبار نویسی کو اگر آپ اخلاقیات کی ترازو میں تولیں گے تو آپ اس پیشے کو جس میں لوگوں کی کمزوریوں کو جائز و ناجائز طریق سے معلوم کرکے اُن کا فضیحتہ کیا جاتا ہے، ایک ذلیل پیشہ سمجھیں گے۔ مگر ہر زمانے کی تہذیب کا اخلاقی معیار مخصوص ہوتا ہے۔ اس زمانے میں ایک کلیّہ یہ بھی مسلّمہ ہے کہ جس بُرائی کو دُور کرنا ہو اس کو عریاں کرکے پیش کردو، اس کی کراہت کو پوری طرح نمایاں کردو، لیکن اگر آپ قدیم اخلاق ہی پر اڑے ہوئے ہیں تو ایسے تمام پیشوں کو مردود قرار دینا پڑے گا۔ جو انسانی کمزوریوں سے نفع اُٹھاتے ہیں۔ چنانچہ غور کیجیے کہ اس قسم کی اخبار نویسی، وکالت اور بیسوا کے پیشے کچھ زیادہ مختلف نہیں ہیں۔

غرض جاؔلی کو اپنی اس قابلیت پر کہ وہ لوگوں کی معمولی غلطیوں کا پتہ چلا کر اُن کو ایک "فضیحتہ" کی صورت دے سکتا ہے،

گھمنڈ بھی تھا اور بلا شبہ اخباری زبان میں جس چیز کو خبر بنانا کہا جاتا ہے۔ جمالی اس میں جبلّی طور پر باکمال تھا، اُسے اس بات کا کبھی احساس نہیں ہوا کہ اس کا پیشہ یا کمالِ فن کتنی اور کیسی زندگیوں کو تباہ کر دیتا ہے یا ہمیشہ کے لئے غمناک بنا دیتا ہے۔ وہ اپنے "فرضِ منصبی" کو ایک ضابطہ سمجھ کر انجام دیتا تھا ——— بالکل مشین کی طرح۔ انسانی عنصر کو کبھی دخل نہ دیتا تھا۔ مگر جمالی کے کردار کے اس پہلو کی داد دینا پڑے گی کہ جب وہ خود اُسی گڑھے میں گرا جو دوسروں کے لئے کھودا کرتا تھا، یعنی اُسے وہی سزا ملی جو وہ اپنے آپ سے زیادہ بے گناہ انسانوں کو دیا کرتا تھا۔ تو اُس نے نہ تو کسی سے رحم و ہمدردی کی توقع کی اور نہ اُسے شکایت ہوئی۔ مگر "جو بوؤ سو کاٹو" کا تجربہ کرنے کے بعد اُسے اپنے پیشہ کی اصلیت و حقیقت ضرور معلوم ہو گئی۔

وہ ایک نامور صحافی تھا اور تھوڑی ہی مدّت میں ترقی کر کے اخبار نویسی کی دنیا میں ایک اونچی جگہ حاصل کر لی تھی، کامیابی کا جگمگاتا تاج اس کے سر پر تھا جو بالآخر اُس کے لئے کانٹوں کا تاج ثابت ہوا۔

جمالی، لاہور کا رہنے والا تھا۔ بی۔ اے کرنے سے پہلے ہی اس کی ادبیّت اور شعر گوئی مسلّم ہو چکی تھی وہ ایک دلکش طرزِ انشا کا مالک تھا۔ امتحان دیتے ہی تلاشِ معاش میں اُسے دہلی کے روزنامے "شہری" کی نامہ نگاری مل گئی۔ یہ وہ اخبار تھا جو لوگوں کی پگڑیاں اُچھالنے کے لئے مشہور تھا۔ جمالی کو کساد بازاری اور بے روزگاری کا احساس تھا اور ساتھ ہی اُسے قلم کا پیشہ مرغوب بھی ہو سکتا تھا، اس لئے اُس نے اس بات کی بالکل پروا نہ کی کہ "شہری" کو دنیا ایک نہایت ذلیل اخبار سمجھتی ہے۔ ہفتے میں ایک مراسلہ لکھ بھیجنا اور گھر بیٹھے بیس روپے مل جانا اس کی نظر میں بسا غنیمت تھا۔ جبکہ اس تنخواہ پر بہت سے گریجویٹ بارہ گھنٹے کام کرنے کے لئے تیار ہو سکتے تھے۔

نامہ نگار بن جانے کے بعد جمالی کی سب سے بڑی آرزو یہ تھی کہ وہ اخبار کے مستقل عملے میں شامل ہو جائے۔ اور مراسلے لکھتے وقت یہ چیز خاص طور پر اُس کے سامنے رہتی تھی۔ اس لئے جمالی کو اپنی ترقی کے لئے زیادہ انتظار نہ کرنا پڑا اور رپورٹر کی حیثیت سے چالیس روپے ماہوار پر دہلی بُلا لیا گیا "امپیریل سٹی" کے ایک کثیر الاشاعت اخبار کی رپورٹری کوئی معمولی اور آسانی سے مِل جانے والی اسامی نہ تھی، اس کے بعد اُسے اپنی ذات پر زیادہ بھروسا ہو گیا اور ترقی کا یقین بھی، اور اُس کا خیال غلط بھی نہ تھا وہ بہت جلد "چیف رپورٹر" بنا دیا گیا اور اس کی کامیابی مستقل اور مستحکم ہو گئی۔

مگر مقدر کی ستم ظریفیاں عجیب ہوتی ہیں، جمالی غریب کو ہوش نہ تھا کہ جو جتنا اونچے سے گرتا ہے چوٹ اتنی ہی زیادہ لگتی ہے۔ انسان کی نظر مستقبل کو زیادہ دُور تک نہیں دیکھ سکتی اور یہ کچھ اس کے لئے اچھا ہی ہے۔ زندگی کا کھیل کھلاڑی کے سوا اور سب کے لئے بہت دلچسپ ہے۔ لیکن اگر گزرنے والی پہلے سے نظر آ جائے تو پوری زندگی ہی تلخ اور بدمزہ ہو کر رہ جائے!

جمالی کے باپ سیدھے سچے آدمی تھے اور عدالت کے منصرم رہے تھے۔ اب پنشن پا رہے تھے۔ ان کے مکان سے ملا ہوا ظفریاب خاں کا مکان تھا۔ ظفریاب اکسٹرا اسسٹنٹ کمشنر تھے اور جمالی کے والد اُن کا ساتھ رہ چکا تھا۔ تعلقات بڑھ گئے تھے، جمالی کے والد کے ذریعہ سے اُنھوں نے یہ مکان خریدا تھا۔ کیونکہ پنشن لینے میں دو تین سال کی دیر بھی اور ریٹائر ہونے کے بعد وہ لاہور میں سکونت اختیار کرنا چاہتے تھے۔

ظفریاب خاں نے اپنے اصل وطن سے کبھی کوئی تانا نہ رکھا نہ کبھی وطن گئے۔ اور نہ وہاں سے کوئی عزیز و اقربا اُن کے پاس آتے تھے، جمالی کے والد کو اُسی زمانے میں اس پر حیرت ضرور ہوئی تھی لیکن کھوج کبھی نہ نکالنا چاہا۔ اُن کی لڑکی زہرہ اور جمالی جب کہ دونوں کے والد ایک جگہ تعینات تھے کئی سال ایک ساتھ کھیلے کودے اور ساتھ پڑھے تھے۔ اب جب ظفریاب نے لاہور میں سکونت اختیار کی اور وہ پہلی چھٹی گزارنے لاہور آئے تو اپنی جگہ طے کر چکے تھے کہ زہرہ کے لئے بَر کی تلاش نہ کرنی پڑے گی اور یہی وجہ تھی کہ زہرہ اور جمالی کے ملنے ملانے پر کسی قسم کی روک ٹوک نہ تھی، بلکہ ظفریاب سماجی رسم و رواج میں جس حد تک آزاد خیال ہو سکتے تھے، اِن دونوں کو اس سے کچھ زیادہ آزادی حاصل تھی اُن کا منصوبہ یہ تھا کہ جمالی کو کوشش کر کے کوئی نوکری دلا دیں تو شادی کی چھیڑ چھاڑ کریں۔ تاکہ احسان کے بدلے میں انکار کا موقع کم رہ جائے چنانچہ اُن کی کوشش سے جمالی ایک مقابلے کے امتحان میں بیٹھنے کے لئے



الشا

نامزد بھی ہوگیا۔ مگر امتحان کے دنوں میں جمالی اتنا بیمار پڑ گیا کہ شریک نہ ہو سکا اور جمالی نے کسی سے ذکر کئے بغیر دہلی کے اخبار کی نوکری کر لی۔ ظفر آب نے بہت کچھ چاہا کہ جمالی اپنا ارادہ بدل دے مگر کامیاب نہ ہوئے۔

زہرہ کی خشربتی آنکھیں، لاکھی بال، اور بے دھڑک پن ایسی خصوصیتیں تھیں کہ کوئی بھلا نہ سکتا تھا چہ جائیکہ جمالی کی شاعرانہ طبیعت جسے زہرہ سے محبت بھی تھی۔ لیکن ہر وقت ملنے جلنے کی حالت میں اِن دونوں کو اپنے دلوں کا جائزہ لینے کا خیال بھی نہ آیا تھا۔ اب جو جمالی کا دہلی جانا قرار پایا تو زہرہ کو پورا احساس ہُوا اور جمالی کو ادھورا، اِس لئے کہ احساسِ محبت پر اُس خوشی کا سایہ پڑ رہا تھا جو ایک گریجویٹ کو کالج سے نکلتے ہی حسبِ پسند نوکری مِل جانے سے ہو سکتی ہے۔

جس روز روانگی تھی، زہرہ اس کی ماں سے ملنے آئی، وہ کوٹھے پر جمالی کے سفر کا سامان درست کر رہی تھی، بیٹھک میں جمالی اکیلا تھا دونوں تنہائی میں آمنے سامنے ہوئے تو دلوں کے پردے ہٹ گئے، ایک نے دوسرے کو اپنے دل کے شوالے کی مورتی پیش کی، جمالی کے ہاتھ میں اپنا مجسمہ تھا اور زہرہ کے ہاتھ میں اپنی مورتی، اِن مورتیوں پر آنسوؤں کے موتی نچھاور کئے گئے، محبت کی مُہریں لگائی گئیں اور پھر اپنے اپنے استھان پر بیٹھا دی گئیں۔

ہونٹوں پر ایک غیر ارادی مسکراہٹ اور بھیگی آنکھوں سے دیکھتے ہوئے زہرہ بولی:۔

"جمالی! بھلا تو نہ دوگے؟"

"کوئی اپنی زندگی کو بھلا سکتا ہے؟ تمہارا خیال ہی مجھے زندگی میں کامیاب بنائے گا۔"

جمالی کو دہلی پہونچے تین ہی روز ہوئے تھے کہ شہر کا رپورٹر بیمار پڑ گیا اور ایک قتل کا کیس جمالی کو سپرد ہُوا۔ قتل کی نوعیت نہایت معمولی اور ناشائستہ تھی۔ اور واقعہ کوئی خاص دلچسپی کی چیز نہ تھا مگر اُس کی خوش قسمتی کہ اُسے دوسرے رپورٹروں اور پولس کے مقابلے میں ملزم سے ایک خاص نکتہ ہاتھ لگ گیا، اور اُس قتل کی تہ میں ایک منظم سازش برآمد ہوگئی۔ جمالی نے اس کو ایک "دلچسپ قصّہ" بنا کر اخبار میں دیا۔ اور سارے شہر کو واقعے سے دلچسپی ہوگئی۔ پولس کی غفلت اور سہل انکاری ثابت ہوئی اور وہ بھی جمالی کی سُجھائی ہوئی راہ پر چلنے کے لئے مجبور ہوئی۔ پولس کو جمالی کی مدد بھی حاصل کرنا پڑی۔ مقدمہ میں شہر کے بعض معزز آدمی ماخوذ ہوئے۔ کیونکہ اصل راز یہ کھلا کہ ایک بڑے آدمی کے گھر لمبا جوا ہوا کرتا تھا۔ ایک دوسرے بڑے آدمی نے بعض بدمعاشوں کی مدد سے اس جوئے کو اپنے یہاں منتقل کرالیا، اور پھر چند بدمعاش اِدھر ہوگئے چند اُدھر اور ایک قتل ہوگیا۔

اِس کیس کے بعد جمالی کی پولس سے دوستی ہوگئی، جہاں کوئی اخبار نویس نہ پہونچ سکے، جمالی کو موقع مِل جاتا تھا، اور سب سے پہلے معاملے کی تفصیلات "شہری" میں نکل جاتی تھیں۔ اُس نے جب اپنا پہلا "قصّہ" لکھا تو ایسی افسانوی شکل میں پیش کیا کہ ایڈیٹر کی نظر میں کُھب گیا، ایڈیٹر نے جمالی کو طلب کیا۔ وہ ڈرتے ڈرتے پہونچا، ایڈیٹر نے اُس سے کہا:۔

"مسٹر جمالی! میں خوش ہوں کہ آپ نے اپنا پہلا کام کمال احساس ذمّہ داری سے انجام دیا۔ خوب ہی رنگا ہے!"

دو مہینے کے بعد جمالی کی تنخواہ میں دس روپے کا اضافہ ہوگیا، چند دن بعد ایک "بلیک میل" کا مقدمہ اُس کے سپرد ہُوا جس میں ایک ایڈیٹر نے کسی رئیس کا کوئی خط اُچک لیا تھا اور اس دباؤ میں رقم اینٹھنا چاہتا تھا۔ اِس مقدمے کی کارروائی "شہری" میں چھپتی رہی اور بہت مقبول ہوئی۔ اب جمالی کو خیال ہوا کہ اُس نے اپنی قابلیت اور اخبار نویسی کے جوہر کے متعلق جو اندازہ لگایا تھا وہ کم تھا۔ اِس مقدمے کی کارروائی نے اس کو اپنی اِنشا اور عبارت کو تسلیم کرانے کا موقع دیا اور اس کی صحافی حیثیت مستحکم ہوگئی۔ غرض ایک سال کی مدّت میں وہ اوّل نمبر کا اخبار نویس سمجھا جانے لگا تھا اور تنخواہ بھی پچھتّر روپیہ ہوگئی تھی، "شہری" کی خصوصیّت اور مقبولیّت میں اب پچاس فیصدی کا ذمّہ دار جمالی تھا۔

آپ واقف تو ہوں گے کہ کامیابی حاسدوں کو ساتھ لاتی ہے، جمالی "شہری" سے متعلق ہو کر جتنا مشہور ہوا اُسی قدر نفرت اور خوف کی چیز بھی بن گیا تھا۔ اُسے معلوم ہُوا کہ جن لوگوں کے ساتھ اُسے ہر وقت

الشعا

کام کرنا پڑتا ہے وہ سب اور خود اخبار کا ایڈیٹر بھی اُس سے جلنے لگے ہیں۔ مالکِ اخبار کا اُسے قدر کی نگاہوں سے دیکھنا، اُسے داد دینا اور خاص خاص معاملات پر اُس کی رائے لینا، ایسی باتیں تھیں کہ ایڈیٹر کو اپنی کُرسی کا خطرہ ہوسکتا تھا۔ چنانچہ جمالی اگر تن توش کا بھاری نہ ہوتا تو شاید دفتر میں دوچار دفعہ ہشت مشت ہوچکی ہوتی۔

جمالی نے اس صورت حال کو ہندوستانی طبیعت و مزاج کے عین مطابق سمجھا، مگر اس سے خوف زدہ نہ ہوا۔

ایک دو مرتبہ مالک کے پاس شکایت بھی گئی مگر کوئی خاص باز پُرس شاید اس بنا پر نہ ہوئی کہ اخبار کی بِکری میں جمالی کے مضامین اور نوٹ سب سے زیادہ کشش کی وجہ مان لئے گئے تھے۔ اس سے جمالی کو غرور بھی ہوگیا تھا اور اُس نے سمجھ لیا تھا کہ اس کی ذات "شہری" کے لئے ناگزیر ہے۔ ممکن ہے یہ "سیر کی ہانڈی میں سوا سیر" قصہ ہو۔ مگر اُسے گھامڑ بھی نہیں کہا جا سکتا۔ وہ جانتا تھا کہ اس کی کامیابی سوجھ بوجھ اور جان مارنے کا نتیجہ ہے اور اُس کی کامیابی اُس کے لئے زندگی کا مفہوم رکھتی ہے۔ جب تک وہ اپنا کام اسی محنت و قابلیت سے انجام دے سکتا ہے۔ مالک اخبار گدھا نہیں جو اُسے الگ کرکے اخبار کے فیل ہونے کی جوکھم اُٹھائے۔ پیسے لگانے والا مالک نہ ایڈیٹر کا دوست ہے نہ رپورٹر کا وہ اُس کو چاہے گا جو اخبار کو چلا سکے غرض اُسے کامیابی کا نشہ چڑھتا رہا۔ یہاں تک کہ جیسے جیسے اُس کی حیثیت بڑھتی رہی زہرہ کا نقش دھندلا پڑتا گیا۔

مگر یہ بھی ایک قدرتی بات ہے کہ انسان کامران و بامراد ہوکر بہت سوں کو بھول جاتا ہے تو بعض بھولے ہوؤں کی یاد بھی تازہ ہوجاتی ہے اس کی نفسیاتی توجیہ یہی ہوسکتی ہے کہ سربلند ہوکر انسان میں یہ آرزو پیدا ہوجاتی ہے کہ وہ اپنی اس سرفرازی کا سکہ کسی دوسرے پر بٹھائے چنانچہ جب اس کی حیثیت پوری طرح یا اس کے اطمینان کے مطابق قائم ہوگئی اور وہ نامور اور مشہور ہوا تو زہرہ یاد آنا ہی تھی۔ لیکن زہرہ نے اس کے اس پلٹا کھانے کا کوئی خیر مقدم نہ کیا، اور شادی کے اشارے کا اس نے دوٹکڑے جواب دے دیا۔ اس جواب کی تو توقع بھی نہ ہوسکتی تھی۔ یہ بات وہ زہرہ کو اِس طرح یاد نہ کرسکا جو ایک محبت کرنے والے کو کرنا چاہئے۔ اسے محسوس بھی نہ ہوئی تھی۔ گاہے ماہے خط لکھ دینا ہی اُس کی نظر میں کافی اظہارِ محبت تھا۔ وہ کبھی احساس نہ کرسکا تھا کہ ایک محبت کرنے والی لڑکی اپنے ہونے والے شوہر سے کیا توقع کرسکتی ہے۔

لیکن جس شخص کو اپنی کامیابی اور ناموری کا نشہ ہوسکتا ہے اُس کی اگر کوئی محبوبہ بھی ہے تو ہمیشہ دوسرا نمبر پائے گی۔ جمالی ایک کامیاب زندگی کو زہرہ سے زیادہ چاہتا تھا۔ مگر جب زہرہ نے شادی سے انکار کردیا تب اُسے معلوم ہُوا۔ جس شئے کو وہ دنیا میں سب سے زیادہ اہم باور کرتا ہے اُس نادان لڑکی کی نظر میں کوئی حقیقت نہیں رکھتی۔ اس چیز نے اُس کو سوچنے پر مجبور کردیا۔ مگر غور کرنے کے بعد بھی اُسے اپنی کامیابی ضروری اور اہم دکھائی دی۔ لیکن اس کے باوجود اس کا تحت الشعور شکست کا احساس کررہا تھا۔ اور ایسا آدمی جب کبھی کسی بات میں شکست کھاتا ہے تو پھر کسی دوسری مشغولیت میں زیادہ منہمک ہوجاتا ہے، چنانچہ وہ اپنے کام میں پہلے سے زیادہ انہماک رکھنے لگا اور اس کا یہ بڑھا ہُوا انہماک درحقیقت انتقام کی ایک صورت تھی، اس کے سامنے یہ حقیقت ہر وقت رہنے لگی کہ وہ اتنا بڑا جرنلسٹ ہے کہ اُسے بڑے بڑے گھروں سے دعوتیں آتی ہیں!

زہرہ کے والد جمالی کی طرف سے مایوس ہوئے تو کہیں اور بات ٹھیرانا چاہی۔ ایک جگہ قرار داد ہوکر اِس وجہ سے ٹوٹ گئی کہ لڑکی کی ماں خاندانی نہ تھی، شاید یہی سبب تھا کہ ظفریاب اپنے وطن و خاندان سے اس قدر بے تعلق ہوگئے تھے اور یہی وجہ ہوسکتی تھی کہ اُنھوں نے جمالی کو منتخب کرلیا تھا کیونکہ اُن کو یقین تھا کہ جمالی کے والد گڑے مردے اُکھیڑنے نہ پہنچیں

خان بہادر ظفر حیدر زینے سے گرے اور مرگئے۔ پولس نے تحقیقات کی تو پتہ چلا کہ میاں بیوی میں ہمیشہ ناچاقی رہتی تھی۔ ماما کے بیان سے یہ بھی معلوم ہُوا کہ تکرار ہوئی اور بیوی نے دھکا دیا تو وہ گرگئے۔ بیوی نے اقرار کیا کہ وہ اوپر کمرے میں جانا چاہتی تھی، میاں نے ہاتھ پکڑا اُس نے چھوڑایا تو وہ زینے پر سے گرگئے۔

جمالی کو واقعہ کی اطلاع ہوئی تو اُس نے پولس کے بیانات پر ایک "قصہ" مرتب کیا۔ لیکن دریافت حال میں جب اُس نے بیوی کا نام زہرہ خاتون سُنا تو اپنی زہرہ کو بھی یاد کیا۔ مگر انہماک میں اُس نے اس خیال

ہی کو برطرف کر دیا۔ اُس نے اپنے قصّے میں جو پولس کے بیانات بے ترتیب دیا گیا تھا۔ میاں بیوی کی عمروں کے فرق پر زور دے کر اس معاملے میں ایک تیسرے زاوئے کے امکان پر بڑا زور دیا اِس وقت بھی اُسے اپنی زہرہ کا خیال آیا، لیکن بلا دلیل اُس نے اپنے خیال کو لغو سمجھ لیا۔ جمالی نے جب مضمون اخبار کے دفتر کو بھیج دیا تو مزید تحقیقات کے لئے زہرہ خاتون سے خود گفتگو کرنا چاہی۔ سامنا ہوا تو وہ اپنی کی زہرہ نکلی۔ نظریں ملتے ہی دبے ہوئے جذبات اُبھر آئے زہرہ زار و قطار رونے لگی اور جمالی بدحواس اخبار کے دفتر پہونچا کہ اپنے مضمون کو روک دے۔ لیکن اخبار چھپ کر تقسیم ہو رہا تھا۔

جمالی پھر واپس پہونچا۔ پولس والوں سے اس کے تعلقات اچھے تھے۔ معاملہ یہیں ختم ہو گیا کہ موت اتفاقیہ ہوئی۔ خود اُس نے بھی دوسرے دن ایک مختصر نوٹ شائع کیا کہ شادی بے جوڑ ہوئی تھی۔ موافقت ہو نہ سکتی تھی، میاں بیوی کے ملتفت نہ ہونے کے سبب سختی کا برتاؤ کرتے تھے۔ بیوی تکرار سے بیزار ہو کر اوپر کے کمرے میں چلی جانا چاہتی تھی میاں نے غصّے میں اُس کو پکڑنا چاہا، اُس نے ہاتھ چھڑایا، میاں سیڑھیوں پر سے گر گئے۔

اُس نے اپنے دانست میں معاملے کو ٹھنڈا کر دیا۔ لیکن ایک دوسرے اخبار کے رپورٹر کو سُن گُن مِل گئی۔ اُس نے ایک نہایت چٹ پٹا "قصّہ"، تیار کیا۔ ظفر یاب خاں کو بھی بگھانا اور زہرہ کی کالج کی زندگی کی داستان بھی رنگی اور یہ بھی بتایا کہ زہرہ مسٹر جمالی کی منگیتر رہ چکی تھی۔

ظفر یاب لاہور میں سخت علیل تھے، جمالی کو اپنا فضیحتہ اتنا بڑا فضیحتہ معلوم ہوا کہ وہ خود کسی کا ایسا فضیحتہ نہ کر سکا تھا۔ لیکن اُسے محسوس ہو گیا کہ زہرہ کا ساتھ اور رفاقت اس کی اپنی کامیابیوں سے زیادہ سکون بخش اور مسرّت آفریں ہے۔

# آزادی

ل احمد اکبر آبادی



ملّت کو پیامِ ارتقا آزادی     مایوس دلوں کا آسرا آزادی
ساون کے برستے ہوئے بادل کی قسم     ساون کی ہے گھنگھور گھٹا آزادی

ڈس لے جو غلامی کو وہ ناگ آزادی     گرمائے جو باطن کو وہ آگ آزادی
اک مطربِ نوخیز یہ کل کہتا تھا     آزاد جوانی کا ہے راگ آزادی

خنجر سے کبھی کٹی نہیں آزادی     میداں سے کبھی ہٹی نہیں آزادی
ہر چند تشدد نے دبانا چاہا     بڑھتی ہی رہی گھٹی نہیں آزادی

نہال سیوہاروی

# تصویریں

گلی کے پتھریلے فرش پر کھڑکھڑاتی ہوئی چھکڑا گاڑی، لنگڑاتا ہوا مریل گھوڑا، گاڑی میں ایک دوسرے سے ٹکراتے ہوئے دودھ کے برتن، کھدّر کی پھٹی ہوئی چادر میں بے ڈھنگا گٹھڑ سا بنا ہوا دودھ والا، دس بارہ برس کا ایک سوکھا سہا لڑکا، ایک ٹوٹی ہوئی ٹانگ، ایک بھیانک چیخ، شور مچاتے بھاگتے ہوئے لوگ، گالیاں، گھونسے ٹھوکریں، یہ سب ایک ساتھ آصف کے ذہن پر نقش ہو کر رہ گئے مگر یہ تصویر جو ایک لمحے میں کھنچ گئی تھی سمجھ میں اس قدر جلد نہ آسکی گھر کے دروازے میں کھڑے ہوئے آصف کو یہ ایسی معلوم ہو رہی تھی گویا اوپر سے ہوا میں تیرتی ہوئی آ رہی ہو، رفتہ رفتہ یہ قریب آگئی۔ اب وہ اسے اچھی طرح دیکھ سکتا تھا، اچھی طرح سمجھ سکتا تھا۔

اس وقت بھی جبکہ آصف اپنے کمرہ میں آرام کرسی پر بیٹھا اسے دیکھ رہا تھا اس تصویر نے اس کے ماتھے پر بل ڈال دیئے قصور سراسر دودھ والے کا تھا۔ لڑکا گاڑی سے بچنے کے لئے راستے سے ہٹ کر دیوار سے جا بھڑا تھا مگر گاڑی والے نے اُسے یہاں بھی نہ چھوڑا۔ ایسا معلوم ہوتا تھا کہ وہ لڑکے کو کچلنے کا تہیّہ کئے ہوئے ہے، شاید گاڑی میں لوہے کے ٹائر اسی لئے چڑھائے گئے تھے کہ اس لڑکے کی ٹانگ ٹوٹنے میں کوئی کسر نہ رہے۔

آصف نے کرسی کے بازو پر بے چینی سے انگلیاں چلاتے ہوئے سگریٹ کا کش لیا ہاں تو اس کے بعد کیا ہوا؟ یہ ایک دوسری تصویر تھی، پہلی کی طرح اس میں بھی حرکت اور آواز تھی، عناصر بھی کم و بیش وہی تھے، فرق یہ تھا کہ میں پہلی کو سمجھنے کی کوشش کر رہا تھا اور دوسری کو سمجھنے کا ہوش ہی نہ تھا۔ کس بلا کا غصہ تھا۔ تصویر کی ہر شے ایک بگولے کی طرح چکر لگا رہی تھی، دودھ والا اس بگولے میں گم ہونے کی کوشش کر رہا تھا مگر گم نہ ہو سکتا تھا۔ میرے دماغ میں صرف ایک خیال تھا۔ دودھ والا قصوروار ہے اور صرف ایک ارادہ۔ اس کو سزا ملنی چاہئے۔ میں مجمع کے قریب پہونچ جاتا ہوں مجھے دیکھ کر لوگ پرے ہٹ جاتے ہیں گویا وہ سمجھتے ہیں کہ مجرم کو سزا دینے کے لئے بالکل موزوں انسان آ پہونچا ہے۔ دودھ والے نے سر پر چادر لپیٹ رکھی ہے۔ ایک شخص چادر گھسیٹتا ہے۔ کون؟ شاید میں خود۔ دودھ والا آنکھیں کھولتا ہے، دہکتے انگاروں جیسی آنکھیں پھر فوراً بند کر لیتا ہے "میاں صاحب! میری آنکھیں دُکھ رہی ہیں، دکھائی نہیں دیتا،" کتنی غلط صفائی تھی، آنکھیں دُکھ رہی تھیں تو وہ سرے سے گاڑی لے کر آیا ہی کیوں تھا؟ قریب ہی ایک شخص سرکاری وکیل کی طرح جرم کی شدید نوعیت بیان کر رہا ہے، میں دودھ والے کو مار رہا ہوں بے تحاشہ۔

آصف نے زور سے ہاتھ جھٹکا۔ اُس کی اُنگلی میں جھٹکا لگ گیا تھا جلتا ہوا سگریٹ قالین کے حاشیے پر جا پڑا۔ کرسی سے اُٹھ کر آصف نے اُسے بجھایا اور کمرے میں ٹہلنے لگا۔ تسکین کے لئے جلی ہوئی اُنگلی ہونٹوں میں دبالی تھی۔

یہ دوسری تصویر بھی کیسی پیچیدہ تھی، بڑی دیر تک غور کرنے کے بعد آصف اس کے صرف چند ہی نقوش دیکھ سکتا تھا۔ مگر اس بگولے میں اور بھی تو بہت کچھ ہوگا۔ لڑکے کے بہت سخت چوٹ آئی تھی وہ کافی دیر تک خاموش نہ پڑا رہا ہوگا خیر اس میں ہیرو تو صاف نظر آ رہا تھا۔ خود آصف اُسے اس تصویر پر ناز تھا۔ میں نے وہی کیا جو ایسے موقعوں پر ہر منصف مزاج

انسان کو کرنا چاہئے۔ میں تو پھر یہی کہوں گا کہ قصور دودھ والے کا تھا اور کسی کا کیونکر ہو سکتا ہے۔ اُس کی آنکھیں دُکھ رہی تھیں تو وہ کیوں گاڑی چلا رہا تھا۔ اُسے چاہئے تھا کہ ایک اندھیرے کمرے میں آنکھیں بند کئے لیٹا رہتا، کسی ڈاکٹر سے علاج کراتا —— وہ ایک ڈھچر گاڑی اور مریل گھوڑے کا مالک دودھ والا، کیسا مضحکہ خیز خیال ہے۔

آصف نے قہقہہ لگایا۔ کیسا خشک قہقہہ تھا! کیا مجھے ہنسنا چاہئے تھا؟ اُس دودھ والے کی حالت پر جو ایک دن بھی دودھ نہ بیچتا تو بھوکا مرجاتا؟ کیا واقعی دودھ والا قصوروار تھا؟

آصف پھر کُرسی پر بیٹھ گیا۔ اُسے اِس تصویر سے نفرت ہوگئی، اُس تصویر سے جس پر وہ ابھی ناز کر رہا تھا، خود کو اِس کا ہیرو سمجھ رہا تھا۔

تیسری تصویر سامنے آئی۔ وہ لڑکا نالی پر پڑا ہے، اُس کے جسم پر ایک کُرتے کے سوا کچھ نہیں، اس کی ٹانگیں کیچڑ میں سَنی ہوئی ہیں، وہ بہت رو چکا ہے، اب ہچکیاں لے رہا ہے ہچکیوں کے درمیان بار بار اُس کے مُنہ سے یہ الفاظ نکلتے ہیں "بہت غریب ہوں، بہت غریب ہوں"، لوگ اُسے اُٹھانے کی کوشش کر رہے ہیں —— صرف کوشش —— اُس کی حالت پر رائے زنی کر رہے ہیں۔ سامنے گیراج میں سے میرا ملازم روئی نکال کر لایا ہے، لڑکے کا جسم پکّا پھوڑا بنا ہوا ہے۔ ٹانگ کو ذرا سی جنبش ہوتی ہے تو اُس کی جان سی نکل جاتی ہے۔ موٹر ہسپتال کی طرف جا رہی ہے۔ لڑکا اب بھی وہی الفاظ کہے جا رہا ہے "بہت غریب ہوں —— بہت غریب ہوں"

آصف نے ایک اور سگریٹ جلایا، یہ تصویر واقعی قابلِ فخر تھی میں نے اپنا فرض ادا کیا۔ اِس بات کی بالکل پروا نہ کی کہ لڑکے کی ٹانگیں کیچڑ میں سَنی ہوئی ہیں، اپنے ہاتھوں سے اُٹھا کر اُسے موٹر میں ڈلوایا۔ اپنے کپڑے خراب کئے۔ موٹر کے گدّے خراب کئے، وقت ضائع کیا، مگر کیوں؟ اس لئے کہ بیکسوں پر ترس کھانا، گرے ہوؤں کو اُٹھانا انسانیت کا شیوہ ہے۔ ہاں اُس وقت ذہن میں ایک مبہم سی تصویر اور بھی تو تھی اس میں کئی آدمی نیچی آواز میں باتیں کر رہے تھے۔ اِن کی آواز میں حیرت بھی تھی۔ عقیدت بھی۔ دعا کر رہے تھے، "میاں صاحب کتنے اچھے آدمی ہیں، اتنے امیر مگر غرور نام کو نہیں لڑکے کو خود ہسپتال پہنچایا۔"

کنپٹیوں پر ہاتھ رکھ کر آصف کمرے میں ٹہلنے لگا۔ چھوڑو اِس خیال کو اِس سے نیکی کی عظمت کم ہوتی ہے۔ یہ تصویر ذہن میں موجود ضرور تھی، شاید یہ نہ ہوتی تو تیسری تصویر بنتی ہی نہیں، مگر ہمارا کونسا فعل خود غرضی سے خالی ہے؟

ہاں، تو وہ لڑکا بھی کیا احمق تھا، کھاتے پیتے گھرانوں کے اتنے بڑے بچے تو خاصے ہوشیار ہوتے ہیں، بھلا بار بار "بہت غریب ہوں، بہت غریب ہوں" رٹنے کی کیا ضرورت تھی؟ اور پھر ایسی حالت میں! حد تو یہ ہے کہ لوگ پوچھ رہے ہیں چوٹ کہاں لگی ہے اور وہ جواب دے رہا ہے "بہت غریب ہوں"، کمال ہے۔ چوٹ کی بجائے غربت یاد آ رہی ہے۔ گویا وہ اِس سے بھی بڑی چوٹ ہے۔ گویا؟

چھوڑو بھی، اس میں تمہارا کوئی قصور نہیں گو معلوم تو ایسا ہی ہو رہا ہے عجیب بات ہے، خیر یہ تو انسان کی طبیعت پر منحصر ہے۔ بہتیرے لوگ ظلم کرتے ہیں اور ہنستے ہیں اور ایک تم ہو آصف کہ کرم کر کے بھی افسوس کر رہے ہو۔ اِس طرح غور کرو تو زندگی تلخ ہو جائے۔ مگر آخر مجھے ہوا کیا ہے؟ ایسے موقعوں پر ایک طویل قہقہہ۔ گردوپیش سے بیگانہ ہو کر، طبیعت پر سے بوجھ اُتار دیتا ہے۔

آصف کا قہقہہ کمرے میں گونجنے لگا۔ کیسا بے کیف؟ یہ قہقہہ تو نہ تھا۔ اگر یہ کسی شے سے مشابہ ہو سکتا ہے تو صرف چرخے کی آواز سے —— واہ! اب یُوں تو ہر آواز کو چاہے جس کی بُری سے بُری آواز سے مشابہ کر دو۔ یُوں تو آج ہسپتال سے آتے وقت سڑک پر پڑے ہوئے سوکھے پتّوں کی آواز ایسی معلوم ہوتی تھی گویا موٹر کے نیچے لاکھوں ہڈّیاں کچلی جا رہی ہوں۔

لاحول ولا۔ حد ہوگئی۔ تسکین کی باتوں میں بھی تکلیف کا پہلو نکل رہا ہے، چھوڑ دو، چھوڑو، اِن خیالات کو دماغ سے نکال دو، اِن تصویروں کو پھاڑ کر پھینک دو، مجھے اِن سے نفرت ہے، ہر شے سے نفرت ہے۔

مگر ایسا نہیں ہو سکتا، اِس سے بڑی بدقسمتی کیا ہو سکتی ہے کہ انسان کے خیالات اُس کے قابو میں نہ رہیں خود اپنا ہی دماغ بھی بن کر سارے جسم کو پھونک ڈالے۔ میری حالت اُس پرانے مریض جیسی ہے جو گرد و پیش کی ایک ایک شے پر نظر جمائے رہتا ہے، سب سے متنفر ہو جاتا ہے، آخر آنکھیں بند کر لیتا ہے۔ حسین و محبوب چیزوں کے تصور سے دل کو تسکین دینی چاہتا ہے، مگر اُن سے بھی نفرت ہو جاتی ہے۔

آصف یکایک رُک گیا اُس کے سامنے ایک قدِ آدم آئینہ تھا یہ چکتی ہوئی مہاگنی کے چوکھٹے میں ایک اور تصویر تھی، اس میں ایک شخص ڈریسنگ گون پہنے ایک وسیع کمرے میں کھڑا تھا۔ اُس سے ذرا فاصلے پر چیتے کی کھال بچھی تھی۔ اعلیٰ درجے کی کرسیاں رکھی تھیں اور خوبصورت جلد والی کتابیں پڑی تھیں۔

آصف نے غصے سے دانت بھینچ لئے۔ پاس ہی ایک چھوٹی میز رکھی تھی۔ سر سے بلند کر کے اُسے آئینے پر کھینچ مارا۔

احترام اللہ

# صنفِ نازک

جو عورتیں اپنی ذاتی قابلیت کا عملی ثبوت دینا چاہتی ہیں اُنھیں سوسائٹی نے کیوں مجبور کر رکھا ہے کہ وہ اپنے محدود دائرے سے باہر نکل کر کچھ نہ کرنے پائیں۔ انسان کی راحت بہت کچھ اس میں مضمر ہے کہ اُسے اس کے مذاق کے مطابق مشغلہ اختیار کرنے کا موقع حاصل ہو یہی سبب ہے کہ دنیا کے بہت سے لوگ جو اپنی مرضی کا مشغلہ اختیار کرنے نہیں پاتے وہ ہمیشہ پریشان اور تباہ حال رہتے ہیں۔ اگر سوسائٹی کو یہ مقدور نہیں کہ ہر ایک کے لئے اُس کی طبیعت کے مطابق مشغلہ مہیا کرے تو سوسائٹی کو یہ بھی نہ چاہیئے کہ کسی کو اُس کی مرضی کے خلاف مشغلہ اختیار کرنے پر مجبور کرے۔ بہت سے لوگ خواہ والدین کی ناعاقبت اندیشانہ ضد یا دیگر حالات سے مجبور ہو کر اپنی مرضی کے خلاف کام اختیار کر لیتے ہیں مگر عورتوں کے لئے تو گویا دستور ہی یہی بنا دیا گیا ہے کہ جو کچھ بھی ہو لیکن انھیں کرنا وہی پڑیگا جو وہ اب تک کرتی آئی ہیں۔ خواہ اس کو رواج کہیئے یا قانون بہر نوع اُن پر اس کی پابندی فرض ہے۔ غیر ترقی یافتہ سوسائٹی میں رنگ، نسل، مذہب (اور مفتوح ممالک میں قومیت) وغیرہ کے امتیازات کا جو اثر لیا جاتا ہے وہی اثر عورت کے خلاف ترقی یافتہ سوسائٹی میں بھی (جنس کے امتیاز کا) لیا جاتا ہے اور عورتوں کے لئے وہی مشاغل چھوڑ دیئے جاتے ہیں جن کے یا تو مرد اہل نہیں ہیں یا جنھیں اختیار کرنا اپنی شان کے خلاف سمجھتے ہیں یہ وہ صورت ہے جس سے ہزاروں قابلِ قدر زندگیاں تباہ ہوتی رہتی ہیں اور اُس سے جو مصائب پیدا ہوتے ہیں اُن کا اندازہ کرنا خاص ہی خاص لوگوں کا کام ہے۔ اگر عورتوں کی تربیت کی بابت دنیا کا نقطۂ نظر نہ بدلا تو دنیا کی ترقی کے ساتھ ساتھ اس قسم کے مصائب اور بھی بڑھیں گے۔ کیونکہ زمانے کا رنگ یہ ہے کہ عورتوں کی نظر وسیع ہوتی جاتی ہے۔ لیکن دنیا اُن کو اتنی تیزی سے آگے بڑھنے میں نامناسب حد تک مزاحمت کے درپے ہے۔

جان اسٹوارٹ مِل

# نیا شوالہ

## فرید جعفری کا تازہ شاہکار

عارضِ انور پر جگہ جگہ چپکے ہوئے دھاگے، اتباعِ سنت نشانِ مردانگی اور شرعی قینچی سے کتری ہوئی مونچھ چکنے بیل کی طرح پاٹ سر پر ایک گول ٹوپی، کاندھے پر چارخانے کا ایک رومال، گھٹنوں سے نیچے تک لٹکا ہوا کرتہ اس پر ایک ڈھیلی بنڈی ٹخنوں سے اوپر ڈھیلی گرہ سے چپٹا ہوا پائجامہ اور ایک پھول کا دلی کا جوتہ پاؤں میں۔ یہ تھے وہ بزرگِ محترم جنکے ہاتھوں میری زندگی کا بیوپار کیا گیا تھا۔ تاریخ کی دیمک سے چاٹے ہوئے خاندان کیلئے آج کی رات بڑے جشن و مسرت کی رات تھی۔ خاندان کو ایک زمانہ کے بعد ایک تاریخی سودی داماد ملا تھا۔ خاندان کی آخری کنواری کو نہایت آسانی سے ایک پیرِ طریقت بزرگ کے آخری سانس لیتی ہوئی تندور میں جھونک دیا گیا تھا۔

الخاموشی نیم رضا کے تحت جب میری قسمت کا فیصلہ ہوگیا، میں ایک اچانک حادثہ کی طرح سہم گئی۔ جوانی کی سرشاری ہو یا آگ پر ٹھنڈا پانی، ایک ایسی کیفیت طاری ہوئی کہ تھوڑی دیر کیلئے میری آنکھیں بند ہوگئیں۔ یکایک ابا جان کا دھندلا نقش نظر پڑا، ایک خواب جیسا پسیجا ہوا، وہ مجھے تھپک رہے تھے۔ میں ان کی نورِ نظر معلوم ہو رہی تھی، ہاتھوں میں ایسی خنکی تھی جیسے ایک من برف کی سِلّی کے نیچے میں دبائی جا رہی تھی۔ میں نے ڈرتے ڈرتے آنکھیں کھولیں، مجھے خود محسوس ہو رہا تھا کہ میرا رنگ اڑا جا رہا ہے۔ دل نکلا پڑتا تھا۔ میں ذرا سا کراہی، ٹھٹھری ہوئی انگلیاں میرے سارے بدن میں دوڑ گئیں۔ وحشی ہرنی کی طرح میں تڑپ اٹھی۔ میری آنکھیں پوری طرح کھل گئیں۔ میں نے گھور کر دیکھا میرے ابا جان کا نقش ضرور تھا مگر ابا جان نہیں تھے۔ میں نے ان کا گلا گھونٹ دینا چاہا۔ وہ اپنی جوانی کی فریب نما نمائش کے لئے لال کبوتر بنے ہوئے تھے۔ اپنے گوشت و پوست کی گئی گذری کساوٹ چھپانے کیلئے ڈھیلی بنڈی کا جھولا لٹکائے ہوئے تھے۔ میز پر موٹے دانوں کی تسبیح رکھی ہوئی تھی کہ اس کا ڈھونگ رچا کر رعشہ کو چھپا سکیں۔ میں بیٹھے بیٹھے اٹھ کھڑی ہوئی اور انتظار کرنے لگی کہ بڑے میاں زندگی کی پہلی تصویر کو کیسی دکھاتے ہیں۔

"بیوی ... شرماؤ نہیں، بیوی! بیوی۔" مجھ سے چپ نہ رہا گیا۔ میں چیخ پڑی۔ "چپ رہئے اور میرے پاس سے چلے جائیے۔" میں نے ابا جان کو امی کیلئے بیوی کہتے سنا تھا یا خانساماں کو بڑی بیوی اور چھوٹی بیوی کہتے سنا تھا۔ گئی ہوئی جوانی کی صرف یاد تازہ کرنے کیلئے، بجھی ہوئی کیفیات پر وقت کا مرثیہ پڑھنے کیلئے عورت کو بیوی سے خطاب کرنا شاید جھوٹ نہ ہوتا مگر ابھی تو میری جوانی کی شمیم بھی نہ مہکی تھی۔ بھورے بادلوں میں سے چھنتی ہوئی دوپہر تھی وہ پیچھے ہٹے اور میں ایک سیلابی موج کی طرح آسمانی بلندیوں تک اٹھ کر دفعتاً نیچے گر گئی۔ میرے جذبات میں ایک آگ سی بھڑک اٹھی۔ آنکھوں میں ہزار بادہ و ساغر سمو گئے۔ میری رگ رگ پھڑک اٹھی۔ میں نے انھیں بھرے جام کی سنہری حبابی آنکھوں سے دیکھا۔ وہ پھر میرے پاس بیٹھنے کی کوشش کرنے لگے۔ میری رات نے ابھی چاندنی کی گنگا جمنی چادر میں منہ بھی نہ چھپایا تھا اور وہ اس طرح کپڑوں کو برابر کرنے لگے تھے جیسے نشہ ختم ہو چکا ہو اور خمار انگڑائیاں لے رہا ہو۔ میں نے انھیں پھر دیکھا۔ اُن کی نظر تسبیح کی طرف تھی اور داڑھی

میں اُنگلیاں سوتے جاگتے کا کھیل کھیل رہی تھیں ۔ میرے ہاتھ آپ ہی آپ
ان کی طرف بڑھے مگر بڑھتے بڑھتے یکایک رُک بھی گئے ۔ غالباً ان کی ہوشیار
تمنا نے میری حرکت دیکھ لی ۔ انھوں نے میری کلائیاں پکڑلیں ۔ مگر میں دہک
رہی تھی اور ان کے ہاتھ ایسے تھے جیسے پہاڑی برف کی گیند ۔ آگ پر جس طرح
پانی کا چھینٹا دھواں اڑاتا ہے ، اُسی طرح میری تمناؤں کا دھواں نکلا ۔
میں جیتے جیتے ہارگئی ۔ میں نے تکیہ میں منہ چھپاکر رونا شروع کیا مگر وہ گر
گرکر بھی اُبھر رہے تھے ۔ انھوں نے مجھے گھسیٹ لیا میں خود ہی ان کی گود
میں گرگئی ۔ وہ میرے بال سہلانے لگے ۔ میں انتظار کرنے لگی ۔ جب ان کی
ہاتھ ذرا بھیگے ، میں خود ٹھنڈی پڑچکی تھی ۔ تھوڑی دیر بعد پڑوس کی مسجد
سے نفیرِ صبح بلند ہوئی اور وہ شرح وُلائی مجھ پر ڈال کر اپنی غیر استواری داڑھی
کھجاتے ہوئے باہر گئے ۔ اُن کے چلے جانے کے بعد میں نے اُٹھ بیٹھنے
کی کوشش کی ۔ میں بڑی تھکن محسوس کر رہی تھی ۔ نہ بیٹھا جاتا تھا نہ اٹھا جاتا تھا ،
وہ تسبیح بھول گئے تھے ۔ میں پھر لیٹ گئی اور دانوں کو گِننے لگی ۔ گنتے ہی
گنتے شاید سوگئی ۔

(۲)

دن گذرے راتیں بیتیں ۔ ساون گیا ۔ بھادوں گیا ۔ مہینے منٹوں
کی طرح ختم ہوئے ، کنوار بھی گذر گیا اور کاتک آیا ، وہ بھی مجھے بیدار کئے
بغیر گذر گیا ۔ پوس نے مجھے راتوں کو بیدار کرنا شروع کیا اور ماگھ میں لحاف
میں بھی مجھے چین نہ پڑتا ۔ نئے گھر میں پورا ایک سال گذر گیا ، شادی کی رات
کو جو بیکلی میری روح میں سمائی تھی اب پوری مستی میں ڈوب چکی تھی ۔ فکر ہی
فکر میں میری جوانی نے انگڑائیاں لینی شروع کیں ۔ بدن بات بات پر
ٹوٹنے لگا ۔ ہوش کا ہر لمحہ ارغواں کی طرح چھلکنے لگا ۔ سورج کی پہلی کرن
جب کھڑکی کے شیشوں سے چھن کر مجھے چومتی ، میں مولوی صاحب کی تسبیح
کو دیکھتی اور متزلزل ہو جاتی ، صبح کے ہلکے دھندلکے میں جب میری نیند
سے مجھے جھنجوڑ کر میرے مولوی صاحب محلہ کی مسجد میں بانگِ سحر دینے چلے
جاتے منڈیر پر گورا ، گوری کو پیار کرتے دیکھتی ، اور میری زندگی کی مخمور موج
مجھے آسمانوں کی سیر کرا آتی ، پھر جب مولوی صاحب کھنکھارتے واپس آتے
جینیو ڈی کی طرح اپنے کو مسلا ہوا محسوس کرتی ، کبھی رنگ و بہار سے کھیلنا چاہتی
کبھی کانٹوں پر سو جانا چاہتی ، جوانی دن بدن دل ربائی اختیار کرتی جا رہی تھی
اور دُکھی دل کی مزاج پرسی کیلئے آنکھیں انتظار ہی کرتے کرتے تھکی جا رہی تھیں
میری شادی زندگی کا سارا سکھ اپنی یاد کی موجوں میں بہا لیگئی تھی
میں ایک بیوہ سے بدتر تھی ۔ زمانہ میرے کان میں کہتا ہوا معلوم ہوتا تھا کہ
میں لٹی ہوئی بہار ہوں اور مرجھائی ہوئی زندگی کا بیوہ پن دل پر یہ تھپکیاں
دیتا تھا کہ جوانی کی آندھی میں اپنے کو پھینک دوں ۔ چھاتیوں کے اندر دہکتی
ہوئی آگ میں پروانہ کی طرح گروں اور راکھ ہو جاؤں پھر سرشاری کے
گھونگرو بجاتی ترلوک اور آکاش پر اپنی راکھی کی ایک چادر سی بچھا دوں ۔
تمام اعتباراتِ قدیم کی ایک چتا بناؤں اور اُس کے ہانپتے کانپتے شعلوں
میں اپنے آپ کو جھونک دوں ۔

اپنے باپ کے گھر میں تو سہیلیوں ہی سے دل بہلالیتی تھی ، کبھی چھپ
چھپاکر سیر سپاٹا بھی کرآتی تھی ، سہیلیوں کے گھران کے بھائی بندوں سے
آنکھوں کے ڈورے بھی پرولیا کرتی تھی ۔ چٹکیوں اور گدگدیوں میں زندگی
بسر ہوتی تھی ۔ مولوی صاحب کے گھر میں مُرجھائے ہوئے گلاب کی طرح
آئی تھی ۔ صرف گھر کا سہاگ تھی ، باورچی خانہ اور جانماز سے آگے تمناؤں
کی دُنیا نہ نکل سکتی تھی ۔ آخر زندگی کے اِس مد و جزر میں اپنی جگہ پر نہ قائم
رہ سکی ۔ پہلے مسلسل دردِ سر کی شکایت رہی ۔ جب چھاؤں سے باہر
ہوکر دھوپ میں مستقل ٹھنڈے بدن کو تاپتی ، چھاتیوں میں دھڑکن
پیدا ہوتی اور سر پکڑ کر بیٹھ جاتی ۔ رفتہ رفتہ مرض مستقل ہوگیا ۔ اور اپنے
ہی آگ میں ہر دم پکنے لگی ، کبھی ہاتھ پیر اتنے ٹھنڈے ہو جاتے کہ نیلی
پیلی پڑجاتی ، کبھی ایسی آگ نکلنے لگتی کہ خود بخود دہک اٹھتی ۔

ایک دن پانی برس رہا تھا ۔ سلونی دھرتی پر بچھوے سے بج رہے
تھے ۔ موتی چھم چھم برسے جا رہے تھے ۔ منڈیر پر گورا گوری چمٹے جا رہے
تھے ۔ میرا ہاتھ کبھی دل پر جاتا ، کبھی آپ ہی آپ اینٹھنے لگتا ۔ کبھی جمہائیاں
آتیں کبھی بھیگی بھیگی آہیں اٹھتیں ۔ زمین کی سوندھی سوندھی خوشبو ،
مجھے مدہوش کئے جا رہی تھی ۔ اُس وقت پڑوس سے گانے بجانے کی
آواز آئی ۔ میں چونک گئی ۔ میں نے اپنے دل کے ٹوٹے آئینہ میں اپنے
آپ کو دیکھا اور تڑپ کر رہ گئی ۔ نہ معلوم کیوں مجھے اپنی بیکلی یکا یک
دور ہوتی معلوم ہوئی ۔ یہ مدھر آوازیں اِدھر چند ہی دن سے اپنی چھاگل
کا جال مجھ پر ڈال رہی تھیں ۔ مگر اب تک گھڑی کی ذرا ذرا سی دیر کی لوری

کی طرح میں نے کبھی اُن پر دھیان نہ لگایا تھا۔ اس دن نہ معلوم کیوں میں
اُن کی طرف بے اختیار کھنچ گئی۔ میں نے دل کے ذرّوں کو ایک جگہ جمع کر کے
فضا کی مدھ پر اپنے کو تصدق کر دیا۔ دل کے ایک ایک ٹکڑے پر سو دنیائیں
بس گئیں۔

میں نے اپنی پیاسی زندگی کو مدھ کے چھلکتے ہوئے جام میں بے
اختیار ڈال دیا۔ آپ ہی آپ قدم اٹھے اور میں ڈیوڑھی پر جا کھڑی ہوئی۔
کچھ دیر بھیگے ہوئے پردوں کو تمتمائے ہوئے رخساروں سے لگائے ستی
رہی اور جھومتی رہی۔ پھر پاؤں ڈگمگائے اور ڈرتے ڈرتے میں نے پردہ
اٹھایا۔ باہر بارش اٹھلاتی جا رہی تھی۔ ہزار ناز و انداز سے دھرتی پر نثار ہوتی
جا رہی تھی۔ کبھی اٹھلاتی، کبھی ٹھوکریں کھاتی، کبھی سنبھلتی کبھی جوتی، کبھی لپٹتی
کبھی جوش میں سرشار ہو کر دھرتی کو بھینچ لیتی۔ سڑک کے دوسری طرف میرے
دروازے کے بالکل سامنے والے مکان میں بڑی اُدھم مچی ہوئی تھی۔ باہر
کی طرف کمرے کی ساری کھڑکیاں کھلی ہوئی تھیں۔ کھڑکیوں میں سے کئی نوجوان
اچھلتے کودتے نظر آ رہے تھے۔

کوئی ناچ رہا تھا، کوئی گا رہا تھا، کبھی کبھی ایک گلابی چندری بھی
بجلی کی طرح کوند جاتی، اُسوقت کئی نوجوان ناچتے نظر آنے لگتے۔ میں کھڑی
بھیگتی رہی۔ زندگی نئی انگڑائی لیتی میرے سامنے آ رہی تھی، میں ہوش
کھو چکی تھی، میری آنکھیں بند ہو گئیں۔ مجھے ان نوجوانوں سے، اپنے
سے، قدرت کی شرابی بارش سے، مولوی صاحب سے۔ اپنے والدین
سے، ساری دنیا سے نفرت ہو گئی۔ رنج و غم کے بادلوں میں خود کو گھرتا
ہوا محسوس کرنے لگی۔ غصہ میں تھنسنے لگی پاؤں پھر ڈگمگائے۔ اسی
وقت میں نے مولوی صاحب کو دور سے آتے دیکھا۔ میں گھبرا کر بھاگی
اور اندر آ کر چارپائی پر لیٹ گئی۔

(۳)

دن پھر گذرنے لگے، راتیں پھر بیتنے لگیں۔ دم گھٹنے کا بہانہ کر کے مولوی
صاحب سے میں نے خلوت کی مقفل کھڑکی کھلوا دی گئی اب سڑک اور سامنے
کے مکان سے صرف ایک ٹاٹ کا پردہ میری آنکھوں کا نقاب بنا ہوا تھا۔



جسے جب مولوی صاحب چلے جاتے۔ اٹھا دیا کرتی۔ سامنے کے مکان میں
بیا کی اکثر تھرکتی تانیں دیتی حسین اور رسیلے قہقہے میرے کان میں گونجتے
اور مجھے بےچین کرتے لیکن پچھلے دن کا منظر آنکھوں میں دوڑ جاتا اور شوق
پر نفرت غالب ہو جاتی کبھی کبھی تجدید شوق کی فراوانی میں آنکھ مچولی
کو جی چاہتا تو پردہ اٹھائے دیر تک سڑک پر چلنے والوں کو دیکھتی رہتی کبھی
کبھی نوجوان بھی نظر پڑتے، میں پہلے پہلے تو منہ پھیر لیا کرتی تھی، پھر صرف
دوسری طرف دیکھنے پر اکتفا کرنے لگی۔ مجھے محسوس ہونے لگا کہ انھوں نے
بھی مجھے دیکھ لیا ہے اور وہ بھی آنکھ مچولی کا کھیل کھیلتے ہیں اکثر میں نے
دیکھا کہ دو تین نوجوان اپنی کھڑکی میں کھڑے میری جانب گھورتے رہتے
ہیں۔ جب میں یہ دیکھتی تھوڑی دیر کیلئے ٹل جاتی لیکن پھر جب پردہ اٹھاتی
نوجوان اسی طرح گھورتے نظر پڑتے۔ رفتہ رفتہ میں ان کی آنکھوں میں آنکھیں
ڈالنے کی خود بھی کوشش کرنے لگی یہ جذبہ اسوقت اور زیادہ ہو جاتا جب
وہاں ایک دو لڑکیوں کو بھی دیکھتی مجھے ان لڑکیوں پر بڑی حیرت ہوتی،
انہیں شرم و حجاب ذرا بھی نہ معلوم ہوتا۔ وہ بھی مجھے گھورا کرتیں جیسے کہ
مجھے صرف گھورے جانے کیلئے مولوی صاحب بیاہ لائے تھے۔

نوجوان عجیب عجیب حلیوں کے تھے۔ کسی کے بال کاندھوں تک
لٹکے ہوئے سنہرے لیکن ننگے، لہراتے ہوئے لیکن بے رنگ و نور، رخسارے
پچکے ہوئے، پیلے پیلے، لانبے لانبے، دُبلے دُبلے۔ کمزور و نازک اتنے کہ
رُلت کرتے لڑکھڑا جاتے، کوئی نہایت کالا اور موٹا۔ کوئی بہت گورا اور
کمسن، کوئی اجڑ، کوئی کھویا کھویا سا۔ لباس سب کے انگریزی ہوتے او پچ
تنگ پاجامے اور بہت ڈھیلے کوٹ۔ پیلے پیلے سرمئی پتلون، قمیص کے
بٹن کھلے ہوئے، ایسے کہ بنیائنیں نظر پڑتیں، لڑکیاں کبھی انگریزی لباس
پہنے ہوتیں، کبھی ساری۔ انہیں کوئی گوری تھی، کوئی کالی تھی، کوئی اتنی
سرشار کہ کپڑوں میں پھوٹی پڑتی۔ کوئی ایسی مرجھائی ہوئی کہ ذرا سی
پھونک سے اڑ جائے۔

میں انہیں دیکھتی اور پھر گھنٹوں سوچا کرتی کہ وہ کون ہیں کیا کرتے
ہیں، لڑکیاں کون ہیں اور کیوں دن رات اتنے مردوں میں اُدھم مچاتی رہتی
ہیں، جتنا سوچتی اتنا ہی زیادہ پردہ کو اٹھاتی اور انکی طرف ہی دیکھا کرتی۔
آخر کھڑکیوں کی اس مٹھوں میں پیام و سلام کی نوبت آ ہی گئی۔ ایک دن

جب مولوی صاحب حسبِ معمول باہر چلے گئے اور میں پردہ اٹھا کر سڑک کا نظارہ کرنے لگی۔ میرے رُخسارہ پر کوئی چیز آکر لگی۔ چوٹ سی محسوس ہوئی۔ میں نے پہلے اپنے پیچھے دیکھا۔ کوئی نہ تھا۔ پھر سڑک پر نظر دوڑائی، اسوقت وہاں بھی کوئی نہ تھا۔ مکان کی طرف آنکھیں اٹھیں۔ دو نوجوان اور ایک لڑکی کھڑی ہوئی تھی۔ تینوں مسکرا رہے تھے۔ مجھے غصہ آگیا۔ میں نے پردہ چھوڑ دیا اور پیچھے ہٹ گئی۔ میں نے اس چیز کو تلاش کرنا شروع کیا جس سے مجھے نشانہ بنایا گیا تھا۔ "کاغذ کی گولی"۔ میں نے گھبرا کر اُسے اٹھایا۔ کاغذ کی سلوٹیں برابر کیں۔ لکھا تھا "ہم سے آکر ملو۔ دن بھر کھڑکی میں کھڑی کیا دیکھا کرتی ہو"۔ میں ڈر گئی اور پھر سارا دن کھڑکی کے پاس نہیں گئی۔ رات کو جب مولوی صاحب آئے، اُن سے بھی آنکھیں نہ چار کر سکی۔ اب تک وہ آنکھیں ملاتے گھبراتے تھے، اب میری آنکھیں نہ اٹھتی تھیں۔ بڑی مشکل سے کروٹیں بدلتے اور آہیں بھرتے نیند آئی۔ رات کو کئی بار چونکی لیکن مولوی صاحب کو خراٹے بھرتے دیکھ کر پھر سو گئی۔

صبح دیر میں اٹھی، مولوی صاحب مجھے نماز کیلئے اٹھاتے اٹھاتے مایوس اور جھنجھلاتے ہوئے روز کی طرح چلے گئے تھے۔ اپنے ساتھ دُنیا مجھے انگڑائی لیتی دکھائی دی۔ آنکھیں میچتے میچتے سارا دھند دور ہو گیا۔ نیا قانون نیا نظام نئی سماج نئے اعتبارات نئی دلکشیاں اور نئی رعنائیاں دکھائی دیں میں نے سوچنا شروع کیا کہ محبت اور انسان کی فطرت ایک ہی دھاگے میں پروئے ہوئے دو گلاب کے پھول ہیں جو کانٹوں سمیت پروئے گئے ہیں۔ اگر انسان انھیں اپنے نازک دل سے لگائے اور جو خون کی گرم گرم بوندیں ٹپکیں ان سے انھیں سینچے۔ لذت کی عجیب کیفیت اور نفس کے اطمینان کا عجیب نشہ اس پر چھا جائے گا۔ اُسوقت اگر ساری دنیا بھی اُس پر تھوکے، انگلیاں اٹھائے، دنیا کی اعتباری شرافت اس پر ہنسے، وہ صرف نشیلی آنکھیں اٹھا کر رہ جائیگی۔ میں نے آئینہ اٹھا کر اپنے کو دیکھا۔ مجھے ایسا معلوم ہوا جیسے سارے سنسار نے مل کر مجھے دھکا دیدیا ہو۔ مجھے خیال ہوا کہ میں کہیں بھی چھپ جاؤنگی، سماج کا چنگل مجھے ڈھونڈ نکالے گا۔ بگڑے ہوئے نوجوانوں اور اس چنچل کے پاس جا کر اپنے پانی میں تھرتھراتے ہوئے چاند جیسے دل اپنے ہی دل لبھانیوالے حواب، اپنی زبان، اپنی نسائیت سب کچھ کھو دوں گی۔ آئینہ کے اندر خو میرا کھلایا ہوا پر تو مجھ سے کہہ رہا تھا کہ دنیا کے انسان، اپنے کتوں سے زیادہ بلند و بالا نہیں ہیں۔ ہوس اور نفس کی پیاس بجھا کر بھی ہر پانی میں غوطے لگاتے ہیں۔ ہر ہڈی کو دیکھ کر اُسے کھرچنے کے لیے دوڑتے ہیں۔ پھر یکایک منڈیر پر نظر گئی۔ گورا گوری روز کی طرح ایک دوسرے سے چمٹے جا رہے تھے، میں نے اپنے خالی بستر کو دیکھا۔ دل مسوس کر رہ گئی۔ باہر بوندا باندی شروع ہو گئی۔ مجھے ایسا محسوس ہوا جیسے میری اپنی جوانی گھنگھور گھٹا سے رس کی بوندیں ٹپکاتی واپس مڑی اور اُس نے میرے دل کو بہلاتے ہوئے مجھ سے کہا کہ زندگی اگر تڑپے نہیں، زندگی نہیں ہے۔ میں ضرور جاؤں اور کسی طرح اسی نئی فضا کا امرت پی لوں۔ میرے دل بہلنے کے وہیں سامان ہیں۔ اعتبارات قدیم کی اس دُنیا کی دھجیاں بکھیر دوں اور کہدوں دنیا سے، اپنے بوڑھے والدین سے اپنے مولوی صاحب سے کہ ایک ہی ہستی ایک ہی وقت میں بیوی اور خواہشات کی ساقن، دونوں ہو سکتی ہے۔ اگر دل چاہے اور محسوسات دھکے دیں جس رُخ بھی لڑ کھڑے، لڑ کھڑے چلا جانا چاہیئے۔ دل کی اس حالت پر لاکھ قابو کرو لیکن نہیں ہوتا، جوانی مسکرائے تو ناقابل برداشت گدگدی اٹھتی ہے۔ میاں بیوی کا رشتہ صرف دو دلوں کے اشتراک معنوی کا نام ہے۔ اسلیے کہ خود مولوی صاحب ہر دم نظام معنوی کی مالا جپتے رہتے ہیں اور اس کیلئے صرف کاروبارِ حیات میں ایک دوسرے کا ہاتھ بٹانا کافی ہے۔

میں چارپائی سے اٹھ کھڑی ہوئی۔ دل نے کہا ننھی کلی! وقت آئیگا کہ تو سبدِ گل ہو گی، پھر جوانی نے پر پھیلائے اور پھر دوبارہ اپنے فردوس کی طرف اڑ چلی۔ میرا ہیجان بڑھتا ہی گیا۔ ماما نے ناشتہ لا کر دیا۔ مزاج پرسی کی۔ بالوں میں تیل کنگھی کرنیکو کہا میں کچھ نہ سمجھی، کسی چیز پر دھیان نہ دیا۔ بادل چھٹ گئے سورج نکل آیا۔ دن چڑھنے لگا، دھوپ پھیلنے لگی مگر مجھے اٹھتے بیٹھتے کسی حال میں بھی چین نہیں تھا۔ کئی بار پردہ اٹھانا چاہا مگر آپ ہی آپ ہاتھ گر گیا اور میں چارپائی پر واپس چلی آئی۔

میں پھر سوچ میں پڑ گئی۔ دل پر دھکے سے لگنے لگے۔ میں اپنی قسمت پر رونے لگی۔ میری شادی کر دی گئی اور میں نے کر لی اور کرتے ہی ایک عجیب الجھن میں گرفتار ہو گئی۔ ابھی الجھن ہی میں پھنسی ہوئی تھی کہ ایک آہٹ ہوئی میں چونک کر اٹھ بیٹھی اور سکتہ میں پڑ گئی۔ میری بھابی جان! میری اپنی بھابی جان! سجاد بھیا کی دلہن۔ مجھ سے کچھ نہ بولا گیا۔ میں نے بولنا

چاہا مگر زبان نے یاری نہ دی، انگلیوں کے اشارے سے پوچھنا چاہا کہ وہ اس طرح یکایک کیسے آگئیں مگر وہ بلیں بھی نہیں۔ آنکھوں کی حرکت سے میں نے اپنے اندر کشمکش کے اظہار کی کوشش کی کہ میری لاپتہ بھابی اچانک کہاں سے ٹپک پڑیں۔ میں نے رونا چاہا مگر کمبخت آنسو بھی نہ چھلکے۔ بھابی مجھے گہری نظر سے دیکھ رہی تھیں۔ یکایک قہقہہ مار کر ہنس پڑیں۔ اب مجھ سے برداشت نہ ہو سکا، دل اُبل پڑا، بدن میں جھُرجھُری سی آئی۔ میں پھوٹ پھوٹ کر رونے لگی۔ بھابی میرے پاس آکر مسہری پر بیٹھ گئیں اور میرے بالوں سے کھیلنے لگیں۔ پھر ان سے نہ رہا گیا، ایک دو آنسو اُن کی آنکھوں سے بھی ٹپک پڑے۔ مگر میں نے اپنی بے اختیار حالت میں بھی محسوس کر لیا کہ ہونٹ کاٹتے ہوئے وہ سارے جھلملاتے آنسو پی گئیں۔ میرے آنسو یکایک ختم ہو گئے۔ میں انھیں دیکھنے لگی۔ میری ٹکٹکی بندھ گئی۔ وہی ہیرے جیسے چمکتے ہوئے دانت، وہی بڑی بڑی رس بھری آنکھیں وہی بھولا پن، وہی پیارا پیارا پھول سا چہرہ لیکن مرجھایا ہوا۔ ماضی ایک متحرک فلم کی طرح میری آنکھوں کے سامنے دوڑنے لگا۔ بھائی جان کی انگلستان سے واپسی، انگریزی حکومت سے شدید نفرت کے جذبے، پھر بھی آئی، سی، ایس کی نوکری، بچپن کی منسوبہ میری چچا زاد بہن سے شادی سے انکار، ابا جان سے لڑائی، خاندان کی نفرت اور دشمنی، آئی سی، ایس سے مستعفی ہونا، ایک ہندو لڑکی سے ہم سے پہلے دوست کی حیثیت سے ایک دن متعارف کرانا، پھر یکایک شادی کی خبر سنانا، گھر میں کہرام۔ ابا جان کی خفگی اور لڑکی کے مسلمان ہونے پر اصرار، بھائی جان کا انکار اور پھر گھر چھوڑ دینا، لاپتہ ہو جانا ... اور آج ...

آج بھابی بھائی جان کی ہندو بیوی میرے مکان میں اس طرح، اچانک کوئی سان نہ گمان ...... میں اُن کو دیکھے جا رہی تھی، اور سوچے جا رہی تھی، میں نے ابا جان کو کہتے سنا تھا کہ اُن کی شادی خالق اعظم کی بارگاہ میں کبھی قبول نہیں ہو سکتی۔ غیر مذہب کی لڑکی سے اُن کا انگریزی قانون سے نکاح کبھی جائز نہیں ہو سکتا ...... اور .... اور کسی نے خاندان میں سادات سے گر کر شادی نہیں کی، ہمارا خاندان اُن علمائے کرام کا خاندان ہے جن کے علم و جاہ کا ڈنکا سارے اقصائے عالم میں مچا ہوا تھا ... اور ..... اور ... ۔ اس کے حسب و نسب کی کوئی تاریخ نہیں ہے۔ اس کی زندگی کا کوئی نظام نہیں ہے وہ شریف نہیں ہے۔ اگر بھائی جان نے یہ شادی کی، سب خاک میں مل جائیگا۔ اُن کی پوزیشن خاک میں مل جائیگی، انھیں اپنے اعزا و اقربا کو آخری سلام کہنا ہوگا، وہ کہیں منہ دکھانے کے قابل نہیں رہیں گے اور ان کا مستقبل ہمیشہ کے لئے تاریک ہو جائیگا ...... مجھے اپنے بھائی جان کا بھی جواب ایک ایک کر کے یاد آ رہا تھا ... .. مجھے ابا جان کے پوزیشن، ان کے مذہب اور ان کے خاندان سے دور رہ کر ہی اطمنان ہو سکیگا۔ شرافت شرافت کی آخر تعریف کیا ہے؟ شریف کہلانے کا کون مستحق ہے؟ اُس لڑکی میں آخر کونسی بات ایسی دیکھی گئی، جس سے اس کی شرافت پر شبہ کیا جاتا ہے، اگر باعصمت ہونا ایک شریف کیلئے ضروری ہی ہے تو ان کو کیسے معلوم ہوا کہ وہ باعصمت نہیں ہے؟ اگر حیا اور شرم شرافت کا طرۂ امتیاز ہے تو ان کو کیسے معلوم ہوا کہ اس کے دیدہ کا پانی مر گیا ہے؟ پھر کیا محبت کی تعمیر تعینات کی بنیاد پر ہو سکتی ہے۔ کیا محبت کے مذہب میں انسان، انسان میں تمیز ہو سکتی ہے، نسلی شرافت، محبت کے نظام کے تحت بے معنی چیز ہے۔ صرف ذاتی شرافت قابل قبول ہو سکتی ہے۔ خون کا بھی اثر ہوتا ہے لیکن تعلیم اور تربیت اس اثر کو زائل کر دیتی ہے۔ اس لڑکی سے شادی میرے مستقبل کیلئے کس طرح مہلک ہو سکتی ہے، اعزا و اقربا مقاطعہ کر دیں گے، سماج تھوکے گا، لوگ انگلیاں اٹھائیں گے سب خود غرض، سب مہمل ایسے لوگوں سے خود ہی تعلق کیوں رکھا جائے، اس بیدرد ماحول میں زندگی ہی کیوں بسر کی جائے، میں اپنا نیا شوالہ کیوں نہ تعمیر کروں؟

۔ یہ کہتے کہتے میرے بھائی جان چلے گئے اور پھر اُن کا پتہ نہ لگا ... ا[illegible] بھابی جان، اُن کی وہی ہندو بیوی، میری دوست، میری مرحومہ بہنوں کی سہیلی، میرے پاس اس طرح آتی ہے۔

میں جیسے خیالات میں کھو گئی، میری زبان پر قفل لگ گیا۔ انھوں نے میرے ہاتھ اپنے ہاتھوں میں لیتے ہوئے کہا

تمہاری شادی ہو گئی؟ اور ہمارے شہر کے ایسے نامی گرامی مولوی صاحب سے؟؟

میں نے اُن کی طرف اپنے چوٹ کھائے دل پر قابو کرتے ہوئے

دیکھا مگر نہ رہا گیا۔ رُو پڑی۔

انھوں نے دلاسا دیتے ہوئے کہا:

یہ اتفاق کی بات ہے کہ سامنے کے مکان میں ایک دن آئی ہوئی تھی کہ تمہیں کھڑکی سے جھانکتے دیکھ لیا۔ پہلے تو نہ پہچان سکی مگر جب کئی بار دیکھا پہچان گئی۔ میرا جی بے اختیار چاہا تھا کہ دوڑ کر تمہارے پاس آؤں۔ مگر پھر میں نے خیال کیا کہ اگر کہیں تمہارے میاں سے سامنا ہو گیا، تم پر مصیبت پڑ جائے گی وہ بھلا بے پرواہ اور بے باک، غیر مذہب کی لڑکی کا اپنی "ملانی" سے ملنا کس طرح گوارا کریں گے؟ جب کئی دن دیکھ کر مولوی صاحب کے اوقات کا اچھی طرح یقین کر لیا، چلی آئی.....

وہ بہت کچھ کہہ گئیں مگر میرے جذبات میں جیسے بجلی سی کوند گئی تھی، میں نے بہت کم سنا اور جو سنا بھی اس پر دھیان نہ دیا۔ بھائی جان میری آنکھوں میں تھے، میرے دماغ میں تھے، میری زبان پر تھے، میں جیسے خواب میں بھائی جان بھائی جان پکار رہی تھی، ان کی آواز بھی میرے کانوں میں آ رہی تھی، انھوں نے کہا تھا کیا محبت کی تعمیر تعینات کی بنیاد پر ہو سکتی ہے؟ اگر بھائی جان ہوتے، میری یہ درگت نہ بنتی۔ میری بھی میرے والدین زبردستی شادی نہ کر پلتے، میں نے گھبرا کر پوچھا۔

"اور بھائی جان؟ سجاد؟ وہ تین مہینے سے باہر گئے ہوئے تھے، ایک دو دن میں آ جائیں گے! میں نے اسی بیقراری سے کہا۔"

"بھائی جان سامنے کے مکان میں رہتے ہیں؟ اور مجھ سے نہیں ملے؟ مگر انھیں میری کیا خبر! آپ نے کہا کہ وہ تین مہینے سے باہر گئے ہوئے ہیں مگر، مگر میں نے اس مکان میں کئی نوجوانوں کو ناچتے کودتے دیکھا ہے اور رنڈیاں! رنڈیاں بھی، بھائی جان کو کبھی نہیں دیکھا اور آپ کو بھی نہیں دیکھا۔"

بھابی نے اسی اطمینان سے رُک رُک کر مسکراتے ہوئے جواب دیا:-

"ہم دو ہی تین مہینہ سے اس مکان میں آئے ہیں۔ سجاد مکان میں آتے ہی ملوں کی ہڑتال کے سلسلہ میں کانپور چلے گئے اور میں بھی دیہاتوں وغیرہ کے چکر میں رہی، کبھی کبھی آتی تو رہتی تھی لیکن تمہیں چند ہی دن ہوئے دیکھا۔"

میں نے چھان بین کرتے ہوئے پوچھا:

"اور ان میں یہ نوجوان کون رہتے ہیں اور عورتیں؟ رنڈیاں؟"

بھابی بلند آواز سے بولیں۔

"یہ سب دوست ہیں۔ ہم انھیں کامریڈ کہتے ہیں اور عورتیں بھی سب ایک دوسرے کی سہیلیاں ہیں۔ رنڈیاں تو نہیں ہیں۔ تم نے انھیں رنڈیاں کیسے سمجھا؟ وہ کبھی کبھی جب اپنے کاموں سے تھکی اور بجھی ہوئی لوٹتی ہیں تو ہنستی کھیلتی ہیں، وہ یہ چند دن کی جوانی رو رو کر نہیں گذارنا چاہتیں"۔

میں نے حیران ہو کر پوچھا:

"مگر بھابی میں نے تو انھیں...... بس کیا کہوں، کس کس رنگ میں دیکھا ہے۔ اُن کی شادیاں ہو گئی ہیں؟"

بھابی نے لکچر دے ڈالا:

ہاں چند شادی شدہ بھی ہیں، میری تمہاری جیسی مگر زیادہ تر کنواری ہیں۔ وہ شادی کو جنجال سمجھتی ہیں۔ پابندی اور غلامی سمجھتی ہیں، وہ ایک رسم کیلئے اپنی بھینٹ نہیں دینا چاہتیں۔ انھیں لونڈی اور باندی بننا نہیں پسند۔ رسمی شادی کا مقصد آخر کیا ہے؟ تم اپنی حالت دیکھو کیا تمہاری زندگی کا مقصد اس سے کچھ زیادہ بھی ہے کہ مولوی صاحب کے چولہے میں اپنے ہاتھ جھلساؤ، ان کے لئے مرغن کھانے پکاؤ، ان کی نفسانی خواہشات پر اپنی جوانی اور جوبن کی بھینٹ چڑھاؤ، بچے پیدا کرو اور زندگی کے باقی دن ایک قید سخت میں گھل گھل کر، گھٹ گھٹ کر کاٹ دو، وہ کہتی ہیں کہ جب تک وہ پابند ہوئے بغیر زندگی کے "سوم رس" سے لطف اٹھا سکیں گی، اٹھائیں گی، میں خود بھی تمہاری جیسی شادی کی قائل نہیں، میرے نزدیک شادی کرنا صرف کاروبار زندگی میں مدد کا ایک ہاتھ حاصل کرنا ہے، اس سے زیادہ کچھ نہیں۔ مرد اور عورت دونوں اپنی اپنی جگہ آزاد ہوتے ہیں، اسی طرح میاں اور بیوی کو بھی ایک دوسرے سے آزاد ہونا چاہیے۔ میری اور سجاد کی شادی اس سے زیادہ کچھ نہیں کہ وہ میری قریب ترین رفیق ہیں اور میں اُن کی قریب ترین رفیقہ۔

تمہاری جیسی شادی میں مرد بالکل آزاد ہوتا ہے۔ وہ جو چاہتا

کرتا ہے، وہ کبھی ایک بیوی کا ہو کر نہیں رہتا۔ مگر بیوی کو صرف انھیں کا ہو کر رہنا پڑتا ہے اور قانون اور مذہب مرد کا پشت پناہ بن جاتا ہے۔ مرد کا جب دل بھر جاتا ہے، وہ اُسے دودھ کی مکھی کی طرح نکال پھینکتا ہے اور ..... اور........"

میں نے بات کاٹکر بےچینی سے پوچھا:

"اور غیر مردوں سے اس طرح بیباکی اور بےحیائی سے ملنا کیا گناہ نہیں ہے؟ بھابی آپ کیسی باتیں کرتی ہیں۔ کیا آپ اسے پاپ نہیں کہیں گی؟ کیا یہ بےعصمتی کی بات نہیں ہے؟"

بھابی نے میری آنکھوں میں دیکھتے ہوئے ایک عجیب نشہ سے کہا:-

"بہن! گناہ کا معیار صدیوں کی پرانی سوسائٹی کا بنایا ہوا ہے۔ آخر عصمت کے معنی کیا ہیں؟ ہماری آنکھیں ملتی ہیں، پھر عصمت کا شیشہ کیوں نہیں چور ہوتا۔ دلوں کا سنگم بنتا ہے، پھر عصمت کو کیوں نہیں داغ لگتا۔ میاں بیوی، وہ میاں بیوی جو محبت کے دو پجاری ہونے کے عوض دو کاروباری ہوتے ہیں، ایک دوسرے کو پیار کرتے ہیں انکی عصمت کو کوئی صدمہ نہیں پہونچتا، اور جب محبت کے دو پجاری جن کے جذبات میں ساری خدائی موجیں مارتی ہے، اسی طرح زندگی کو کھیلانا چاہتے ہیں تو اعتبارِ عصمت ٹوٹ جاتا ہے؟"

بھابی نے مجھے چپ کر دیا، لاجواب ہو گئی، تھوڑی دیر تک ہم ایک دوسرے کو دیکھتے رہے پھر میں نے ڈرتے ڈرتے پوچھا:

"اور کنوارپن بھی آپ کے نزدیک کوئی چیز نہیں ہے؟"

بھابی نے میرا ہاتھ دباتے ہوئے کہا:

کنوارپن اگر کوئی چیز ہے تو صرف اُن کے لئے جو بچپن سے کنوارپن کی مہمل تشریحات سے متاثر ہوتے آئے ہیں ورنہ دراصل بیاہ نام ہی ہے اس وقفۂ آرام کا جس کی خواہش بہت زیادہ کھیل کر تھک جانے کے بعد ہوا کرتی ہے۔"

میں نے اپنے ماضی کو یاد کرتے ہوئے کہا:

"مگر بھابی ہر مرد کی خواہش ہوتی ہے کہ اُسے کنواری بیوی ملے۔"

بھابی نے میرے دل لگتی بات کہی:

"کورے گھڑے میں پانی پیئے، نئے برتن میں کھانا کھانے اور روز نئے لباس پہننے کی خواہشیں بھی ہوتی ہیں۔ اور جس طرح مرد کی خواہش ہوتی ہے کہ اُس کو کنواری بیوی ملے، اُسی طرح عورت کی بھی خواہش ہوتی ہے کہ اُس کو کنوارا شوہر ملے۔ مگر بیوی ننانوے فی صدی کنواری ہی قبول کی جاتی ہے اور شوہر سو فیصدی ان گنتی بیاہ کیا ہوا۔ رہا بیوا اور بازاری رنڈی کا سوال تو بہن بازاری رنڈی اور گھرست بیوی میں کیا فرق ہے؟ ایک کے پاس عیاشی کا مذہبی یا سپورٹ یا لائسنس ہوتا ہے، دوسرے کے پاس اُسی چیز کا سوشل حکمنامہ۔ بازاری رنڈی بھی گھرست ہوتی ہے اور محلوں کی بیگم بھی گھرست ہوتی ہے۔ فرق بس اتنا ہے کہ پہلی صرف ایک جام پی کر بدمست بنتی ہے، دوسری خم پر خم لنڈھاتی ہے۔ بازاری رنڈی بھی سوسائٹی ہی کی پیداوار ہے۔ گھرست شریف عورت بھی بیوپار کرتی ہے۔ جہیز، نقدی، مہر، استری دھن، کنیا دان، کیا یہ سب بیوپار نہیں ہے؟ کون بیوپار نہیں کرتا۔ سب بیوپاری ہیں۔ صرف طریقہ میں فرق ہے۔ بعض کو ہماری صدیوں کی بنی ہوئی سوسائٹی کے قوانین نے پاپ اور حرام بنا رکھا ہے اور بعض کو حلال، حالانکہ بیوپار تو بیوپار، خوبصورت کنیا کیلئے دان اور مہر کی بڑی رقم مقرر ہوتی ہے بعض لڑکیوں کو استری دھن میں کافی رقم ملتی ہے، بعض کو کم، کیا یہ بیوپار نہیں ہے.....؟"

بھابی اٹھ کھڑی ہوئیں اور یہ کہتی ہوئی چلی گئیں۔

"اب کل تمہارے بھائی جان کیساتھ آؤں گی۔ مجھے معلوم ہے کہ مولوی صاحب کے آنیکا وقت آگیا۔ میں نہیں چاہتی کہ وہ مجھے دیکھیں کیونکہ مجھے یقین ہے کہ وہ تمہیں مجھ سے نہ ملنے دیں گے۔ آج شام کو سامنے کے مکان سے ہم جلوس نکالیں گے۔ تمہارے بھائی جان بھی ہوں گے، مولوی صاحب اس وقت شام اور رات کی نماز کیلئے چلے جاتے ہیں، تم اپنی کھڑکی سے دیکھنا، تمہیں بھی اسکا اندازہ ہو جائیگا کہ ہم کیا کام کرتے ہیں اور تمہارے بھائی جان کا کیا شغل ہے؟"

میں اُنھیں روکتے روکتے رہ گئی اور وہ چلی گئیں۔

ساجد ہی بھیا۔ تقریر کر رہے تھے، میرے بھائی جان ایک کرسی پر کھڑے ہوئے بالکل پہلے جیسے انداز میں اسی طرح جھوم جھوم کر گردن اور انگلیوں کو ہلا ہلا کر مجمع کے سامنے گرج رہے تھے۔ بھابی ایک لال لال جھنڈا لئے پاس کھڑی تھیں، لوگ رہ رہ کر انقلاب زندہ باد کے نعرے بلند کر رہے تھے۔ مجمع زیادہ نہیں تھا مگر دھیرے دھیرے بڑھ رہا تھا۔ سڑک پر راستہ چلنا لوگوں کیلئے مشکل ہو رہا تھا، میرے بھائی جان پہلے سے زیادہ سیاہ ہو گئے تھے، دُبلے بھی بہت تھے۔ مجھے اُن کا بھرا بھرا گورا چٹا بدن یاد آنے لگا، آنسو میری آنکھوں میں دوڑنے لگے۔ کہاں وہ لندن کے سِلے سوٹ اور کہاں یہ خاکی کرتا اور میلا سا پائجامہ، ننگے سر، بھائی جان کے گھونگھریالے بال سارے خاندان میں مشہور تھے، کتنی میری سہیلیاں ان کے بالوں کی تعریف کرتی رہتی تھیں اور اب وہی کالے ناگ جیسے لہریں لیتے بال صفاچٹ ہو گئے۔

بھائی جان کے سر پر ایک بال بھی نہ تھا۔ میرے آنسو چھلک پڑے، میں زار و قطار رونے لگی۔ بھابی نے انقلاب زندہ باد کا نعرہ لگایا، بھائی جان کی آواز اب زیادہ صاف سُنائی دینے لگی ——

آؤ اس سامراج کی زنجیریں توڑ دو —— ظلم و استبداد کی اینٹ سے اینٹ بجا دو —— تمام رسوم سارے رواج مٹا دو —— انقلاب، انقلاب عظیم پیدا کر دو —— اپنی موجودہ تہذیب کو الٹ دو —— اپنی معاشرت کو بدل دو —— اپنے علم و ادب —— اپنی زندگی کے ہر رُخ کو بدل دو —— جاگو، خواب خرگوش کے متوالو اٹھو —— اپنا مذہب بدل دو —— ایک دین نو کی بنیاد ڈالو جس کے ذریعے حقیقی مساوات حاصل ہو سکے، انسان کا انسان سے فرق کرنا مٹ جائے —— انسان انسان کو ذلیل کرنا چھوڑ دے —— آبائی جاہ و مرتبت، عہدہ و دولت کی بچھوڑی ہوئی ہڈیوں پر جان دینا چھوڑ دے اور پھر نئے ذہن و خیال کے نئے انقلاب سے کام لیکر ارض ہندوستان کو الٹ دو، یہ اس[1] غلام آسمان کو الٹ دو۔ ساری دنیا کو الٹ دو، سرمایہ داروں کے اُن فلک پیما محلات کو ڈھا دو جن کی تعمیر میں فاقہ کش مزدوروں کی ہڈیاں ہیں —— زمینداروں کی ان ریاستوں کو پھونک دو جن میں بھوکے کسانوں کی کھیتی لہلہاتی ہے —— اس بڑے محل پر اپنا پرچم لہراؤ جہاں تمہاری مستقل غلامی کیلئے منصوبے ہوتے ہیں —— جہاں سے استبداد کی گھٹائیں اٹھتی ہیں اور تمہاری جھونپڑیوں پر بجلیاں گراتی ہیں —— وہ دیکھو —— وہ انقلاب کا بادل پیچ و تاب کیساتھ اٹھ رہا ہے —— تم چھا جاؤ اس میں —— گولیوں کی بوچھار ہو گی۔ —— تم کود پڑو اس میں —— تلواروں کی باڑ چلے گی —— تم اپنے سروں کا چراغاں بناؤ —— توپیں دغیں گی —— تم اپنے سینے سامنے کر دو —— پھانسی کے تختے تم پر لبیک کہیں گے —— تم بے دھڑک جاؤ —— ظلم و ستم کے انگارے دہکینگے گے —— تم راکھ ہو جاؤ —— یتیموں کی چیخیں بلند ہوں گی —— آنیوالی نسلوں کا خیال کرو —— بیواؤں کے بین سے دل شق ہوں گے —— مستقبل کی ماؤں کے لئے فضا بناؤ —— آؤ نوجوانو —— آؤ اپنے پری محلوں سے نکل آؤ —— ریشم کے ان کرتوں کو اتار پھینکو —— خون میں نہا جاؤ —— عورتو —— اپنی خلوتوں سے باہر آجاؤ —— چوڑیوں کو توڑ ڈالو —— سُرخ کپڑے پہن لو ....... انقلاب... انقلاب زندہ باد۔

ڈنڈے۔ لاٹھیاں۔ شور، چیخ۔ پکار۔ انقلاب۔ انقلاب بھابی ارے بھابی کو کیا ہوا اور بھائی، بھائی جان کہاں گئے۔ یہ کیا ہو گیا، پولیس۔ پولیس۔ ہر طرف پولیس۔ ڈھیلے۔ ہر طرف ڈھیلے اینٹ۔ پتھر۔ کنکر۔ توبہ میں نے گھبرا کر پردہ گرا دیا۔ کھڑکی بند کرلی میں کانپنے لگی۔ میرا دل دھڑکنے لگا۔ میرا سر گھومنے لگا۔ میں بیں چکرا کر گری اور بیہوش ہو گئی۔

---

[1] ساغر کا مصرع۔ فرید

(۷)

مولوی صاحب میرے سر پر کپڑے بھگو بھگو کر رکھ رہے تھے، بیقراری سے پوچھ رہے تھے۔ بیگم کیا ہوا تمہیں کیا ہوا، اور یہ کمبخت ماما اتنی دیر ہو جانے پر بھی نہیں آئی۔ اور میں سوچ رہی تھی۔ بھابی جان نے کہا سامراج کی زنجیریں توڑ دو۔ یہ سامراج کیا بلا ہے۔ میرا سر پھنک رہا تھا۔ رہ رہ کر درد کی ہوک اٹھتی تھی مگر میں سامراج کے معنی جاننے کیلئے ہمہ تن گوش رہی تھی۔ اور بھائی جان نے یہ بھی کہا تھا۔ تمام رسوم سارے رواج مٹا دو، اس تمام دنیا کو الٹ دو، اپنی زندگی کے ہر رُخ کو بدل دو بھائی جان۔ ڈنڈے۔ لاٹھیاں۔ شور۔ چیخ۔ پکار۔ بھابی۔ بھائی جان۔ بھابی۔ بھائی جان۔ پولیس۔ پولیس۔ ارے یہ بھابی کو کیا ہوا۔ بھائی بھائی جان کہاں گئے۔ پولیس پولیس ..... مولوی صاحب میرا سر تھپکنے لگے۔ مجھے ہنسی آگئی۔ میں قہقہے مار کر ہنسنے لگی۔ ہنسی سے دُہری ہو ہو گئی۔ گھگھی بندھ گئی۔ پھر رونے لگی۔ دھاڑیں مار مار کر رونے لگی اور پھر بیہوش ہو گئی۔

---

مولوی صاحب آج دن بھر گھر ہی پر رہے۔ آسیب کا عمل کیا رہ رہ کر کچھ پڑھ کر پھونکتے رہے، حکیم صاحب بھی دن میں دو بار آئے مگر میں تمام دن دروازہ کی آہٹ سی سنتی رہی۔ کوئی آواز آتی اور میں چونک جاتی۔ بھابی کے سر پر لاٹھی پڑی تھی۔ وہ تیورا کر گر پڑی تھیں اور بھائی یکایک غائب ہو گئے تھے۔ میں نے سارا دن بھابی کا انتظار کیا مگر وہ نہ آئیں اور مولوی صاحب ایک منٹ کیلئے نہ ہٹے۔ میں بھائی کی تقریر پر غور کرتی رہی۔ بڑے بڑے محل، ان کی تعمیر میں مزدوروں کی ہڈیاں۔ زمینداریاں جن میں بھوکے کسانوں کی کھیتی لہلہاتی ہے۔ یتیموں کی چیخیں بیواؤں کی آہیں۔ مزدوروں کے فاقے۔ کسانوں کا خون پسینہ۔ ٹوٹی ٹوٹی، بکھری بکھری، گرم گرم آہیں، مزدوروں کے بازوؤں کی پھولی پھولی، ابھری ابھری مچھلیاں، ٹھٹھری ہوئی راتیں اور جھلسے ہوئے دن۔ ظلم و حسد، بربریت ......، غلبہ اور پندار کے زہریلے ناگ۔ رئیس زادے۔ نواب زادے۔ میرے ابا جان کے دوست نواب یوسف خاں۔ میرے قصبہ کے رئیس ظہور خاں کے صاحب زادے۔

ان کے محل جن کی تعمیر میں بھائی جان نے سچ کہا تھا کہ کھرچی ہوئی ہڈیاں اور جھلسے خون کا گارہ لگا تھا۔ یہ مصنوعات میں لپٹی ہوئی۔ نگمین دنیا میرا دل نہیں بہلا سکتی۔ میرے مولوی صاحب میرے قبلۂ حاجات، کبریائے مکرم۔ میرا دل نہیں بہلا سکتے۔ میرے آقائی، مولائی، مرشدی کا رہ رہ کر عیاذاً باللہ اور الحمد اللہ میرا دل نہیں بہلا سکتا۔ سڑک پر گذرنے والے رئیسوں اور سیٹھوں کی موٹروں کی جھنکار۔ گھوڑا گاڑیوں کی گھڑگھڑاہٹ۔ ہٹو بچو کی چیخیں، کبھی کبھی کان میں گونج جانے والی غریبوں کی اللہ کے نام پر بھیک مانگنے کی دلخراش صدا، یہ سب کے سب مجھے بیچین کرتے رہتے ہیں۔ میرے قلب و جگر پر چیونٹیاں سی رینگتی ہیں۔ اور پھر میری جوانی، میری مرادیں۔ میری تمنائیں میری بھوک، میری پیاس۔ یہاں رہ کر کبھی نہیں مٹینگی۔ میرے حنائی داڑھی والے خمیدہ کمر، جھریوں اور رعشہ سے لرزہ براندام مولوی صاحب جو صبح سے جاڑے کی راتوں کی تھرتھراتی ہوئی چاندنی کی طرح مجھ پر مسلط ہیں اور حق سرہ کا نعرہ یا۔ بار لگا رہے ہیں، ان سے میری وحشت کبھی نہ جائیگی۔ میرے بھائی جان اور بھابی نے نیا شوالہ بنایا ہے۔ میرا وہیں مقام ہے۔ وہاں کا انگڑائیاں لیتا ہوا نشہ، جوانی کی پھواریں۔ محبت کی چنگاریاں۔ بیباکیاں۔ آزادیاں اور بلا سے دست درازیاں۔ حقیقی محبت کی دیوانگی۔ صحیح زندگی کے نغمات۔ شباب و حیات کے جادو۔ مجھے وہیں جانا چاہیئے۔ میں نے اُسے اپنے دل کے ایک گوشہ کی کھلی ہوئی کھڑکی سے جھانک کر دیکھ لیا ہے — نہیں مولوی صاحب میں سکرات میں نہیں ہوں۔ میں مر نہیں رہی ہوں۔ وہ دیکھئے۔ وہ جوانی جھومتی چلی جا رہی ہے۔ میں اس کے پیچھے ضرور جاؤں گی۔ اب مجھ سے نہیں رُکا جاتا۔ میں اب تک فرض اور مذہب کے غلط اعتقاد کے تحت۔ ابا جان اور مولوی صاحب آپ کے بے معنی بہلاؤوں میں پھنس کر اپنی جوانی کو تباہ و برباد کر رہی تھی۔ اب میں بھابی اور بھائی جان کیساتھ ملکر زندگی کے طیارہ کو اڑاؤں گی۔ میرے پریم کنج میں نئی بہار آئے گی۔ اٹھنے دیجئے مجھے اٹھنے دیجئے۔ آج میرے پریم سپنے کی سالگرہ ہے۔ دھنش کے بہتے ہوئے رنگ کی پچکاریاں چل رہی ہیں۔ ہوا بھی رنگوں میں

نہاتی اپنی تمام رعنائی، سرمستیوں کیساتھ بہہ رہی ہے۔ جوانی ایک اتھاہ
سمندر ہے۔ اس میں کسی کی خصوصیت نہیں ہوا کرتی۔ نہیں مولوی صاحب
مجھے اٹھنے دیجئے۔ میں پاگل نہیں ہوں۔ میرا دماغ نہیں خراب ہوگیا۔
آہ — میں — پھر بیہوش ہوگئی۔

تین دن بعد میری حالت سنبھلی۔ مولوی صاحب مطمئن ہوکر
تھوڑی دیر میں لوٹ آنیکا وعدہ کرکے چلے گئے۔ ان کے چہرے کے کرب
یہ صاف بتا رہے تھے کہ وہ میری صحت کی طرف سے تو مطمئن ہوچکے
لیکن بیماری میں میرے ہذیان نے، میری سرشار جوانی کے سرمست
بول نے ان کی آنکھیں کھول دیں۔ اب وہ پہلے سے زیادہ بوڑھے لگ
رہے تھے۔

مولوی صاحب کے جاتے ہی ماما نے آکر کہا کہ کوئی ہندو عورت
تجھ سے ملنا چاہتی ہے۔ ماما اچنبھے میں تھی۔ اس سے پہلے میرے پاس
کوئی نہ آیا تھا۔ میں یکایک کھل پڑی، دن بھر کے کمھلائے ہوئے پھول
پر جیسے شبنم کے چھینٹے پڑگئے ہوں۔ میں اٹھ بیٹھی۔ مجھ سے ملنے والی
خاتون فوراً ہی آگئیں مگر وہ میری بھابی نہ تھیں، میرا چہرہ پھر مرجھا گیا۔

انھوں نے مسکراتے ہوئے، مجھے ایک خط دیا۔ خط بھابی جان کی طرف
سے تھا۔ مجھے بھائی کے نئے شوالہ میں بلایا تھا۔ میں نے خاتون سے
آنکھوں ہی آنکھوں میں بات کی۔ وہ مسکراتی ہوئی واپس گئی۔ ماما
میرے سامنے سوالیہ نشان بنی کھڑی تھی۔ مجھ سے آنکھیں بھی نہ چار
کی تھیں تھوڑی دیر میں مولوی صاحب بھی واپس آگئے میں
نے ماما کو اس کا موقع ہی نہ دیا کہ وہ مولوی صاحب سے بات چیت
کرسکے۔ آخر وہ تھک کر اپنے روز کے معمول سے کچھ دیر میں اپنے گھر چلی
گئی۔ میں آنکھیں بند کرکے سونے کا بہانہ بنا کر پڑ رہی۔ مولوی صاحب
تین دن کے تھکے ہارے جلد ہی سوگئے۔

---

جب مولوی صاحب کو صبح کی اذان نے مسجد کیطرف کھینچا
میں ایک تیز موٹر پر بیٹھی ہوا سے باتیں کرتی نئے شوالہ کو جا رہی
تھی۔

# رکھشا والوں کی سیر

پھول والوں کی سیر گذشتہ زمانہ کی یادگار تھی تو رکھشا والوں کی سیر عہدِ حاضرہ کی لعنت!

رکھشا کی لعنت سنہ ۱۹۳۹ء میں دہلی میں آئی تھی جو سنہ ۱۹۸۰ء میں یہاں تک ترقی کر چکی تھی کہ رکھشا والوں کی سیر ہر مہینے پھول والوں کی سیر کو مات کرتی تھی،

زمانے کی تبدیلی کے ساتھ ساتھ رکھشا کی بناوٹ میں بھی ترقی ہو گئی تھی اب وہ ابتدائی زمانے سے زیادہ آرام دہ تھی، اُس پر دو آدمی پہلو بہ پہلو آسانی سے بیٹھ سکتے تھے اس کے بعض پیچ اور کمانیاں کھول دینے سے وہ لیٹ جانے کے لئے پورا بستر بن جاتا تھا۔ اب اُسے آدمی کھینچتے نہ تھے بلکہ ہر رکھشا کے آگے سائیکل کے پہیئے تھے جن پر رکھشا والے بیٹھ کر اُنھیں پاؤں سے چلاتے تھے۔ رکھشا والوں کی سیر ہر قمری مہینے کی آخری تاریخوں میں ہوا کرتی تھی جبکہ رات تاریک ہوتی اور دنیا نئے چاند کے انتظار میں۔

نئی دہلی سے آگے دو میل کے فاصلے پر ایک گھنا جنگل تھا جو رکھشا والوں کی سیر کے لئے مخصوص تھا۔ درختوں کے جھنڈ تھے جن کے درمیان چھوٹے چھوٹے قطعے تھے، اِدھر اُدھر تھوڑے تھوڑے فاصلے پر رکھشا کھڑے نظر آتے تھے، دو یہاں۔ چار وہاں اِس طرح سارے جنگل میں ہزار بارہ سو رکھشا پھیلے ہوئے تھے۔ ہر رکھشا کی روشنی بجھا دی جاتی تھی، کیونکہ تاریکی اور سکوت اِس سیر کی خصوصیت تھی۔

دُور سڑک کے کنارے خونچہ والوں کے ٹمٹماتے چراغ نظر آتے تھے جو اِس میلہ پر اشیائے خورد و نوش فروخت کرنے آتے تھے مگر اُنھیں سڑک کے آگے بڑھنے کی اجازت نہ تھی۔

رکھشا کی سیر میں عورت اور مرد بھی شامل ہوتے۔ خصوصاً تین چار سو ڑے چلن کی عورتیں تو ضرور شامل ہوتیں جو سب کی سب نقاب پوش ہوتی تھیں

ایک مرد ایک رکھشا میں بیٹھا ہوا اِدھر اُدھر آنکھیں پھاڑ پھاڑ کر دیکھ رہا تھا۔ رکھشا والا تاریکی میں آہستہ آہستہ قدم جمائے چلا جا رہا تھا۔ دوسری سمت سے ایک دوسرا رکھشا آیا جس میں ایک عورت برقع اوڑھے بیٹھی تھی۔ رکھشا والوں نے آپس میں اشاروں میں کچھ باتیں کیں اور پھر دونوں رکھشا باہم جوڑ دیئے۔ اُن کی سیٹیں سیدھی کر دیں۔ پردے چھوڑ دئے اور خود کچھ فاصلے پر جا بیٹھے اور لگے بیڑی پینے!

مرد نے سرگوشی کے انداز میں عورت سے پوچھا!

تمھارا نام؟

عورت سکڑ سمٹ کر پیچھے ہٹ گئی۔ اُس نے سوچتے ہوئے کہا

میرا نام خاتون ہے۔

مرد نے پوچھا کہاں رہتی ہو تم؟

عورت۔ شہر میں! مگر آپ کا نام؟

مرد۔ یہاں نہ مرد کا نام ہے نہ عورت کا میں جانتا ہوں کہ تم اپنا نام ٹھیک نہیں تبلاؤ گی۔ نہ میں اپنا نام صحیح تبلاؤں گا اور پہلی ملاقات میں تبلاتا بھی کون ہے۔ اجی یہ آپ پیچھے کیوں ہٹ رہی ہیں؛ ایک تو بلا کی تاریکی ہے اس پر ان پردوں نے اندھیرے کو اور بڑھا دیا ہے یہاں تو ہاتھ کو ہاتھ بھی سوجھائی نہیں دیتا اور آپ ہیں کہ خوف زدہ ہو رہی ہیں'

عورت۔ جی ہاں مجھے خوف معلوم ہوتا ہے۔ رات کا وقت۔ خوفناک تاریکی گھنا جنگل۔ میں تنہائی محسوس کر رہی ہوں۔

مرد۔ اس جنگل میں تم تنہا نہیں ہو۔ سیکڑوں موجود ہیں۔ دیکھو چاروں طرف دُھندلے دھبے سے جو ہیں یہ سب رکھشا ہیں جو چار دانگ ف

پھیلے پڑے ہیں۔ تاریک آسمان پر ستاروں کے دُھندلے نقوش ہیں
ہوا بھی سرسراتی معلوم نہیں ہوتی۔ کسی متنفس کی آواز بھی سُنائی نہیں
دیتی۔ سوائے سرگوشیوں کے جو ہوا کے دوش پر اِدھر اُدھر پھیل کر مِٹ
جاتی ہیں، اور پھر میں جو تمھارے پاس موجود ہوں۔ تنہائی کا تصوّر بھی
کیسا! لو میرے قریب آجاؤ! میری ایک رات کی دلہن!!
عورت۔ (آہ سرد بھرتے ہوئے) افسوس ہے کہ میں کچھ اطمینان اور سکون
نہیں پاتی۔ میرا دل دھڑک رہا ہے اور میں سر سے پاؤں تک کانپ رہی ہو
مرد۔ ایسا معلوم ہوتا ہے کہ تم اِس میدان میں نئی نئی داخل ہوئی ہو
عورت۔ جی ہاں۔ میں رکھشا والوں کی سیر میں پہلی دفعہ ہی آئی ہوں۔
مرد۔ یہی بات ہے! (سرگوشی کے انداز میں) لو اب اِن تمام باتوں کو
بھول جاؤ۔ ہمارے پاس جو تھوڑا سا وقت ہے اُس سے لطف
اندوز ہونا چاہیے (مرد اُسے اپنی آغوش میں کھینچ لیتا ہے)!
رکھشاؤں کے اِس جنگل میں کامل سکوت چھایا ہوا ہے کبھی کبھی سگرٹ کے
سلگانے سے آگ کی ہلکی سی چمک بھڑک کر بجھ جاتی ہے۔ یا دُور سڑک پر خونچہ
والوں کی آواز سنائی دیتی ہے۔ کبھی کبھی کوئی رکھشا آہستہ آہستہ احتیاط
سے قدم رکھتا ہُوا پاس سے گذر جاتا ہے۔ ایک طلسم زا سکوت مُسلّط ہے،
عورت اور مرد پیار محبّت میں مصروف تھے۔ بوسے تھے، محبّت بھری
باتیں تھیں، عشق و محبّت کی گھاتیں تھیں،
مرد آہستہ آہستہ کہہ رہا تھا۔
"میری پیاری ——— خاتون ———! مجھے ساری عمر میں ایسا لطف
کبھی حاصل نہیں ہُوا، جیسا کہ آج تمھاری ملاقات سے ہوا ہے،
تُم اپنا صحیح نام اور پتہ مجھے تبلاؤ، میں تمھارے بغیر اب زندہ نہیں
رہ سکوں گا۔ میں چاہتا ہوں کہ تم اور ہم دونوں کسی جگہ آزادانہ
ملا کریں۔ میں تمھیں حاصل کرنے کے لئے سب کچھ کرنے کو تیار ہوں
عورت نے کہا۔
"نہیں نہیں ایسا نہیں ہو سکتا، میں پھر تم سے نہیں مِل سکوں گی،
شاید پھر اِدھر کبھی نہ آؤں گی!" مرد اصرار کئے جا رہا تھا۔ عورت
انکار پر انکار۔
بالآخر مرد نے رکھشا والے کو آواز دی۔ اور اُس سے سرگوشی کے انداز میں

پوچھا۔ ——————— بھئی کیا تم اِسے جانتے ہو؟
رکھشا والے نے کہا ـــ نا حضور ہم کو معلوم نہیں۔
اور نہ ہی میرے ساتھی کو۔ اُس نے اِسے اجمیری دروازہ کے باہر کھڑے
پایا تھا اور میلہ میں لے آیا۔
مرد نے پوچھا۔ تمھارے پاس بجلی کا ٹارچ ہے؟
ہے حضور ـــ یہ لیجئے۔ رکھشا والے نے کہا۔
مرد نے ٹارچ لے لی اور پھر عورت سے باتیں کرتے ہوئے یکایک اُس پر
ٹارچ کی روشنی ڈال دی۔
روشنی ایک ہلکی سی چیخ کی آواز کے ساتھ بجھ گئی۔ مرد کی گرفت
ڈھیلی پڑ گئی تھی۔ عورت مرد کے پاؤں پر گری ہوئی سسکیاں لے رہی تھی!
میرے آقا میں لُٹ گئی، میں برباد ہو گئی۔
مرد کا سانس تیز تیز تھا۔ قلب کی حرکت اختلاج کی حد سے گذر
چکی تھی وہ اُس کے دھڑکنے کی آواز سُن رہا تھا۔
میری بیوی!
عورت زار و قطار رو رہی تھی۔
آپ مجھے قتل کر دیں گے! آپ مجھے گھر سے نکال دیں گے!!
مرد نے کہا۔
نہیں میں نے ایک نئی عورت پالی ہے جس سے میں بے خبر تھا۔ تم ہزار
میری آغوش میں تھیں لیکن بجلی کی روشنی میں تمھارے حُسن کو نہ پا سکا۔ افسوس
ہے کہ میں اپنی ملکیت کے جوہر کو نہ پرکھ سکا۔ لیکن اِس تاریکی اور خاموشی میں
تمھارا جوہر پنہاں اور تمھارا حُسن مجھ پر روشن ہو گیا ہے۔
عورت نے روتے ہوئے کہا۔ نہیں نہیں میں واجب القتل ہوں،
میں تمھیں مُنہ دِکھانے کے قابل نہیں۔
مگر مرد اُسے برابر پیار کئے جا رہا تھا۔

یوسف حسن

# چار آنے

سہیل عظیم آبادی

باپ کچہری چلا گیا تو ریاض نے اطمینان کی سانس لی۔ جیب میں ہاتھ دے کر چونی ٹٹولی اور مطمئن ہو گیا۔ وہ ڈر رہا تھا کہ کہیں بھانڈا نہ پھوٹ جائے۔ کہیں اُس کی ماں خرچ کے لئے پیسے نہ مانگ بیٹھے۔ باپ اپنی جیب میں ہاتھ دے اور چونی غائب پائے۔ مگر اُسے یہ سوچ کر تھوڑی دیر کے لئے اطمینان ہو جاتا کہ باپ کی جیب میں پیسے کافی تھے۔ دوسرے یہ کہ سارے پیسے رشوت کے ہیں۔ پھر بازار سے خریداری کرتے آئے تھے کہاں یاد ہو گا۔ وہ اپنے باپ کی عادت کو جانتا تھا وہ کبھی بھولے سے بھی پیسوں کا حساب نہ رکھتا تھا مگر پھر بھی اُس کا دل خیال ہی سے دھک دھک کرنے لگا کہ کہیں چوری کھل نہ جائے۔ آخری سہارا بس ایک تھا اور وہ یہ کہ اگر کہیں اور کسی طرح چونی کے غائب ہونے کا پتہ چل گیا تو وہ صاف کہہ دے گا کہ معلوم نہیں۔ اور چونکہ کبھی چوری کا الزام اُس پر نہیں لگا اس لئے باپ آسانی کے ساتھ یہ سمجھ لے گا کہ چونی کسی طرح کھو گئی، اور اُسے اپنی بے پروائی پر افسوس آئے گا مگر پھر بھی یہ خیال کہ کہیں پتہ چل گیا، تو ...... خیر نہیں ——

لیکن یہ نوبت ہی نہ آئی۔ اُس کے باپ نے کچہری جاتے وقت اُس کی ماں کو روپئے دئے، ایک ایک پیسہ جیب سے نکال کر گنا اُس نے چونی غائب ہونے کی شکایت نہ کی۔ ریاض کا سارا ڈر مٹ گیا۔ اُس نے سوچا کہ آج خوب مزا آئے گا۔ اسکول میں بڑھیا سے چنیا بادام اور حلوائی سے مٹھائی لے کر کھائے گا۔ دوسرے لڑکے اُس کو رشک کی نظر سے دیکھیں گے جیسے اور روز وہ دوسروں کو دیکھتا ہے۔

اُس نے جلدی جلدی اپنی کتابیں درست کیں اور دروازے سے باہر نکل کر گلی میں آیا۔ بغل میں کتابوں کا بستہ تھا اور ایک ہاتھ جیب میں۔ وہ برابر چونی کو دیکھتا اور سوچتا جا رہا تھا کہ اسے کس طرح خرچ کرے گا کون کون سی چیزیں کھلائے گا اور اس دعوت میں کن کن دوستوں کو شریک کرے گا۔ اب پکڑے جانے کا ذرا بھی ڈر نہ تھا وہ اپنے خیالات میں اُلجھا ہوا۔ گلی سے باہر نکل کر پر آیا۔ بازار میں زندگی پوری طرح دوڑ رہی تھی۔ اُس نے چاروں طرف نظر گھما کر دیکھا اور سوچنے لگا کہ کون سی چیز خریدی جائے۔ پاس ہی فٹ بال کی ایک دوکان تھی اُس نے ایک فٹ بال کو دیکھا اور دل ہی دل میں افسوس کرنے لگا۔ اگر دو روپئے باپ کی جیب سے نکال لیتا تو وہ فٹ بال خرید سکتا مگر.....

اُس نے دل ہی دل میں سوچا ٹھیک ہے۔ لوڈو کا ایک سٹ خریدا جا سکتا ہے، چار ہی آنے کو ملتا بھی ہے، خرید کر اسکول لے جاؤں۔ وہاں سب دوست ساتھی میری خوشامد کریں گے کہ میں انھیں کھیل میں شریک کر لوں۔ ہاں یہ ٹھیک ہے۔ لوڈو خریدنا چاہئے۔ وہ دوکان کی طرف بڑھا مگر...... مگر پھر جب گھر واپس آؤں گا تو کہاں رکھوں گا۔ ماں پوچھے گی۔ باپ کہے گا کہاں سے لائے؟ تو کیا جواب دوں گا۔

اُس کا خیال بدل گیا۔ لوڈو خریدنا کسی طرح مناسب نہ تھا۔ پھر اُس کا دماغ بالکل خالی تھا اور چاروں طرف بازار میں نظریں گھما گھما کر دیکھ رہا تھا۔ یکایک اُس کا ایک ساتھی نصیر آتا ہوا نظر پڑا۔ نصیر بھی دور ہی تھا ریاض نے اُس کو آواز دے کر بلایا۔

نصیر آیا۔ دونوں ساتھی اسکول کی طرف بڑھے۔ نصیر نے پوچھا۔

"اِدھر اُدھر تم کیا دیکھ رہے تھے"؟

ریاض کی نظر یکایک پان والے کی دوکان پر گئی۔ دوکان بڑے سلیقے سے سجی ہوئی تھی۔ پان وغیرہ کے علاوہ بہت سی بوتلوں میں رنگ برنگ کا پانی بھر کر رکھا تھا۔ پھر شربت، سوڈا، لیمونیڈ کی بوتلیں، ریاض کے دماغ میں ایک بات یکایک آ گئی "لیمونیڈ پینا چاہئے"۔ اُس نے نصیر کو اپنی طرف کھینچتے ہوئے کہا

"یار بڑی پیاس معلوم ہو رہی ہے۔ لیمونیڈ پینا چاہئے" —

نصیر نے جلدی سے کہا۔

"ہاں یار۔ ہم کو بھی پلاؤ گے نا؟"

ریاض نے ذرا مشفقانہ انداز میں کہا۔

"واہ یہ بھی کہنے کی بات ہے؟"

دونوں پان والے کی دوکان پر پہونچے۔ اب سوال یہ تھا کہ لیمونیڈ کی ایک بوتل خریدی جائے یا دو، ایک بوتل میں کیا ہوگا کون پیئے گا اور کون نہیں، ریاض سوچنے لگا۔ لیکن نصیر کو ایک بوتل پلا دیں۔ اُس نے تو کبھی کوئی چیز خرید کر نہیں کھلائی، بڑا کنجوس ہے، مگر بیچارے کے پاس پیسے ہی نہ ہوں گے، کہاں سے کھلائے بیچارہ۔

ریاض نے پان والے سے کہا۔

"دو بوتل لیمونیڈ دو" —

پھر وہ نصیر کی طرف مخاطب ہوا اور بولا۔

"یار نصیر! بڑی پیاس معلوم ہو رہی ہے، تم اپنی بوتل میں سے بھی تھوڑا سا ہمیں دیدینا"

نصیر نے بڑی خوشی کے ساتھ کہا۔

"ہاں یار ضرور"

پان والے نے بوتلیں کھول کر دیں۔ ایک بوتل ریاض نے اپنے منہ سے لگائی دوسری نصیر کو دی۔ ساتھ اتنا کہہ دیا۔

"سب مت پی جانا یار!!"



ریاض نے جلدی جلدی پانی پینا شروع کیا۔ ایسا نہ ہو کہ نصیر ساری بوتل ختم کر دے۔ نصیر نے بھی یہی سوچا۔ جتنا زیادہ پینے کا موقع ملے پی لے ریاض برابر تیزی کے ساتھ پیتا گیا۔ لیکن نصیر آدھی بوتل ختم کر کے آہستہ آہستہ پینا شروع کیا۔ وہ چاہتا تھا کہ زیادہ سے زیادہ پی لے۔ مگر پھر بھی کچھ چھوٹ جائے ورنہ ریاض خفا ہو جائے گا۔ پھر کبھی کوئی چیز نہ کھلائے گا۔ ریاض نے جب اپنی بوتل خالی کر دی تو نصیر نے بادلِ ناخواستہ بوتل ریاض کی طرف بڑھا دی۔ بوتل میں ایک چوتھائی پانی موجود تھا۔ لیکن ریاض نے بوتل لیتے ہوئے کہا۔

"سب پی گئے نا یار!"

"کہاں تو، آدھا بھی تو نہیں پیا —"

ریاض نے زیادہ بحث نہیں کی۔ بوتل میں جتنا لیمونیڈ بچ رہا تھا اُسے پی گیا۔ اس کے بعد بوتل پان والے کو دے دی۔ اور جیب سے چونی نکال کر دی۔ پان والے نے دوآنی واپس کر دی۔ ریاض نے دوآنی لے کر پھر اُسے واپس کر دی اور بولا۔

"ہمیں پیسے دے دو —"

پان والے نے دوآنے پیسے دے دئے۔ ریاض نے پیسے جیب میں رکھے۔ دونوں ساتھ ساتھ اسکول کی طرف چلے۔ ریاض راستہ میں ہر چیز کو ایک خاص نظر سے دیکھتا جا رہا تھا۔ اگر اُس کا بس چلتا تو سارے بازار کو خرید لیتا۔ لیکن یہ بات اُس کے بس سے باہر تھی۔ ایک تو پیسے کم، دوسرے چوری کھلنے کا ڈر۔ بلکہ چوری کھلنے کا ڈر اُسے اتنا زیادہ تھا کہ دوآنے میں سارا بازار مل جاتا، تو بھی وہ نہ خریدتا۔

ریاض جب اسکول پہونچا تو دیر ہو چکی تھی۔ مار کھانا ضروری تھا۔ ریاض اور نصیر دونوں اسکول کے پیچھے ایک درخت کے نیچے کھڑے ہو کر سوچنے لگے کیا کرنا چاہئے۔ بہت دیر تک سوچنے کے بعد فیصلہ ہوا کہ آج اسکول سے غیر حاضر، دو تین گھنٹے کی بات ہے۔ سنیچر کا دن ہے، سویرے ہی چھٹی ہو جائے گی گھر چلے جائیں گے۔ سوموار کے دن ایک درخواست لیتے آئیں گے اس پر باپ کے جعلی دستخط بنا لیں گے۔ دونوں کا اطمینان ہو گیا۔ وہ دونوں پھر اسکول کے احاطے سے نکلے اور بازار کی طرف چلے۔

بازار میں پوری رونق تھی۔ ریاض کی نگاہیں ہر طرف بھٹکنے لگیں، اُس کا دل بڑھا ہوا تھا، وہ چاہتا تھا کہ پسند کی کوئی چیز نظر آئے۔ اس کی جیب میں دوآنے پیسے تھے وہ سارے بازار میں اپنے کو کسی سے کم حیثیت میں بھی نہ سمجھتا تھا۔ ہر چیز کو خرید لینے کے لئے اُس کا دل چاہتا تھا مگر دو مجبوریاں تھیں، ایک تو یہ کہ پیسے کم تھے۔ دوسرے کوئی ایسی چیز خریدنے پر کسی حال میں بھی آمادہ نہ تھا جس کو دیکھتے ہی اس کے ماں باپ سوال کر بیٹھیں کہ یہ کہاں سے لے آئے۔

وہ بازار میں چلتا گیا۔ نصیر اُس کے ساتھ تھا۔ بغل میں کتابوں کا بستہ تھا اور دو کانوں پر نگاہیں، ہر چیز کو وہ ایسی نظر سے دیکھتا جا رہا تھا جیسے ہر چیز کے متعلق اپنی پسندیدگی یا ناپسندیدگی کا فیصلہ کر چکا تھا لیکن پاؤں کہیں نہیں رکتا تھا۔ اُس کے پاؤں تھکنے لگے۔ تو وہ ایک بڑی دوکان کے پاس رک گیا۔ ایک اطمینان کی سانس لی اور اِدھر اُدھر دیکھنے لگا۔

یکایک اُسے پکوڑیوں والا نظر آیا۔ معلوم ہوا جیسے ریاض کو وہ چیز مل گئی جس کی اُسے بہت دیر سے تلاش تھی۔ نصیر کا اُس نے ہاتھ پکڑا اور تیزی

کے ساتھ اُس طرف بڑھا۔ نصیر اُس کے ساتھ کھنچتا چلا۔ آخر دونوں پکوڑی
والے کے چبوترے کے پاس پہونچ گئے۔ ریاض نے ایک خاص انداز سے
پوچھا۔

"کیوں جی پکوڑیاں تازہ ہیں نا؟"

"ہاں بابو جی ——"

بوڑھے پکوڑی والے نے جواب دیا۔ ریاض نے شان کے
ساتھ کہا۔

"دو ایک ایک پیسے کی۔"

بوڑھے نے دونوں کو ایک ایک پیسہ کی پکوڑی دی، دونوں نے
کھائی، ریاض کا دل نہ بھرا۔ اُس نے کہا۔

"ایک پیسے کی اور دو ——"

بوڑھے نے دی نصیر اُس کا مُنہ دیکھنے لگا۔ اس کی نگاہوں میں
شکایت تھی۔ اس نے کہا۔

"کیوں یار اکیلے ہی کھاؤ گے؟"

ریاض نے کہا۔

"نہیں یار ——"

اور پانچ پکوڑیوں میں سے دو نصیر کو دیدیں۔ دونوں نے کھائیں مگر
دل کسی کا نہ بھرا۔ ریاض نے ایک پیسے کی پکوڑی اور بھی خریدی۔ دو پھر نصیر کو
دیں۔ اُس نے شکایت کی۔

"یار ہم کو کم دیتے ہو ——"

"پیسہ جو ہم خرچ کرتے ہیں ——"

ریاض نے ذرا شان کے ساتھ کہا۔ نصیر چپ ہوگیا لیکن ریاض کو نصیر
کا اعتراض بُرا معلوم ہوا۔ اُس نے دل میں سوچا کہ حد درجہ ناشکرا آدمی ہے،
کھلاتا ہوں، اُلٹی شکایت کرتا ہے۔ خود کبھی کچھ کھلاتا نہیں۔ اُس کا دل تھا
کہ اور بھی کچھ کھائے مگر وہ آگے بڑھا۔

اب اُس کی جیب میں چار پیسے رہ گئے تھے۔ مگر گھر پہونچنے سے
پہلے وہ سب کو خرچ کر دینا چاہتا تھا۔ ایسا نہ ہو کہ جیب میں پیسوں کی آواز
ہو اور ماں باپ کوئی پوچھ بیٹھے۔ وہ اور آگے بڑھا اُس کا گھر بھی نزدیک
آتا جا رہا تھا وہ سخت پریشان تھا کہ ان پیسوں کو کس طرح خرچ کیا جائے

یکایک اُس کے دماغ میں بات آئی۔ پان کھانا چاہیے۔

دونوں پان کی دوکان پر پہونچے وہاں پان بنانے کو بھی کہہ دیا۔ پان
والا پان بنانے لگا تو خیال آیا کہ ماں مُنہ لال دیکھ کر پوچھے گی، پان کہاں
کھایا۔ اُس نے نصیر سے اپنی رائے کہہ دی۔ مگر نصیر کا دل چاہ رہا تھا اُس
نے سمجھایا کہ پان والا نہ مانے گا۔ دوسرے گھر جانے سے پہلے کلی کر کے مُنہ
دھولے گا۔ لیکن ریاض کی رائے سگریٹ پینے کی ہوئی۔ آخر دونوں نے پان
کھایا اور سگریٹ بھی خرید کر پینے گئے۔ انجن کی طرح بھک بھک دھواں
مُنہ سے چھوڑتے آگے بڑھے۔

تھوڑی دیر میں سگریٹ ختم ہوگیا۔ اسکول کا وقت بھی پورا ہوگیا،
ریاض کو جلد گھر پہونچنے کی فکر ہوئی۔ دیر ہوئی اور ماں نے سوالوں کی بوچھار سے
بدحواس کر دیا۔ وہ سگریٹ کا دھواں اُڑاتا ہوا سیدھا گھر کی طرف چلا۔ کبھی
وہ پوری شان کے ساتھ دھواں مُنہ سے چھوڑتا اور کبھی ڈر جاتا کہ کوئی بڈھا
بوڑھا دیکھ نہ لے اگر کسی نے شکایت کر دی تو مار کھانا ضروری ہے۔

اس طرح وہ اپنے مکان جانے والی گلی کے قریب پہونچ گیا۔ یکایک
اُس نے سگریٹ کو پھینک دیا۔ اب اُس کے گھر پہونچنے کا وقت ہو چکا تھا،
وہ تیزی سے بڑھا لیکن پان یاد آگیا وہ پانی کے نلکے پر کھڑا ہو کر مُنہ دھونے
لگا۔ خوب اچھی طرح دھویا، اُس کو مُنہ دھونے کا بے حد افسوس ہو رہا تھا مگر وہ
دھوتا رہا۔ مُنہ دھو کر ہٹا۔ اور گھر کی گلی کی طرف بڑھا۔ نصیر نے مُنہ نہیں دھویا
شاید اُسے کوئی ڈر نہ تھا۔ دونوں دوست الگ ہوگئے۔ ریاض گھر کی گلی میں گھسنا
ہی چاہتا تھا کہ یکایک اُسے یاد آگیا۔ دو پیسے ابھی اور باقی ہیں کہیں ایسا نہ ہو کہ
یہی بھانڈا پھوڑ دیں، وہ بہت گھبرایا کہ ان پیسوں کو کس طرح خرچ کیا جائے
وقت بھی کم ہے۔ نصیر بھی جا چکا نہیں تو اُسی کو دے دیتا کہ رکھ دے۔ آس پاس میں
کوئی چیز بکتی بھی نہیں رہی تھی وہ چاروں طرف آنکھیں پھاڑ پھاڑ کر دیکھنے لگا اُس کو
بار بار خیال آتا تھا کہ انہیں بھی خرچ کیوں نہ کر دیا۔ مگر اب کیا ہو!
وہ گلی کے سامنے کھڑا سوچ رہا تھا اور کوئی بات اُس کے دماغ میں نہیں آرہی تھی وہ بہت
گھبرایا ہوا تھا۔ وقت پر اُسے گھر پہونچ جانا چاہیے۔ یکایک ایک بڑھیا
دکھائی دی ریاض کو جیسے کوئی کھوئی ہوئی بات یاد آگئی وہ تیزی کے ساتھ بڑھیا کے
پاس پہونچا اور اُس کو جھنجھوڑ کر پوچھا "بڑھیا پیسے لے گی" "جیتے رہو بیٹا..." اُس نے ہاتھ
پھیلا دیا۔ بڑھیا دعائیں دینے لگی لیکن ریاض نے سنا تک نہیں۔ اُس نے دو نوں پیسے

# رنڈی

خواجہ محمد شفیع دہلوی کا ایک شاہکار

بجلی آکاش کا سینہ چاک کر رہی تھی، جذبات میرا دل چیرے ڈالتے تھے، ابر پریم رس برسا رہا تھا۔ آسمان پر سیاہ بادل چھائے تھے۔ دنیا پر سیاہ کاری، میرے دل کو جذبات کے دھوئیں نے گھیر رکھا تھا۔

برسات تھی بلبل کو گل کی تلاش تھی، شمع پروانہ کے لئے جل رہی تھی، سرو سر اُٹھائے قمری کو دیکھ رہا تھا میری طرف بھی بھونرے نے دیکھا۔ مدھو بانسری سُنائی، میں مست متوالی اس کے ساتھ ہولی، اس نے ایک ڈنک مارا، رس چوس لیا میری رگ رگ میں زہر سرایت کر گیا۔

برسات کا موسم تھا۔ ابر جھوم جھوم کر آتا تھا۔ زمین پر بوند پڑتی تھی یہ خاک کی دیوی اپنا سینہ چاک کر لعل اُگل دیتی اور بوند کے لئے جگہ بناتی تھی، نہ لعل رہتے نہ بوند، پھر وہی خاک کی خاک۔ برسات تھی پروانے شمع پر ٹوٹے پڑتے تھے۔ چیونٹی کے بھی پر نکل آئے۔ نہ چیونٹی رہی نہ پر،

بلبل گل کی طرف بڑھا، اُس نے سینہ چاک کر کے خیر مقدم کیا، بلبل ہری چگ تھا۔ چلتا ہوا۔ پھول کملا گیا۔ مر گیا۔ خاک میں مل گیا۔

سورج مغرب کی طرف بڑھا۔ مغرب نے اپنا خون اُس کے قدموں میں چھڑکا۔ اُس شوخ گرم گرم کو سینہ سے لگا لیا۔ سورج رات کی رات وہاں رہا۔ پھر مشرق سے جا نکلا۔ یہی لیل و نہار ہے۔ یہی روز و شب کی داستان۔

اب میں سرِ راہ سُلگتی ہوئی انگیٹھی ہوں، سرد مہر راہ گیر ہاتھ سینک کر جاتے ہیں۔ میں جلتی رہتی ہوں۔

میں ایک سڑک ہوں شارع عام۔ مجھ پر سے دنیا گذرتی ہے۔ لوگ روندتے ٹھکراتے، خاک اُڑاتے چلے جاتے ہیں۔ اور میں تنہا پڑی رہتی ہوں، جب میلے تماشے ہوتے ہیں زیادہ ٹھکرائی جاتی ہوں۔ دنیا کی عید میرے لئے عذاب ہے، راہ رو میرا دروازہ کھٹکھٹاتے ہیں۔ آرام پاتے ہیں اپنی راہ چلے جاتے ہیں، میں خس و خاشاکِ سرِ راہ ہوں۔ مسافر سلگاتے ہیں۔ ہاتھ تاپتے ہیں اور مجھے جلتا چھوڑ جاتے ہیں۔ میں اپنی چنگاریاں ہوا میں اُڑا کر جنگل بھر پھونک دیتی ہوں، دنیا مجھے بُرا کہتی ہے اور آگ لگانے والا ہاتھ کہیں اور آگ لگانے معصومانہ چلا جاتا ہے۔

ایک الاؤ میں دو اینٹیں پکی ہیں۔ ایک گندی موری میں لگتی ہے دوسری قصر شاہی میں، ایک پھول کی دو پتیاں ہیں ایک نوشاہ کے سہرے میں جگہ پاتی ہے دوسری بوالہوس بدمستوں کے گھٹنوں کے نیچے پس کر سیجوں پر دم دیتی ہے۔ ایک ابر سے دو قطرے ٹپکتے ہیں ایک سیپی کی حفاظت میں موتی بن جاتا ہے دوسرا موجوں کی ٹھوکروں میں پامال ہو جاتا ہے۔ قطرہ بے بس ہے، حادثات کارساز و کارفرما۔

بیک وقت دنیا دو لڑکیاں دیتی ہے زمانہ ایک کو ماں بناتا ہے دوسری کو رنڈی ؎

در کوئے نیک نامی مارا گزر ندادند
گر تو نمی پسندی تغیر کن قضا را

میں ماں بننے آئی تھی رنڈی بن گئی۔ امرت تھی زہر بنا دی گئی گھر تھی گھر والی تھی سرا بن گئی اور سرا کا بستر۔ ایک مرد نے مجھے تباہ کیا۔ میں اس نسل کو تباہ کر رہی ہوں۔ مرد میرا کھلونا ہیں۔ کٹھ پتلیاں کاٹھ کے گڈے، کاٹھ کے اُلو، میں دوست کو دوست سے لڑا دیتی ہوں بھائی کو بھائی سے۔ میرے لئے بیٹا باپ کا مرنا چاہتا ہے۔ میاں بیوی کا زیور چُرا لاتا ہے، میری آنکھوں میں نشہ ہے اور میں دنیا بھر کے مردوں کو

بدست بنارہی ہوں۔ میں رنڈی ہوں رنڈی، اگر بھنگن کو بھنگن کہو تو خفا نہیں ہوتی رنڈی کہو تو بگڑ بیٹھتی ہے۔

میری بہنیں مجھے ذلیل سمجھتی ہیں۔ ذلیل اُن کے عزت والے باپ ہیں، بھائی ہیں، میاں ہیں، جنھوں نے مجھے ذلیل بنایا۔ میں اُن کو ذلیل کرتی ہوں۔ اُنھوں نے میری زندگی تباہ کی میں ان کی دنیا تباہ کرتی ہوں، اُنھوں نے مجھے رنڈی بنایا۔ میں رنڈی بنی۔ قانونِ قدرت نے اُن کو اسی رنڈی کا غلام بنایا۔ اسی ذلیل کے ہاتھوں اِن مصنوعی عزت داروں کو ذلیل کرایا۔

چاہ کن      را چاہ درپیش

مرد میری بیماریوں سے ڈرتے ہیں، پھونک پھونک کر قدم رکھتے ہیں۔ مگر رکھتے ہیں۔ پچھتاتے ہیں، پھر آتے ہیں۔ میری آنکھوں میں ناگن کی سی کشش ہے۔ بھنگا آنا نہیں چاہتا پر آتا ہے۔ کبھی میں بھنگا تھی مجھے ایک سانپ نے ڈسا۔ اب میں ناگن ہوں اور بنی نوع مرد کو ڈستی ہوں۔

برسات آئی پیاسی زمین نے پانی پیا، میں دُکھیاری پیاسی

ہی رہی۔ لوگ آئے بوتلیں سُنڈھائیں۔ جنگلوں میں گئے۔ باغوں میں پہونچے، سب ہنسنے میں بھی ہنسی، زخم پھٹ پڑے، دنیا ہری بھری تھی۔ میرے زخم بھی بھرے، اِس کسک میں مزہ تھا۔ میں دیوانوں کی طرح ہنس رہی تھی، دنیا خوش تھی کہ میں خوش ہوں، میں خوش تھی کہ دنیا کو اندھا بنا رہی ہوں۔ کبھی میں مردوں کا تختۂ مشق تھی، آج مرد میرے تختۂ مشق ہیں۔

مجھ پر ایک خول چڑھا ہے، لوگ اِس خول تک رسائی پاتے ہیں اور خوش خوش چلے جاتے ہیں۔ کسی کے ہونٹ میرے رخساروں تک نہیں پہونچتے۔ میرے رخساروں پر سُرخی پاوڈر۔ کریم۔ فاوٴنڈیشن کے ردّے رکھے ہیں میرے ہونٹوں کی حفاظت کس پروف لپسٹک کر رہی ہے۔ میرے دل اور دماغ پر انتقام کا خول چڑھا ہے، نہ کوئی میرے ہونٹوں تک رسائی پا سکتا ہے نہ دل تک، طلبگار ظاہری میرے پاس آتے ہیں ظاہر پرستی کر کے چلے جاتے ہیں۔ میں ایک حساس بانسری ہوں جو دور کے سانسوں سے بجائی جاتی ہے۔ دست کے ہونٹوں سے

ناآشنا دنیا سمجھتی ہے کہ یہ زیر و بم اس کی عنایت سے ہے۔ دنیا اندھی ہے پر خوش ہے کاش میں بھی اندھی ہوتی۔

دُنیا کو میرا گانا پسند ہے۔ دنیا کی نظروں میں میری حقیقت گرامو فون ریکارڈ سے زیادہ نہیں۔ دنیا نہیں جانتی کہ ریکارڈ کے سینہ میں سوئی چبھتی ہے جب نغمہ پیدا ہوتا ہے اس رو سیاہ کے دوران سر پر دنیا سر دھنتی ہے۔ یہ عصمت دریدہ ٹوٹا ہوا پیالہ لئے دنیا کے میلے میں بھیک مانگ چکی۔ یہ گوشت کی گڑیا کھیل چکی کھلا چکی۔ اپنی ایک بھول کا بدلہ دے بھی چکی لے بھی چکی یہ دریا کی بہتی ہوئی بٹیا امواج کا اتار چڑھاوٴ دیکھ چکی۔ یہ شمع رات کی گرم جوشی بھی دیکھ چکی اور صبح کی سرد مہری بھی۔ یہ سیپی آبرو لوٹ بھی چکی لٹا بھی چکی اب سکون کی طالب ہے۔ میلے کی ناچنے والی تھک گئی۔ تماشائی چلے آتے ہیں۔ یہ گردش کب ختم ہوگی یہ چکر کب نکلے گا۔

# خوفناک وادی

## عربی زبان کے بہترین فسانہ نگار لطفی منفلوطی مصری کے ایک شاہکار فسانہ کا ترجمہ

یہ ہماری . . . خوش قسمتی ہے کہ حضرت مہدی جعفری مچھلی شہری لطفی منفلوطی مصری کے افسانوں کا ترجمہ ایشیا کیلئے بڑی محنت سے کر رہے ہیں۔ مہدی جعفری صاحب عربی زبان کے مشہور عالم ہیں۔ ان کے مضامین مصر کے رسائل و اخبارات میں شائع ہوتے رہتے ہیں اور ان کو عربی دنیا میں بڑی مقبولیت حاصل ہے ہمارے اصرار سے انھوں نے اُردو میں عربی شہ پاروں کے تراجم کا بیڑہ بھی اٹھایا ہے۔ ایشیا کے آئندہ پرچہ میں ہم ان کا ایک تحقیقی مقالہ "اقبال نامۂ جہانگیری" اور اس کا مصنف" شائع کریں گے۔ اقبال نامۂ جہانگیری کا چوتھا حصہ برٹش میوزم نے شائع کیا ہے۔ مہدی صاحب کے قلمی کتب خانہ میں اس مشہور کتاب کے چاروں نسخے ہیں۔ وہ انھیں ہمارے لئے بڑی محنت سے ایڈٹ کر رہے ہیں۔ اس کے علاوہ یہ عربی شاعری بالخصوص جدید اور انقلابی شاعری کا ایک جامع انتخاب بھی تیار کر رہے ہیں۔ غالباً ہم آئندہ نمبر سے اس کا سلسلہ بھی شروع کر سکیں گے۔

عربی زبان کے شہ پاروں کے تراجم کے علاوہ ہم نے دوسری زبانوں سے بھی براہ راست ترجمہ کا انتظام کیا ہے۔ ڈاکٹر اختر امام ایم اے، پی، ایچ ڈی (بون)، جو ابھی جرمنی سے چار برس بعد واپس آئے ہیں ہمارے لئے جرمن ادب کا ترجمہ کر رہے ہیں۔ سید فرید جعفری مچھلی شہری جن کے طبعزاد افسانے ترقی پسند دنیا میں بڑی مقبولیت حاصل کر رہے ہیں، اطالوی زبان خوب جانتے ہیں۔ یہ ہمارے لئے اطالوی ادب سے براہ راست ترجمے کر رہے ہیں نیز مرفیق قدیم اختر حسین رائے پوری سے اُمید ہے کہ وہ ایشیا میں سنسکرت اور فرنچ ادب کے ترجمے شائع کرنے کا موقع پیدا کرینگے اختر صاحب ابھی دنوں پیرس سے سنسکرت میں ڈی لٹ کی ڈگری لیکر آئے ہیں۔

اڈیٹر

زندگی کی گھڑیوں کا اتار چڑھاؤ بڑھنا گھٹنا حیرت خیز ڈرامہ ہے!

میری زندگی بہت طول طویل نہیں ہوئی، میں اس دنیا میں صرف ایک سال زندہ رہا ہوں اور وہ سال بھی اس طرح گذر گیا۔ جس طرح دمدار ستارہ آسمانِ عالم پر ایک رات میں گذر جاتا ہے پھر اس کے بعد لوگ اسے نہیں دیکھ پاتے۔

میں نے اپنی زندگی کا ایک حصّہ ایک ایسے دوست کی جستجو میں گزارا، جو اپنے رفیقوں اور دوستوں کو ایسی نگاہ سے دیکھے جو کسی سوداگر نے والے کی ان آنکھوں کے مشابہ نہ ہو جو متاع پر پڑتی ہیں، اور نہ وہ کسی کھیتیر کی ان آنکھوں کے مماثل ہو جو وہ اپنے چوپایوں پر ڈالتا ہے۔ لیکن میری یہ تلاش تمنا ختم نہیں ہوئی تھی کہ بارہ سال کے بعد ایک شخص سے میری شناسائی ہوئی میں نے اس شخص میں وہ چیز پائی جس کا میں متلاشی تھا۔ یعنی میں نے انسانی لباس میں بھلائی اور احسان کا ایک پیکر پایا، جو مکمل انسانیت کی تصویر تھا جس کی پیشانی میں مجھے ایک نور کی چمک معلوم ہوتی تھی، چنانچہ وہ میری نظر میں کھب گیا اور میرے دل میں اس کی ایسی منزلت ہوئی کہ اس سے پہلے کسی کی ایسی منزلت نہیں ہوئی تھی۔

پھر مجھ میں اور اس میں کدورتوں سے پاک اور خلوص و صداقت سے بھرے ہوئے تعلقات استوار ہو گئے۔

لیکن ہم دونوں کی یہ موافقت زمانہ کو نہیں بھائی، اور مجھے گردشِ افلاک سے اپنی قیام گاہ چھوڑنی پڑ گئی، جس وقت میں مصر سے مسقط کو کوچ کر رہا تھا میرے دل میں اس شریف دوست کی جدائی کے سوا کسی چیز کا قلق نہیں تھا، مجھ کو صرف اسی کے چھوٹنے کا افسوس تھا۔

اس کے بعد ہم دونوں میں ایک عرصہ تک خط و کتابت ہوتی رہی، پھر میرے پاس اس کے خط کے تسلسل میں رکاوٹ ہونے لگی، یہاں تک کہ بالکل ہی سلسلہ منقطع ہو گیا۔ مجھ کو اس قطع تعلق سے بھی بڑا ملال ہوا اور طرح طرح کے گمان اور شبہے اس کے بارے میں میرے جی کو ہوئے مگر اس کی محبت و وفا میں کسی طرح کا شک نہیں ہوا۔ بار بار دل میں ایک ہوک اٹھتی تھی کہ اس کے پاس پہنچ کر دریافت حال کروں اور یہ فکر بُری طرح میری طبیعت میں گھر کرنے لگی۔ یہاں تک کہ میرا رنگ بدل گیا۔ مگر مصر لوٹنے کی نوبت سات برس کے بعد نصیب ہوئی۔

مصر کی سرزمین پر اترتے ہی سب سے پہلے دل کی تمنا ہوئی کہ اس سے ملاقات کروں، چنانچہ فوراً میں رات ہی کے وقت اس کے مکان پر پہنچا۔ وہاں پہنچ کر جو نقشہ میری آنکھوں کے سامنے آیا آہ! اس کی حسرتناک یاد آج تک میرے دل کو مسوس ڈالتی ہے۔

میں اس مکان کو ایک چھوٹا سا بہشت بنا ہوا چھوڑ گیا تھا، جس میں مختلف قسم کی خوش نصیبیاں اپنی جلوہ ریزیوں سے دلوں کو لبھا رہی تھیں اور وہاں کے رہنے والوں کے رخسار مسرتوں اور خوشیوں سے کھلے جا رہے تھے، پر آج اس کی بہاریں یوں لٹ گئی ہیں کہ مجھے یہ خیال و احساس ہو رہا ہے گویا میں ایک تاریک اور بالکل سنسان مقبرہ کے سامنے کھڑا ہوا ہوں اس لئے کہ ہر طرف ایک سناٹا چھایا ہوا ہے نہ تو کوئی آواز سننے میں آ رہی ہے اور نہ اس کے کسی گوشہ میں کسی کی صورت دکھائی دے رہی ہے، روشنی کی ہلکی سی کرن بھی کہیں معلوم نہیں ہوتی۔

ان حالتوں سے مجھے ایک شبہ سا بھی ہوا کہ میں کہیں اپنے دوست کا مکان بھول تو نہیں گیا یا اسے سامنے چھوڑ آیا ہوں۔

میرے دل میں یہی خیالات آ رہے تھے کہ کانوں میں ایک چھوٹے بچے کے رونے کی آواز سنائی دی اور اس کے ساتھ ہی روشن دان سے دھندلی سی روشنی بھی معلوم ہوئی۔ میں نے دروازہ کی طرف بڑھ کر کھٹکھٹایا پر کوئی جواب نہیں ملا، میں نے پھر دوبارہ کھٹکھٹایا۔ اس پر مجھے دروازہ کی دراز سے روشنی ہلتی ہوئی محسوس ہوئی۔ پھر چند لمحے بعد ایک چھوٹے سے لڑکے کی شکل بالکل پھٹے ہوئے کپڑوں میں، ایک ٹمٹماتا ہوا چراغ ہاتھ میں لئے ہوئے میرے سامنے آئی، مجھ کو چراغ کی روشنی سے اس لڑکے کے چہرہ میں اس کے باپ کی شکل نظر آئی۔ میں سمجھ گیا کہ یہ چھوٹا سا ننھا وہی بچہ ہے جو کل اس گھر کی زینت اور اس عالم کے آسمان کا چاند تھا۔

میں نے اس سے اس کے باپ کو پوچھا تو اس نے اندر آنے کا اشارہ کیا، اور مجھے روشنی لیکر چلا جب وہ مجھ کو لے کر ایک ایسے صحن میں پہنچا، جہاں کوڑا کرکٹ، گرد و غبار کے ڈھیر تھے نشست کی چیزیں اور پردے میلے کچیلے بوسیدہ پھٹے ہوئے تھے۔ اگر وہ نقش و نگار جنہیں میں پہلے سے پہچانتا تھا اور جو ہتھیلی کی مٹی ہوئی لکیروں کی طرح اب صرف بعض دیواروں پر باقی رہ گئے ہیں نہ ہوتے تو میں نہیں پہچان سکتا تھا کہ یہ وہی صحن ہے جس میں ہم نے عیش و مسرت کی بارہ چاندنی راتیں گزاری ہیں۔

119

پھر مجھ سے اور اس لڑکے سے مختصر سی گفتگو ہوئی اور میں نے اس کو پہچنوایا کہ میں کون ہوں اور دریافت کیا کہ کیا تمہارے باپ ابھی تک مکان واپس نہیں آئے؟ اور وہ کب لوٹتے ہیں۔

وہ بغیر کچھ جواب دیئے ہوئے مجھے چھوڑ کر چلا گیا، اور تھوڑی دیر کے بعد واپس آ کر کہنے لگا:

میری ماں آپ سے چند باتیں ابا جان کی بابت کہنی چاہتی ہیں۔

یہ سنکر میرے دل میں ایک رعب اور خوف کی لرزش پیدا ہوئی اور مجھے ایک نامعلوم فتنہ کا احساس ہوا، پھر میں نے جو نظر اٹھائی تو دیکھتا ہوں کہ ایک عورت سیاہ چادر میں لپٹی ہوئی دروازہ کے بازو سے ملی ہوئی کھڑی ہے۔ میں نے اُسے سلام کیا، اس نے اسکا جواب دے کر مجھ سے پوچھا!

کیا آپ کو علم ہے کہ آپ کے جانے کے بعد زمانہ نے اس شخص کے ساتھ کیا کیا؟

میں نے جواب دیا: بالکل نہیں، یہ پہلا دن ہے کہ میں سات برس کی جدائی کے بعد آج اس شہر میں قدم رکھ رہا ہوں۔

ایشیا

اس نے کہا آہ! کاش آپ نے اس شخص کو نہ چھوڑا ہوتا تو آپ ان کو بچانے والے ہوتے اور ان کو ہر بُرائی سے روکے رکھتے، آپ کے جاتے ہی ایک شیطانی گروہ نے ان کو اپنے نرغہ میں لے لیا آپ کو تو معلوم ہی ہے کہ وہ ایک سادہ لوح، ناتجربہ کار جوان تھے، دن بدن برائیاں لپٹتی گئیں اور وہ ان کے بہکاوے میں آتے گئے، نتیجہ یہ ہوا کہ وہ ان کا شکار ہو کر رہ گئے اور ہم سب بھی اس بدنصیبی میں پائمال ہو گئے، جو آپ کی نگاہوں کے سامنے ہے۔

میں نے پوچھا، عزیز بہن! برائی سے تمہاری کیا مراد ہے؟ اور وہ کون لوگ ہیں جن کے نرغہ میں وہ آ گئے ہیں، اور انھوں نے اُن کو بیکار بنا دیا ہے؟

اس نے کہا، میں ساری کہانی آپ کو سناؤں گی۔ سنئے:۔

ایک اچھے آدمی ہونے کی وجہ سے ان کا اپنے دفتر کے ایک رئیس سے میل جول ہوا۔ اور اس دوستی کا رشتہ اتنا بڑھا کہ وہ رئیس کے بہت گہرے دوست ہو گئے، وہ لوگ بھی ان کی مجلس کو چاہے وہ کہیں ہوں نہیں چھوڑتے تھے۔ ان کے پیچھے صبح و شام ان لوگوں کی جوتیوں کی آواز سنائی دیتی تھی، کچھ دن کے بعد میرے شوہر کے برتاؤ میں تبدیلی نظر آنے لگی اور اس کی عادتیں ناپسند صورت اختیار کرنے لگیں وہ اپنے گھر اور بال بچوں سے کچھ کٹے کٹے سے رہنے لگے اور ہمیں گھنٹہ بھر یا آدھ گھڑی اپنی شکل دکھلاتے، مکان میں صرف رات کے پچھلے پہر آتے۔

میرے دل میں اس برتاؤ کے آغاز سے ایک غم کی آگ لگ گئی کہ کون سی ایسی خطا ہوئی ہے کہ جس کی وجہ سے انکی آنکھ سے یہ سارا گھر اتر گیا۔

میں ان کی بہتری اور بھلائی کی اور اس راہ سے جس کی وحشت غلجان بنی ہوئی تھی اور جو مجھ سے قطع تعلق کرنے اور ان کی نظروں کے پھیر دینے کا باعث ہو گئی ہے اور گھر کی یا بچوں کی حالتوں سے بے پروا بنا دینے کا سبب بنی ہے اس سے ان کی نجات کی دعائیں کیا کرتی۔

کہ ایک رات کو وہ درد سے بے چین بکتے ہوئے اور گلے میں سانس کو گھونٹتے ہوئے لہولہان زخمی لوٹے۔ میں انھیں نڈھال دیکھ کر ان کے نزدیک آ گئی تو ان کے منہ سے شراب کی باس میری ناک میں پہنچی پھر میں ہر چیز کو سمجھ گئی یہ بھی سمجھ میں آ گیا کہ اسی بڑے رئیس کی ریاست کی پیروی کا یہ کھیل ہے جس کی ریس بھلائی اور برائی میں کی جاتی ہے۔

میرے جوان کمزور طبیعت سادہ لوح شوہر پر برائی کا رنگ چڑھا اور اس نے خراب راہ اختیار کی۔ میں جو یہ سمجھے ہوئے تھی کہ رئیس ان کو اپنا دوست بنائے ہوئے ہے غلط تھا بلکہ وہ ان کو ندیم بنائے ہوئے تھا۔

پھر میں نے ان کی ساری پیاری چیزوں کے وسیلے دے دے کر اور ان کے سامنے زار و قطار رو رو کر وہ آنسو بہا بہا کر جو ایک امیدوار آنکھیں بہا سکتی ہیں ان سے کہا کہ خدا کے لئے اپنی اُس پہلی زندگی کی طرف لوٹ آیئے جس میں آپ اپنے گھر والوں کے درمیان مسرت و خوشی سے جیتے تھے۔ لیکن ان پر کچھ اثر نہ ہوا۔

اس کے بعد مجھ کو یہ بھی پتہ چلا کہ جو ہاتھ شراب کی طرف بڑھتا ہے وہ جوئے کی جانب بھی پھیلتا ہے۔ مجھ کو اس پر کوئی حیرت نہیں ہوئی اس لئے کہ میں جانتی بھی تھی کہ بدی کا صرف ایک ہی راستہ ہے جو اس سے آشنا ہوا پھر ممکن ہی نہیں کہ وہ گرے اور انتہا تک نہ پہنچ جائے۔

اُف وہی شریف، معزز جوان جو کل ایسی دوا کے پینے سے بچتا تھا جس میں اس کو شراب کی بو معلوم ہوتی تھی اور وہ ایسی مجلس میں بیٹھنے سے شرماتا تھا جس میں شرابی ہوا کرتے تھے، آج پیو کڑ جوئے کا لتی اور اپنی ان دونوں حالتوں میں بے باک ہو گیا ہے اور اب نہ تو اس کو آرائش کا شوق ہے اور نہ اپنی ستر پوشی کا کچھ خیال، شرمناک کام اور گناہ کی باتوں سے اس کو کچھ ڈر بھی نہیں رہا۔

وہ رحمدل باپ، اور قابل عزت شوہر جو کل اپنی اولاد پر ایک کنکری کے گرنے اور تھوڑی سی دھول لگ جانے کو گوارا نہیں کر سکتا تھا اور جس کو اپنی زوجہ پر دھوپ کی تیزی بھی تکلیف دینے لگتی تھی آج سخت اور کھرا باپ، بے رحم اور جابر شوہر بن گیا، وہ اپنے بچوں کو جب اس کے قریب وہ آتے ہیں مارتا ہے، اپنی زوجہ کو دیکھ کر گالیاں اور جھڑکیاں دینی اس کی خصلت ہو گئی ہے۔

وہ غیرت مند انسان جو اپنی ناموس اور عزت پر کسی قسم کی آنچ نہیں آنے دیتا تھا۔ اس کی یہ حالت ہو جائے کہ رات میں اپنے بدالمواد ساتھیوں کے جھرمٹ میں گھر لوٹ کر آئے، پھر انھیں لے کر اس حصہ میں لائے جہاں میں اور میرے بچے سوتے ہوں اور اسی کے کسی کمرہ میں محفل جما کر شراب پی پی کر تالیاں بجائی جائیں اور خوب بدمست ہو کر ناچیں اور ساری فضا کو چیخوں سے بھر دیں۔

پھر ایک دوسرے کے پیچھے برآمدوں اور دالانوں میں دوڑیں۔ یہاں تک کہ میرے کمرہ کے دروازہ میں گھس آئیں اور بارہا ایسا ہوا کہ وہ بیہودے میرے آس پاس آکر میرے چہرہ سے میری چادر میرے شوہر کے دیکھتے اور سنتے کھینچیں اور وہ کچھ نہیں بولتے اور نہ اسے ناپسند بات سمجھتے، میں ان لوگوں کے سامنے سے دوسری جگہ چلی جاتی اور کبھی بالکل ہی مکان چھوڑ دیتی۔ ایک مرتبہ بالکل برہنہ اندھیری رات کے پردہ میں نکلنا پڑا، اور اپنی ایک عیسائی پڑوسن کے مکان میں بقیہ رات گذاری۔

وہ اتنا ہی کہنے پائی تھی کہ اس کی آواز بھرّا اٹھی اور بولتے بولتے فوراً رک گئی اور اُس نے اپنا سر بھی جھکا لیا۔ مجھ کو محسوس ہوا کہ وہ رو رہی ہے۔ میں بھی اس کے رونے سے جی ہی جی میں پھوٹ پڑا، پھر اس نے سر اٹھایا اور بات لوٹ کر کہنے لگی:-

چند ہی سال کی مدت میں انھوں نے اپنی ساری دولت جو کچھ تھی اڑا ڈالی۔ پھر سوائے اس کے چارہ نہ تھا کہ قرض لیں پھر ایسا بھی کیا جب بار بہت بڑھا تو رہن کیا اس سے بھی لاچار ہوئے تو ساری ملکیت حتیٰ کہ سکونتی مکان بھی بیچ ڈالا، ان کے ہاتھ اب صرف معمولی شہری تعلق باقی ہے، بلکہ یہ بھی نہیں ہے کیونکہ چند گھنٹوں کے بعد قرض خواہوں یا جوئے جیتنے والوں کی ملکیت ہوگا۔

زمانہ کا یہ وہ برتاؤ ہے جو اس نے ان پر کیا ہے، رہا مجھ پر اور میرے بچوں پر کیا گذری تو وہ زیوروں کے نتیجہ پر گذری جن کو میں پورے ایک سال تک بیچتی رہی اور افسوس وہ سب شرابیوں کی بھٹی اور رہن داروں کے کام لگے اور یہی حال میرے کپڑوں اور ساز و سامان کا ہوا، اور اگر میرے اعزہ میں سے ایک شخص ہماری حالت پر اپنی کثیر عیالداری کے ہوتے ہوئے ترس کھا کر کبھی کبھار خبر نہ لیتا رہتا تو میں اور میرے یہ بچے بھوکوں مرجاتے۔

میرے بھائی! شاید آپ اس قابل رحم شخص کی مدد کرسکیں اور اس کو بدنصیبی اور مصیبت سے جس میں اسے گھرا ہوا دیکھ رہے ہیں۔ اپنی صحیح رہبری سے نکال سکیں۔

میں سمجھتی ہوں کہ آپ اپنے جس ذاتی رتبہ کی وجہ سے ان پر جو قدرت رکھتے ہیں دوسرے لوگ اس سے عاری ہیں، اگر آپ ایسا کریں گے تو ان پر اور ہم سب پر وہ احسان ہوگا جو مرتے دم تک نہیں بھلا سکیں گے۔

پھر اس نے سلام کیا اور چلی گئی، میں نے فوراً ہی لڑکے سے کہا کہ بیٹے! تمہارے باپ کس کمرہ میں ہیں کیا تم مجھے بتلا سکتے ہو، اس نے جواب دیا کہ آپ ان سے ان کے دفتر جانے سے پہلے صبح کو ملیں۔ میں عجیب کیفیت میں گھر لوٹا۔ میرے پہلو میں عجیب طرح کی تڑپ تھی، مجھے کسی کل چین نہیں ملتا تھا، رات گذرتی جاتی تھی، اور نیند میری آنکھوں سے ایسی اچٹ گئی تھی کہ میں نے ساری رات جاگ کر گذاری آخر صبح ہوگئی۔

پھر میں صبح کو چلا کہ اپنے اس قدیم دوست کو دیکھوں جو کل تک ایک خوش نصیب آدمی تھا اور کل آئندہ کی بابت نہیں سمجھ سکتا ہوں کہ میرا معاملہ اس کے ساتھ کیا ہوگا۔ میری طبیعت میں وہ قلق اور اضطراب بھرا ہوا تھا جو کبھی ایسے شخص کے دل میں ہوتا ہے کہ سبقت کے میدان میں وہ اپنی ساری متاعِ زندگی رہن کرکے جا رہا ہو اور اسے بالکل معلوم نہ ہو کہ کیا ہونیوالا ہے۔ گھڑی بھر کے بعد وہ خوش نصیب ہوگا یا دنیا کا سب سے بدتر بدنصیب انسان۔

---

آج مجھے ایک عینی مشاہدہ ہو رہا ہے کہ انسان کے چہرے، طبیعتوں کا آئینہ ہوتے ہیں۔ جو طبیعتوں کی روشنی سے روشن ہوتے ہیں اور انکی تاریکی سے تاریک بنے رہتے ہیں۔

مجھے ایک شخص سے ملے ہوئے سات برس کی مدت گذر گئی ہے زمانہ نے اس کی صورت کو بھی بھلا دیا ہے، میری یاد میں اس کے چہرہ کی چمک دمک اور اس کے فضل و شرف کی صرف وہ ضیاء باقی ہے جو اس کے مکھڑے پر آفتاب کے نور سے بڑھ کر درخشاں تھی، مگر اس وقت میں نے دیکھا تو میری آنکھوں نے اس ضیاء کی ایک کرن بھی نہیں دیکھ پائی، دل میں یہ خیال گذرا کہ کہیں میرے سامنے کوئی دوسری شکل تو نہیں آ رہی ہے اور یہ کوئی اور آدمی ہے جس کو میں پہچانتا نہیں ہوں۔

اس لئے کہ میں اپنے سامنے وہ جوان، خوبصورت، ہنس مکھ، جس کی صورت کے ایک ایک خط و خال شگفتہ تھے، جس میں تبسم اور کشش کی لہریں اٹھا کرتی تھیں، نہیں دیکھ رہا ہوں بلکہ دیکھتا ہوں کہ اس کی جگہ پر ایک ایسا شقی شخص ہے جس کی صورت پر نکبت برستی ہے جس پر قبل از وقت بڑھاپا چھا گیا ہے، جو تیس برس کا جوان ہوتے ہوئے ساٹھ سالہ معلوم ہو رہا ہے۔ جس کی بھویں ڈھیلی ہوگئی ہیں اور پلکیں موٹی، جس کی آنکھیں بیٹھ گئی ہیں

اور رُخسار پچکے ہوئے۔ پیشانی پر شکنیں آگئی ہیں اور دونوں بازو کھنچ گئے ہیں
اور کندھوں کے درمیان سر جھک گیا ہے۔

سب سے پہلا کلمہ جو میں نے اس سے کہا وہ یہ تھا کہ تم میں بڑی تبدیلی
ہوگئی، میرے دوست! تمہاری تو شکل ہی بدل گئی۔

مجھے معلوم ہوا کہ اس کو میرے مفہوم سے تکلیف ہوئی اور وہ سمجھ
گیا کہ میں اس کے معاملات کی ہر چیز سے واقف ہوں۔ چنانچہ اس نے اپنا
سر اس طرح جھکا لیا جیسے کوئی ایسا سمجھ کر کرے کہ زمین کا باطن اس کے ظاہر سے
بہتر ہے۔ وہ کچھ بولا نہیں تو میں نے اس سے اور قریب ہو کر اس کے کندھے
پر اپنا ہاتھ رکھ کر کہا:-

خدا کی قسم میرے سمجھ میں نہیں آتا کہ تم سے کیا کہوں آیا تمہیں نصیحت
کروں اور پیتے ماضی اور اس سابق روشن کے روشن تارہ کی یاد دلاؤں،
جس سے میری زندگی کی تاریکیاں دور ہوں، یا میں تمہیں اس فرض کی رہنمائی
کروں جو اللہ نے تم پر، تمہاری جان اور تمہاری اولاد کے بارے میں واجب
کیا ہے مگر میں نہیں سمجھتا کہ تم ان سے نادان ہو یا میں تمہیں تمہارے چھوٹے
چھوٹے کمزور بچوں پر اور تمہاری اس غریب اور مفلس زوجہ پر رحم دلاؤں
جن کی زندگی کا کوئی سہارا نہیں ہے اور نہ تمہارے سوا ان کا کوئی پشت
و پناہ ہے۔ تم ایک رحم سے بھرے دل والے ہو جو بارہا غیروں کی ہمدردی
کے لئے بےچین ہوا ہے، بہت ممکن ہے کہ اب وہ اپنوں کی ہمدردی کیلئے
بھی بیکل ہو جائے۔

میرے دوست! جو زندگی تم گزار رہے ہو، ایسی زندگی ان لوگوں
کا مقصود ہے جو بے کار اور اپاہج ہوتے ہیں جن کو غرض نہیں کہ کارگاہ عالم
میں کوئی نمایاں کام کریں۔ وہ شرم و خجالت کے باعث لوگوں کی نگاہوں سے
روپوش رہنے کے واسطے ایسی زندگی بسر کرتے ہیں۔ جب ان کی موت آتی
ہے تو انھیں ان کی اس ننگ و بدبختی سے خلاصی نصیب ہوتی ہے۔ لیکن تم ایسے
لوگوں کے زمرہ میں نہیں ہو۔

میرے دوست! تم قبر کی طرف جانے والی راہ پر جا رہے ہو۔ حالانکہ
تم کو نہ تو دنیا پر عتاب ہے اور نہ اسکو برا سمجھتے ہو، تو پھر اس سے تمہاری یہ
قاتل مایوسانہ بے رغبتی کیوں ہے؟

تمہارا یہ عذر کہ اگر میں اپنی دوسری زندگی میں کامیاب نہیں ہوا

ایضا

تو میرے لئے ایک جگہ نکلتی ہے کہ ہم اپنی پہلی زندگی سے ناکام نہیں ہوئے
لیکن تم کو معلوم ہونا چاہیے کہ تم دولت مند تھے اب نادار ہو گئے، تندرست
تھے بیمار بن گئے، بلند رتبہ تھے پست درجہ کے ہو گئے، اس کے باوجود
بھی اگر یہی سمجھتے رہو کہ خوش نصیب ہو تو پھر روئے زمین، بدبختوں سے
خالی ہو گئی۔

ہاں اگر تم اپنی زندگی کی ساری حسین چیزوں کے ہوتے ہوئے یہی
مراد لیتے ہو کہ زندگی میں موت کی جستجو کرتے رہو۔ تو تم زہر کے ایک گھونٹ کو
پی کر اس میں موت کو تلاش کرو، یہ تمھارے لئے اس نیم مردگی سے بدرجہا
بہتر ہے۔ جس میں طرح طرح کی دردناکیاں اور بےچینیاں ہیں، اور جس میں
تم اپنے گناہوں اور جرموں کو بھی بڑھا رہے ہو۔ ممکن ہے کہ تمھیں دوسری
زندگی میں پہلی زندگی سے بڑھ کر سزا کا سامنا کرنا پڑے۔

میرے دوست! میں سمجھتا ہوں کہ زندگی کی بدبختی یہ ہے کہ اس کی
وجہ سے ہم کو یہ قدرت حاصل نہ ہو کہ ہم نئی بدبختی سے دوچار نہ ہو سکیں اور ہم کو اپنے
نفع کی جانب سے اپنے نقصان کے لئے اس کو کھینچ لیں۔ اس لئے اپنا ہاتھ
لاؤ اور اس بات پر مجھ سے عہد کرو کہ تم آج سے میرے لئے ویسے ہی بن جاؤ گے
جیسے کل تھے، تو ضرور ہے کہ ہم سب جدائی سے پہلے خوش نصیب ہو جائیں۔ ہماری
جدائی ہماری بدبختی ہے۔ خوب سمجھ لو اگر ہم مل گئے تو ضرور ہم پھر عزت و شرف
کے سایہ تلے خوش نصیبی سے زندہ رہ سکیں گے۔

پھر میں نے اس کی جانب ہاتھ پھیلایا۔ مگر میں حیرت میں آگیا جب دیکھا کہ
اس نے اپنے ہاتھ کو حرکت تک نہیں دی۔ میں نے پوچھا، اپنا ہاتھ میری طرف
کیوں نہیں بڑھاتے تو اس نے روتے ہوئے کہا، میں یہ پسند نہیں کرتا ہوں کہ
جھوٹا بنوں اور عہد کے خلاف کروں۔ میں نے کہا، تم کو وفاء عہد سے کون چیز
روک رہی ہے؟ اس نے جواب دیا، میری شقاوت ہی سدِ راہ ہے۔ نصیبے
والوں کی خوش نصیبی میں میرا کوئی حصہ نہیں ہے۔ میں نے کہا کل تو تمہیں یہ
استطاعت تھی کہ تم بدبخت بن گئے، اور آج یہ استطاعت نہیں ہے کہ تم خوش
نصیب بن جاؤ۔ اس نے کہا، اس کی وجہ یہ ہے کہ خوش نصیبی ایک آسمان ہے
اور بدبختی ایک زمین، اور زمین کی طرف گرنا، آسمان کی جانب چڑھنے سے
زیادہ سہل ہے۔ میرا قدم گھاٹی کی چوٹی سے پھسل چکا ہے، اس کے رکنے کی کوئی
تدبیر نہیں ہے وہ اپنی حد تک پہونچ کر رہے گا۔ میں زندگی کے جام تلخ کا پہلا

گھونٹ پی چکا ہوں تو ضروری ہے کہ اس کی تلچھٹ بھی پیوں اور اب صرف
میری راہ میں یہی ایک چیز ہے ۔ اگر میں نے آج سے پہلے وہ پہلا ہی جام نہ
پیا ہوتا ۔ میں نے کہا اِس میں کوئی کشمکش نہیں ہے ۔ صرف تمہارے عزم صادق
کی بات ہے کہ تم نجات پا جاؤ ۔ اُس نے کہا ، عزم تو ارادے کی ایک شکل ہے
اور میں تو اپنے معاملے میں ایک مغلوب آدمی ہوں میرا کوئی ارادہ اور اختیار
نہیں ہے ، میرے دوست مجھے چھوڑ دو کہ تقدیر میرے ساتھ جو چاہے کرے ،
اور آج سے تم اپنے قدیم دوست پر آنسو بہاتے رہو اگر تم ایک کمین گنہگار پر ٹسوے بہانے
میں کوئی ہرج نہ سمجھو ، پھر وہ پھوٹ پھوٹ کر بلند آواز سے روتا ہوا مجھ کو میری
جگہ پر چھوڑ کر بغیر کچھ اور کہے ہوئے حیران نکل گیا ۔ اور پتہ نہیں کہاں گیا ۔ میں
بھی حسرت زدہ اور اپنے پہلو میں ملال و غم لئے ہوئے لوٹ آیا ۔

---

دفتر کا وہ رئیس جو میرے دوست کو ایک مدت تک اپنا ہم کاسہ
و ہم پیالہ بنائے رہتا تھا اب اسے بارِ محض خیال کرنے لگا ہے ۔ یہی نہیں بلکہ
اُس کے کرتوتوں سے متنفر ہو کر اس نے بے ترسانہ برتاؤ سے اس کی موجودہ
زبوں حالی کو دیکھتے ہوئے بھی ملازمت سے علیحدہ کر دیا ہے اور اس کے اپنے
مکان کے اُس نئے مالک نے بھی بلا رعایت و خیال کہ وہ اس کا پہلا مالک ہے
چند ہی ماہ میں اس کو مکان خالی کر دینے پر مجبور کر دیا ، اور اب وہ اس کی زوجہ
اور دونوں بچے اسی مکان کی علیحدہ قطار کی ایک پست درجہ کی کوٹھری میں
رہ رہے ہیں اور اب وہ صرف شراب خانے کی طرف آتے جاتے ہی دیکھنے میں
آتا ہے ، اگر جاتے ہوئے میری آنکھیں اُس سے دوچار ہو گئیں تو وہ خجالت اور
ندامت سے میری آنکھوں سے اوجھل ہو جاتا ہے اور اگر میں نے کبھی اس کو لوٹتے
ہوئے پایا تو اُس سے لپٹ جاتا اور اس کے چہرے سے گرد و خاک اور اس کی
پیشانی سے بہتے ہوئے خونوں کو صاف کر کے اُس کے مکان تک پہونچا آتا ہوں
اسی رنگ ڈھنگ کے ساتھ دن اور سال اس شخص کے جسم و عقل کو
کھوتے رہے ، اب وہ دیکھنے میں ایک ڈھلتے ہوئے سایہ کی طرح معلوم ہو رہا ہے
یا گویا ایک رواں خواب ہے ۔ راہ چلتا ہے تو ایک بھولے ہوئے حیران کی طرح ،
اسے کوئی احساس نہیں ہوتا کہ اس کے آس پاس کیا ہے اور وہ قریب تک حائل
ہو جانے والی چیز سے بچتا ہے ۔ چلتے چلتے رُک جاتا ہے ۔ اور ارد گرد آنکھیں پھیلا کر
دیکھنے لگتا ہے ۔ گویا کسی گم شدہ کی تلاش میں ہے ۔ حالانکہ اس کے پاس گم ہونے
والی کوئی چیز نہیں ہے ۔ یا نگاہیں اپنے کپڑوں پر دوڑاتا ہے ۔ باوجودیکہ وہ کپڑے
پیوند دار اور پھٹے پہنے ہوئے ہے اور ہر سامنے سے آنے والے راہی کو اِس
تلخ نگاہی سے گھورتا ہے گویا ایک کینہ پرور دشمن کو دیکھ رہا ہے مگر نہ تو اس کا
کوئی دشمن ہے نہ کوئی دوست ، بسا اوقات بعض شرارتی لڑکے اس کے بازوؤں
کو پکڑ لیتے ہیں تو وہ انھیں اپنے ہاتھ سے نرمی کیساتھ بے جھڑکی کے اس طرح
ہٹا دیتا ہے جیسے نیند میں متوالا سوتا ہوا شخص اپنے جگانے والے کو ہٹا دیتا ہے
جب اِس کا یہ خمار اتر جاتا ہے اور اِس کے دماغ سے شراب کا بخار فرو ہو جاتا ہے
تو پھر وہ خمخانہ پہونچ کر تھوڑی بہت پی کر اسی حالت پر لوٹ آتا ہے ۔ لیکن افسوس
ہے ، اِس کی یہ کیفیت بھی نہیں رہی اور چند مہینوں کے بعد یہ حادثہ پیش آیا

---

اِس کی مصیبت زدہ زوجہ کا یہ حال ہے کہ اب قوت بسری بھی میسّر نہیں
ہوتی ۔ اس کو یہ حال رُلا رہا ہے کہ اس کے سامنے اس کا بچّہ اور اِس کی بچی ملک
رہے ہیں اور اس چیز کو ان کے آنسو کہہ رہے ہیں جس کے اظہار سے ان دونوں
کی زبانیں خموش ہیں ، لیکن اس کے باوجود وہ اس راہ پر لگنے سے گریزاں ہے
جس پر ہر مجبور اور افلاس کا مارا ہوا لگ جاتا ہے اس نے اپنے دونوں بچوں کو
کسی کے یہاں خدمت کے لئے بھیج دیا ہے کہ وہ دونوں اپنے لئے روٹیاں کمالیں
اور اس کو بھی کچھ کھلا سکیں ۔ اس لئے اب وہ اِس صورت کے بعد بچوں کو بہت
تھوڑی دیر دیکھ پاتی ہے اپنے شوہر کو بھی اُس وقت دیکھتی ہے کہ جب پولیس کی نگاہ ہو
سے بچ کر وہ رات کو آتا ہے اور کبھی اِس کے خلاف بھی ہو جاتا ہے تو وہ اپنی
کوٹھری میں تن تنہا رہتی ہے نہ کوئی مونس ہوتا ہے نہ غم خوار ۔ کبھی کبھار اُس کی
ایک بوڑھی پڑوسن آ جاتی ہے جب وہ بھی نہیں ہوتی تو اکیلی بیٹھی ہوئی اپنی
خوش نصیبی کے ان بیتے ہوئے دنوں کو یاد کیا کرتی ہے جس میں اپنے شریف اور
محبت کرنے والے شوہر کے ساتھ اپنے گرد تارے لیسے چمکتے ، خوبصورت بچوں کو
لئے ہوئے ایک پُر مسرت اور سُکھ بھری زندگی گزارتی تھی ۔ پھر وہ سوچتی کہ کیسے
وہ مخدوم خادم بن گیا اور کس طرح وہ معزز اور شریف انسان ، ذلیل اور بے
عزت آدمی ہوا اور کیا اسباب پیدا ہوئے کہ وہ پروئے ہوئے چمکتے ہوئے
موتیوں کی مالا جو زمانہ کی گردن کا ایک حسین زیور تھی بکھر کر رہ گئی اور اس کے
بکھرتے ہی زمین کی سطح پر پڑے ہوئے سنگریزوں کی طرح جوتیوں سے اور پیروں سے
روندے جانے لگے ۔ پھر وہ بچھڑے ہوئے لوگوں کی یادیں مٹنے والے کی طلعت اپنی

روئی کہ گویا جان دے دے گی۔ مگر اِن ساری چیزوں کے ہوتے ہوئے
کبھی بھی اس نے اپنے دل میں اس شخص سے کینہ نہیں پیدا ہونے دیا جو درحقیقت
اس کی اور اس کی اولاد کی بدبختی کا سبب تھا اور نہ کبھی دن اپنے دل میں
اس سے خفگی یا جدائی کا خیال لائی اس لئے کہ وہ عورت ہے۔ کبھی اپنے مصیبت
زدہ شوہر سے بے وفائی نہیں کی۔ اس نے ہمیشہ اس پر ایسی نظر رکھی جیسے ایک
دردمند ماں اپنے چھوٹے بچے پر رکھتی ہے وہ اس کی جانب رحیمانہ انداز سے
جھکتی ہے۔ اگر وہ بیمار ہو جاتا ہے تو اس کے پہلو میں بیٹھ کر صبح کر دیتی ہے اور جب
کہیں سے زخمی لوٹتا ہے تو اس کے زخموں کی مرہم پٹی کرتی ہے اور اگر کسی رات
خمار نے اس کو خمخانہ سے اس لئے نکلوا دیا ہے کہ اس کی جیب میں شراب کے
لئے دام نہیں رہے ہیں۔ اور وہ وہاں سے مضطرب ہو کر گھر لوٹ آیا ہے اور شراب
کی سخت طلب سے بدحواس ہوا ہے تو اس نے ترس کھا کر اس کے رہے سہے
ہوش وحواس باقی رکھنے کے لئے اپنی قوت بسر اور خوراک کے صرفہ کو بھی اس
کی شراب کی خریداری کے واسطے دے دینے میں دریغ نہیں کیا ہے۔

زمانہ بھی کیا ہے۔ اس کے کندھے پر موجودہ بار ہی کیا کم تھا کہ ایک اور
نیا بار اضافہ کیا وہ کسی ایک جان کے پیدا ہونے کا شعور ہے جس کی حرکت
وہ اپنے اندر محسوس کر رہی ہے وہ سمجھ گئی کہ حاملہ ہے اور عنقریب ایک نیا بدنصیب
بدبختی کے گھر لانے والی ہے۔ پھر وہ زور سے چیخ اٹھی! اے اللہ تیرے رحم کا صدقہ!
پھر جام لبریز ہو گیا اور ایک قطرہ کی گنجائش نہ رہی۔ وہ حمل کی تکلیفوں کو جو ایک
بیمار اور مصیبت زدہ عورت کے لئے جھیلنی ناگزیر ہوں اٹھانے لگی۔ یہاں تک کہ
وضع حمل کی گھڑی بھی آن پہونچی۔ اس کے پاس ایک بوڑھی ہمسائی کے سوا کوئی
اور نہیں ہو، پر اللہ نے اس کی مدد کی کہ وہ فارغ ہو گئی۔ مگر اس کے بعد وہ نفاس
کے بخار میں شدید طور سے بیمار پڑ گئی نہ تو کسی معالج کو پاتی ہے جو اس کے علاج
اس پر احسان کرے۔ اس لئے کہ یہ وہ ملک ہے جس کے طبیب ایسے ہیں جو مریض کی
موت کے بعد بھی اُن کے رشتہ داروں سے اپنے قاتل علاج کی فیس مانگتے نہیں
شرم نہیں کھاتے۔ ممکن ہی نہیں ہے کہ یہاں کوئی بے غرض محسن معالج مل جائے
چنانچہ موت آہستہ آہستہ اس کے قریب ہوتی گئی یہاں تک کہ اللہ کی رحمت اس
کے پاس پہونچ گئی اور اس کی مقررہ گھڑی پوری ہو گئی۔ اس کے پہلو میں بجز اس
کی چھوٹی شیرخوار بچی کے جو اس کے سینہ سے لپٹی تھی کوئی پاس موجود نہ تھا۔

اسی وقت وہ شخص مایوسانہ، مضطرب، شراب کا پیاسا داخل ہوا اور اپنی
زوجہ کی تلاش کرنے لگا کہ وہ اس کی طلب پوری کرے۔ کوٹھری کے ہر طرف
نگاہیں پھرائیں، دیکھا کہ ایک چٹائی پر وہ پڑی ہے اور اس کے پہلو میں اس
رو رہی ہے اس کو گمان ہوا کہ وہ سوتی ہے۔ قریب ہوا تو بچی کو اس سے جد
پھر اس کو زور زور سے ہلانے لگا۔ لیکن کسی حرکت میں زندگی نہیں پائی۔ وہ ڈ
ڈر اٹھا اور اپنے سارے اعضا میں لرزش اور کپکپی محسوس کی۔ پھر اس کا حل
آیا۔ اس کا صحیح کیف ہر چیز میں نمودار ہو گیا۔ پھر اس پر جھک گیا۔ اس کے چہ
پر اپنی آنکھیں گڑا دیں اور آہستہ آہستہ قریب تر ہوتا گیا۔ جب اس نے مو
کے پیکر کو محسوس کیا کہ اس کی زوجہ کی دونوں کھلی ہوئی اور پتھرائی ہوئی آنکھ
سے اس کو دیکھ رہی ہے تو خوف وہراس سے ٹھٹک کر رکا۔ اس جھٹکے میں اس ش
خوار بچی کا سینہ کچل گیا اور ایک دردناک کراہ اس کے منہ سے نکلی پھر اس
بھی کوئی حرکت باقی نہ رہی۔ اس کیفیت سے وہ چیخ اٹھا۔ ہائے بدبختی! اور ا
منہ پیٹتا ہوا راستہ میں سر کو ستونوں اور دیواروں سے ٹکراتا ہوا اور جو کو
انسان یا حیوان بیچ میں ملا ان سے بھڑتا ہوا، میری بچی! میری بیوی! میر
پاس آجاؤ! مجھ سے مل جاؤ! چیختا ہوا نکل گیا۔ حتیٰ کہ تھک کر گرا اور زمین پر
ایڑیاں رگڑنی شروع کر دیں اور ایک بسمل کی طرح جاں گداز کراہ اس کے منہ
سے نکلنے لگی۔ لوگ اس کے آس پاس کھڑے رو رہے تھے مگر اس لئے نہیں کہ
اس کو پہچانتے ہیں بلکہ اس واسطے کہ اس کے چہرے پر بدبختی کی نشانی نمایاں
پا رہے ہیں۔

اِن چند لمحوں کی مدت میں اس کو طویل غفلت سے جو افاقہ ہوا وہی
اس کے رہے سہے ہوش وحواس کی بربادی کا بھی سبب بنا۔

اور اب شاید وہ ایک گھنٹہ یا آدھ گھنٹہ میں ہتھکڑیاں پہنے بیمارستان
کی چار دیواری کے اندر قید ہو جائے۔

اس پر، اس کی شہید زوجہ پر، اور اس کی شیرخوار مظلوم بچی پر،
اور اس کے بچھڑے ہوئے مسکین لڑکوں پر خدا کی رحمت ہو،

اور افسوس ہے ایسے انسان پر، ایسے سب لوگوں پر، حتیٰ کہ ایسی
موت پر۔

(ترجمہ از عربی لطفی منفلوطی مصری)

# ہم اور وہ

## از خواجہ محمد شفیع صاحب (دہلوی)

جب سے ہوش سنبھالا بڑے بوڑھوں سے پیش رفتگاں کی تعریف وتوصیف میں قصیدہ سنتے سنتے تھک گئے۔ اور اپنی ہجو سنتے سنتے آنکھ آگئی کان پک گئے نہ قصیدہ ختم ہوتا ہے نہ ہجو۔ اگر غور سے دیکھئے تو نہ قصیدہ میں کوئی مدعا نہ ہجو میں کچھ معنی۔ حقیقتاً قصیدہ مردہ پرست ذہنیت کا نتیجہ ہے اور ہجو خبثِ نفس۔

ہم بزرگ داشت کے تحت یہ بھی انگیز کیے لیکن اندیشہ ہے کہ بُرا سنتے سنتے ہم کہیں بُرے ہو نہ جائیں۔ اگلے اچھے تھے یا بُرے ہم کو اس سے کیا مطلب۔ داستان پارینہ قوم کو نجات نہیں دلا سکتی۔ حال سے بے خبر محوِ غم دوش رہنا جہالت کا ثبوت ہے۔ وقت آگیا ہے کہ اس لن ترانی کا جواب ترکی بہ ترکی دیا جائے اور کہہ دیا جائے کہ ہم ؤا ایسی بھی کوئی گل ہوں کہ خاموش رہوں۔

ہم کو گل نہیں بننا۔ ہم بہت خوار ہو چکے۔ اب ہم کو خار بننا ہے۔ اگر گل بنیں گے تو قبروں پر چڑھائے جائیں گے۔ خاک میں مل جائیں گے۔ خار خود بھی محفوظ رہتا ہے اور دوسروں کی بھی حفاظت کر سکتا ہے۔

بڑے بوڑھوں کی باتیں اکثر قصہ کہانیوں کی سی ہوتی ہیں اس وجہ سے میں نے اس مقالہ کی ابتدا کہانی کی طرز پر کی ہے۔

مدتیں گذریں زمانے ہوگئے۔ ایک سپاہی بچہ تلاشِ معاش میں گھر سے نکلا۔ نہ سدھ بدھ کی لی اور نہ منگل کی لی نکل گھر سے راہ سیدھی جنگل کی لی۔ راہ کی عمر کوتاہ اور چلنے والے کی عمر دراز چلا چل۔ چلا چل دن سارا گذر گیا رات ہونے آئی آسمان کا مسافر سُرخ رو سرائے مغرب میں داخل ہوا سپاہی بچہ بھی ایک کوئیں کی مینڈھ پر ہو بیٹھا۔ کمر سے روٹی کھولی۔ نوالہ توڑا تھا کہ کوّے نے کائیں کائیں کی۔ ٹکڑا ڈال دیا۔ کوّا آڑا اور دم کے دم میں پھر موجود۔

اتنے میں سپاہی نے دوسرا نوالہ اٹھایا اور اس نے اپنی صدا لگائی۔ ہاتھ کا سخی دل کا غنی تھا یہ نوالہ بھی کوّے کو ڈالا۔ ابھی تیسرا نوالہ توڑنے نہ پایا تھا کہ وہ ناخواندہ مہمان آن کھڑا ہوا۔ سپاہی بچہ کو غصہ آیا اور بولا۔ یہ روسیاہ کوّا بھی بڑا بے صبرا جانور ہے۔ غضب خدا کا اس کو دو نوالہ ڈال چکا ہوں۔ میں نے ابھی ایک لقمہ بھی نہیں کھایا اور یہ کمبخت کان کھائے جاتا ہے۔ کوّے نے بارگاہِ خداوندی میں دعا کی کہ اس وقت میری قوم پر بات آرہی ہے مجھے۔ ایک دو گھڑی کو زبان عطا کر کہ اس سپاہی بچہ سے دو دو باتیں کروں پچھے وقت تھے سچے زمانے۔ کوّے کی دعا قبول ہوئی۔ وہ آگے بڑھا اور بولا۔ میاں سپاہی میں بے صبرا نہیں ہوں۔ ان دونوں ٹکڑوں میں سے اگر ایک بھورا بھی میرے منہ میں گیا ہو تو بُری شئے گئی ہو۔ ہاں لیجانے کا گناہگار ضرور ہوں۔

سپاہی نے کہا تو پھر تو نے وہ ٹکڑے سینت کر رکھے ہوں گے۔ کوّے نے جواب دیا نہیں۔ پہلا ٹکڑا تو میں نے اپنے اپاہج باپ کو دیا جس کی عمر چار سو برس کی ہے۔ دوسرا اپنے بے ماں کے بچوں کو دے آیا۔ اب اگر تم کچھ دوگے تو میرے منہ پڑے گا۔ سپاہی نے ایک ٹکڑا اور ڈالا اور کوّا وہیں بیٹھکر ٹھنگیانے لگا۔ شدہ شدہ ان دونوں میں باتیں ہونے لگیں سپاہی بچہ بولا میاں کوّے کوئی اگلے وقتوں کا ذکر کرو جو رات کٹے۔ کوّے نے جواب دیا۔ میرے باپ نے بیس بادشاہوں کا زمانہ دیکھا ہے اسکو بڑی بڑی باتیں یاد ہیں۔ اگر تمہاری خوشی ہو تو اس کے پاس چلو۔ رات بھر تمہیں قصہ سناتا رہیگا۔ دو قدم پر گھونسلا تھا یہ دونوں وہاں جا پہنچے کوّے نے اپنے باپ سے کہا کہ اس سپاہی بچہ نے ہم کو روٹی دی ہے۔ اگلے وقتوں کے ذکر سننے چاہتا ہے۔ کوّا بولا میاں جوان پُرانے زمانہ کے

اچھوں کا ذکر سناؤں یا بُروں کا۔ سپاہی نے جواب دیا۔ باباجی جن کا تمہارا دل چاہے۔ کوا بولا میاں اچھے تو اچھے ہوتے ہی تھے تم بُروں کی باتیں سنو۔

ہمارا تمہارا خدا بادشاہ خدا کا بنایا رسول بادشاہ۔ اگلے وقتوں میں ایک بادشاہ راتوں کو بھیس بدل اپنی رعایا کا حال دیکھنے گداگری کو نکلا کرتا تھا۔ ایک رات ہونی شدنی بات بادشاہ ٹہلتا ٹہلتا دریا کنارے جا نکلا دیکھتا کیا ہے کہ سات چور کھڑے باتیں کر رہے ہیں۔ ایک بولا کہ خبر رساں نے خبر دی ہے کہ ٹھیک رات کے آدھی بجے ایک نعش بہتی ہوئی آئے گی اور اس کے سینہ پر بیش بہا لعل ہوگا۔ سرغنہ نے آسمان کیطرف دیکھا اور کہا بارہ بجا چاہتے ہیں۔ اتنے میں دور سے دریا میں ایک سفید سفید چیز آتی دکھائی دی جب قدرے قریب آئی تو ایک نے اشارہ پاکر پانی میں چھال ماری اور نعش کو پکڑ کنارہ پر لایا۔ سردار نے خنجر سے کفن چاک کیا۔ سینہ پر ایک دہکتا ہوا انگارہ سات بادشاہتوں کی قیمت کا ایک لعل شب چراغ رکھا تھا۔ نعش کو دریا میں بہا دیا اب سرغنہ نے لعل ہاتھ میں لے ساتھیوں سے پوچھا۔ آج ہم نے کس کی چوری کی ساتھی یک زبان ہوکر بولے مردہ کی۔ سردار نے لعل دریا میں پھینک دیا اور کہا مرد مردہ کی چوری نہیں کیا کرتے۔ سو میاں صاحبزادہ بھلوں کا کیا پوچھنا۔ اس زمانہ کے تو بُرے بھی اچھے ہوتے تھے۔

جوان کوے نے جب یہ بات سُنی تو موجودہ زمانہ کی حالت پر اُسے افسوس ہوا اور دو آنسو ٹپک پڑے۔ ایک کالا اور ایک سفید۔ چشم خرد نے جب ان پر نظر ڈالی تو وہ آنسو ایک کتاب کی شکل میں نظر آئے جس کا ایک ورق سیاہ اور ایک سفید تھا۔ ورقِ سیاہ پر جلی قلم سے لکھا تھا ذی روز اور صفحۂ سفید پر فرداً تحریر تھا۔

سرورق پر "ہم اور وہ" لکھا تھا۔

اب مغرب کی جانب سے ایک ہوا آئی اور صفحہ الٹنے شروع ہوئے۔ پہلے پر موٹے بیل کے بڑے بڑے دیدے نظر آئے۔ دوسرے پر دور کے ڈھول سہاونے تحریر تھا۔

اب جو ورق الٹا تو صفحۂ سیاہ پر سفید پوش بزرگ نظر آئے۔ سامنے ایک نوجوان خستہ حال زبوں صورت سر جھکائے بیٹھا ہے۔ منہ پر سات قفل پڑے ہیں۔ اوپر سے مہریں ثبت۔ ان پر کندہ ہے ضعیف الاعتقادی مردہ پرستی۔ بزرگ داشت۔ رسم و رواج۔ لاعلمی اور جہالت۔ علم دشمنی۔ تنگ نظری۔

بڑے میاں بنکار رہے ہیں اور نوجوان ہمہ تن ندامت بیٹھا سن رہا ہے۔

اچھے لوگ تھے اچھی گذار گئے۔ اپنی وضع کے پکے جس سے ایک دفعہ جس طرح مل لئے ساری عمر اسی طرح نباہ دی۔ وضعداریاں تھیں دوستوں میں دوست داریاں۔ دشمنی بھی شرافت کیسا تھ۔ یہ آجکل کے چھوکرے نہ دوستی میں بھدرک نہ دشمنی کو قیام۔ آج یارانہ ہے کل بچ گئی آج دانت کاٹی روٹی کل خوں کے پیاسے۔

شکلیں دیکھئے زرد رو امراض کا شکار۔ بیماریوں کی پوٹ۔ چپٹی سے ہاتھ پر کبوتر سے سینے۔

انھیں آنکھوں نے آج کل کے چھوکروں کو بھی دیکھا اور اگلے وقتوں کے مرے گرے بچے کھچے بوڑھوں کو بھی دیکھا تھا۔ ہمارے دادا میر خادم علی آیا کرتے تھے۔ خدا جھوٹ نہ بلائے۔ ایک دفع نہیں سو دفعہ ناپی ہے۔ آٹھ انگل کی کلائی تھی یہ معلوم ہوتا تھا آدمی نہیں ہاتھی کا پاٹھا چلا آرہا ہے۔ اگلے لوگ معاملہ کے کھرے۔ موچھوں پر سودا کرتے۔ کیسی تحریر کہاں کی نوشت۔ جو منہ سے کہہ دیا پتھر کی لکیر تھی۔ جان جائے آن نہ جائے۔

دوست تھے تو پکے دوست۔ دشمن تھے تو ظاہر ظہور۔ آج کل منہ پر بھائی دل میں قصائی۔

بڑے میاں برس رہے تھے اور لڑکے کی آنکھوں سے جھڑی لگی تھی۔ ہوا کے جھونکے آئے ورق پر ورق الٹے مہریں ٹوٹیں۔ قفل کھل گئے۔ سرنگوں نوجوان نے سر اٹھایا اور کہا ... "یہ ہے ادب شرط منہ نہ کھلوائیں"۔

درمیان قعرِ دریا تختہ بندم کردہ + بازمی گوئی کہ دامن تر مکن ہشیار باش

یہ سچ ہے کہ ہم بیمار ہیں۔ یہ بھی سچ ہے کہ ہم پابہ جولاں ہیں حقیقت یہ ہے کہ ہمارے مہنوں پر قفل ہیں قفلوں پر مہریں ثبت ہیں۔ لیکن یاد رکھئے۔ آپ کو خدا کے روبرو جانا ہے۔ حقیقت کو نظر انداز نہ کیجئے۔

ایشیا

پیچ سے منہ نہ موڑیے۔ ایمان کو ہاتھ سے نہ دیجئے۔ اس سے انکار نہ کیجئے کہ ہمکو بیماری ورثہ میں ملی اور بڑوں نے خریدی تھی۔ ہم پابجولاں ہیں اسلئے کہ ہمارے پیش رفتگاں کج رفتار تھے۔ ہم کو حکم زباں بندی ہے۔ اس لئے کہ ہمارے اجداد کلمۃ الحق سے منحرف ہوئے دریدہ دہنی اختیار کی۔ ہم غلام ہیں۔ آزادہ منش بڑے بوڑھوں نے آزادی عیش و عشرت کی بھینٹ چڑھائی۔ ہم محکوم ہیں حاکموں نے حکومت بیچ دی۔

ان کے گناہوں کا عذاب ہم بھگت رہے ہیں۔ ان کی خطاؤں کی مکافات ہم کو بھگتنی پڑ رہی ہے۔ بزم مے میں خم کے خم انھوں نے لنڈھائے عالمِ رنگ و بو میں رنگ رلیاں انھوں نے کیں۔ بلانوشوں نے دردِ تہِ جام صبوحی کو بھی نہ چھوڑی۔ حریفاں بادہا خوردند و رفتند۔ تہی خمخانہا کردند و رفتند۔

موردِ الزام ہم ہیں یا وہ۔ خطاکار ہم ہیں یا وہ۔ مسلمانوں تم ہی ایمان سے کہدو خدا لگتی۔

خزانہ لٹا گئے۔ ہم کو بھکڑ بنا گئے۔ اچھے لوگ تھے اچھی گذار گئے ہم پر بُرا وقت ڈال گئے۔ تلوار کے بدلہ توہم پرستی۔ رجز کی جگہ مثنوئ عیش و نشاط۔ جرأت کی جگہ بزدلی۔ واقعاتِ رزم کے بجائے داستانِ بزم ورثہ میں دے گئے۔ پھر بھی قابلِ پرستش وہ اور موردِ الزام ہم

الٹے وہ شکوہ کرتے ہیں اور کس ادا کیساتھ ✣ ناطاقتی کے طعنہ ہیں عذرِ جفا کیساتھ

اچھا باپ دکان کا حساب بے باق کر کے اولاد کے حوالہ کرتا ہے۔ جائداد کی مرمت کرا کے بیٹے کو دیتا ہے۔ خزانہ بھر کر کنجیاں وارث کو سونپتا ہے۔ وہ دکان لٹا گئے۔ جائداد ڈھا گئے۔ خزانہ کی کنجیاں اغیار کے حوالہ کر گئے۔ ہم کو ایک بدنام شدہ نام اور غلامی کا طوق ورثہ میں دے مرے۔ پھر بھی متمنی ہیں کہ ہم ان کی شان میں قصیدہ پڑھے جائیں اور ان کی زبانِ مبارک سے اپنی ہجو سُن کر مرحبا اور صلِّ علےٰ کہتے رہیں۔

خدا کا شکر ہے کہ ہم اب ایسے اندھے نہیں رہے۔ خدا کا شکر ہے کہ ہم نے اس ترکہ کی حقیقت کو جان لیا جو بزرگ چھوڑ مرے تھے۔ ہے شکر کی جگہ کہ شکایت نہیں مجھے۔

زمانہ ہمارا اور ان کا آئینہ دار ہے۔ اعمال کراماً کاتبین لکھ رہے ہیں اور صفحۂ تاریخ بھی عکاس۔ افراد کیخلاف جرائم میدانِ حشر میں آشکار ہوں گے۔ ملک و ملت کیخلاف دنیا کے دُنیا میں نظر آجاتے ہیں۔ سزا وہاں دی جائے گی لعنت کے طوق یہاں پہنائے جاتے ہیں۔ تاریخ کی سیاہی کہیں روشنائی کا کام دیتی ہے اور کہیں روسیاہ کر دیتی ہے۔

ہاتھ کنگن کو آرسی کیا ہے اور ہمارے اعمال دیکھے جایئے اور اپنے گریبان میں منہ ڈال کر دیکھتے جایئے۔ یہ کہہ کر نوجوان نے ایک صفحہ الٹا

شعر و سخن کا چرچا ہے بزم سخن آراستہ تعریف و توصیف کا غلغلہ فلکِ ہفتم کی خبر لا رہا ہے۔ سمائے سخن کے ماہ و انجم جمع ہیں۔ بلند پرواز آسمان کے تارے توڑ کر لا رہے ہیں۔ اشعار کی بندش عقدِ پروین پر خندہ زن۔ نقادانِ سخن نقدِ سخن پر موتی نچھاور کر رہے ہیں۔ روشن خیالوں کے سامنے شمعیں روشن۔ بانکے ترچھے جوان بیٹھے ہیں۔ سال خوردہ ثقہ صورت بھی تشریف فرما۔

اتنے میں ایک حسن و عشق کے قصہ خواں۔ گل و بلبل کے قصیدہ گو۔ گلرنگ بدن پر شبنم کا کرتہ پہنے دو پلڑی ٹوپی لگائے۔ بہارِ عشق دکھاتے اور زہرِ عشق پلاتے تشریف لائے۔ شوقین مزاجوں نے ہاتھوں ہاتھ لیا۔ یہ نواب مرزا شوق ہیں۔ حاضرین نے اظہارِ شوق کیا۔ انھوں نے شعر خوانی شروع کی۔

۲۷ } خدائے سخن نے بیتِ توبہ شکن لا کھڑا کیا حسنِ مرد افگن نے زاہدِ صد سالہ کو متوالا بنا دیا۔

شاعر نے حسن و شباب کا ساغر چھلکا دیا۔ جوان جھومنے لگے عشق سر پہ کھیلنے لگا۔ حسن بے پردہ دزدانہ سرِ بام کھڑا تھا۔ جوشِ شباب کھڑا اسے دیکھ رہا تھا۔ کہ اتنے میں۔

| | |
|---|---|
| جب نظر سے نظر دو چار ہوئی | ایک برچھی جگر کے پار ہوئی |
| رنگِ رُخ دیکھتے ہی زرد ہوا | دل میں بے اختیار درد ہوا |
| منہ سے مشکل کشا کا نام لیا | یا علی کہہ کے دلکو تھام لیا |

یار جھلک دکھلا نظروں سے اوجھل ہو گیا۔ یہاں دنیا آنکھوں میں اندھیر۔ حالِ عاشق تباہ ہونے لگا۔ ایک بار شاعر نے اپنی بساط کے مطابق کوشش کی کسی نہ کسی چال سے اس لالہ رُخ تک جا ہی پہونچا اور کہا۔

| | |
|---|---|
| واسطے اپنے جس کی جائے جان | اسکی لازم ہے لے خبر انساں |

قسیں دے کردو اپلاؤ انھیں　　چل کے منہ دیکھ آؤ انھیں
نام چیلنے کا سن وہ عاشق کش　　بولی تیوری چڑھا کے خیر منہ خوش
دل میں یہ کیا خیال آیا ہے　　خانگی کسبی کچھ بنایا ہے

آخر کار۔

بُت کو لائے وہ التجا کر کے　　کفر توڑا خدا خدا کر کے

گُل کو بُلبُل کے پہلو میں لا بٹھایا۔ سرو پر قمری کا آشیانہ بنایا۔

ہٹ گئے سب زنانہ کروایا　　باغ میں ان کو لا اتروایا
منہ دوپٹہ سے ڈھانپتی اتری　　خوف کے مارے کانپتی اتری
سب حیا سے بدن چرائے ہوئے　　پائنچے ناز سے اٹھائے ہوئے

اب پیاسا پانی کی طرف بڑھا۔ دست گستاخ اِدھر اُدھر پڑنے لگا۔ دلدار دل برداشتہ ہو کر بولا۔

توبہ کس درجہ بے حیائی ہے　　واہ کیا دیدے کی صفائی ہے
کیا کہوں اور بے حیا تجھ کو　　پھٹے منہ لعنت خدا تجھ کو

غرض کہ۔

وہ کہا کی بہت نہیں رہے نہیں　　دلِ بیتاب مانتا تھا کہیں

دستِ عیش سازِ ہستی پر زمزمۂ دل کشا بجا رہا تھا۔ مطربِ طرب زا وصل کے گیت سنا رہا تھا۔ شاعرِ سبز باغ دکھا رہا تھا۔ بہارِ عشق کی سیر کرا رہا تھا۔ کہ سحر البیان نے بیان کا رُخ بدلا۔ امرت کے بدلے زہر اگلا وصل مبدل بہ فراق ہوا۔ سازِ ہستی ٹوٹ گیا۔ شمعِ محفل بجھ گئی۔ آں قدح بشکست وآں ساقی نماند۔ زمردِ خط حرفِ غلط ہو چکا تھا۔ شبِ فراق پھن اٹھائے کھڑی تھی۔ زمانہ زہر اگل رہا تھا۔

دوست کے پاس دوست کا سلام آیا ہے۔ دنیا سے جانیوالے کا آخری پیام آیا ہے

ہر گھڑی منقلب زمانہ ہے　　یہی دُنیا کا کارخانہ ہے
ہے نہ شیریں نہ کوہکن باقی　　نہ کسی جا ہے نلدمن باقی
بوئے الفت تمام پھیلی ہے　　باقی اب قیس ہے نہ لیلی ہے
صبح کو طائرانِ خوش الحان　　پڑھتے ہیں کل من علیہا فان
موت سے کسکو رستگاری ہے　　آج وہ کل ہماری باری ہے
ہم بھی گر جان دیدیں کھا کر سم　　تم نہ رونا ہمارے سر کی قسم

سننے والے سر دھن رہے تھے۔ ہر چہار طرف سے ہچکیوں اور سسکیوں کی آوازیں بلند تھیں۔ سازِ ہستی سے بروگ رس ٹپک رہا تھا۔ آنکھوں سے دریا بہہ رہے تھے۔ دلوں میں طوفان بپا تھا۔

ابھی نرگسِ چشم نونہالِ حسن کی تربت پر اشک پاشی کر رہی تھی۔ زبانِ سوسنِ حسنِ خموش پر نالہ کناں زبانِ حال سے کہہ رہی تھی۔

گر پیرِ نود سالہ بمیرد عجبے نیست　　ایں ماتم سخت است کہ گویند جواں مرد

خارِ زہر آلود غنچہ کے دل میں چبھا تھا۔ بلبل زخم کرید رہا تھا۔ خاک کا سینہ چاک کرکے نکلنے والے گل خاک میں مل رہے تھے۔ لالۂ خونیں دہن سینہ میں سم سیاہ چھپائے کھڑا تھا۔ مارِ سنبل زہرِ عشق سے بیتاب پیچ و تاب کھا رہا تھا کہ۔

ایک پری چھم برق دم چھما چھم کرتی محفل میں آئیں۔ چاند سے مکھڑے پر کتاں کا دوپٹہ۔ موتی سے بدن پر آبِ رواں کا کرتہ۔ شرمائے لجائے۔ بدن چرائے سو سو بل کھاتی آئیں۔ اہلِ محفل کی جان میں جان آئی۔ جان صاحب تشریف لائے۔

ہاتھوں میں مہندی پور پور چھلے۔ آنکھوں میں سرمہ۔ افشاں چنی ہونٹوں پہ لاکھا دانتوں پر مسّی۔ توبہ شکن۔ بدن سمیٹے محفل میں بیٹھے للچائی ہوئی نظریں پڑنے لگیں۔ درخواستیں گذرنے لگیں۔ قدردانوں کے اصرار پر بہت انکار کے بعد بصد ناز مرزا سودا کی جانب رُخ کرکے فرمایا۔

جان تک مجھ سے نہیں رکھتے ہو پیاری مرزا　　کس طرح بھولے مجھے یاد تمہاری مرزا
مجھ زلیخا کو خدا نے دیا تجھ سا یوسف　　شکر ہے تجھ میں سو جان سے واری مرزا
ساس نندوں کی محبت کے میں قربان گئی　　جاؤں میکے مجھے منگوا دو سواری مرزا
کروٹیں بدلیاں پر نیند نہ تم بن آئی　　کس مصیبت میں کٹی رات ہماری مرزا

شعر پڑھ کا غذ ماما کے حوالہ کر اُٹھ کھڑی ہوئیں۔ بولیں چل ری نرگس یہ موئے مردوے بدنگاہی کرتے ہیں۔

یہ اتنا کہہ جب دکھا چلتے ہوئے دل جلے دل تھام کر رہ گئے ایک سمت سے آواز آئی۔

کبھی کوچہ میں حسینوں کے گذارا نہ کرے
دل کو ہا رے قدم اس راہ میں مارا نہ کرے
خوش نگاہوں سے محبت کا اشارہ نہ کرے
جان دے غمزہ دیدار گوارا نہ کرے

آنکھ گر ابرو و مژگانِ ستمگر پہ جائے    تیغ سے کاٹے گلا مار کے چھریاں مرجائے

شاعرِ طبع شناس نے فرقت زدوں کو شربتِ وصل پلایا۔ امانت نے سرِ محفل امانتِ حسن دھڑی دھڑی لٹادی۔ رسے عیش لنڈھادی۔ سرشار کردیا۔ بن پلائے بیخود و گفتار کردیا۔ کہا

جب لگا نیند سے انگڑائیاں لینے وہ گل
چمنِ بزم سے سب اڑ گئے مثلِ بلبل
پھر تو خلوت میں لگا چلنے بہم ساغرِ دل
نشۂ مے سے وہ بیہوش ہوا جب بالکل
دست گستاخ بصد شوق بڑھایا میں نے
گھات سے داؤں پر اس گل کو چڑھایا میں نے

اہلِ محفل پر تعیش کا بھوت سوار تھا۔ آنکھیں چڑھی تھیں دل میں خمار تھا۔ برنا و پیر جھوم رہے تھے۔ عیش و نشاط کی دیوی کے قدم چوم رہے تھے۔ ساقی نے مینائے سخن لنڈھادی تھی۔ جذبات میں آگ لگا دی تھی۔ ظالم گھر پھونک تماشہ دیکھ رہا تھا۔ دو گھڑی کی واہ واہ نے اسے اندھا کر رکھا تھا اور وہ دنیا کو اندھا کر رہا تھا۔

جو قوت قدرت نے سوتوں کو جگانے کیلئے ودیعت کی تھی اس سے جاگتوں کو سلا رہا تھا۔ مقدر اسکو کہتے ہیں گھر کا چراغ گھر جلا رہا تھا۔ امانت دار امانت لٹا رہا تھا۔ کہ

آسمانِ سخن کے آفتاب حضرتِ داغ کے سامنے شمع آئی۔ بھاری بھرکم فربہ اندام۔ سیاہ رنگ سیتلا منہ ٔ داغ۔ تیز تیز آنکھیں طباق سا چہرہ۔ تن زیب کا کرتہ زیبِ تن کئے۔ لوہارو والوں کی چوگوشیہ ٹوپی سر پر رکھے بڑی سج دھج سے بیٹھے تھے۔ صدرِ محفل کا اشارہ پا نہایت پاٹدار آواز میں یہ غزل نذرِ سامعین فرمائی۔

بھویں تنتی ہیں خنجر ہاتھ میں ہے تن کے بیٹھے ہیں
کسی سے آج بگڑی ہے جو وہ یوں بن کے بیٹھے ہیں
دلوں پر سینکڑوں سکے ترے جوبن کے بیٹھے ہیں
کلیجوں پر ہزاروں تیر اس چتون کے بیٹھے ہیں
الٰہی کیوں نہیں اٹھتی قیامت ماجرا کیا ہے
ہمارے سامنے پہلو میں وہ دشمن کے بیٹھے ہیں
یہ گستاخی یہ چھیڑ اچھی نہیں ہے اے دلِ ناداں
ابھی وہ رو ٹھ جائیں گے ابھی وہ من کے بیٹھے ہیں
سبک ہو جائیں گے گر جائیں گے وہ بزمِ دشمن میں
کہ جب تک گھر میں بیٹھے ہیں وہ لاکھوں من کے بیٹھے ہیں
فسوں ہے یا دعا ہے یہ معمّا کھل نہیں سکتا
وہ کچھ پڑھتے ہوئے آگے مرے مدفن کے بیٹھے ہیں
بہت رویا ہوں میں جب سے یہ میں نے خواب دیکھا ہے
کہ آپ آنسو بہائے سامنے دشمن کے بیٹھے ہیں
نگاہِ شوخ و چشمِ شوق میں در پردہ چھنتی ہے
کہ وہ چلمن میں ہیں نزدیک ہم چلمن کے بیٹھے ہیں
یہ اٹھنا بیٹھنا محفل میں ان کا رنگ لائے گا
قیامت بن کے اٹھیں گے بھبوکا بن کے بیٹھے ہیں
کسی کی شامت آئی ہے کسی کی جان جائے گی
کسی کی تاک میں وہ بام پر بن ٹھن کے بیٹھے ہیں
قسم دے کر انھیں سے پوچھ لو تم رنگ ڈھنگ اس کا
تمہاری بزم میں کچھ دوست بھی دشمن کے بیٹھے ہیں
کوئی چھینٹا پڑے تو داغ کلکتہ چلے جائیں
عظیم آباد میں ہم منتظر ساون کے بیٹھے ہیں

کالی گھٹا نے مے برسادی۔ ساقیٔ سخن ساز نے سرمستوں کو سیاہ مست بنا دیا۔ بلبلِ رنگیں بیاں نے اہلِ محفل کو رنگِ تعشق میں رنگ دیا۔

آزمودہ کار و نو گرفتار سب کو حسنِ بازاری کا مشتری بنا دیا زہرہ جبینوں کا اکھاڑا جما دیا۔ مریخِ فلک سپاہِ توبہ شکن لے آیا۔ دبیرِ فلک نے فلکِ انجم پر انجم سے لفظ عشق لکھا۔ ہر ہر کشش کشتیٔ عشق بن گئی دائرے زلفِ پر شکن کی شکن۔ زیر و زبر نے میزانِ دل زیر و زبر کردی۔ زمانہ عشق کا دیوانہ ہوگیا۔

محفل پر یہ کیفیتِ کیف طاری تھی۔ کہ میر حسن آئینہ دارِ حسن کھڑے ہوئے۔ شاعرِ بے نظیر نے ماہتاب کے روبرو بدرِ منیر کھڑا کیا۔ قصۂ زلف دوتا چھیڑ دیا۔ کالی گھٹا چھا گئی۔ کانوں میں لہ آ گئی

شاعر موشگاف نے یوں ارشاد کیا۔

پلا ساقیا ساغر مشک بو — کہ ہے مجھکو درپیش تعریف ہو
سر شام سے شے یہانتک شراب — کہ ستی میں دیکھوں رُخ آفتاب
کروں اسکے بالوں کا کیا میں بیاں — نہ دیکھا کسی رات میں یہ سماں
کہوں اسکی چوٹی کا کیا رنگ ڈھنگ — کہ جوں آخری شب ہو جھبکیکا رنگ
نمایاں تھی یوں اوڑھنی سے جھجک — کہ جوں ابر میں برق کی ہو چمک
موباف زری نے کیا ہے غضب — دیا ہے گرہ ان کو دنبال شب
الٹ کر نہ دیکھے اُسے ہوشیار — کہ وہ اک ستارہ ہے دنبالہ دار
کہاں تک کہوں اس کی چوٹی کی بات — کہ تھوڑا ہی سانگ اور بڑی ہے یہ رات

یہ زلف گرہ گیر بغیر دل دلگیر لئے رہتی۔ یہ مار سیاہ بغیر من کیوں جیتا۔ یہ چاند بغیر چکور یہ گل بغیر بلبل یہ سرو محروم قمری۔ یہ مست شباب بغیر دست مشتاق نہ رہنا تھا نہ رہا۔

بے نظیر چندن چکور بنا۔ قران السعدین ہوا۔ بدر منیر اور بے نظیر برج وصل میں جمع۔

غرض ہو کے آپس میں راز و نیاز — پئے دو پیالہ بصد امتیاز،
پھر آخر کو شہزادہ نے بھی اٹھا — دیا ساغر اس مہ کے منہ سے لگا
لگی ہونے بے پردہ پھر چھیڑ چھاڑ — در حسن کے کھل گئے دو کواڑ
لگے پینے باہم شراب وصال — ہوئے نخل امید سے وہ نہال
لبوں سے ملے لب دہن سے دہن — دلوں سے ملے دل دہن سے دہن
لگی آنکھ سے آنکھ خوش حال ہو — گئیں حسرتیں دل کی پامال ہو
اُٹھے پی کے باہم شراب امید — کوئی سرخ رو اور کوئی رو سفید
نشے سے وہ لذت کے بیہوش ہو — گئے بیٹھ مسند پہ خاموش ہو
عرق میں اُدھر غرق وہ مہ جبیں — کئے آنکھ نیچی ادھر نازنیں
یہ بیٹھے تھے خوش ہو کے باہم ادھر — کہ اتنے میں آیا ادھر سے پہر

صبح ہو گئی۔ نسیم سحر برائے صبوحی گلزار نسیم لائی۔ آنکھ اٹھائی تو نسیم لکھنوی مینا بدست سر محفل کھڑے تھے۔ مخمور آنکھیں۔ صراحی سی گردن۔ رنگ گلابی تھا رخسار میں۔ یہ مست کاکل سرمست پر شمع جھومتی آگے بڑھی۔ اس جوان نے۔ شراب شباب لنڈھا دی۔

شاعر فسوں ساز نے اندر کا اکھاڑا جمایا۔ ایک ایسا گل کھلایا کہ چشم کور کو بینا بنایا۔ پری نژاد کو آدم زاد کے پہلو میں لا بٹھایا۔

پیارا تھا نپے نبی کا جوڑا — خلوت میں دولہا دلہن کو چھوڑا
سیاں کہ ہزارہا بھری تھیں — ارمان سی سب وہاں سے نکلیں
بے پردگی ہوتی تھی جو ان میں — دروازوں نے بند کر لیں آنکھیں
طومار حجاب کو کیا طے — ساغر پہ جھکا وہ شیشۂ مے
مستانہ ملا دلہن سے نوشاہ — صحبت ہوئی دختِ رز سے دلخواہ
مست آنکھیں تھیں رشکِ جامِ سرشار — لبریز ہوئی شرابِ دیدار
ثابت وہ جو شب کو تھے ستارے — خورشید نکلتے ہی سدھارے
یعنی دولہا دلہن سحر گاہ — نکلے آرام گاہ سے دلخواہ

تاجدارِ مشرق خونی پرچم لئے سیاہ سیاہ رو کو کاٹتا سر پر چڑھا آرہا تھا۔ محفل اجڑ رہی تھی۔ نشہ گُھٹے تھے۔ شمع محفل اپنے آنسوؤں میں غرق خاک سے جا ملی تھی۔ اہلِ محفل کے سر پائے ساقی پر اور دماغ عرش پر تھے۔ میلا بچھڑنے کو تھا اور سیلانی بے خبر۔ دن نکل آیا تھا اور یہ پڑے سو رہے تھے۔ اس میکدۂ مشرق میں نسیم سحر بھی سامانِ صبوحی لائی تھی۔ بجائے جگانے سُلاتی ہوئی آئی تھی۔ اے وائے بختِ خوابیدہ۔

محفل پر یہ رنگ طاری تھا کہ ایک جانب سے آواز آئی

سینہ کوبی میں رہے جب تک کہ دم میں دم رہا۔ ہم رہے اور قوم کے اقبال کا ماتم رہا

صفحۂ سفید کی طرف نگاہ پڑی تو چند برنا و پیر جمع ہیں۔ مولانا حالی نے ابھی مسدس حالی ختم کی ہے۔ سب دست بدعا ہیں۔ سیپی سے چہروں پر موتی سے آنسو گر رہے ہیں۔ مولانا خشوع و خضوع کیساتھ عرض حال کر رہے ہیں۔

اے خاصۂ خاصانِ رسل وقت دعا ہے — امت پہ تری آ کے عجب وقت پڑا ہے
جو دین بڑی شان سے نکلا تھا وطن سے — پردیس میں وہ آج غریب الغربا ہے
جس دین کے مدعو تھے کبھی قیصر و کسریٰ — خود آج وہ مہمان سرائے فقرا ہے
جو تفرقے اقوام کے آیا تھا مٹانے — اس دین میں خود تفرقہ اب آ کے پڑا ہے
ہے دین ترا اب بھی وہی چشمۂ صافی — دینداروں میں پر آب ہے باقی نہ صفا ہے
چھوٹوں میں اطاعت ہے نہ شفقت ہے بڑوں میں — پیاروں میں محبت ہے نہ یاروں میں وفا ہے
دولت ہے نہ عزت نہ فضیلت نہ ہنر ہے — اک دین ہے باقی سو وہ بے برگ و نوا ہے

گو قوم میں تیری نہیں اب کوئی بڑائی
پر نام تری قوم کا ہاں اب بھی بڑا ہے

ڈر ہے کہیں یہ نام بھی مٹ جائے نہ آخر
مدت سے اسے دورِ زماں میٹ رہا ہے

جو کچھ ہیں وہ خود اپنے ہی ہاتھوں کے ہیں کرتوت
شکوہ ہے زمانہ کا نہ قسمت کا گلہ ہے

فریاد ہے اے کشتیٔ امت کے نگہبان
بیڑا یہ تباہی کے قریب آن لگا ہے

کل دیکھئے پیش آئے غلاموں کو ترے کیا
ابتک تو ترے نام پہ ایک ایک فدا ہے

ہم نیک ہیں یا بد ہیں پھر آخر ہیں تمہارے
نسبت بہت اچھی ہے اگر حال برا ہے

تدبیر سنبھلنے کی ہمارے نہیں کوئی
ہاں ایک دعا تیری کہ مقبولِ خدا ہے

اب دن چڑھ آیا تھا۔ انجمن میں ہر چہار طرف ایک نئی روشنی سی پیدا ہو گئی تھی۔ شب پرک سرشت اس ضیاء سے خیرہ ہو گئے۔ صراطِ مستقیم سے بھٹکنے اور ٹھوکریں کھانے لگے۔ فلسفۂ مغرب کے سامنے مشرقی مذہبیت کا رنگ پھیکا پڑ گیا۔ نئے تخیلات نوخیز طبائع پر طاری ہو گئے حاکم کا رنگ چڑھنے لگا۔ محکوم اپنے رنگ ڈھنگ بدلنے لگا۔

اب اکبر الہ آبادی کھڑے ہوئے مزاحیہ انداز میں متنبہ کیا۔ فرمایا

ہمنشیں کہتا ہے کچھ پروا نہیں مذہب گیا
میں یہ کہتا ہوں کہ بھائی یہ گیا تو سب گیا

نیشنل فیلنگ تو ہم سب میں کبھی تھی ہی نہیں
اتحادِ دیں فقط باقی رہا تھا اب گیا

ہے عقیدوں کا اثر اخلاقِ انساں پر ضرور
اس جگہ کیا چیز ہوگی وہ اثر گر دب گیا

پیٹ میں کھانا زباں پر کچھ مسائل ناتمام
قوم کے معنی گئے اور روح کا مطلب گیا

منقلب ہوتے ہیں ہم طالب العلموں کے کورس
کورس بھی رخصت ہوا اسکا زمانہ جب گیا

اتحادِ معنوی ان میں برائے نام ہے
دیکھتے ہو اک گروہ اک راہ ہو کر کب گیا

مجلسِ دنیا میں کس صف کی بنو گے مستحق
دور ہو اور اور وہ ڈرے اور پر تو یا رب گیا

ہم یہی کہتے ہیں صاحب سوچ لو انجام کار
دوسرا پھر کیا ٹھکانا ہے اگر مذہب گیا

فلسفیانِ مغرب نے دماغوں پر قابو پایا۔ لعبتانِ مغرب نے دلوں پر سکہ جمایا۔ نونہالانِ مشرق بوستانِ مغرب سے گلہائے علم چننے گئے۔ گلرخوں کے ہو رہے۔ عروسِ علم لینے گئے تھے۔ غولِ حسن کے گرفتار ہوئے۔

گوری گوری چلتی پھرتی چینی کی گڑیاں دیکھیں شیشۂ دل چور ہو گیا بھارت ورش کے سپوت حقِ نمک بھول گئے۔ حسنِ ملیح سے منہ موڑ لیا۔ حسنِ صبیح سے ناتا جوڑ لیا۔ شمع کے پروانہ بجلی کے دیوانہ ہو گئے۔ یہاں لو سے لو لگاتے تھے۔ وہاں شیشہ کی کپتی سے ٹکرا ٹکرا کر جان دینے لگے۔

قوم کی یہ حالت دیکھکر اکبر الہ آبادی پھر کھڑا ہوا اور کہا۔

اک لعبتِ چیں کو لندن سے جو بیاہ کے لائے مفاعیلن
احباب نے تیرِ مطاعن سے اُن کے دل کو مجروح کیا
باپ اُن کے یہ بولے کشتی مری واللہ ڈبوئی ہائے غضب
اس لڑکے نے صحبتِ بد پا کر یہ کارِ ابنِ نوح کیا
تعلیم کو میں نے بھیجا تھا تزویج کی اس نے ٹھیرائی
ممدوح تو بننا بھول گیا بس اپنے تئیں منکوح کیا
لڑکے نے جواب میں عرض کیا اے قبلہ و کعبہ سنئے تو
یہ کون برائی میں نے کی جو فاتح کو مفتوح کیا

حکومت اربابِ سیاست نے لے لی۔ عزت مجسٹریٹوں کے ہتھے چڑھی۔ خودداری محکمۂ فوجداری کے حوالہ ہوئی۔ اب لے دے کے اک خدا کا آسرا رہ گیا تھا۔ اس پر بھی بتانِ فرنگ کو چھاپا مارتے دیکھ کر اکبر کہہ اٹھا۔

رات اُس مس سے کلیسا میں ہوا میں جو دوچار
ہائے وہ حسن وہ شوخی وہ نزاکت وہ ابھار
زلفِ پیچاں میں وہ سج دھج کہ بلائیں بھی مرید
قدِ رعنا میں وہ چم خم کہ قیامت بھی شہید
آنکھیں وہ فتنۂ دوراں کہ گنہگار کریں
گال وہ صبحِ درخشاں کہ ملک پیار کریں
گرم تقریر جسے سننے کو شعلہ لپکے
دلکش آواز کہ سن کر جسے بلبل جھپکے
دلکشی چال میں ایسی کہ ستارے رک جائیں
سرکشی ناز میں ایسی کہ گورنر جھک جائیں
آتشِ حسن سے تقوے کو جلانے والی
بجلیاں لطفِ تبسم سے گرانے والی
پہلوئے حسنِ بیاں شوخیٔ تقریر میں غرق
ٹرکی و مصر و فلسطین کے حالات میں برق
بس گیا لوٹ گیا دل میں سکت ہی نہ رہی
سر تھے تمکین کے جس گت میں وہ گت ہی نہ رہی



ایشیا

ضبط کے عزم کا اس وقت اثر کچھ نہ ہوا
یا حفیظؔ کا کیا درد مگر کچھ نہ ہوا
عرض کی میں نے کہ اے گلشنِ فطرت کی بہار
دولت و عزت و ایماں ترے قدموں پہ نثار
تو اگر عہدِ وفا باندھ کے میری ہو جائے
ساری دنیا سے مرے قلب کو سیری ہو جائے
شوق کے جوش میں میں نے جو زباں یوں کھولی
ناز و انداز سے تیوری کو چڑھا کر بولی
غیر ممکن ہے مجھے اُنس مسلمانوں سے
بوئے خوں آتی ہے اس قوم کے افسانوں سے
لن ترانی کی یہ لیتے ہیں نمازی بن کر
حملے سرحد پہ کیا کرتے ہیں غازی بن کر
کوئی بنتا ہے جو مہدی تو بگڑ جاتے ہیں
آگ میں کودتے ہیں توپ سے لڑ جاتے ہیں
گل کھلائے کوئی میداں میں تو اترا جائیں
پائیں سامانِ اقامت تو قیامت ڈھائیں
مطمئن ہو کوئی کیونکر کہ یہ ہیں نیک نہاد
ہے ہنوز ان کی رگوں میں اثرِ حکمِ جہاد
دشمنِ صبر کی نظروں میں لگاوٹ پائی
کامیابی کی دلِ زار نے آہٹ پائی
عرض کی میں نے کہ اے لذتِ جاں راحتِ روح
اب زمانہ میں نہیں ہے اثرِ آدم و نوح
شجرِ طور کا اس باغ میں پودا ہی نہیں
گیسوئے حور کا اس دور میں سودا ہی نہیں
اب کہاں ذہن میں باقی ہیں براق و رف رف
ٹکٹکی بندھ گئی ہے قوم کی انجن کی طرف
ہم میں باقی نہیں اب خالدِ جانباز کا رنگ
دل پہ غالب ہے فقط حافظِ شیراز کا رنگ

یاں نہ وہ نعرۂ تکبیر نہ وہ جوشِ سپاہ
سب کے سب آپ ہی پہ پڑھتے ہیں سبحان اللہ
جوہرِ تیغِ مجاہد ترے ابرو پہ نثار
نورِ ایماں کا ترے آئینہ رو پہ نثار
اٹھ گئی صفحۂ خاطر سے وہ بحثِ بد و نیک
دو دلے ہو رہے ہیں کہتے ہیں اللہ کو ایک
موجِ کوثر کی کہاں اب ہے مرے باغ کے گرد
میں تو تہذیب میں ہوں پیرِ مغاں کا شاگرد
مجھ پہ کچھ وجہ عتاب آپ کو اے جان نہیں
نام ہی نام ہے ورنہ میں مسلمان نہیں
جب کہا صاف یہ میں نے کہ جو ہو صاحبِ فہم
تو نکالو دلِ نازک سے یہ شبہ یہ وہم

میرے اسلام کو اک قصۂ ماضی سمجھو
ہنس کے بولی کہ تو پھر مجھکو بھی راضی سمجھو

جگانے والا شفقت اور پیار سے جگا رہا تھا مگر یہ نیند کے ما
چیتنے والے نہ تھے۔ سمجھانے والا ہنس کر چمکار کر سمجھا رہا تھا۔ پر یہ خمیدہ و
سمجھنے والے نہ تھے۔ جب یہ بھوت باتوں نہ مانا تو زمانہ نے ٹھوکریں لگا
اب اقبالِ قومِ اقبالؔ نے سنبھالا۔ اہلِ محفل کو مخاطب کرکے لا

اٹھو مری دنیا کے غریبوں کو جگا دو — کاخِ امرا کے در و دیوار ہلا
گرماؤ غلاموں کا لہو سوزِ یقیں سے — کنجشکِ فرومایہ کو شاہیں سے لڑا
سلطانیٔ جمہور کا آتا ہے زمانہ — جو نقشِ کہن تم کو نظر آئے مٹا
جس کھیت سے دہقاں کو میسر نہیں روزی — اس کھیت کے ہر خوشۂ گندم کو جلا
کیوں خالق و مخلوق میں حائل رہیں پردے — پیرانِ کلیسا کو کلیسا سے اٹھا
حق را بسجودے صنماں را بطوافے — بہتر ہے چراغِ حرم و دیر بجھا د
میں ناخوش و بیزار ہوں مرمر کی سلوں سے — میرے لئے مٹی کا حرم اور بنا
تہذیبِ نوی کارگۂ شیشہ گراں ہے — آدابِ جنوں شاعرِ مشرق کو سکھ

اب نوجوان نے پیرمرد کی جانب دیکھا اور کہا۔ ببیں تفاوتِ ر
کجاست تا بہ کجا۔ اور ایک ورق الٹا۔ (باقی آئندہ

# مرزا غالب کا غیر مطبوعہ منظوم خط

تازہ نمبر اس لحاظ سے اور بھی اہم ہوا جاتا ہے کہ اس میں مشرق کے شاعرِ اعظم
مرزا اسداللہ خان غالب کی ایک غیر مطبوعہ منظوم خط شائع کیا جارہا ہے
اس عطیہ کے لیے میں محترمہ حمیدہ سلطان صاحبہ کا شکرگذار ہوں، جو "ایشیا"
کی مستقل مضمون نگار ہیں اور جن کے افسانے آپ پڑھتے رہتے ہیں۔
اُردو ادب کی ترقی اور بلندی کا اندازہ اسی سے کیا جاسکتا ہے کہ مسلمان خواتین
جس قدر اس سے علیحدہ تھیں اسی قدر اب مساوی طور پر اد بیں شریک ہیں۔

ساغر

## مرزا اسداللہ خان غالب کا غیر مطبوعہ خط



میں ممنون ہوں، برادرِ مکرّم صاحبزادہ شمس الدّین احمد خان صاحب دیوان ریاست لوہارو اور نبیرۂ نوّاب علاؤ الدّین خان صاحب علائیؔ کی جنھوں نے مرزا غالبؔ کا یہ خط مجھے لوہارو کے کتب خانہ سے نقل کرکے عنایت فرمایا، اس کی حقیقت یہ ہے:۔

نوّاب علاؤ الدّین خاں علائیؔ والیٔ ریاست لوہارو، جو مرزا غالبؔ کے محبوب شاگرد تھے، امورِ ریاست کے اُلجھاؤں کی وجہ سے دہلی نہ آسکتے تھے لیکن اُستاد کی مفارقت گوارا نہ تھی، برسات کا موسم شروع ہوچکا تھا، علائیؔ کو لوہارو میں ساون کی جھڑیوں کے ساتھ مرزا غالبؔ کے دلکش نغمے یاد آکر بے طرح ستا رہے تھے، لیکن ریاست کی مصروفیتوں کی بنا پر لوہارو سے آنہ سکتے تھے، آخران

تاثرات کے تحت علائی نے مرزا غالب کو ایک منظوم خط لکھا جس میں لوہارو آنے کی دعوت بہت ترغیب انگیز الفاظ میں دی۔

لیکن حضرتِ غالب کو بھلا یہ کب گوارا تھا کہ برسات میں دلّی کی دلچسپیوں کو خیر باد کہہ کر لوہارو جیسے ریگستانی علاقہ میں جائیں۔ چنانچہ اُنھوں نے بھی اس خط کا جواب منظوم ترکی بہ ترکی دیا اور ساتھ ہی لکھا، بیٹا تمھارا خط کیا آتا ہے بھانڈوں کا تماشا آتا ہے۔ ایسے بڈھے کو جو قبر میں پیر لٹکائے بیٹھا ہے، سفر پر آمادہ کرتے ہو۔ قسم ہے علائی تیری جان کی اپنے میں اتنی ہمّت نہیں پاتا ہوں کہ تجھ تک اپنے کو پہونچاؤں، کاروبار ریاست سے فارغ ہو کر تم ہی دہلی آؤ اور میرے دل کو تقویت اور آنکھوں کو ٹھنڈک پہونچاؤ۔

اب اِن دونوں حضرات کے منظوم خط دیکھئے اور لطف لیجئے۔



# علائی اور غالب

## علائی کا خط بنام مرزا غالب

خوشی ہے ہیں آنے کی آپ کے — کہ باہم پئیں بادہ اور آم کھائیں
سر آغاز موسم بھی کیا خوب ہے — کہ دلّی سے حضرت لوہارو کو آئیں
عجب لطف ہریاں کی برسات کا — کہ کیچڑ کہیں نام کو بھی نہ پائیں
سرَولی کے وہ ڈاک پر سبز آم — وہ دلّی کے انگور ہر شام آئیں
کریں حکم باورچیوں کو کہ ہاں! — ابھی جا کے ہر چیز جلدی پکائیں

ایشیا

وہ لیں باغ سے جاکے املی کے پھول — وہ جنگل سے کڑوے کریلے منگائیں
وہ بے ریشہ بکری کا لحمِ طری — کہ کیا کیا اُسے کھا کے ہم حظ اُٹھائیں
کہیں اُن کو بے مہر و کاہل اگر
لوہارو وہ اِس بات پر بھی نہ آئیں

نوّاب علاؤالدّین خان علائی

# مرزا غالب کا جواب

خوشی ہے یہ آنے کی برسات کے — پئیں بادۂ ناب اور آم کھائیں.
سر آغازِ موسم میں اندھے ہیں ہم — کہ دلّی کو چھوڑیں لوہارو کو جائیں
سوا ناج کے جو ہے مقلوبِ جاں — نہ واں آم پائیں نہ انگور پائیں
ہوا حکم باورچیوں کو کہ ہاں! — ابھی جاکے پوچھو کہ کل کیا پکائیں
وہ کھٹے کہاں پائیں املی کے پھول — وہ کڑوے کریلے کہاں سے منگائیں
فقط گوشت ہی بھیڑ کا ریشہ دار
کہو اُس کو کیا کھا کے ہم حظ اٹھائیں

۱۳۵

مرزا اسد اللہ خان غالب

(جملہ حقوق محفوظ)

ایشیا

# سوزِ جگر

کسی صورت نمودِ سوزِ پنہانی نہیں جاتی
بجھا جاتا ہے دل چہرے کی تابانی نہیں جاتی

طبیعت آ کے پھر تا حدِّ امکانی نہیں جاتی
نہیں جاتی، نہیں جاتی، یہ دیوانی نہیں جاتی

نہیں جاتی کہاں تک فکرِ انسانی نہیں جاتی
مگر اپنی حقیقت آپ پہچانی نہیں جاتی

اگر حل ہو گئی مشکل تو آسانی نہیں جاتی
بہر صورت مرے دل کی پریشانی نہیں جاتی

پشیمانِ ستم وہ دل ہی دل میں ہنستے ہیں لیکن
خوشا حسنے، کہ طرزِ ناپشیمانی نہیں جاتی

نگاہوں کو خزاں ناآشنا بننا تو آ جائے
خزاں میں بھی چمن کی جلوہ سامانی نہیں جاتی

مزاجِ اہلِ دل بے شورِ مستی رہ نہیں سکتا
کہ جیسے نکہتِ گل سے پریشانی نہیں جاتی

بلندی چاہئے انسان کی فطرت میں پوشیدہ
کوئی ہو بھیس لیکن شانِ سلطانی نہیں جاتی

گئے وہ دن کہ دل سرمایۂ ابرِ دُرِ یتیم تھا
مگر آنکھوں کی اب تک سیر سامانی نہیں جاتی

نگاہِ شوق کی گستاخیاں، توبہ ارے توبہ
تلافی لاکھ کرتا ہوں پشیمانی نہیں جاتی

صداقت ہو تو دل سینوں سے کھنچنے لگتے ہیں واعظ
حقیقت خود کو منوا لیتی ہے مانی نہیں جاتی

وہ یوں دل سے گذرتے ہیں کہ آہٹ تک نہیں ہوتی
وہ یوں آواز دیتے ہیں کہ پہچانی نہیں جاتی

جسے رونق ترے قدموں نے دیکر چھین لی رونق
وہ لاکھ آباد ہو اُس گھر کی ویرانی نہیں جاتی

مجھے تو کر دیا سیراب ساقی نے مرے لیکن
مری سیرابیوں کی تشنہ سامانی نہیں جاتی

نہیں معلوم کس عالم میں حسنِ یار دیکھا تھا
کوئی عالم ہو آئینہ کی حیرانی نہیں جاتی

جلے جاتے ہیں بڑھ بڑھ کر، مٹے جاتے ہیں گر گر کر
حضورِ شمع پروانوں کی نادانی نہیں جاتی

محبت میں اک ایسا وقت بھی دل پر گذرتا ہے
کہ آنسو خشک ہو جاتے ہیں طغیانی نہیں جاتی

جگر وہ بھی ز سر تا پا محبت ہی محبت ہیں
مگر اُن کی محبت صاف پہچانی نہیں جاتی

# شعاعِ بدر

اعتمادِ راہزن کی بیڑیاں ہیں پیر میں — ڈھونڈتا ہوں نقدِ گم کردہ دیارِ غیر میں

ہائے وہ تسکینِ آزادی غرورِ زورِ بال — جو نظر آتا ہے شاہینِ سریع السیر میں

سچ تو یہ ہے اے گلِ خوبی مجھے تیرے بغیر — لوٹنا پڑتا ہے کانٹوں پر چمن کی سیر میں

سو طرح سے قصۂ محبوب دہراتے رہے — عمر ساری کٹ گئی ہے ایک ذکرِ خیر میں

وسعتِ صحرا کی باتیں بھولی بسری ہوگئیں — اب تو جی سا لگ گیا ہے کچھ قفس کی سیر میں

آؤ کھائیں اضطرابِ زندگی کے کچھ مزے — اے سبکسارِ حرم ہنگامہ زارِ دیر میں

محتسب کی سبحۂ صد دانہ اے ساقی نہ دیکھ — استخارہ کی کہاں حاجت ہے کارِ خیر میں

کس طرح ان چکروں سے چین حاصل ہو سکے — ایک چکر آسماں میں ایک چکر پیر میں

وہ اگر آمادۂ انصاف ہو جاتے کبھی
جب مزہ اے بدرؔ آتا دشمنوں کے بیر میں

بدرؔ جلالی

# اُف ری جوانی ہائے زمانے!

ہاتھ میں ساغر، سر پہ گھٹائیں، اُف ری جوانی ہائے زمانے
سرد ہوائیں مست فضائیں، اُف ری جوانی ہائے زمانے
ڈوبی ہوئی وہ مدھ میں نگاہیں، ہائے وہ گوری گوری باہیں
لب پہ تبسّم رخ پہ حیائیں، اُف ری جوانی ہائے زمانے
حُسن کا نشّہ کیف کا عالم، آنکھ وہ بارِ ناز سے بوجھل
دیکھ کے درپن آپ لجائیں، اُف ری جوانی ہائے زمانے
موسمِ گل میں پھول بسنتی، باغ بسنتی، جام بسنتی
اس پہ بسنتی مست ادائیں، اُف ری جوانی ہائے زمانے
پھولوں کا اُبھرا ہُوا سینہ، اس پہ بلا ساون کا مہینہ
پھٹ گئی چولی مسکی قبائیں، اُف ری جوانی ہائے زمانے
جھُوم کے وہ بادل کا برسنا، دل کا اِدھر پہلو میں دھڑکنا
دُور سے وہ کویل کی صدائیں، اُف ری جوانی ہائے زمانے
گُل کا لچکتی شاخ پہ ہنسنا، صحنِ چمن کا عطر میں بسنا،
مہکی مہکی مست ہوائیں، اُف ری جوانی ہائے زمانے
آم کے پیڑوں میں وہ جھُولا، آہ وہ رم جھم رم جھم برکھا
مور پپیہے شور مچائیں، اُف ری جوانی ہائے زمانے
آؤ چمن میں بیاہ رچائیں، پھول کا پھر اک قصر بنائیں
پریم کا نغمہ مل کر گائیں، اُف ری جوانی ہائے زمانے

(رنجور عظیم آبادی)

۱۳۹

الشما

# شاعرہ کا عہد

ہند و مسلم کو بھائی کرکے دکھلاؤں گی میں
بن کے پیغام اخوّت ہند پر چھاؤں گی میں

فارغ البالی کا چشمہ لے گا لہریں ناز سے
مفلسی کا قصر ویراں کرکے دکھلاؤں گی میں

انتقام و جوش کی سینوں میں لگ جائیگی آگ
ایسے جوشیلے ترانے جھوم کر گاؤں گی میں

ہند، تیری گود میں جب تک نہ کھیلے گی خوشی
سُکھ نہ لینے دوں گی دنیا کو نہ سُکھ پاؤں گی میں

چھیڑ دوں گی ناخنِ وحشت سے سازِ انقلاب
خرمنوں پر دشمنوں کے برق برساؤں گی میں

قطع کر ڈالوں گی میں سرمایہ داری کا چمن
متّحد شاہ و گدا کو کرکے دکھلاؤں گی میں

شامِ حسرت آفریں کو دوں گی پیغامِ سحر
خار و خس میں نشترن کی روح دوڑاؤں گی میں

زلزلہ بن کر مٹا ڈالوں گی موجودہ نظام
شامِ غم کو صبحِ رنگیں کرکے دکھلاؤں گی میں

میرا طوفاں روک لے دنیا کی قوّت کیا مجال
رفتہ رفتہ اپنی منزل تک پہونچ جاؤں گی میں

(۲)

یادِ ماضی میں ہے کیوں اس درجہ غمگیں سوگوار
سُکھ کے سپنے پھر تجھے ہندوستاں دکھلاؤنگی

فاقہ کش مزدور کی مفلس جوانی کی قسم
تاج مزدوروں کے سر پر ایک دن پہناؤنگی

محفلِ پامال میں تیری مرے ہندوستان!
فتح و آزادی کے میں شیریں ترانے گاؤنگی

پھر تری محفل میں رقصاں ہوگی راحت کی پری
بخشدوں گی مفلسوں کو امن پرور زندگی

شمیم صاحبہ ملیح آبادی

# باغی روحوں کا کورس

معتبر آج بھی ہے رطلِ گراں کیا کہنا
اب بھی قلقل ہے بہ از بانگِ اذاں کیا کہنا
قبضۂ بادہ میں ہے رُوحِ جہاں کیا کہنا
حکمراں آج بھی ہے پیرِ مغاں کیا کہنا
وہی دفتر ہے وہی مُہرِ نشاں کیا کہنا

برسرِ فتنہ ہے ایمان کا طوفاں کب سے !؟
آندھیاں جنّت و دوزخ کی ہیں رقصاں کب سے
فرعِ دانش ہے سرِ عرش پَر افشاں کب سے
عقل کی تُند ہوائیں ہیں خروشاں کب سے
پھر بھی ہے شمعِ جنوں شعلہ فشاں کیا کہنا

۱۴۱ ایضاً

کب سے آنسو ہے طربناک تبسم کے خلاف
کب سے لکنت ہے شکر زیرِ تکلم کے خلاف
کب سے تمکین ہے آئینِ تلاطم کے خلاف
کب سے قرأت ہے مزامیر و ترنم کے خلاف
آج بھی نغمہ ہے آشوبِ جہاں کیا کہنا

کب سے ہے پنجۂ تبلیغ میں دامانِ سکوت
کب سے بے نغمہ شریعت ہے ثنا خوانِ سکوت
کب سے ہے سجدہ و تسبیح میں طغیانِ سکوت
کب سے خورشید کی حدّت میں ہے فرمانِ سکوت
پھر بھی جنبش میں ہے ذرّوں کی زباں کیا کہنا

خاک پر نوحۂ پیہم کی لگی ہیں مہریں
زیست پر دیدۂ پرنم کی لگی ہیں مہریں
دفترِ عیش پہ بھی غم کی لگی ہیں مہریں
ذرّے ذرّے پہ جہنّم کی لگی ہیں مہریں
پھر بھی دنیا پہ ہے جنّت کا گماں کیا کہنا

ایشیا

کب سے ذہنوں پہ ہیں پارینہ عقائد کے حجاب
کب سے اوہام کا انساں پہ نازل ہے عذاب
کب سے قدرت کے صحائف پہ مسلط ہے کتاب
کب سے رومان کی خشکی میں ہے تبلیغ سراب
وہی رونق ہے سرِ آبِ رواں کیا کہنا

دل اگر دوزخِ پہلو ہے تو سر آتشِ دوش
وہی آہوں کا تلاطم ہے وہی غم کا خروش
جلوہ آشفتگیِ چشم ہے لے آفتِ گوش
عقل کے دور میں بھی عشق نہیں ہے خاموش
وہی نالے ہیں وہی شورِ فغاں کیا کہنا

۱۴۳

کب سے نازل ہے حقائق پہ بلائے اوہام
ذہنِ نازک جنت میں ہے دوزخ کی لگام
کب سے فطرت کے جگر میں ہے خراشِ الہام
کب سے ہے ذوقِ نظر حکمِ شریعت سے حرام
وہی منظر ہیں وہی حسنِ جہاں کیا کہنا

ایشیا

آج بھی کاوشِ افسون و فسوں کاری ہے
آج بھی کاہشِ بدمستی و سرشاری ہے
آج بھی وسوسۂ شوخی و طرّاری ہے
آج بھی جلوۂ رنگیں کی طلبگاری ہے
چشمِ انساں ہے یہ ہر سو نگراں کیا کہنا

دین میں عشوۂ بیباک ہے شایانِ عذاب
غمزہ و ناز پر اک عمر سے ہے چشمِ عتاب
دستِ ہمت شکنی میں ہے سرِ زلفِ شباب
پر بہ ایں شدّتِ آیات و احادیث حجاب
دستِ خوباں میں ہے شوخی کی عناں کیا کہنا

روح کے یخ کدۂ عالمِ افلاک میں بھی
وہمِ فردوس کے ٹھنڈے خس و خاشاک میں بھی
فقہ کی سرد و خنک انجمنِ پاک میں بھی
شبنم و برف کے اس حلقۂ نم ناک میں بھی
اٹھ رہا ہے دلِ انساں سے دھواں کیا کہنا

بند ہیں حرف و حکایت کے دریچے کب سے
تلخ ہیں برہمن و شیخ کے فقرے کب سے
تند ہیں اہلِ مناجات کے خطبے کب سے
ترش ہیں ممبر و محراب کے لہجے کب سے
پھر بھی سرشار ہیں رندانِ جہاں کیا کہنا

نغمہ و زمزمہ و جلوہ و شعر و مے و جام
ان میں اِک شے بھی نہیں جو نہ ہو ممنوع و حرام
دہر میں دیر و کلیسا میں بپا ہے کہرام
لیکن اس کوئے ہلاکت میں بھی ہیں گرمِ خرام
زلف بر دوش مسیحا نفساں کیا کہنا

آفریں باد بریں ہمتِ کونین شکار
نہ تو شکوے ہی سے واقف نہ شکایت سے دوچار
نشۂ عہدِ جوانی کا ہے ہر چند اُتار
کب سے قرنوں کا ہے شانوں پہ اٹھائے ہوئے بار
پھر بھی رقصاں ہے جہانِ نگراں کیا کہنا

ایشیا ——

کب سے پانی کے عوض روز برستے ہیں شرر
کب سے رہتی ہے زمیں آٹھ پہر زیر و زبر
کب سے ذرّات کے سینوں میں ہیں روحیں مضطر
کب سے ہے منتظمِ باغ سموم و صرصر
پھر بھی ہے خاکِ چمن عطر فشاں کیا کہنا

اللہ اللہ یہ شوخی، یہ تبسّم، یہ بہار
یہ سِن و سال کی ہلچل یہ جوانی کے شرار
یہ لگاوٹ، یہ شرارت، یہ تلاطم، یہ ابھار
سینۂ دہر ہے گو تیرِ حوادث سے فگار
پھر بھی ابرو کی لچکتی ہے کماں کیا کہنا

کب سے تقویٰ کی حمایت میں ہے شمشیر و کتاب
کب سے کوشش ہے کہ دب جائے اذانوں سے رباب
تیغ در دست ہیں اک عمر سے آیاتِ عذاب
کب سے ہے نطقِ رسالت پہ رواں ہجوِ شراب
پھر بھی ہلچل ہے سرِ کوئے مغاں کیا کہنا

ایضاً

لِلّٰہ الحمد کہ سعیٔ فقہا کے با وصف
لِلّٰہ الحمد کہ جہدِ حکما کے با وصف
لِلّٰہ الحمد کہ خونِ شہدا کے با وصف
لِلّٰہ الحمد کہ خود حکمِ خدا کے با وصف
ہے وہی گرمیٔ بازارِ بتاں کیا کہنا

آفریں باد کہ اِس دین کی سطوت پہ بھی ہے
آفریں باد کہ اس نشرِ نبوّت پہ بھی ہے
آفریں باد کہ اس جورِ شریعت پہ بھی ہے
آفریں باد کہ اس جبرِ مشیّت پہ بھی ہے
دستِ انساں میں بغاوت کی عناں کیا کہنا

جوشؔ ملیح آبادی

# شوق کی پرواز

تم جو چھیڑو مسکرا کے ساز ہے
ورنہ ساز اک تارِ بے آواز ہے

آج کن ہاتھوں میں دل کا ساز ہے
دور تک آواز ہی آواز ہے

ناز ہے ہاں ہم کو دل پر ناز ہے
اس میں تم ہو اور تمہارا راز ہے

ہم کو اُن پر اُن کو ہم پر ناز ہے
راز ہے پھر بھی محبت راز ہے

دل نے کیا کہہ کر پکارا آج انھیں
خود محبت گوش بر آواز ہے

آیئے! دامن اُٹھا کر آیئے
دل ہمارا رہگزارِ ناز ہے

عشق میری آرزو کی اک اُڑان
حسن میرے شوق کی پرواز ہے

نالہ ہے گر اُن کو کر دے مضطرب
ورنہ یہ آواز ہی آواز ہے

کون اُٹھائے موت کے رُخ سے حجاب
زندگی خود رازِ اندر راز ہے

عشق میرا رازِ در پردہ سہی
تو بتا یہ حسن کس کا راز ہے

حاصلِ پرواز کیا ہے یہ نہ پوچھ
لامکاں اک مرکزِ پرواز ہے

ٹوٹ کر ساغر بنا کرتا ہے دل
ساز کا حاصل شکستِ ساز ہے

## "تم"

سحر کی یاد ہو تم اور خیال شام ہو تم
جو بن گیا ہے مرا جزوِ لب وہ نام ہو تم

تمھیں خیال کی رعنائیوں میں دیکھا ہے
تمھیں اُمید کی تنہائیوں میں دیکھا ہے
تمھیں کو روح کی گہرائیوں میں دیکھا ہے
جدھر بھی آنکھ اُٹھی ہے فروغِ بام ہو تم

ہر اک اُمید کا میری تمھیں ہو گہوارہ
تمھیں ہو جیسے ہر اک درد کا مرے چارہ
تمھیں پہ آکے ٹھہرتی ہے چشمِ آوارہ
ہر ابتدائے تمنّا کا اختتام ہو تم

میں کون؟ اک گلِ افسردہ و دلِ ناشاد
تم ایک بزم کی زینت تم اک چمن کی مراد
کہاں تم اور کہاں مجھ سا زندگی برباد
مرے نصیب کی جس میں نہیں وہ جام ہو تم

الشا

اُفقِ حیات کا پھر بھی تمھیں سے ہو زرّیں
ہر ایک بزمِ تصوّر تمھیں سے ہو رنگیں
تمھارے سمت ہے دل کی نگاہِ بازپسیں
اندھیری زلیست کی اک زرنگار شام ہو تم

کروں میں عرضِ تمنّا مری مجال نہیں
سوال دل میں ہے اور جرأت سوال نہیں
تمھاری یاد سے خالی مگر خیال نہیں
میں کچھ کہوں نہ کہوں حاصلِ کلام ہو تم

خموشیوں میں ہے دمساز کون؟ تم جو نہیں
نظر نظر کا مری راز کون؟ تم جو نہیں
نفس نفس کی ہے آواز کون؟ تم جو نہیں
پیامبر ہوں اگر میں مرا پیام ہو تم

کسی نگاہ کا جو دل غلام بن نہ سکا
جو سر کبھی کسی چوکھٹ پہ آج تک نہ جھکا
تمھارے در پہ وہی آج ہے جبیں فرسا
تو کیا جہان کا ملّاؔ سے انتقام ہو تم

آنند نرائن ملا

# من کی بانسری

یہ کیا چیز شانوں پہ بکھری پڑی ہے
کہ وارفتگی ناز فرما رہی ہے

ذرا پھر تو کہیے یہ کیا زندگی ہے؟!
مری بے کسی کروٹیں لے رہی ہے

شکستہ دلی سی شکستہ دلی ہے
محبّت بھی احساسِ بیچارگی ہے

مبارک گلستاں کو بادِ بہاری
تخیّل میں یاں خاک سی اُڑ رہی ہے

نہ گل ہیں نہ کلیاں نہ کانٹے
تہی دامنی سی تہی دامنی ہے

چلا جا رہا ہے وفا کا مسافر
جدھر بھی محبّت لیے جا رہی ہے

نہ موجیں نہ طوفاں نہ مانجی نہ ساحل
مگر کشتیٔ دل بہی جا رہی ہے

لباسِ تبسّم میں تیرے لبوں پر
تبسّم نہیں میری دیوانگی ہے

ایشیا

ہو ساجد سے مسجود سجدوں سے کعبہ
مری بندگی سے تری داوری ہو

بجا عشرتِ داوری یا الٰہی
غمِ بندگی پھر غمِ بندگی ہو

جہاں ہے اسیرِ جنونِ محبت
زمانہ مرا عکسِ دیوانگی ہو

جھکے جا رہے ہیں وہ شانوں پہ میرے
کہ تکمیلِ شوق و وفا ہو رہی ہو

جو چاہوں تو کندن کو ہیرا بنا دوں
نظر کیمیا سے سوا ہو رہی ہو

ہے اک معجزہ اُن کی آنکھوں کا عالم
اشارہ خدائی نظر داوری ہو

مری خاک پر سازِ یک تار لیکر
اُمید اب بھی اک گیت سا گا رہی ہو

مرے من کے بہروپ مت پوچھ ساغر
یہی ہے کنھیّا یہی بانسری ہو

سنہ ۱۹۴۰ء

ساغر

۱۵۲

# پیامِ آتشیں

ایک نیا جہاں بنا مرکزِ غم کو پھونک دے
پرچم تو بلند کر تاج و علم کو پھونک دے
آتشِ تر کا دور ہو، سوزشِ غم کو پھونک دے
عیش کو کیمیا سمجھ درد و الم کو پھونک دے
حسنِ بتاں قدم قدم اور قدم قدم ارم
تیرا جہاں ہے خود ارم یادِ ارم کو پھونک دے
دل ہی حرم ہی دل ہی دیر دل کو بنا مقامِ سیر
دیر و حرم قریب ہیں دیر و حرم کو پھونک دے
دامنِ غم کو یوں نچوڑ کھول دے دل کا جوڑ جوڑ
توڑ مناتِ غم کو توڑ پھونک دے غم کو پھونک دے

پرواز جعفری

# عورت سے خطاب

(اٹھارہ برس کے بعد)

(وہ نظم جو ساغر نے آل انڈیا خواتین کانفرنس کے سالانہ اجلاس منعقدہ ۲۷ جنوری ۱۹۴۰ء الہ آباد میں پڑھی)

میں نے یہ مانا کہ تو ہے مادرِ نوعِ بشر ایک اک ذرّے میں سو عالم بسا سکتی ہے تو

فطرتِ خلّاق کے جوہر دکھا سکتی ہے تو

گوتم اور عیسیٰ کو پھر دنیا میں لا سکتی ہے تو

رنگ و نسل و قوم کے قلعوں کو ڈھا سکتی ہے تو مشرق و مغرب کو اک کنبہ بنا سکتی ہے تو

آمنہ اور دیوکی نے جو پلایا تھا کبھی پھر وہی ساغر زمانے کو پلا سکتی ہے تو

مریم و سیتا کی شیریں مسکراہٹ کی قسم آج بھی سنسار کو جنّت بنا سکتی ہے تو

دشمنی کی آنکھ سے ٹپکے سرشکِ مادری　　جنگ کے میدان میں یوں مسکرا سکتی ہے تو

پھول کو تبدیل کر سکتی ہے معجز نمائیں　　موم کو اک آن میں لوہا بنا سکتی ہے تو

لالہ وگل!؟ لالہ وگل تو ہے تیری گردِ راہ　　مہر و مہ کو اپنے قدموں پر جھکا سکتی ہے تو

تیرے جلووں کی زمانہ تاب لا سکتا ہے کب　　صرف پرتو سے جہاں کو جگمگا سکتی ہے تو

لوگ زندوں کو لئے پھرتے ہیں اے روحِ حیات　　میں تو یہ کہتا ہوں مُردوں کو جِلا سکتی ہے تو

امن کے دیوتا سے لے سکتی ہے تو قاتل کا کام　　ڈاکوؤں کو رحم کا حامل بنا سکتی ہے تو

موڑ سکتی ہیں تری نظریں کلائی موت کی　　قُم باذنی کہہ کے مُردوں کو جِلا سکتی ہے تو

فتنۂ محشر کہ جس کی مدّتوں سے دھوم ہے　　ایسے سو فتنے تبسّم سے جگا سکتی ہے تو

قہر اُلٹ سکتا ہے تیرا رنگ و بو کی کائنات　　لہلہاتے باغ کو صحرا بنا سکتی ہے تو

مہر سے تیرے اچھل پڑتی ہے سینوں میں حیات　　آدمیّت کو سراپا دل بنا سکتی ہے تو

۱۵۵ ایشیا

شورشِ صورِ قیامت ہی تری ترغیبِ جنگ پتھّروں سے آبگینوں کو بھڑا سکتی ہی تو

زمزم و تسنیم و گنگا جس جگہہ سیراب ہوں آنسوؤں سے اپنے وہ سنگم بنا سکتی ہی تو

دہر میں جس عقل کی بیداریوں کی دھوم ہے اُس کو تو صرف ایک لوری میں سُلا سکتی ہی تو

لیکن اے رازِ ازل اے چیستانِ زندگی!
بھید اب تک اپنا پایا ہی نہ پا سکتی ہی تو

۱۵۶ بنتِ حوّا ابنِ آدم کو ذرا یہ تو بتا اپنے فطرت کے نہاں خانے میں جا سکتی ہی تو؟

تو نے خود ڈالی ہی اپنے رُخ پہ جو رنگیں نقاب
کیا اُسے بھی دستِ نازک سے اُٹھا سکتی ہی تو؟

ساغر

# امواجِ ساغر

جو اک نغمہ بھی دل سے عندلیب زار ہو جائے
چمن کیسا چمن کی خاک بھی بیدار ہو جائے

مزاجِ دل جو ہم رنگِ مزاجِ یار ہو جائے
کہاں کی زندگی، مرنا ہمیں دشوار ہو جائے

جو گستاخ تماشا حسرتِ دیدار ہو جائے
نظارہ روک بن جائے نظر دیوار ہو جائے

وہ دوشیزہ خرامی سے جو گلشن میں چلی آئیں
کلی محجوب ہو جائے چمن سرشار ہو جائے

نظر بھر کر جو وہ دیکھیں کلی کو پھول بن جائے
جو وہ کانٹے کو چھو لیں رشکِ صد گلزار ہو جائے

جدھر وہ آنکھ اٹھ جائے اُدھر جام و سبو چھلکیں
جسے وہ مست نظریں دیکھ لیں میخوار ہو جائے

ترے سر کی قسم گر تو نہ ہو میرے تصوّر میں
مری نازک طبیعت پر یہ دنیا بار ہو جائے

اگر تو مسکرا کر روئے رنگیں سے نقاب اُلٹے
ابھی عریاں نظامِ پردۂ اسرار ہو جائے

نگاہِ شوق کی یہ ذوقِ گلچینی، ارے توبہ!
رہے آنکھوں میں اور تیرے گلے کا ہار ہو جائے

اسی لمحہ کو شاید یاس کی تکمیل کہتے ہیں
محبّت جب مزاجِ عاشقی پر بار ہو جائے

وہاں کیا لطفِ آزادی وہاں کیا کیفِ آزادی
کہ احساسِ غلامی بھی جہاں دشوار ہو جائے

قفس ہے یہ گلشن میں غلامی کا جہنّم ہے
الٰہی رنگِ گُل ہی آج آتشبار ہو جائے

مسافر کے لئے ہے ننگ، احساسِ تن آسانی
الٰہی راہِ منزل اور بھی دشوار ہو جائے

وہ زندانی ہوں گر مچلوں تو زنداں بھی قدم چومے
وہ دیوانہ ہوں گر تڑپوں رسن بھی دار ہو جائے

غلامِ بادہ و ساغر نہیں کچھ فطرتِ ساغرؔ
جوانی دیکھ لے تو بن پیئے سرشار ہو جائے

# پنہاری

یہ نظم سیّد مطلبی فریدآبادی کا شاہکار ہے، جن کی ترقی یافتہ ادبی جدوجہد نے ملک کو ایک خیال دیا ہے۔ مطلبی اُردو ادب میں جو بنیادی تبدیلی چاہتے ہیں اُس کا بہت کچھ اظہار "پنہاری" سے ہوتا ہے۔ مگر اس سوچی ہوئی تبدیلی کے بارہ میں یہ خیال نہیں کرنا چاہئے کہ وہ عام زبان بھی یہی چاہتے ہیں جو "پنہاری" کی زبان ہے، یہ زبان تو انھوں نے "ماحول" اور "موضوع" کے لحاظ سے لکھی ہے لیکن جہاں تک واقعیت نگاری (Realism) کا تعلق ہے وہ شاعری کو بالکل "محسوس" اور "مرئی" بنا دینا چاہتے ہیں۔

"پنہاری" میں جو آفاقیت پائی جاتی ہے وہ بڑی سے بڑی نظم کی خصوصیت ہوا کرتی ہے اور جو لطیف شاعرانہ محاکات پائے جاتے ہیں وہ ہر زبان کی اعلیٰ و مقبول نظم کا جزو ہوتے ہیں۔

اس نظم کا لطف کچھ وہی اُٹھا سکتے ہیں جنھوں نے ہندوستانی گاؤں کی زندگی کا مشاہدہ و تجربہ کیا ہے۔ نظم پڑھتے پڑھتے، ریت سے بھرے ہوئے رستے، کچے جھونپڑے، الاؤ، پنگھٹ، غربت، افلاس اور ان سب میں دبی ہوئی فطرت کی چنگاری، سورج کی طرح روشن معلوم ہوتی ہے۔

یہی اصل میں شاعری ہے۔ زبان گنوارو سہی، لیکن موضوع کے جن تعلقات اور جزئیات کو مطلبی نے کمال حسن و کامیابی سے نظم کیا ہے وہ آج سے ۵۰ برس کے بعد جب ہندوستانی گاؤں کا نقشہ چمکیگا پڑھنے والوں کے خیال میں آج کے ہندوستانی گاؤں کی تصویر کھینچ دینگے ہر قوم کی شاعری اُس کے تمدّن و تہذیب کی آئینہ دار ہوتی ہے۔ لیکن اُردو شاعری کے "الہامات" کو اگر جمع کیا جائے تو اُن سے یہ اندازہ نہیں ہو سکتا کہ وہ کس قوم کی شاعری ہے!؟

یہ نظم کتابی صورت میں زیرِ طبع ہے ڈاکٹر مولوی عبدالحق صاحب سیکریٹری انجمن ترقی اُردو (ہند) اس پر مقدمہ لکھ رہے ہیں۔

سٰ غ ل

# پنہاری

پنگھٹ کو پنہاری چالی[۱] — باندھے پیلی ساڑھی چالی[۲]

سر پہ کلسہ، کلسے پہ گاگر[۳] — ہاتھ میں نیجو[۴] مونجھ کی بھابر

کالی اِنڈوی[۵] میں کوڑی چمکیں — ناگن کی جوں مُنڈ کی دمکیں

[۱] چلی
[۲] ریشمی کنارہ
[۳] مٹی کا برتن
[۴] پتلی رسی
[۵] اینڈوا جو سر پر رکھتے ہیں اور جس پر مٹکا وغیرہ رکھتے ہیں

ہٹا ہٹا گھونگٹ کو، جھانکے　　　آتے جاتے سے مُنہ ڈھانپے
گھونگٹ میں مکھڑا یوں دمکے　　　بادل میں جوں چندا چمکے
مِرگ سی نینوں میں ڈوری کالی　　　ہونٹوں پہ ناگر پان سی لالی،
ناگوری نا کالی اَبلا　　　بھوری پتلی بالی اَبلا
چال اَبلا متوالی چالے　　　گھنگرو بولے جھُومر ہالے
کہیں کہیں ٹھوکر بھی کھائی　　　لپک جھپک پنگھٹ پر آئی

---

کنوئیں کی من پر سکھیاں پائیں　　　یہ سب پانی بھرنے آئیں
سُکھیا، چُنیا، راجَ، دُلاری　　　رکھّی، جلّو، رُوپ کُماری،
اک بولی " اری بھُریا آئی"　　　کیوں واری! تیں نے دیر لگائی"
"کیا بھُریا! ترا رسیا آیا؟　　　جو کاجل تیں نے نینوں سارا
لپٹ گئیں سب" بات بتادے"　　　بھُریا ڈری کیا بات بتادے؟
لمحہ بھر رہی بھُریا چپکی،　　　بولی تو، اینڈ لاکر بولی
"نا داری! رسیا نا آیا،　　　سُپنے میں بہنا دی کھا پایا"
"وہ گھر میں گھر والا آیا　　　میں لے چوسکھ تھال جگایا"
"پلنگ نوایا سیج بچھائی　　　رکتی لجتی سیج پہ آئی"
"آنکھ کھُلی اتنے میں داری!　　　ساری رین ردردمیں ہاری"
کتنی بھُریا نے بات بنائی،　　　کوئی سکھی ایمان نہ لائی
اس پر رُوٹھی پھر بھُریا پیاری　　　پانی بھرن لگی پنہاری

گھڑ گھڑ کر چکی بولی ٭ تریا نے من گھنڈی ناکھولی

---

پانی لے کر گھر کو چالی ٭ ڈر ڈر پگ ٹ دھرتی متوالی
پلٹ پلٹ کر بھریا دیکھے ٭ رام نہ کر یو آج پر یکھے
اِشور جگ کی لاج رکھیا ٭ بچا رہے مرا ناؤ کھِویا
ٹھہرے مالک وائے بچاوے ٭ میرا کھیوا پار لگادے
من ہی من میں کہتی پہونچی ٭ گھر کی جا کر سنکل کھولی
برتن مانجھے چوکا کینا ٭ گھی آٹا مٹکی سے لینا
دال پکائی ساگ بنایا ٭ گھی ہلکا روٹی پہ لگایا
اک ڈلیا میں روٹی راکھی ٭ پیاز کا گنٹھا بتون بھاجی
سر پہ دودھ کی مٹکی راکھی ٭ ہاتھ پہ روٹی کی ڈلیا لی
جنگل کو اب تریا چالی ٭ گھر کا کوئی نہیں رکھوالی
ڈرتی ڈرتی گاؤں سے نکلی ٭ پورب کی رگکھیا کی سُدھ لی
پلٹ پلٹ کر گاؤں کو دیکھا ٭ چاروں اُور نظر کو پھینکا

---

گاؤں سے رگکھیا یوں چمکی ٭ جیسے بنی ہو کجلی بن کی
اِدھر اُدھر نیلی سی پہاڑی ٭ بیچ میں پیڑوں کی ہریالی
سر پر گول چھتری سی لگائے ٭ لمبی پتلی نارٹیں اُٹھائے
چاروں کھونٹ کھجور کھڑے تھے ٭ کھیت کے ہوں جیسے رکھوالے

کدم کے روکھوں کی چھب نیاری — گہری سبزی پیاری پیاری
برگد نے تھا ڈیرا چھایا — لاکھ پکھیرو جس میں سمایا
پوکھر کا وہ نتھرا پانی — دُوب کنارے دھانی دھانی
دُوب میں سارس کا اک جوڑا — کدم کے ڈالے پر دو مورا
اُس کے نیچے آسن مارے — سادھو کا کچھ رُوپ سادھارے
گبرو بیٹھا اک متوالا — نیچے بچھائے مرگ کی چھالا
نینوں میں راتیں جاگی لالی — صورت تیکھی رنگت کالی
چاروں اُور لکھاتا جاوے — جتنا لکھا وے من گھبراوے
گھبرا دے تو گاوے سادھو — من کو یُوں بہلاوے سادھو
کچھ چھوڑے کچھ گاوے سادھو — انت کبیر سناوے سادھو

---

دم نکلے پیچھے گھڑی بھی ڈاٹے نا کوئے ..... دم نکلے .......
کنٹھ پکڑ واکی ماتا رووے مجھا پکڑ واکا بھائی
بھری جوانی میں تریا روئے چھوڑ اکیلا جائی .... دم نکلے .......
جدلک تیل دیے میں باتی جگ مگ جگ مگ ہوئے
پھنک گیا تیل نچڑ گئی باتی گھپ اندھیرا ہوئے ..... دم نکلے .......

---

لوگ کہیں سب لے چل لے چل دھیر دھرے نا کوئے
جاکی بات تو جانے لینے دنیا کائے کو روئے .... دم نکلے .......

پانچ چورو اکے گھر میں گھُس گئے ، نیاری پڑکر سوئی
کہت کبیرؔ سن بھئی سادھو جان مان بدھ کھوئی
دم نکلے پیچھے گھڑی بھی ڈاٹے نا کوئی . . . . دم نکلے . . . . . .

---

ایسا بے سُدھ ہو کر گایا — رگکھیّا میں سنّاٹا چھایا
سورج دیو نے مُنہ ڈُبکایا — رین نے بڑھ کر پنکھ پھرایا
موروں نے گردن نیوڑھائی — سارس نے جا پکڑی کائی
چلتی پَوَن نے آنکھ مُندائی — پنچھی سمجھے رتیا آئی
بند ہوئے پانی کے ہلورے — پتّوں میں سب چھپ گئے بھونرے
گھٹنوں پہ دونوں ہاتھ جمائے — پتھر کی مورت سی بنائے
آنکھیں میچے بیٹھا سادھو — سُدھ بُدھ جیسے بھولا سادھو

---

تھوڑی دیر رہا سنّاٹا — سوکھا پتّہ تک نا کھڑکا
دہنے ہاتھ پیوڑی بولی — رات کی رگکھیّا کی رکھوالی
سادھو نے بھی پلک اُٹھائی — لے کے جمائی، لی انگڑائی
سوکھی پیوڑ میں آہٹ آئی — سادھو نے واں نظر جمائی
کالا، چھوٹا سا اک سایا — جھاڑی سے نکلا آگے آیا
"کون ہے؟ ناری؟ اچھا بھرپایا! — تمہاری داسی نگر کنھیّا!"
مٹکی راکھی، ڈلیا راکھی، — سیّیں نوا، لی پیر کی ماٹی

ہاتھ جوڑ کر ہو گئی ٹھاری — بھوجن کر لے ہیں بلہاری

"بدھو گوا لے نے پاڑا بیورا — پھڑک گئی، میرا آیا بھونرا"

"پانی لائی چوکا کینا، — تا ول تا ول، بہے پسینا"

"کچی پکی روٹی پوئی — جلدی میں بندی بھی کھوئی"

"لپ جھپ کر میں رکھیا آئی — اِشور کر لی میری سُنائی"

"نا ترے بھیا کو بھید بتایا — نا کوئی مانس دگرڑے پایا"

"جیم لے سائیں تو ئے مناؤں — پھر لوٹے تو پیر دباؤں"

"تین مہینے بن تو ترسی — آج کہاں آ بدلی برسی"

"یوں ہی برسے نت نت برسے — ایشور! بھریا اب نا ترسے"

"دِن دِن دنیا نے بات بنائی — دن نکلے اور آئیں سپاہی"

"تیرا بیری بڑو باٹ لکھاوے — کب پکڑا کب مارا جاوے"

"ہوویں دن دن بنیا بٹلے — سُور جیسے موٹے، کٹھلے،"

"نمبر دار کے روز کمیٹی — رُووَں سب سُن لوٹی موٹی"

"رات دِنا ترا چرچا گھر گھر — تیری بہن گھر، میرے بھیا گھر،"

"دو ٹبیر دوڑ پولس نے ڈالی — دونوں بیر گئی پر کھالی"

"جنگل جنگل پھریں سپاہی — سہمی سُن سُن رام دُہائی"

"سیلی ہوئے کھاؤ ساجن — راتوں پھر بتلاؤ ساجن"

کندھے ڈال مرگ کی چھالا — کھڑا ہوا سادھو متوالا

کولی بھر لی، گود م ٹھائی — گود لئی چھاتی سے لگائی،

ایشیا

پھُول نرم سے جے ہنس کا بچّا — چکنی جے ریشم کا لچھّا"
پَچ پَچ جوبن میں مد۱؎ ماتی — لپٹ گئی ساجن کی چھاتی"
تریا نے گل بہیّاں ڈالیں — ڈالیں پر آنکھیں مچکالیں

---

پَوَن نے ہلکی سانس نکالی — ٹھنڈی ٹھنڈی سی کچھ چالی
کدم کے روکھ میں جُگنو چمکے — چمکاروں سے پتّے دمکے
مور مورنی لکھائے بیٹھے — پنکھ سے پنکھ بھڑائے بیٹھے
ناڑ اُٹھائے، آنکھ جمائے — کچھ گھبرائے، کچھ للچائے،
آہٹ سی کائی میں آئی، — سارس ٹہلیں جیسے سپاہی
چاروں آنکھ سادھو پہ جمائے — گردن ٹھائے پنکھ پھُلائے
رت۲؎ ساگر کا کالا گھیرا — ہوگیا پھر ویساہی اندھیرا
پہلی سی گم سُم، پہلی سی چُپ چُپ — سادھو کی گود میں تریا گُپ چُپ
تاڑ سا ٹھارا گُم سُم سادھے — اندھیاری میں پوٹ سی باندھے

پریم پجُارن، پریم پجُاری
پریم کی دنیا ہے اندھیاری

(باقی آئندہ)

**مُطلبّی فریدآبادی**

۱؎ نیچے
۲؎ شراب
تیسا بنفشی
۳؎ نجیبات
سفیدی رات

# ہم تم

وہ دَور یاد ہے جب بیقرار تھے ہم تم
بکارِ دل ہمہ تن انتظار تھے ہم تم
وہ وقت یاد ہے جب نغمہ بار تھے ہم تم
وہ عہد یاد ہے جب کامگار تھے ہم تم

(الف)

وفا نصیب، محبّت شعار تھے ہم تم

قیودِ دُوریٔ منزل کو توڑ تاڑ گئی
جنوں کی سوئی ہوئی روح کو جھنجوڑ گئی
دلوں پہ نقشِ حیاتِ دوام چھوڑ گئی
جو پہلی بار مِلی اور دلوں کو جوڑ گئی

اُسی نگاہ کی اک یادگار تھے ہم تم

ایشیا

وہ وادیوں میں سفر اور وہ چاندنی راتیں
وہ گھاٹیوں میں شب و روز شوق کی باتیں
وہ آرزو کا مچلنا، وہ درد کی گھاتیں
بساطِ دل پہ مشیئت کو اَن گِنت ماتیں
فتوحِ عشق کے سرمایہ دار تھے ہم تم

کلی کلی سمنستاں کو ناز تھا جس پر
روش روش پہ گلستاں کو ناز تھا جس پر
چمن کہاں کا بیاباں کو ناز تھا جس پر
جہاں میں رُوحِ بہاراں کو ناز تھا جس پر
نسیمِ گُل کی قسم وہ بہار تھے ہم تم

جو میں تھا بُلبلِ گلشن، تو تم گُلِ رنگیں
جو میں تھا مہر، تو تم تھیں مثالِ ماہِ مُبیں
ہمارے پاؤں پہ جُھکتی تھی ساعتوں کی جبیں
جو میں تھا صبحِ منوّر، تو تُم شبِ زرّیں
جہانِ عشق کے لیل و نہار تھے ہم تم

(ب)

(ایضاً)

مَتاعِ طُور کا معدن تھا عالمِ امکاں
جمال و نور کا مخزن تھا عالمِ امکاں
ہمارے عکس سے گلشن تھا عالمِ امکاں
ہمارے نور سے روشن تھا عالمِ امکاں
سپہرِ عشق کے برق و شرار تھے ہم تم

رُلا رُلا کے محبّت میں دل کو روتا کون؟!
جہازِ زیست کو طوفان میں ڈبوتا کون؟!
اور آرزو کے کنول ارضِ دل میں بوتا کون؟!
جہانِ عشق کا پروردگار ہوتا کون؟!
جہانِ عشق کے پروردگار تھے ہم تم

ہمارے ہاتھ پہ کرتی تھی عاشقی بیعت
ہمارے ہاتھ پہ کرتی تھی ساحری بیعت
ہمارے ہاتھ پہ کرتی تھی زندگی بیعت
ہمارے ہاتھ پہ کرتی تھی شاعری بیعت
جہانِ شعر کا وہ شاہکار تھے ہم تم

(ج)
ایشیا

شرارِ گُل نے چمن کو کیا تھا خاکستر
صبا نے خاک اُلٹ دی تھی جام و ساغر پر
حسد سے شمع تھی محفل میں آتشِ یکسر
دلوں کا ذکر نہیں دل تو خاک تھی جل کر
کسی جگہ تو نگاہوں پہ بار تھے ہم تم

وہ حُسنِ عشق کی حکمت نے ہم کو بخشا تھا
وہ شوقِ حُسن کی فطرت نے ہم کو بخشا تھا
وہ ذوق، ساقیٔ قدرت نے ہم کو بخشا تھا
وہ ظرف، کیفِ محبّت نے ہم کو بخشا تھا
کہ آنکھ بند تھی اور ہوشیار تھے ہم تم

(د)

سمن سمن تھا بلاوا، سحر سحر آغوش
چمن چمن تھی تمنّا، شجر شجر آغوش
نفس نفس تھا تقاضا نظر نظر آغوش
نہ تھا نشانِ زمان و مکاں، مگر آغوش
قدم قدم پہ کبھی ہم کنار تھے ہم تم

ایشیا

ہمارے دم سے ندا تھی ہمارے دم سے ندیم
ہمارے دم سے صدا تھی ہمارے دم سے کلیم
ہمارے دم سے گھٹا تھی ہمارے دم سے شمیم
ہمارے دم سے سحر تھی ہمارے دم سے نسیم
کہ حاصلِ چمن روزگار تھے ہم تم

ہر ایک ذرّے سے کرتے تھے آسماں پیدا
ہر ایک نقطے سے کرتے تھے سو جہاں پیدا
ہر ایک چُپ سے ہماری تھے سو بیاں پیدا
ہر اک نگاہ سے کرتے تھے داستاں پیدا
قدم قدم پہ فسانہ نگار تھے ہم تم

(۵)

وفا کے نقش پہ قرباں تھی لالہ کاری بھی
وفورِ کیف سے رقصاں تھی کامگاری بھی
مٹی ہوئی تھی تعلق پہ دوستداری بھی
اثر سے وجد میں تھی روحِ جاں نثاری بھی
کچھ ایک دوسرے پر یُوں نثار تھے ہم تم

ایشیا

(۹)

تغیرات پہ گہرا سکوں سا چھایا تھا
دلِ حیات پہ ہلکا سکوں سا چھایا تھا
یہ کائنات تھی سادا سکوں سا چھایا تھا
ہر ایک شے پہ کچھ ایسا سکوں سا چھایا تھا
کہ جیسے سارے جہاں کا قرار تھے ہم تم

وہ ایک برقِ محبت، وہ صنعتِ قدرت
وہ ایک آیۂ ہستی، وہ رحمتِ قدرت
وہ ایک امرِ الٰہی، وہ حکمتِ قدرت
عطیۂ غمِ الفت، ودیعتِ قدرت
متاعِ عشق کے سرمایہ دار تھے ہم تم

قیامتیں تھیں بپا چرخ کی سیاست میں
ہمارے نام تھے سرنامۂ بغاوت میں
کھٹک رہے تھے بہت دن سے چشمِ فطرت میں
ہماری ذات تھی اک تیر قلبِ قدرت میں
ازل سے چشمِ مشیت میں خار تھے ہم تم

ایضاً

ہر ایک پردہ تھا مضرابِ سازِ الفت کا
کمال دیکھئے اک نغمۂ محبّت کا
طلسم ٹوٹ گیا تھا حریمِ قدرت کا
گلہ سا بیٹھ گیا تھا نفیرِ فطرت کا
چمن میں جھوم کے یوں نغمہ بار تھے ہم تم

وہ بھید ہے کہ کوئی اس کو پا نہیں سکتا
وہ نغمہ ہے کہ کوئی کھل کے گا نہیں سکتا
میں دیکھ سکتا ہوں پردہ اٹھا نہیں سکتا
میں سوچتا ہوں مگر لب پہ لا نہیں سکتا
کہ کس جنونِ وفا کا شکار تھے ہم تم

ساغر نظامی

# بندۂ محبت

جنرل ذوالشان نواب معظم جاہ بہادر شجیع

خاموش تھے ہم، ضبط کا امکاں بھی نہیں تھا
مشکل نہ سہی غم مگر آساں بھی نہیں تھا

میں اُس کے ستم سے کہ پشیماں بھی ہوں خوش بھی
وہ مجھ پہ ستم کر کے پشیماں بھی نہیں تھا

(ح) جیسے ہی کیا ترکِ ستم عشق میں تم نے
ہم پر ستمِ گردشِ دوراں بھی نہیں تھا

موت آئی جو زنداں میں یہ تقدیر تھی میری
وحشی تھا مگر قابلِ زنداں بھی نہیں تھا

ہم جب سے اسیری کے مزے لوٹ رہے ہیں
کیا ذکر نشیمن کا گلستاں بھی نہیں تھا

وحشت ہمیں لے آئی کہاں راہِ طلب میں
جب آنکھ اُٹھائی تو بیاباں بھی نہیں تھا

تھا درد کی صورت میں خود احساسِ محبت
پنہاں جو نہیں تھا تو نمایاں بھی نہیں تھا

آخر نہ دیا ساتھ دمِ نزع کسی نے
دیکھا تو مرا حال پریشاں بھی نہیں تھا

بندہ تھا شجیع اور فقط عشق کا بندہ
کافر بھی نہیں تھا وہ مسلماں بھی نہیں تھا

# کسوٹی

## کائنات دل

از منشی بشیشور پرشاد منوّر لکھنوی
پبلشر رادھکا پرشاد سکسینہ بلبلی خانہ دہلی
قیمت مجلد عگر غیر مجلد عا

آج جو لوگ اپنی "عدم واقفیت" یا "سیاسی مصلحت" کی بناء پر اُردو زبان کو صرف مسلمانوں کی قومی زبان بتاتے ہیں اور اس طرح غیر مسلم ادیبوں اور شاعروں کی برسہا برس کی محنتوں پر پانی پھیر دینا چاہتے ہیں وہ "کائنات دل" کا مطالعہ کریں جو منشی بشیشور پرشاد منوّر لکھنوی کا تقریباً سوا تین سو صفحات کا دیوان ہے۔ جس میں منور صاحب نے نہ صرف یہ کہ زبان کی صحت کا خیال رکھا ہے بلکہ خوش اسلوبی بیان اور جدّت خیال کو بھی ہاتھ سے نہیں جانے دیا ہے۔

منوّر صاحب نے خود بھی "اُردو" کے متعلق حسب ذیل خیالات کا اظہار کیا ہے۔

منزلِ اَوج پہ لہرائے نشانِ اُردو — ہر شرف کی ہے سزاوار زبانِ اُردو
زاویہ اپنی نگاہوں کا بدل دیتا ہے — نظر آئے نہ کوئی دشمن جانِ اُردو
کام سے اپنے جو دنیا میں لے کام رہا — مٹ سکیگا نہ کبھی نام و نشانِ اُردو

"کائنات دل" منوّر صاحب کی نظموں اور رباعیات کا مجموعہ ہے۔ اور اس سے یہ بھی پتہ چلتا ہے کہ منوّر اردو شاعری کے جدید ارتقائی دور اور اس کی ہمہ گیری سے متاثر ہی نہیں بلکہ رنگِ جدید کے پیرو بھی ہیں۔ اس مجموعہ میں تقریباً سو نظمیں متفرق عنوانات پر ہیں جیسے "مطربہ سے" "طاؤس" "ضمیر کی آواز" "پھولوں کی بہار" وغیرہ تقریباً تیس نظمیں عالمگیر شخصیتوں پر ہیں اور ان شخصیتوں میں جہاں مہاراج کرشن اور رام چندر جی نظر آتے ہیں وہاں پیغمبر اسلام صلعم اور حضرت علیؑ کے اسمائے گرامی بھی موجود ہیں۔

بارہ نظمیں "ذاتی اعتقادات" سے متعلق ہیں۔ تیرہ نظمیں "قومی جذبات" کی ترجمان ہیں۔ تقریباً پچیس نظمیں منظوم تراجم ہیں اور چند نظمیں ملک کے مقتدر و مرحوم رہناؤں کے مراثی ہیں۔

"محبت کا مذہب" کے ماتحت منوّر نے جو کچھ لکھا ہے وہ موجودہ ملکی فضا کیلئے ایک مستقل درس ہے۔

نہ کوئی یہودی نہ کوئی نصاریٰ — ہو بس ایک مذہب ہمارا تمہارا
محبت کی تنویر ہو عالم آرا — دکھائے یہ وحدت کا ہم کو نظارا

طریق پرستش یہ اعلیٰ ہے سب سے
محبت کا مذہب نرالا ہے سب سے

نہ مسجد میں جائیں نہ مندر میں جائیں — قدم اُٹھ کے گرجا کی جانب اٹھائیں
محبت کو معبود اپنا بنائیں — مسرّت کے عالم میں یہ راگ گائیں

طریق پرستش یہ اعلیٰ ہے سب سے
محبت کا مذہب نرالا ہے سب سے

"کشمکش" کا آخری شعر خوابیدہ دلوں کیلئے اذن بیداری ہے۔

تیرے لئے حیات کا دامن نہ تنگ ہو — دعوائے زندگی ہے تو مصروفِ جنگ ہو

"اک نیا پیغام" کو اس طرح شروع کیا گیا ہے۔

بانیٔ اسلام اے خورشید تابانِ عرب — اے محمد مصطفےٰ جانِ عرب شانِ عرب

اسی نظم میں آگے چل کر نہایت صداقت کے ساتھ ایک حقیقت کا اظہار کیا ہے۔

بے خبر قرآن کے معنی سے کچھ میں بھی نہیں
عظمتِ اسلام سے واقف مسلماں بھی نہیں

اس میں شک بھی کیا ہے آج اگر مسلمان عظمت اسلام سے
واقف ہوتے تو ان کی اکثریت آزادی کے میدان میں تمام قوموں سے
آگے ہوتی اور سامراج شاہی کا آلۂ کار بنی ہوئی نہ ہوتی ۔
" راجپوتی حسن " میں ذیل کے اشعار پڑھئے اور لطف اٹھائیے ۔

تھی آن کی پجارن یہ بات کی دھنی تھی
عظمت میں لکشمی تھی عصمت میں پدمنی تھی
دامانِ بوالہوس کو پیروں سے روندتی تھی
خرمن پہ معصیت کے بجلی سی کوندتی تھی
بھولے سے بھی جو آکر اس کو وہ چھیڑ دیتی
پیراہنِ صبا کے بخئے اُدھیڑ دیتی
پاکیزگی کا جوہر کرتا تھا ضو فشانی    تھی جس کے گھر کی رانی تھی اسکے گھر کی رانی

قومی نظموں میں جذبہ وطن پرستی و حریت نوازی نمایاں ہے ۔

پسند آئے نہ کیوں ہم کو پرستار وطن ہونا
اسی کے دم سے وابستہ ہے موت اپنی حیات اپنی

ہندو اور مسلمانوں سے کیا خوب کہا ہے ۔

کیوں عقل کے دشمن بنتے ہو جس سے ہو بھلا وہ کام کرو
مطلب کے لئے ناحق لڑکر مذہب کو نہ تم بدنام کرو

ایک نظم کے یہ شعر بھی شاعر کے قومی تاثرات کے آئینہ دار ہیں ۔

دفتر مشاہدہ جاری ہے کتاب انقلاب    بند کرسکتا ہے کوئی خاک باب انقلاب
تم بھی ہوجاؤ ہم آہنگ رباب انقلاب    ورنہ خموشی سے جھکاکر سر جواب انقلاب
اس پہ قابو تم کسی عنوان پا سکتے نہیں
خود فنا ہو جاؤ گے اسکو مٹا سکتے نہیں
ستم و جور کو بنیادِ حکومت نہ بنائے    کون کہتا ہے کہ انسان حکومت نہ کرے

رباعیات بھی درس آموز ہیں ۔

یکساں ہر اک کی چال کیسے ہو جائے    تیرا جو ہے سب کا حال کیسے ہو جائے
ہے تیری پسند کچھ اور اسکی کچھ اور    دنیا تری ہم خیال کیسے ہو جائے

---

جتنی تری روح پاک و اطہر ہوگی    جتنی تجھے روشنی میسر ہوگی
اتنا ہی لطیف تیرا قالب ہوگا    اتنی ہی خوشی تجھے منور ہوگی

ہمیں امید ہے کہ منور صاحب کا مستقبل ۔ ۔ ۔ ۔ ۔

لکھائی چھپائی اگرچہ معمولی ہے مگر نفاست لئے ہوئے ہے ۔ کتابت کی غلطیاں بہت ہیں اور باوجودیکہ چار صفحوں کا صحت نامہ شروع میں موجود ہیں مگر ان غلطیوں کے علاوہ بھی بہت سی غلطیاں باقی رہ گئی ہیں ۔

---

**رازونیاز**    از حبیب اشعر دہلوی

دائرۃ الادب محلہ رودگراں دہلی و منزل بک ڈپو پی بکس نمبر ۱۰۷ بلی ماران دہلی ۔

حبیب اشعر صاحب ملک کے ان نوجوان شاعروں میں سے ہیں جن سے ہماری دنیائے ادب کی بہت سی امیدیں وابستہ کی جا سکتی ہیں ۔ رازونیاز ان کی غزلیات کا بہت مختصر مجموعہ ہے ۔ اشعر صاحب نے ان غزلیات کے متعلق خود اپنے قلم سے یہ لکھدیا ہے ۔

" اس ڈیڑھ جزو کے دیوان میں کیا کیا نقائص ہیں یا کیا کیا خصوصیات ہیں اس کا فیصلہ تو نقاد فن " ہی بخوبی کرسکتا ہے ۔ تاہم ایک خصوصیت جس کو قائم و برقرار رکھنے کیلئے میں نے امکان بھر کوشش کی ہے یہ ہے کہ تخیل پست ہو یا بلند لیکن الفاظ غیر مناسب نہ ہونے چاہئیں "

چنانچہ اشعر کے حسب ذیل اشعار اس کے ثبوت میں پیش کئے جا سکتے ہیں ۔

کرم میں کہاں لذتِ بیقراری    دل آزاریاں پھر دل آزاریاں ہیں
تری یاد دلمیں ترا نام لب پر    جنوں میں بھی اسدرجہ ہشیاریاں ہیں
نہیں ہے تو فکرِ دل و دیں نہیں ہے    اگر ہیں تو تیری طلبگاریاں ہیں

---

یہ جن دیوانوں سے ان کی توجہ بے تعلق ہے
یہی دیوانے ان کی بزم کے محرم بھی ہوتے ہیں

---

ان کو کیا معلوم ان کی اک نظر کیا چیز تھی
مجھ سے پوچھو اب مرا دل واقعی دل ہو گیا

---

ساقی حواس و ہوش کا ہنگامہ گرم ہے
ایسے میں ایک گردشِ پیمانہ چاہیے

لکھائی چھپائی صاف ستھری اور کتابت کی غلطیوں سے تقریباً پاک ہے۔ ہمیں امید ہے کہ اشعر صاحب کا آئندہ مجموعہ جو شائع ہوگا وہ ہماری بہت سی امیدوں کو پورا کردے گا۔

---

**معارفِ جمیل** | از حکیم آزاد انصاری
کاشانہ باز۔ بازار گھانسی حیدر آباد دکن
قیمت مجلد ۱۲/ غیر مجلد ۱۰/

موجودہ زمانہ میں اردو ادب کے حقیقی مربی و نبض شناس اردو شاعری کو بین الاقوامی سطح پر پہنچانے کیلئے اس کے قدیم نظام کو ایک انقلابی گردش دے کر از سرِ نو ترتیب دینے کی سعی کر رہے ہیں اور اس سعی کا ایک جزوی مقصد یہ بھی ہے کہ "غزل گوئی" کے فرسودہ رواج نے ہماری شاعری میں جو "معنوی جمود" پیدا کر دیا ہے اس کو رنگین۔ پاکیزہ۔ موثر۔ بلند خیال نظموں کے ذریعہ آہستہ آہستہ ختم کر دیا جائے۔

اس جدوجہد کا لازمی نتیجہ یہ ہونا چاہیے کہ ہندوستان میں غزل گوئی کا رواج کم ہوتا چلا جائے اور غزل گو شعراء کو "مقبولِ عام" کی سند حاصل کرنے کیلئے قدرتی طور پر "نظم" کی پناہ لینی پڑے۔ غور کیجئے ایسے ادبی آشوب کے زمانہ میں ہندوستان کے کتنے غزل گو شاعر ایسے ہیں جو زمانہ کی آوازوں اور فضاؤں کے تقاضوں کے خلاف اپنے کلام کو "غزل گوئی" کی حدود میں رکھتے ہوئے اپنی قادر الکلامی کا سکہ دلوں پر بٹھا سکیں۔

ہمارے بزرگ دوست حکیم آزاد انصاری ہمارے ملک کے ایک ایسے ہی کامل فن شاعر ہیں جنھوں نے نہ صرف یہ کہ "غزل گوئی" کے دامن سے فرسودگی کا داغ مٹایا بلکہ اپنے نتائجِ فکر کچھ اس انداز سے دنیائے ادب کے سامنے پیش کئے کہ غزل گوئی بجائے خود حسین معلوم ہونے لگی۔ ان کے کلام کا مجموعہ "معارفِ جمیل" ہمارے پیش نظر ہے۔

آج کل کسی اہلِ ذوق کا "آزاد" سے واقف نہ ہونا "فقدانِ علم و ادب" کی دلیل ہے کیونکہ آزاد اسرارِ علم و رموزِ ادب کا راز داں ذوقِ سلیم کا نباض اور فنِ شاعری کا حکیم بے بدل ہے۔ یہ آزاد کے کلام کا اعجاز ہے کہ وہ غزل گو ہوتے ہوئے ہمارے ملک کے شعراء کی صفِ اولیں میں ہے اور بعض خصوصیات میں تو وہ اپنے ہمعصروں کو دو قدم پیچھے چھوڑ جاتا ہے۔ وہ اپنے اندازِ بیان کا خود ہی موجد ہے اس نے خود بھی اس حقیقت کو اس طرح ظاہر کیا ہے۔

دیوانِ جدیدِ شاعری لایا ہوں — قرآن مجیدِ شاعری لایا ہوں
ختم الرسلِ شعر ہوں، من جانبِ حق — فرقان حمیدِ شاعری لایا ہوں

جن لوگوں نے آزاد کے کلام کا غور سے مطالعہ کیا ہے وہ جانتے ہیں کہ یہ "ختم الرسلِ شعر"، مضمون آفرینی۔ پاکیزگی تخیل بحاورہ بندی اور ایک مخصوص اندازِ بیان کے اعتبار سے ایک جداگانہ ممتاز حیثیت کا مالک ہے۔ اس نے حسن کا جمالیاتی اور عشق کا نفسیاتی مطالعہ کیا ہے اسی لئے وہ جب رموزِ محبت و اسرارِ جمال کو بے نقاب کرتا ہے تو اس خوبی سے کرتا ہے کہ شعر میں "فلسفیانہ خشکی" نہیں پیدا ہونے پاتی بلکہ اس کی بجائے سامع پر ایک وجد کی سی کیفیت طاری ہو جاتی ہے۔

تمہارا ماننا طاقت سے باہر تھا مگر مانا — تمہارا جاننا امکاں سے خارج تھا مگر جانا
وہ اک حیرت فزا ساعت۔ وہ اک بالکل نئی حالت — وہ اک جلوہ نظر آنا۔ وہ اک عالم گذر جانا

---

بے کسی کی جستجو ہے فرض ہیں۔ تا زیست فرض
اب کسی کی آرزوئیں دین و ایماں ہو گئیں
ایک میں کیا ساری دنیا ان ادواں پر نثار
جو مجھے دنیا سے کھو کر اور نازاں ہو گئیں

۱۶۷

ایضاً

" اور نازاں ہوگئیں " حسن کی فطرت کی طرف کس قدر لطیف
اشارہ ہے ۔

آج ضبطِ غم کی خدمت کون سرانجام دے      میں بھی گھبرایا ہوا ہوں دل بھی گھبرایا ہوا
کون کہتا ہے کہ منہ مانگی مرادیں بخش دے      یہ گذارش تھی کہ اک سائل کا دل تھوڑا ہوا

---

جگہ جگہ آپ کو پاکیزہ محاورے ۔ نادر مضامین اور دلکش
اندازِ بیان ملیگا ۔

مرے شوقِ سزا کا خوفناک آغاز تو دیکھو      کسی کا جرم ہو اپنی خطا معلوم ہوتی ہے

اس " خوفناک آغاز " کا اندازہ کچھ وہی لوگ کر سکتے ہیں جو
اس آغاز سے خود گذرے ہوں خشک فلسفیانہ نظریات کو آزاد کس
قدر سادگی سے ادا کرتا ہے ۔

کبھی عالم کی ہستی اصل پر مبنی سمجھتا ہوں      کبھی بالکل نمودِ سیمیا معلوم ہوتی ہے

ایک بے پناہ شعر یہ بھی سنئے

بس اب بیچارگی سے صلح کر لینی مناسب ہے
کہ اب بیچارگی اس کی رضا معلوم ہوتی ہے

ایک طرف زندگی کی پوری داستان ہے جس سے ظاہر ہوتا
ہے کہ انسان بیچارگی اسی وقت قبول کر سکتا ہے جب کوئی اور چارۂ
کار ہی نہ رہے ۔ دوسری طرف صلح کر لینے کی جو توجیح کی گئی ہے ۔ وہ
انسانی فطرت کے نفسیاتی مطالعہ کیساتھ ساتھ عشق کا آئیڈیل بھی پیش
کرتی ہے پھر شعر کا آغاز کچھ اس طرح کیا گیا ہے گویا داستان ختم ہونے
کے بعد یہ ایک ضروری بات تھی جو کہنے سے رہ گئی تھی اور اس کے
بعد داستان ختم !

مناسب ہو تو اب پردہ اٹھا کر      ہمارا شک بدل ڈالو یقیں سے
زمانے بھر سے جو چاہو سو مانگو      مگر ان کو طلب کرنا انھیں سے

---

محبت تجھ کو آدابِ محبت خود سکھا دیگی      ذرا آہستہ آہستہ ادھر رجحان پیدا کر
اگر آزاد سا درویش آنکھوں میں نہیں جچتا      تو جا ۔ اور جا کے اہل اللہ کی پہچان پیدا کر

---

محبت کے پیرو ! محبت سے شکوے      محبت کے مذہب سے غداریاں ہیں

آزاد صاحب کے کلام کی بڑی خصوصیت " ترصیع جدید " تو
ایسی ہے جس کے وہ اردو ادب میں تنہا مالک ہیں ۔ اس صنعت
کی تفصیل خود انھیں سے سنئے

" ترصیع جدید : اس صنعت کا موجد خاکسار
ہی ہے ۔ میں نے اس صنعت کا اکثر غزلوں نظموں
قصیدوں اور ترکیب بندوں وغیرہ میں استعمال
کیا ہے ۔ اس کی صورت یہ ہوتی ہے کہ مطلع تو
حسب دستور رواجِ قدیم ہی کے موافق ہوتا ہے
لیکن باقی اشعار میں کبھی مقطع کے علاوہ اور کبھی
بشمول مقطع تمام دو دو شعروں کے اول مصرعے
انگریزی نظم کی طرح ہم قافیہ ہوتے ہیں اور ہر
دو شعر کے بعد اول کے دونوں مصرعوں کا قافیہ
بدل جاتا ہے ۔ مگر ثانی مصرعوں کا نہیں بدلتا ۔
بلکہ حسب رواج قدیم تمام اشعار میں آخر کے تمام
مصرعے آخر تک مطلع ہی کے ہم قافیہ و ہم ردیف
چلے جاتے ہیں "

اب اس صنعت کے سلسلہ میں حسب ذیل اشعار پڑھیے اور
غور کیجیے کہ آزاد اس مقام پر کس قدر بلند نظر آتا ہے ۔

آؤ پھر موقعہ ہے کچھ اسرار کی باتیں کریں      صورت منصور بے کیں دار کی باتیں کریں
آؤ پھر کون و مکاں کو قیدِ ظلمت سے چھڑائیں      آؤ پھر اس روئے مہر آثار کی باتیں کریں
آؤ پھر دونوں جہاں کو عطرِ جنت میں بسائیں      آؤ پھر اس زلفِ عنبر بار کی باتیں کریں
آؤ پھر ذکرِ جمیلِ دوست سے مسرور ہوں      آؤ پھر حسن و جمالِ یار کی باتیں کریں
آؤ پھر سارے جہاں کو لیکے غرقِ نور ہوں      آؤ پھر اس قلزمِ انوار کی باتیں کریں

---

حضرت آزاد سب نامحرمِ اسرار ہیں      کس سے بے خوفِ فساد اسرار کی باتیں کریں

آزاد کی اس خصوصیت نے ان کی غزلوں کو نظموں کا مرتبہ
دے دیا ہے ۔

جو آتا ہے دکھ کی دوا بن کے آ      قضا بن کے آنے سے کیا فائدہ

ستانا روا ہے تو بے شک ستا　　گر بھول جانے سے کیا فائدہ

---

سزا کے مزے لوٹنے دیجئے　　خطا بخشوانے سے کیا فائدہ

منظومات میں "خطبہ بہار" ایک مستقل اعلان جہاد ہے۔

مساجد نشینو۔ مساجد کو چھوڑو　　کہ طاعات سے جی چرانے کے دن ہیں
معابد گزینو۔ معابد کو چھوڑو　　کہ زہد و ورع بھول جانے کے دن ہیں
سمن رو نگاروں کو ہمراہ لے کر　　گلستاں میں چکر لگانے کے دن ہیں
سے آ شام یاروں کو ہمراہ لے کر　　چمن پر تسلط بٹھانے کے دن ہیں

---

اٹھو اور مکائد کی ہستی مٹا دو　　مکائد کی ہستی مٹانے کے دن ہیں
اٹھو اور مفاسد کی تعمیر ڈھا دو　　مفاسد کی تعمیر ڈھانے کے دن ہیں

اس کے بعد ہی آزاد خیام کے فلسفہ کو اردو میں اس طرح پیش کرتا ہے۔

جہاں تک ہے۔ زندگی شاد کا ٹو　　زمانے کو یہ گر سکھانے کے دن ہیں
جہاں تک ہے۔ زیست آزاد کا ٹو　　جہاں کو یہ نکتہ سمجھانے کے دن ہیں

---

اٹھ آزاد حق کوشش موقع ہے جلد اٹھ
کہ اوہام پر فتح پانے کے دن ہیں

دیوان کے آغاز میں خود آزاد صاحب نے اپنا "تعارف" لکھا ہے جس کا انداز "خطیبانہ" ہے جو شاعر کے متعلق خود اپنے قلم سے کچھ اچھا نہیں معلوم ہوتا۔ آزاد صاحب کی تصویر کے اوپر یہ شعر درج ہے۔

اگر آزاد شاد رویش آنکھوں میں نہیں جچتا
تو جا اور جا کے پہلے شعر کی پہچان پیدا کر

یہی شعر دیوان کی ایک غزل میں اس طرح موجود ہے۔

اگر آزاد سا درویش آنکھوں میں نہیں جچتا
تو جا اور جا کے اہل اللہ کی پہچان پیدا کر

معلوم نہیں تصویر کے اوپر "اہل اللہ" کی بجائے "پہلے شعر" کیوں تحریر کیا گیا ہے۔ ممکن ہے غزل تصویر کی اشاعت سے بہت پہلے لکھی گئی ہو اور اس درمیان میں شاعر کا دماغ کسی ایسے انقلاب سے گذر گیا ہو جس نے "اہل اللہ" کی اہمیت کو کم کر دیا ہو۔ بہر حال غزل میں شعر جس طرح ہے وہ تصویر والے شعر سے بہتر معلوم ہوتا ہے۔

کتابت کی غلطیوں کے متعلق خود آزاد صاحب کو شکایت ہے اس لئے اس طرف اشارہ کرنا بیکار ہے۔ چھپائی اگرچہ بہت اچھی نہیں ہے مگر غنیمت ہے۔ جلد مضبوط اور پائدار ہے۔

## ارمغان باز

از باز حیدر آبادی

کاشانہ باز بازار گھانسی میاں حیدر آباد دکن

قیمت ۳ ر

یہ مختصر سا مجموعہ کلام جناب باز حیدر آبادی کا نتیجہ فکر ہے۔ شروع میں محمد سردار علی رکن ادارہ "شیر دکن" کا پیش لفظ ہے جس میں مصنف نے خود مفصل لکھنے کی بجائے باز صاحب کے کلام کے متعلق اساتذۂ فن اور مستند رسائل کی آرار کے اقتباسات زیادہ پیش کئے ہیں۔ ان اقتباسات کا خلاصہ یہ ہے کہ باز صاحب کے کلام میں "صفائی۔ حسن بندش چستی اور بے ساختگی" پائی جاتی ہے۔ باز کے اشعار سے انکی صلاحیت شعر گوئی کا پتہ ضرور چلتا ہے۔

۱۶۹

کبھی زاہد کیا ہے ترک وجود　　تو ہماری نماز کیا جانے
جس کی مسجد میں عمر گذری ہو　　بتکدہ کا وہ راز کیا جانے

---

کوشش کا صلہ اور نہ جنت کا ثمر مانگ　　اٹھ جائے ہر اک پردۂ حائل وہ نظر مانگ
آفت کو جو آفت نہ کہے دل وہ طلب کر　　تکلیف جو خوش ہو کے سہے ایسا جگر مانگ

---

تعینات کے پردے اٹھا نہیں سکتے　　خدا کو دیکھتے ہیں پر دکھا نہیں سکتے

کہیں کہیں فن کی ایسی خامیاں بھی نظر آتی ہیں

جنت جو نیکیوں سے ملے گر جناب شیخ　　میرا عمل ہوا یہ عنایت کہاں ہوئی

---

ایسی دو دن کی بہاروں سے خزاں اچھی ہے
ہم اجڑتے ہوئے دیکھے ہیں گلستاں کتنے

بہر حال یہ امید کی جا سکتی ہے کہ باز کے آئندہ دیوان میں

بازکی شاعری اس سے بلندتر نظر آئیگی۔

**مثنوی سحر** — از اقبال ورما سحر ہتگامی
ادبی پریس لاٹوش روڈ لکھنؤ
قیمت ۸ر

ایک زمانہ تھا جب "مثنوی" اُردو شاعری میں ایک مرتبہ عظیم رکھتی تھی۔ اُستادانِ فن اس صنف میں اپنی قدرت کلام اور کمالِ فن کے جوہر دکھاتے تھے مگر اب زمانہ کے انقلاب نے اردو شاعری کو مثنوی سے تقریباً محروم کر دیا۔ کبھی ایسا ہوتا ہے کہ ملک کا کوئی شاعر دُنیائے ادب میں کوئی مثنوی پیش کر دیتا ہے۔ لیکن زمانہ کے اس تغیر اور اُردو شاعری کے اس انقلاب کے یہ معنی کبھی نہیں ہیں کہ مثنوی کی مخصوص صنف کی اہمیت کچھ کم ہو گئی ہے۔ نہیں۔ بلکہ اس کا مطلب صرف یہ ہے کہ آج کل کے شاعر مختصر نظموں میں بلند سے بلند خیال اور پاکیزہ سے پاکیزہ مضامین منظوم کرنے کیطرف زیادہ متوجہ ہیں۔ مثنوی علم و فن شاعری کے کمال کیساتھ ساتھ کافی وقت بھی چاہتی ہے۔ آجکل کا شاعر صرف شاعری ہی نہیں کرتا بلکہ زمانہ کی اقتصادی تکلیفوں کو بھی برداشت کرتا ہے۔ وہ ان طوفانوں سے بھی کھیلتا ہے جو دنیوی آلام و افکار کی صورت میں اس کے دل و دماغ کے طرف آتے رہتے ہیں۔ اس لئے یہ قدرتی امر ہے کہ مثنوی کے لئے وقت نہیں نکال سکتا۔ یہی وجہ ہے کہ آجکل مثنوی کا رواج کم ہو گیا ہے۔

"مثنوی سحر" جس کا دوسرا نام "دشینت و شکنتلا" ہے۔ اقبال ورما سحر کے زورِ قلم کا نتیجہ ہے۔

اس مثنوی میں جو قصہ منظوم کیا گیا ہے وہ سنسکرت کے مشہور ڈرامہ نویس کالیداس کے ایک ڈرامہ سے ماخوذ ہے بلکہ یوں کہئے تو زیادہ بہتر ہوگا کہ اس کے ایک ڈرامہ کا اُردو میں ترجمہ ہے اس ڈرامے کے ترجمے اور شاعروں نے بھی کئے لیکن اب تک جتنے ترجمے ہوئے ہیں ان میں اصل ڈرامہ کا ماحول بالکل بدلا ہوا ہے ورما نے اس بات کی کامیاب کوشش کی ہے کہ ڈرامہ کی تقریباً تمام خوبیاں مثنوی میں قائم رہیں۔ اس کے علاوہ زبان کی سلاست و روانی کا بھی کافی خیال رکھا گیا ہے۔ شکنتلا فراق کی صعوبتوں سے گھبرا کر جب اپنے محبوب راجہ کے پاس جا رہی ہے تو رخصت کے وقت اپنے گھر والوں اور سکھیوں سے اس طرح مخاطب ہوتی ہے۔

روتی ہوئی بولی پھر وہ ذی ہوش — کرنا نہ کبھی مجھے فراموش
ہے سخت جو اس جدائی کا غم — خوش ہو کے کبھی ملیں گے باہم
دیوار سے در سے مل کے روئی — ہر ایک شجر سے مل کے روئی
رو رو کے کہا کہ اے گل باغ — ہیں یاد کو تیری، دل کے بس داغ
پھولے گا مدام تو اثر سے — سینچے جاتی ہوں اشک تر سے

پھر شکنتلا جب راجہ کے پاس پہونچتی ہے اور راجہ اس سے انتہائی بے اعتنائی کا اظہار کرتا ہے تو اس کے جواب میں کہتی ہے۔

غربت میں ہوں خوار تیری خاطر — چھوڑا گھر بار تیری خاطر
میں مجلس عشق میں ہوں دل تنگ — سختی سہتی ہوں صورتِ سنگ
وابستہ ہے تجھ سے جانِ بیمار — ہیں مرگ و حیات دونوں دشوار

ان اشعار سے ہلکا سا اندازہ ضرور ہو سکتا ہے کہ ورما صاحب نے باوجود فن کی خامیوں کے مثنوی کی خصوصیات کو حتی الوسع قائم رکھنے کی کوشش کی ہے

**مُرقع بنارس** — بہ چودھری نبی احمد سندیلوی
قیمت عہ۔ سلطانیہ برقی پریس نظیر آباد لکھنؤ

چودھری نبی احمد صاحب تاریخی کتابیں لکھنے میں کافی شہرت حاصل کر چکے ہیں۔ وقائع عالمگیر۔ تذکرہ مورخین ان کی کافی مشہور تصانیف ہیں۔ اب آپ نے بنارس کی ایک تاریخ تصنیف فرمائی ہے جو ۳۳۶ صفحات پر مشتمل ہے اور جس میں خصوصیت کیساتھ بنارس کے مذہبی مقامات یعنی مساجد۔ مناور۔ مقابر اور دوسری زیارت گاہوں کا تذکرہ ہے۔

بنارس ہندوستان کے ایسے مقامات میں سے ہے جہاں ہندوؤں اور مسلمانوں کی تاریخی حیثیتیں ایک دوسرے سے بہت قریب ہو کر گذری ہیں۔ اگر وہاں کے ان مذہبی مقامات پر ایک نگاہ ڈالی جائے جو مختلف فرقوں کیلئے مذہبی ہونے کے ساتھ ساتھ تاریخی حیثیت بھی رکھتے ہیں تو ان کا ماحول خود اس بات کا پتہ دیتا ہے کہ وہاں ایک عرصہ تک ہندوؤں اور مسلمانوں میں کس قدر

قربت رہی ہے۔ اس قربت کا ایک نتیجہ یہ بھی ہونا چاہیئے کہ جن مقامات کو مذہبی تقدس حاصل ہے وہی مذہبی منافرت اور فرقہ وارانہ بیگانگی کا سبب بن جائیں۔ ظاہر کہ جب دو مختلف قومیں مدتوں تک ایک دوسرے کے سایہ میں زندگیاں گذاریںگی تو یہ ناممکن ہے کہ ان کو تیتلی اتحاد میسر آجائے اور یہ بھی ظاہر ہے کہ جب دو قوموں میں کوئی مذہبی بیزاری پیدا ہوجاتی ہے تو سب سے پہلے عبادت گاہیں ہی اس منافرت کی آماجگاہیں بنتی ہیں۔ اس لئے کوئی تعجب نہیں ہے اگر بنارس میں مدتوں سے یہ جھگڑا چلا آرہا ہے کہ فلاں مسجد فلاں مندر کو توڑ کر بنائی گئی تھی اور فلاں مندر فلاں مسجد کو مسمار کر کے تعمیر کرایا گیا ہے۔

چودھری نبی احمد صاحب نے حتی الوسع مساجد اور مناور کی تعمیرات کے سلسلے میں تاریخی ثبوت فراہم کرنے کی کوشش کی ہے اور جہاں تک ہوسکا ہے اپنی تحریروں کی دلیل میں شاہی فرامین، ہندو مسلمان اور انگریز مورخوں کے بیانات پیش کئے ہیں۔ مگر کہیں کہیں ذہانت سے بھی کام لیا ہے اور چونکہ اس کے متعلق ہمارے سامنے ہندو مورخوں کی کوئی کتاب نہیں ہے۔ اسلئے نہیں کہا جاسکتا کہ انھوں نے ان دلائل کو کہاں تک تسلیم کیا ہے۔

اس تاریخ میں ایسے واقعات بھی درج ہیں جن سے ہندوؤں کے مظالم اور مسلمانوں کی مظلومی کا اظہار ہوتا ہے۔ ہمارا خیال ہے کہ تاریخ میں اسی قسم کے واقعات ہمارے دلوں میں نا اتفاقی پیدا کرتے ہیں اور آج جب کہ ہمارے ملک کو ہندو مسلم اور دیگر فرقوں کے اتحاد کی سخت ضرورت ہے ہمیں ایسے تاریخی واقعات کے بیان کرنے سے جہاں تک ہوسکے پرہیز کرنا چاہیئے۔

آج ہندوؤں کی بہت سی کتابیں مسلمانوں کے مظالم کی داستانوں سے بھری پڑی ہیں۔ اور مسلمانوں کی بہت سی کتابوں میں ہندوؤں کی بدسلوکیوں کے تذکرے ہیں مگر ان دونوں قسم کی کتابوں سے چاہے انہیں کتنے ہی تاریخی ثبوت کیوں نہ ہوں۔ نتیجہ صرف ایک ہی نکلتا ہے کہ ہندوؤں اور مسلمانوں کے درمیانی اختلافی خلیج وسیع ہوتی جارہی ہے۔ کلکتہ کی کال کوٹھری کی بنیاد تاریخی دلائل ہی پر تھی مگر اس واقعہ کے اظہار سے انگریزوں کو جو کام لینا تھا لے لیا بعد میں چاہے وہ واقعہ سراپا جھوٹ ہی کیوں نہ نکلا ہو۔

بہرحال جہاں تک تاریخ کا تعلق ہے بنارس کے تاریخی حالات اور مقامات سے جن لوگوں کو دلچسپی ہو اُن کے لئے "مرقع بنارس" بہت مفید کتاب ہے۔ اور اسمیں کوئی شک نہیں ہے کہ تاریخی حالات کو زیادہ موثر بنانے کیلئے جو مواد بھی جمع کیا گیا ہے اس میں نبی احمد صاحب نے بہت قابل قدر سعی کی ہے۔

کاغذ۔ لکھائی چھپائی معمولی ہے مگر صحت کا کافی خیال رکھا گیا ہے۔

---

## کالیداس اور ودیا

جوش انبالوی
قیمت ۸ر ودیا پباشنگ ہاؤس انبالہ چھاؤنی

آج ہندوستان میں "ہندوستانی ادب" کی ترقی کے متعلق جو مستقل "غور و فکر" کیا جارہا ہے۔ اس کا ایک اہم جزو "ڈرامہ نویسی" بھی ہے۔ ہماری ادبی ترقیوں کا رجحان ابھی تک ڈرامہ نویسی کی طرف کم ہے اور اس کمی کو بہت زیادہ محسوس کیا جارہا ہے۔ فلمی ڈرامے اس سلسلے میں جو کچھ بھی کررہے ہیں وہ ابھی تک قابل اطمینان نہیں ہے اور اس لئے ہمارے ادیبوں کو "ڈرامہ نویسی" کی طرف زیادہ سے زیادہ توجہ کرنے کی ضرورت ہے۔ اس سلسلہ میں یہ امر بھی قابل لحاظ ہے کہ فن "ڈرامہ نویسی" اپنی افادیت کے لحاظ سے جس قدر اہمیت رکھتا ہے اپنی نوعیت کے لحاظ سے اتنا ہی مشکل بھی ہے۔ آپ ایک اچھے ادیب ایک اچھے شاعر یا ایک بہتر فلسفی یا مفکر ہوسکتے ہیں مگر پھر بھی ایک بہتر "ڈرامہ نویس" نہیں ہوسکتے۔ کیونکہ ڈرامہ نویس کیلئے یہی ضروری نہیں ہے کہ وہ اپنی ادبیت اور فکر کے لحاظ سے بلند درجہ رکھتا ہو بلکہ اس کیلئے یہ بھی ضروری ہے کہ وہ کردار نگاری، پلاٹ، ماحول، ڈائیلاگ غرض کہ ہر اس شعبہ پر جو ڈرامہ نویسی سے قریبی تعلق رکھتا ہے۔ کافی عبور رکھتا ہو وہ تمثیلات پر ہی دسترس نہ رکھتا ہو بلکہ نفسیات کا بھی ماہر ہو اس لئے ضروری ہے کہ جو لوگ بھی اس طرف متوجہ ہوں وہ خود اپنی اہلیت

ایشیا ۱۷

کو بھی نگاہ میں رکھیں۔

ہمارے پاس جوشؔ انبالوی کا ایک مختصر تعلیمی ڈرامہ آیا ہے جو ہندوستان کے مشہور ڈرامہ نویس" کالیداس" کے نتائجِ فکر کا رہینِ منت ہے۔ یہ ڈرامہ اگرچہ مختصر ہے اور صرف "تعلیم" سے متعلق ہے۔ پھر بھی اس میں "فن ڈرامہ نویسی" کا کچھ خیال ضرور رکھا گیا ہے۔ زبان کے متعلق اگرچہ وقار انبالوی صاحب کا یہ خیال ہے کہ عام فہم ہندوستانی ہے مگر ہماری رائے میں اس کا رجحان "سنسکرت کی طرف زیادہ ہے ممکن ہے یہ اس وجہ سے ہو کہ کالیداس سنسکرت کا ڈرامہ نویس ہے۔ بہرحال اس ڈرامہ سے یہ ضرور ظاہر ہوتا ہے کہ اگر جوشؔ اس صنف ادب میں مستقل سعی سے کام لیں تو ایک دن وہ ہندوستانی ادب میں بہتر ڈرامے پیش کر سکیں گے۔ ہماری رائے میں انھیں اپنی اس صلاحیت سے ضرور کام لینا چاہیئے۔

بچّوں کو تعلیم کا شوق دلانے کیلئے یہ ڈرامہ مفید ثابت ہو سکتا ہے۔ کتابت اور طباعت عمدہ ہے۔ جلد سادہ مگر مضبوط ہے۔

---



## تان سین (گوالیار)

مدیر خلیل ہاشمی
چندہ سالانہ عہ

گوالیار کے اس ماہنامہ کے متعلق خود ادارہ "تان سین" کی یہ رائے ہے کہ وہ "علم و ادب اور فن موسیقی کا ترجمان" ہے۔ غالباً ہمارے زیر نظر پرچہ اس رسالہ کی پہلی اشاعت ہے۔ ابتداءمیں کارکنان نے علمی و ادبی مضامین کو فراہم کرنے کی جو کوشش کی ہے وہ بڑی حد تک قابل داد ہے۔ موسیقی سے متعلق مضامین بھی موجود ہیں۔ گوالیار کو "موسیقی" سے تاریخی تعلق ہے اور یہ حقیقت ہے کہ اس فن کے متعلق جس قدر بہتر معلومات وہاں فراہم ہو سکتی ہیں کسی دوسری جگہ مشکل سے ہونگیں۔ امید ہے کہ خلیل ہاشمی صاحب اس طرف مستقل توجہ کرینگے اور اپنے رسالہ کو فن موسیقی کا علمی و تاریخی حیثیت سے حقیقی ترجمان بنا دیں گے۔ اسوقت ہندوستان میں اس فن کے متعلق کوئی رسالہ بھی موجود نہیں ہے۔ اس رسالہ میں ایک مضمون "خدا پرست فلسفی" بھی ہے جو ماہر القادری صاحب کی دماغی کاوش کا نتیجہ ہے۔ اس مضمون کے آخر میں ماہر صاحب تحریر فرماتے ہیں۔

"یورپ جس کو ملحد کا خطاب دیا جاتا ہے اور واقعی وہ اس خطاب کا سزاوار بھی ہے اس کا ایک مفکر فلسفی خدا کے وجود پر اس قدر شدت کے ساتھ یقین رکھتا ہے دوسری طرف ہمارے بے بضاعت اور پست نظر ادیب و شاعر" قوت و حیات" کی آڑ لیکر وجود باری کا انکار کر رہے ہیں اور فکر و یقین کی اس پستی اور آوارہ گردی کا نام" انقلاب" رکھا ہے اگر انقلاب اسی الحاد و زندقہ کا نام ہے تو ایسے انقلاب کو ہماری دور ہی سے ڈنڈوت!"

ماہر صاحب کی مراد "بے بضاعت اور پست نظر ادیب و شاعر" سے حضرت جوش ملیح آبادی ہیں ہمیں افسوس ہے کہ ان سطور سے ماہر صاحب کا منشا رکیا ہے۔ جوش پر یہ الزام کہ وہ خدا کے وجود سے انکار کرتا ہے۔ قطعی بہتان ہے اور نہ وہ اس سلسلہ میں "قوت و حیات" کی آڑ لیتا ہے اور نہ اس کو "انقلاب" کہتا ہے تعجب ہے کہ انسانی فکر جب نظام عالم کے اسرارِ پنہاں کو منکشف کرنا چاہتی ہے اور رسم و رواج (خواہ وہ مذہبی ہو یا سماجی) کی قیود کو توڑ کر حقیقت کو سمجھنا چاہتی ہے تو ہمارے "مذہب زدہ" برادران وطن چیخ اٹھتے ہیں کہ یہ تو الحاد و زندقہ ہے۔

اگر فطری قوتوں اور قدرتی صلاحیتوں سے زیادہ سے زیادہ بلند کام لینا زندقہ ہے۔ اگر انسان کو "غور و فکر" کی حقیقی کیفیتوں سے آشنا کرنا الحاد ہے اور اگر ادبار اور شعراء کے رجحانات۔ خیالات، احساسات اور جذبات کو صرف ظاہر پرستی۔ ریاکاری اور مذہب کی آڑ میں خود غرضی کے کام آنا چاہیئے اور ہزارہا سال کے پُرانے اور دقیانوسی مشاہدات اور ان کے نتائج پر قانع رہنا چاہیئے۔ مختصر یہ کہ ہندوستان کے ہر مفکر اور فلسفی کو اپنے فکر اور فلسفہ کی باگ ڈور ماہر اور اُن کے ہم خیال لوگوں کے ہاتھوں میں دیدینے میں ہی اگر کوئی انقلاب پوشیدہ ہے تو معاف کیجئے کہ اس کو ماہر صاحب کے وہ احباب تو گوارا کرلیں گے

جو خود قوت فکر کے لحاظ سے دیوالیہ ہیں اور کوئی صحیح الدماغ انسان تو ایسا کر نہیں سکتا۔ ہم آہر صاحب سے یہ عرض کرینگے کہ خدارا انسان کو اپنے فطری جوہروں سے کام لینے دیجئے۔ بر سہا برس کی روندی ہوئی راہوں پر نہ گھسیٹئے اسے قدرت کے رازوں کو سمجھنے دیجئے جہاں تک وہ سمجھ سکے اور اپنی صحیح صلاحیتِ کار کا کچھ اندازہ کرنے دیجئے۔ آپ کب تک سیدھے سادے لوگوں کو اس قسم کے "ارشادات" سے مستفید فرمائیں گے کہ وہ نظام عالم کی طرف نگاہ ہی نہ اٹھائیں یا خیال کو اس طرف رجوع ہی نہ ہونے دیں۔ دیکھئے زمانہ کدھر جا رہا ہے!! ہندوستان کے "مردہ انسانوں" کو بھی اپنے اندر کچھ زندگی کے آثار پیدا کر لینے دیجئے۔

"گنگا کے کنارے" جان نثار اختر صاحب کی نظم ہے جو غالباً جوش کی ایک نظم سے متاثر ہو کر لکھی گئی ہے۔ اختر صاحب خود بہت کچھ "اختراعی قوت" رکھتے ہیں پھر نہ جانے کیوں انھوں نے اتنا بھی . . . گوارا کیا۔

رسالہ مجموعی حیثیت سے خوب ہے اور اس سے بہت سی بہتر امیدیں قائم کی جا سکتی ہیں۔ کتابت و طباعت اچھی ہے۔ ٹائٹیل میں "جدت" کی بجائے "قدامت" زیادہ ہے

## اتاترک

از محمد مرزا دہلوی

قیمت مجلد دو روپیہ۔ کتب خانۂ علم و ادب دہلی

ایک مدت سے ہندوستان کے اہل ادب اپنے ملک کے لٹریچر کو دنیا کے بین الاقوامی ترقی یافتہ لٹریچر کے مساوی درجہ پر پہنچانے کے خواہشمند ہیں۔ ان ادبی شوریدہ سروں کا ایک گروہ ہے۔ جو دن رات اپنی ان تھک سعی عمل سے ملک کی علمی فضا کے گوشہ گوشہ میں بیداری کی روح پھونک رہا ہے۔ ان میں شاعر بھی ہیں ادیب بھی۔ افسانہ نگار بھی ہیں مورخ بھی۔ غرض کہ علم و ادب کی تمام شاخوں کے ماہرین ہیں۔ ان سب کا متفقہ خیال یہ ہے کہ ہماری غلامی۔ مجبوری اور پستی کا ایک بڑا سبب ہمارا وہ "ادبی خزانہ" ہے جو ہمارے گذشتہ ادبا اور شعرا کی جد و جہد کا نتیجہ ہے۔ مگر جو اپنی کم مائیگی کے لحاظ سے کسی طرح بھی اس قابل نہیں کہ اسے دنیا کی بین الاقوامی ادبی عظمت میں اضافہ کرنیوالا سمجھا جاسکے۔ بلکہ سچ پوچھئے تو وہ اس قابل بھی نہیں ہے کہ ترقی یافتہ اقوام عالم کے علمی و ادبی جواہر پاروں کے ساتھ رکھا جا سکے۔ یہ احساس اپنے اندر پشیمانی اور خجالت کا کتنا سامان رکھتا ہے۔ اس کا اندازہ کچھ وہی لوگ کر سکتے ہیں جن کو دنیا کی بین الاقوامی ادبی انجمنوں سے متعلق ہونیکا موقعہ ملتا رہتا ہے یا جو ترقی یافتہ اقوام عالم کی لٹریری سوسائٹیوں میں شریک ہونیکا فخر حاصل کرتے رہتے ہیں۔

یہ کسی طرح بھی نہیں کہا جا سکتا کہ ہم نے اس پست احساس کو اپنی جگہ قائم رہنے دیا ہے۔ ہمارے جدید شعرا اور ادبا کی بے پناہ سرگرمیاں اس صحیح انقلابی جد و جہد کا پتہ دے رہی ہیں جو وہ ملک کی فضائے ادب کو بہتر بنانے کیلئے کر رہے ہیں۔

ہندوستان کے گذشتہ لٹریچر میں ہمیں سب سے زیادہ "تاریخ نویسی" کی کمی محسوس ہوتی ہے۔ ہمارے ملک میں مورخوں کا فقدان بھی رہا اور جو مورخ گذرے انھوں نے فن کی صحیح معنوں میں خدمت نہیں کی۔ ہمیں مسرت ہے کہ موجودہ زمانہ میں ہندوستانی مورخ بھی گذشتہ اصول تاریخ نویسی کو خیرباد کہہ کر جدید ترقی یافتہ انداز اختیار کرتے جا رہے ہیں اگرچہ ان کی تصانیف کو ابھی حقیقی اصولوں کا آئینہ نہیں کہا جا سکتا مگر یہ ضرور کہا جا سکتا ہے کہ وہ ایسی داغ بیل ڈال رہے ہیں جو کسی قریبی زمانہ میں ہماری تاریخ نویسی کو بلند سے بلند مرتبہ بخشے گی۔



ہمارے پاس حال ہی میں محمد مرزا دہلوی صاحب کی چند تاریخی کتابیں آئی ہیں جن میں سے ایک "اتاترک" ہے

آج یورپ کی سیاست میں ترکی کو جو رتبہ حاصل ہے وہ کسی سے پوشیدہ نہیں۔ ترکی کی موجودہ اہمیت اور عظمت نے حال ہی میں جو عجیب و غریب کروٹ لی ہے اس نے روس۔ جرمنی۔ برطانیہ۔ فرانس اور دیگر ترقی یافتہ ممالک کی نگاہ میں اسے ممتاز بنا دیا ہے۔ اس ترقی کا راز ترکوں کی موجودہ وسیع سرگرمیوں اور انقلاب انگیز جد و جہد میں ہے ترک اب ۱۹۱۸ء کے ترک نہیں ہیں جو اپنی بقا کو برقرار بھی نہ رکھ سکتے تھے۔ بلکہ وہ اب اور کئی ملکوں کی حفاظت کا بار بھی اٹھا رہے ہیں اور لاکھوں انسان ان کے سایہ میں اپنی بقا اور خوشحالی کو محفوظ و مامون سمجھتے ہیں

ترکی کا ایک پست اور ناقابل التفات مقام سے اٹھ کر ترقی و عظمت کی موجودہ جگہ تک آنا زیادہ تر مصطفیٰ کمال اور ان کے رفقا کی ان تھک کوششوں کا نتیجہ ہے۔ مصطفیٰ کمال بلا شبہ دنیا کی عظیم الشان

ہستیوں میں سے تھے ۔ " اتا ترک " میں ان کے سوانح حیات کافی تفصیل کیساتھ موجود ہیں ۔ اس تاریخ کی صحت کا اندازہ اس سے بھی ہو سکتا ہے کہ تقریباً ہمیں انگریزی تاریخی کتب سے واقعات کی تصدیق کی گئی ہے ۔ ترتیب واقعات میں بھی کافی غور سے کام لیا گیا ہے ۔ انداز بیان بھی دلکش ہے ۔ ایک مرتبہ کتاب کا مطالعہ شروع کر دیا جائے تو ختم کئے بغیر چھوڑنے کو جی نہیں چاہتا ۔

اس کتاب سے صرف کمال پاشا کی زندگی کے حالات ہی کا پتہ نہیں چلتا بلکہ ان کے زمانہ میں ترکی کے مختلف سیاسی ادوار ۔ متفرق سیاسی جماعتیں ۔ ان کا عروج وزوال ۔ خلافت کی آخری سسکیاں عوام کے صحیح رجحانات ان سب کا ہلکا سا اندازہ ہوتا ہے ۔ غرضکہ یہ کتاب ترکی کی پچاس سالہ مختصر تاریخ ہے ۔ یہاں ایک بات ضرور عرض کرنے کو جی چاہتا ہے کہ مورخ نے اتا ترک اور انور پاشا نے ذہنی اور سیاسی اختلافات کو جس طرح ظاہر کیا ہے وہ مرزا صاحب اور ان کے ہم خیال لوگوں کیلئے تو ممکن ہے کافی دل خوش کن ہو گا مگر انور پاشا کی حقیقی عظمت اور ان کی مخلصانہ جد وجہد پر اعتماد کرنیوالوں کو اس سے یقیناً صدمہ پہونچے گا ۔ گو انور پاشا سے عقیدت رکھنے والے اس سے انکار نہیں کرسکتے کہ وہ کمال کے مقابلہ میں کافی جدت پسند تھے ۔ مرزا صاحب یقیناً مبارک باد کے مستحق ہیں کہ انھوں نے ایک جدید انداز میں اردو ادب کو اتا ترک کی تاریخ حیات سے روشناس کرایا ۔ ہمیں امید ہے کہ ملک مرزا صاحب کی اس " تاریخی کارنامے " کی قدر کرے گا ۔

## عہد حاضر کے بڑے لوگ

حصہ اول و دوئم و سوئم و چہارم — از محمد مرزا دہلوی

دائرہ ادبیہ دریا گنج دہلی

یہ دائرہ ادبیہ دہلی کی شائع کی ہوئی اور محمد مرزا دہلوی کی تصنیف کردہ چار تاریخی کتابیں ہیں جو تاریخ نویسی کے جدید اصولوں پر مرتب کی گئی ہیں ۔ ان کتابوں میں دنیا کے بڑے لیڈروں کی سوانح حیات مختصر مگر موثر انداز میں تحریر کئے گئے ہیں ۔

حصہ اول میں ہندوستان کے چار بڑے سیاسی لیڈروں ۔ مہاتما گاندھی ۔ مولانا محمد علی مرحوم ۔ سی ، آر ، داس آنجہانی اور مسٹر محمد علی جناح کے حالات زندگی ہیں ۔

حصہ دوئم میں چین کے مارشل چیانگ کائی شک اور ایران کے تاجدار رضا شاہ پہلوی کے سوانح حیات ہیں ۔

حصہ سوئم میں عراق کے سیاسی رہنما امیر فیصل بن حسین اور عرب کے بادشاہ ابن مسعود کے واقعات زندگی ہیں اور حصہ چہارم میں مصر کے قومی رہنما سعد پاشا زاغلول اور مراکش کے جلیل القدر رہبر محمد بن عبدالکریم کے مختصر حالات ہیں ۔

جہاں تک تاریخی واقعات کا تعلق ہے محمد مرزا صاحب کی یہ کوشش بہت قابل داد ہے کہ انھوں نے مختصر طور پر ہر متعلق زندگی کے تمام نمایاں واقعات تحریر کر دئے ہیں ۔ ہندوستان میں قومی رہنماؤں کے سیاسی کارناموں اور ان کے غیر سیاسی حالات زندگی پر اور بھی کتابیں لکھی جاچکی ہیں لیکن اس سلسلہ سے ایک فائدہ تو یہ ہے کہ بہت سے قومی رہبروں کے حالات اردو میں ایک جگہ مرتب ہو جائیں گے ۔ اور دوسرے یہ فائدہ ہے کہ اپنے ملکی رہنماؤں کے علاوہ ہمیں دیگر ممالک کے بڑے بڑے انسانوں کے مختصر حالات زندگی بھی ایک سلسلہ میں مرتب مل سکتے ہیں ۔ ان میں سے بعض رہنما ایسے بھی ہیں جن کے متعلق اردو زبان میں ابھی تک کوئی کتاب موجود نہیں تھی ۔

محمد مرزا صاحب نے حصہ اول کے دیباچہ میں لکھا ہے ۔

" یہ اس سلسلہ کا پہلا حصہ ہے جس میں اختصار کے ساتھ ہندوستان کے مسلم سیاسی رہنماؤں کے حالات زندگی جمع کئے گئے ہیں ۔ لیکن ان کی سیرت ۔ انکی خصوصیت ان کے سیاسی مسلک ان کی تعلیمات اور ان کے سیاسی کارناموں پر نہایت شرح و بسط کے ساتھ کامل غیر جانبدارانہ انداز میں روشنی ڈالی گئی ہے "

اس حقیقت سے کوئی انکار نہیں کر سکتا کہ مورخ کے لئے غیر جانبداری سب سے زیادہ ضروری ہے کیونکہ مورخ اپنے رشحات قلم سے ملکی سیاست اور قومی حالات پر بہت کافی اثر ڈال سکتا ہے ۔ اس کا اندازہ ان لوگوں کو خوب اچھی طرح ہے جنھوں نے ہندوستانی بچوں کی درسی تاریخی کہانیوں کا مطالعہ غور سے کیا ہے ۔

ایشیا

ہندوستان میں فرقہ وارانہ اختلافات کی سب سے بڑی وجہ یہی ہے کہ طالبعلمی کے زمانہ سے ہی عالمگیر کے مظالم اور شیواجی کی ستم کاریوں کو انتہائی متعصبانہ انداز میں ذہن نشین کرایا گیا ہے اور جگہ جگہ ہندوؤں اور مسلمانوں کو ایک دوسرے کے ساتھ متصادم کرنیکی کوشش کی گئی ہے مؤرخ چاہے تو ملک کی فضا کو انتہائی مسموم کر کے آپس کے اختلافات کو بڑھا دے اور چاہے تو بدترین حالات میں دماغوں پر بہترین اثرات مرتب کردے۔ ہمارے خیال میں مؤرخ کو اپنی رائے ظاہر ہی نہ کرنی چاہیئے اسے تو صرف واقعات اور حالات پیش کرنے چاہئیں۔ اور زیادہ سے زیادہ ان حالات پر اس زمانہ میں جس طرح خیالات کا اظہار کیا جا رہا ہے اسے ظاہر کردے۔

ہمیں یہ کہتے ہوئے افسوس ہوتا ہے کہ اس اصول کے ماتحت "عہد حاضر کے بڑے لوگ" میں ایک بڑی خامی یہ پائی جاتی ہے کہ مرزا صاحب نے اس سلسلہ میں جگہ جگہ قطعی جانبداری اور اصول تاریخ نویسی کے خلاف اپنی ذاتی رائے سے ناظرین کو متاثر کرنے کی کوشش کی ہے۔ خصوصیت کیساتھ مہاتما گاندھی کے حالات زندگی لکھتے وقت انھوں نے گاندھی جی کی ملکی اور قومی حیثیتوں سے تقریباً انکار کرتے ہوئے انھیں صرف ہندوؤں کا مذہبی رہنما بنا کر پیش کیا ہے حالانکہ یہ ایک کھلی ہوئی تنگ دلی ہے اور اس کی اہمیت سیاسی مدبروں کے نزدیک "جانبدارانہ پروپگنڈے" سے زیادہ نہیں ہے۔ یہی نہیں بلکہ مرزا صاحب نے کانگریس کے متعلق جو کچھ بھی لکھا ہے اس سے بھی صاف ظاہر ہوتا ہے کہ لکھنے والا حقیقی معنوں میں مؤرخ ہونے کے بجائے "مسلم لیگ کا پرجوش حامی" ہے۔ مسٹر محمد علی جناح کی زندگی کے حالات کو بھی اسی طرح پیش کیا گیا ہے جس سے یہ معلوم ہوتا ہے کہ مؤرخ مسٹر جناح کی ہر جا و بیجا بات پر صاد کرنے کیلئے قلم اٹھا رہا ہے۔

بہرحال جہاں تک واقعات اور حالات زندگی کے ضبط تحریر میں لانے کا تعلق ہے۔ یہ تمام سلسلہ ایک مفید ذخیرہ ہے اور ہمیں امید ہے کہ مرزا صاحب آئندہ تصنیفات میں اپنی ذاتی رجحانات سے زیادہ صحیح اصول تاریخ نویسی کا خیال رکھیں گے۔

---

## گلبانگِ آزادی

تغیّر اور تبدیلی کی روح نے سب سے بڑا انعام موجودہ نسل کو ایک "شعورِ دماغی" کی صورت میں دیا ہے۔ بین الاقوامی سیاسی کشمکش اور اقتصادی نظریوں کے پر ... نے ہندوستانی ادب پر گہرا اثر ڈالا ہے، اور اب ہر شخص سوچنے لگا ہے کہ کیا کہا جا رہا ہے اور کیوں کہا جا رہا ہے؟!

خاص کر اردو شاعری چند ہی برس میں تغیّر اور تبدیلی کی روح سے اس درجہ متاثر ہو گئی ہے کہ جو شاعر نئے شعور اور جدید احساس کی ترجمانی نہیں کرتا اسکو سماج میں ترقی پسند اور مفکر نہیں کہا جاتا۔ یہ ماحول کے اثرات کی وہ جادوگری ہے جس کا مقابلہ قدامت پسند نہیں کر سکتے۔ یہ جدت و تخلیق کا ایک طوفان ہے جو اپنی پوری طاقت کیساتھ کیف و کم کے امتیاز کے بغیر تیزی کیساتھ چلا آ رہا ہے۔

ظاہر ہے کہ جب سیلاب آتا ہے تو اسکی گود میں چیزیں ترتیب اور خوبصورتی کے ساتھ نہیں ہوتیں؛ سیلاب کا پہلا کام تخریب ہے لیکن طوفان کے بعد کا ٹھہراؤ ایک خوبصورتی اور تنظیم پیدا کرتا ہے اور دریا، جنگل، پہاڑ سب پر ایک نیا جوبن اپنی پوری نکھار کے ساتھ چھا جاتا ہے۔

175

اسی طرح اردو شاعری میں ماحول کے نئے اثرات کی بنیادوں پر جو نئے تصورات پیدا ہوئے ہیں؛ ان میں ثبات اور حسن کی تکمیل نہیں پائی جاتی، مگر آغاز کی جوانی، جوش اور البڑپن ضرور پایا جاتا ہے؛

"گلبانگِ آزادی" جو تقریباً ۴۵ رباعیات آزادی کا خوبصورت مجموعہ ہے اسکی بہترین مثال ہے؛ یہ ہمارے دوست اور یوپی کے پختہ مشق شاعر نہالؔ سیوہاروی کی تصنیف ہے۔ زیادہ زمانہ نہیں گذرا کہ نہالؔ صاحب اُسی راہ کے مسافر تھے، جس کا نہ کوئی اور ہے نہ چھور، منزل ہے نہ مقصد، لیکن اس پر چلنے والے اپنے خیالوں میں وہ طنطنہ رکھتے ہیں کہ ان کے سامنے کوئی زبان ہی نہیں کھول سکتا؛ یہ شاعری کا وہ دقیانوسی اسکول ہے جو حسن و عشق کے جذبات تک میں وقار اور نزاکت، دلنوازی اور تڑپ نہ پیدا کر سکا یہ اسکول دراصل مٹے ہوئے جاگیردارانہ سماج کی پیداوار تھا اور اب زمانہ اس قدر آگے نکل چکا ہے کہ سماج میں اس کی کوئی جگہ نہیں؛

نہالؔ صاحب نے ابتدائی درس و تدریس ایک ایسے ہی استاد سے

